ماہنامہ
کراچی

نگرانِ اعلیٰ: [illegible] رسول
مدیرۂ اعلیٰ: عذرا رسول
مدیرہ: انجم انصار
معاون: آمنہ حماد

MEMBER APNS CPNE

رکن آل پاکستان نیوز پیپر سوسائٹی





ماڈل: سونیا
میک اپ: روز بیوٹی پارلر
فوٹو گرافی: موسیٰ رضا

شعبہ اشتہارات

منیجر اشتہارات محمد شہزاد خان 0333-2256789
نمائندہ کراچی محمد رمضان خان 0333-2168391
رانا اے حمید 0323-2895528
نمائندہ لاہور سید افراز علی نازش 0332-4214400

قیمت فی پرچا (پاکستان) 60 روپے
قیمت فی پرچا (سعودی عرب) 12 ریال یا مساوی متحدہ عرب امارات
زرِ سالانہ (اندرون ملک) 800 روپے ...... جلد: 43 شمارہ: 09 دسمبر 2015ء

## اداریہ



## سلسلے وار ناول



## منی ناول



## ناولٹ



## مکمل ناول



## افسانے



## خصوصی مضامین



## مستقل عنوانات




پبلشر و پروپرائٹر: ذیشان رسول مقامِ اشاعت: گراؤنڈ فلور C-63 فیز II ایکس ٹینشن، ڈیفنس، مین کورنگی روڈ کراچی 75500

پرنٹر: جمیل حسن ۔ مطبوعہ: ابن حسن پرنٹنگ پریس ہاکی اسٹیڈیم کراچی







Office: 63-C, Phase-II (Ext), D.H.A. Commercial Area, main Korangi Road Karachi.
Postal Address: Box No. 662, G.P.O. , Karachi-74200
Phone: (021)35895313. Fax: 35802551, E-mail address: jdpgroup@hotmail.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مجھے کچھ کہنا ہے......!

بے شک موت برحق ہے لیکن حادثاتی، اچانک اور ارضی و آسمانی آفات سے ہونے والے سانحات گہرے زخم چھوڑ جاتے ہیں کیونکہ قدرتی آفات ہزاروں گھروں کو برباد کرتی ہیں، بچوں کو یتیم اور بزرگوں کو ان کی اولاد سے محروم کر دیتی ہیں۔

پاکستان کی تاریخ کے بدترین زلزلے نے پوری پاکستانی قوم کو نہ صرف ہلا کر رکھ دیا ہے بلکہ اس حقیقت سے بھی روشناس کرا دیا ہے کہ پاکستان میں قدرتی آفات سے پیشگی خبردار کرنے والا نظام شاید کوئی ہے ہی نہیں......

زلزلے کا مرکز کوہ ہندوکش میں افغانستان کے صوبہ بدخشاں کا علاقہ فیض آباد تھا۔ ہندوکش وہ پہاڑی سلسلہ ہے جہاں گزشتہ دو سالوں سے قدرے کم شدت کے زلزلے بھی تواتر سے آرہے ہیں...... ماہرین ارضیات کا کہنا ہے کہ چھبیس اکتوبر کو آنے والا زلزلہ مزید خطرناک زلزلوں کا پیش خیمہ ہوسکتا ہے۔ یوں بھی پاکستان زلزلوں کی پٹی پر واقع ہے۔ اور ماضی میں آنے والے زلزلوں اور سیلاب جیسی قدرتی آفات سے بچاؤ کے معاملے میں حکومتوں کا ریکارڈ کوئی قابلِ رشک نہیں رہا۔ دوسرے ممالک میں جہاں اکثر زلزلے آتے رہتے ہیں، اچھے حفاظتی انتظامات کی بدولت نقصانات برائے نام ہوتے ہیں۔

ہمارے ہاں ایسی آفات کے بعد بھاگ دوڑ تو خوب دکھائی جاتی ہے کہ ہم نے یہ کیا اور ہم نے وہ کیا......اور فلاں سے زیادہ کیا......مگر کیا یہ بہتر نہیں ہے کہ ہماری حکومت بعد کی بھاگ دوڑ کے بجائے قدرتی آفات سے بچاؤ کے پیشگی اقدامات پر توجہ دے اور عوام کی جان و مال کو بچانے کی بھرپور تدابیر کرے...... کہ کسی بھی حکومت کا یہ اولین فرض ہے کہ وہاں کے عوام کی جان و مال کی حفاظت کی جائے...... دوسری باتیں تو بہت بعد کی ہیں جو زندگی سے مشروط و مربوط ہیں۔ بحران ......افراد اور قوم کو بے نقاب کیا کرتے ہیں......اس لحاظ سے یہ ہم سب کے لیے بھی امتحان کی گھڑی ہے......اس لیے آج آپ اپنے آپ سے پوچھیں...... کہ آپ نے اس میں کیا حصہ لیا ہے۔

مدیرہ
انجم انصار

# دین کی باتیں



ہر طرح کی تعریف اللہ کو (سزاوار) ہے جس نے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا اور تاریکیاں اور روشنی بنائی پھر (اس قدرۃ ظاہرہ کے) جو لوگ کافر ہیں وہ (دوسروں کو) اپنے پروردگار کے برابر کرتے ہیں (۱) (اے لوگو) وہی ہے جس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا پھر (تمہارے مرنے کا) ایک وقت معین کیا اور (قیامت کے آنے کا) اس کے ہاں ایک وقت معین ہے پھر (بھی) تم شک کرتے ہو (۲) اور وہی اللہ ہے (حاکم) آسمانوں میں اور زمین میں جانتا ہے تمہاری پوشیدہ بات کو (بھی) اور تمہاری ظاہر بات کو بھی اور جو کچھ تم کرتے ہو اس کو (بھی) جانتا ہے (۳) اور (ان لوگوں کا عجب حال ہے کہ) ان کے پاس اللہ کی آیتوں میں کوئی آیت نہیں آئی مگر یہ کہ یہ لوگ اس سے اعراض کرتے ہیں (۴) پس ثابت ہو گیا کہ (امر) حق جب ان کے پاس آیا تو انہوں نے اسے جھٹلایا تو عنقریب انہیں اس چیز کی حقیقت معلوم ہو جائے گی جس کے ساتھ یہ مسخرا پن کرتے ہیں (۵) کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے ان سے پہلے کتنے گروہ ہلاک کر ڈالے ہیں (باوجودیکہ) ہم نے انہیں زمین میں ایسا قابض کیا تھا کہ اس قدر تمہیں نہیں قابض کیا اور آسمان کو ہم نے ان پر لگاتار پانی برساتا ہوا چھوڑ دیا تھا (یعنی بارش خوب ہوتی تھی) اور ہم نے ان کے نیچے بہتی ہوئی نہریں بنائیں پھر ان کے گناہوں کے سبب سے ہم نے انہیں ہلاک کر دیا اور ان کے بعد دوسرے لوگ پیدا کیے (۶) اور اگر ہم تم پر کاغذ پر لکھا ہوا (قرآن آسمان سے) اتارتے اور یہ لوگ اسے اپنے ہاتھوں سے چھوتے (تب بھی نہ مانتے اور) بے شک جو لوگ کافر ہیں کہتے ہیں کہ یہ تو ایک کھلا ہوا جادو ہے (۷) اور کہتے کہ کوئی فرشتہ نبی پر کیوں نہیں اتارا گیا حالانکہ اگر ہم فرشتہ بھیج دیتے تو بے شک ان کا کام تمام ہو جاتا پھر انہیں مہلت نہ دی جاتی (۸) (سورۂ انعام آیت نمبر ۱ تا ۸)

## سیدنا محمود ﷺ

اسم مبارک 'محمود' عدد '۸' کی خصوصیات کا مظہر:

نیز سورۃ الحاقۃ میں ارشاد ہے۔ اور تمہارے پروردگار کے عرش کو اس روز آٹھ فرشتے اٹھائے ہوئے ہوں گے یعنی وہ آٹھ فرشتے بھی انتہائی معزز و مقرب ہوں گے نیز بہشتوں کی تعداد بھی آٹھ گنوائی جاتی ہے۔ نیز عدد '۸' انتہائی طاقت اور حکومت کا علمبردار ہے اور ابدی عظمت وہی ہے جو بہشت میں عطا ہوگی اور بہشت کا مقام محمود، آپ ﷺ کے لیے مخصوص ہے اور آپ ﷺ کا اسم مبارک 'محمود' اسی مقام عظمت سے منسوب ہے اس لیے احمد، حامد، محمود، سب کا نمبر آٹھ ہے۔



### ۶۔ الفضائل:

۱۔ روزانہ باوضو حالت میں ۴۰ مرتبہ اس اسم مبارک کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے والا بہت جلد دولت مند ہو جائے گا۔

۲۔ روزانہ نماز فجر اور نماز عشا کے بعد ۱۴۰ مرتبہ پڑھنے سے ہر دعا پوری ہوگی اور چند دنوں میں حاجت پوری ہو جائے گی۔

نوٹ: ہر قسم کا ورد کرنے سے پہلے کسی مستند روحانی بزرگ کی اجازت ضروری ہے۔

قیصرہ حیات کی کتاب انوار اسما النبی ﷺ سے اقتباس

# یادوں کی مالا

ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی



## پُرعقیدت روحانی سفر کی حیرت انگیز رُوداد

یہ داستان جو میں رقم کررہی ہوں یہ کوئی عام داستان نہیں...... نہ ہی عام لوگوں کے لیے کشش کا باعث ہوگی۔ یہ داستانِ عشق ہے۔ اس عشق کی داستان جو اللہ کی کتاب سے کیا گیا۔

### تیسرا باب

یہ داستان جو میں لکھ رہی ہوں وہ صرف قلم اور قرآن حکیم کے حوالے سے ہے۔ جیسا کہ میں پہلے کہہ چکی ہوں میری زندگی صرف دو چیزوں کے گرد گھوم رہی ہے۔ ایک قلم اور دوسرا قرآنِ حکیم...... اللہ تعالیٰ نے قلم کے ذریعے علم سکھایا اور قرآنِ حکیم کے اندر پورا کا پورا علم بند ہے۔ جس شخص نے ان دو چیزوں کو تھام لیا اس نے فلاح پائی۔ اللہ تعالیٰ نے سورۂ قلم میں قسم کھائی ہے۔

"ن۔ قلم کی اور جو (اہلِ قلم) لکھتے ہیں اس کی قسم!" (۱۔۲۸)

قلم اور اہلِ قلم دونوں کی قسم کھائی گئی۔ اب اہلِ قلم پر جو ذمّے داریاں عائد ہوتی ہیں ان سے بھی آگاہی ہونی چاہیے۔ مجھے اپنی زندگی کے حوالے سے بات کرنی ہے۔ میں نے اگر کسی کو کوئی تحفہ دیا ہے تو قلم اور قرآن شریف کا...... اور ملا تو بھی قلم اور قرآن شریف...... میں قابلِ ذکر تحفے کی بات کررہی ہوں۔ مجھے زندگی میں سب سے پہلا قابلِ ذکر تحفہ ملا وہ قرآن حکیم ہی تھا۔ جس کا ذکر میں پہلے کرچکی ہوں اور میں نے لکھ کر دیا وہ بھی قرآنِ حکیم......

آج بھی میں اپنے قلم کے ذریعے اگر کسی کے حق میں کوئی کلمۂ خیر لکھ سکتی ہوں تو ضرور لکھتی ہوں۔ کوئی

سورہ لکھ کر گفٹ کر دیتی ہوں یا پھر دعا کے لیے قرآنِ حکیم بھی پڑھ دیتی ہوں۔ میں نے اپنے گھر والوں، رشتے داروں، دوستوں اور کئی لوگوں کے لیے قرآن پاک ختم کیے اور دعائیں کیں۔ میری بے شمار دعائیں قبول ہوئیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا مجھ پر خاص کرم ہے۔

عجب بات ہے کہ کسی بات کو صرف سوچ لوں وہ بھی ہو جاتی ہے۔ دل میں کسی چیز کا خیال کروں وہ پوری ہو جاتی ہے۔ کسی سے ملنا چاہوں تو ملاقات ہو جاتی ہے۔ کسی کا فون نمبر چاہیے، وہ مل جاتا ہے۔ دور دراز بیٹھی دوستوں سے رابطہ ہو جاتا ہے۔ (جن سے رابطے کی بظاہر کوئی صورت نہیں ہوتی) صرف میرے سوچ لینے کی دیر ہوتی ہے اور غیب سے کوئی ایسا انتظام ہو جاتا ہے کہ میری خواہش فوراً پوری ہو جاتی ہے۔ یہ کہنا کہ دعائیں قبول نہیں ہوتیں، بہت بڑا گناہ ہے۔ دعائیں پوری ہونے کے تین طریقے ہیں۔

1۔ جوں کی توں دعا قبول کر لی جائے۔

2۔ اس سے بہتر چیز عطا ہو جائے۔

3۔ آخرت کے لیے دعا کو اٹھا کر رکھ لیا جائے اور دوسری زندگی میں اس کے عوض بیش بہا تحائف سے نوازا جائے۔

ساری بات عقیدے کی ہے، یقین کی ہے اگر یقین نہیں تو کچھ بھی نہیں...... دنیاوی زندگی صرف سراب ہے، دھوکا ہے، اس کے سوا کچھ بھی نہیں، اصل زندگی وہ ہے جو آنے والی ہے اور ہمیشہ رہے گی۔ یہ اللہ کا فرمان ہے اور یہی ہمارا یقین ہے۔ ہمیں ہر حال میں اللہ کا شکر گزار ہونا ہے۔ خواہ ہمیں کچھ ملے یا پھر چھن جائے۔ راضی بہ رضا ہونا اسی کو کہتے ہیں۔ یہی وہ مقام ہے جب اللہ تجھ سے راضی اور تو اللہ سے راضی۔

اللہ تعالیٰ کہتا ہے۔

"تم مجھے یاد رکھو میں تمہیں یاد رکھوں گا۔" (۲۔۱۵۲) اپنے دل میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی یاد کو بسائے رکھنا چاہیے۔ باقی سب بیکار ہے۔ اللہ تعالیٰ سے محبت کرو، اللہ تعالیٰ کہتا ہے۔

"تم ہماری طرف ایک قدم بڑھاؤ، ہم تمہاری طرف دس قدم بڑھائیں گے۔ تم چل کر آؤ ہم دوڑ کر آئیں گے۔" اللہ سے محبت کرو دل کو سکون ملتا ہے۔ قربِ الٰہی حاصل ہوتا ہے۔ عزت ملتی ہے، کامیابی ملتی ہے۔ برخلاف اس کے کہ کسی انسان کی محبت میں ڈوبو تو رسوائی ملتی ہے، جدائی مقدر بنتی ہے اور غم ملتا ہے۔ جس قدر اس کی جانب بڑھو وہ دور بھاگتا ہے۔ تیز اور تیز...... پیچھے مڑ کر دیکھنا نہیں چاہتا اور اپنے آپ کو وہ سب کچھ سمجھ بیٹھتا ہے جو وہ ہوتا نہیں۔ تو پھر کیوں نہ اس ہستی کو دل میں بسائیں جو عطا کرنے والی ہے۔ سکون کی دولت سے مالا مال کرنے والی، عزت دینے والی اور سو گنا محبت کرنے والی۔

مجھے اپنے قلم پر اختیار ہے نہ جذبوں پر...... خیالات کا ایک سمندر ہے جو مجھے بہا کر نہ جانے کہاں سے کہاں لے جاتا ہے۔ میں بہت کچھ کہنا چاہتی ہوں، لکھنا چاہتی ہوں مگر وہ سب کچھ لکھ نہیں سکتی، نہ کہہ سکتی ہوں۔ میں تو اس یادوں کی مالا میں صرف چند باتیں لکھ رہی ہوں۔ مجھے یہ بھی نہیں معلوم کہ میری تحریر میں ربط ہے بھی یا یہ بے ربط ہو گئی ہے۔ اب پھر اپنے لکھے ہوئے قرآنِ حکیم کی بات کروں گی۔

میں نے دوسرا قرآن پاک 3 دسمبر 1973ء میں مکمل کر لیا تھا پھر یکے بعد دیگرے دو بچوں کی پیدائش (کاشف 14 فروری 1974ء اور عالیہ 10 مئی 1975ء) نے مجھے بے حد مصروف کر دیا۔ میں قرآن پاک کثرت سے پڑھا کرتی لیکن دل میں ایک ہوک سی اٹھتی، ایک بار پھر لکھنے کی...... میں بے چین رہنے لگی۔ میں نے اپنے شوہر سے ایک ریکویسٹ کی کہ قرآن پاک لکھنے کے لیے کاغذ کا انتظام کریں۔ وہ میری بات کب ٹالتے تھے مگر جانتے تھے کہ میں گھر میں کتنا کام کرتی ہوں، تین بچوں کی پرورش اور پورے گھر کا کام...... ان دنوں میری صحت بھی گر گئی تھی مگر میرے ذہن میں قرآن حکیم لکھنے کی خواہش شدت اختیار کر گئی۔ چنانچہ میرے شوہر نے کاغذ پرنٹ

کروائے اور 6 مئی 1976ء کو تیسرا کلام پاک لکھنا شروع ہوا۔ اس وقت میرے بچے، دو اور ایک سال کے تھے۔ میں دوپہر کے وقت بعد نمازِ ظہر لکھا کرتی تھی۔ آصف اسکول سے واپس آکر سو جاتا۔ کاشف دو سال کا تھا۔ وہ کھلونوں سے کھیلتا رہتا۔ عالیہ ایک سال کی تھی اور چلتی نہیں تھی۔ (اس نے دیر سے چلنا شروع کیا) ان دنوں میں نے کھانے کی میز پر اپنی جگہ بنائی ہوئی تھی۔ میں اپنے برابر کی کرسی پر عالیہ کو بٹھاتی اور اس کے سامنے میز پر باریک دال موٹھ رکھ دیتی اور وہ ایک ایک دانہ اٹھا کر کھاتی رہتی، خاموشی کے ساتھ اور میں قرآن پاک لکھتی رہتی۔

میری خواہش کتنی آسانی سے پوری ہوتی رہی۔ اب سوچتی ہوں تو حیرانی ہوتی ہے کہ بچوں نے اس معاملے میں بالکل تنگ نہیں کیا۔ حالانکہ وہ عام بچے تھے۔ آپس میں کھیلنے کودنے اور لڑنے جھگڑنے والے، اودھم مچانے والے مگر بہت کہنا ماننے والے تھے۔ میں نے اپنے بچوں کو کبھی مارا نہیں، ہمیشہ پیار سے سمجھایا۔ پیار سے پڑھایا۔ اپنے تینوں بچوں کو قرآن پاک میں نے خود ہی پڑھایا، کوئی مولوی نہیں رکھا۔

یہ قرآن حکیم جو میں نے 6 مئی 1976ء کو شروع کیا تھا وہ اسی سال 8 دسمبر 1976ء کو مکمل ہوگیا۔ دیکھیں اللہ کی قدرت اور اس کا کرم...... کس طرح اس کی رحمت میرے ساتھ ساتھ رہی۔ اتنے چھوٹے بچوں کے ساتھ یہ بڑا کام کتنی جلدی مکمل ہوا۔

قرآن حکیم کے ساتھ، ساتھ مجھے ناولز کی بھی فکر تھی جو تین عدد ناولز میں نے مسلم باغ میں لکھے تھے وہ جوں کے توں رکھے ہوئے تھے۔ ان کی اشاعت کا مسئلہ تھا۔ میرے دو ناول فروغِ ادب سے شائع ہوئے تھے۔ جناب سرور کیفی صاحب نے خوشی سے شائع کیے تھے مگر پھر انہوں نے اپنا یہ اشاعتی ادارہ بند کردیا اور نعت گوئی میں مشغول ہوگئے۔ ان کے 18 نعتیہ کلام کے مجموعے شائع ہوئے اور اب ان کا انتقال ہوچکا ہے، اللہ ان کو غریقِ رحمت کرے۔ (آمین) میری شدید خواہش کو دیکھتے ہوئے بلگرامی صاحب نے میرا ناول "اک دیا بجھا بجھا سا" خود شائع کروایا۔ ان دنوں ان کی جیب خالی تھی مگر جو کچھ تھا کتاب کی اشاعت پر لگا دیا۔ اس کی چھپائی اور کاغذ معیاری نہیں تھا کیونکہ اتنی رقم پاس نہیں تھی مگر میری خواہش پوری ہوگئی تھی۔ میں نے اپنا ناول "ستاروں سے آگے" ایک ہفت روزہ میں شائع کروایا جس کی غالباً 180 اقساط تھیں۔

ابھی میں تیسرے کلام پاک کو لکھ کر فارغ ہوئی تھی کہ افسانہ نگاری کا دور شروع ہوگیا۔ میرے شوہر نے مجھ سے کہا افسانے لکھا کرو۔ میں چونکہ صرف ناول ہی لکھ رہی تھی اور اس وقت تک پانچ ناول لکھ چکی تھی۔ اس وجہ سے افسانے کی طرف دھیان نہیں گیا مگر بلگرامی صاحب کے مشورے اور زور دینے پر میں نے 1977ء سے افسانہ نگاری شروع کردی پھر یہ سلسلہ چلتا رہا۔ ساتھ ہی ساتھ بچوں کی کہانیاں بھی لکھنی شروع کردیں جو لاہور کے ماہنامے تعلیم و تربیت میں شائع ہونے لگیں۔ سب سے پہلے میں نے تعلیم و تربیت میں اپنی بیٹی عالیہ کے لیے لکھی گئی نظمیں شائع کروائیں۔ اس وقت ماہنامہ تعلیم و تربیت کے ایڈیٹر پروفیسر خالد بزمی (مرحوم) تھے جو میو کالج لاہور میں تھے۔ انہوں نے میری بہت حوصلہ افزائی کی۔ نہ صرف یہ کہ میری نظمیں شائع کیں بلکہ کہانیاں اور مضامین بھی...... میری اکثر کہانیوں پر انہیں اعتراض ہوتا تھا کہ انجام غم ناک ہے پھر یہ کہ میری کہانیاں بہت چھوٹے بچوں کے لیے نہیں تھیں۔ ان میں افسانوی رنگ جھلکتا تھا۔ وہ مجھ سے شکایت کرتے تھے مگر میں مجبور تھی اپنا طرزِ تحریر بدل نہیں سکتی تھی۔ چنانچہ میں اپنے مخصوص انداز میں لکھتی رہی اور وہ چھاپتے بھی رہے۔

میرے افسانے ہر ماہ کسی نہ کسی ڈائجسٹ میں چھپتے رہے۔ ان دنوں پاکیزہ ڈائجسٹ کے ساتھ ساتھ دیگر ڈائجسٹ بھی چل رہے تھے۔ سبھی نئے تھے اور انہیں اچھے رائٹرز کی سپورٹ کی ضرورت تھی۔ افسانہ نگاروں

کی حوصلہ افزائی کے لیے پاکیزہ ڈائجسٹ نے 1978ء اور 1979ء میں افسانہ نگاری کا مقابلہ کروایا اور اوّل آنے والے افسانے پر 500 روپے کا انعام مقرر کیا۔ میں نے اس میں پہلا انعام حاصل کیا۔ 1979ء میں، میں نے بہت زیادہ لکھا۔ اس سال میرے 18 افسانے شائع ہوئے۔ بچوں کی کہانیاں اس کے علاوہ تھیں اور ''بندھن'' ناول بھی قسط وار شائع ہوا۔ ان ڈائجسٹوں کے علاوہ میں اردو ڈائجسٹ میں بھی لکھ رہی تھی۔ اردو ڈائجسٹ میں بڑے ادیب ہی شائع ہوتے تھے۔ میں نے یہاں بھی اپنی جگہ بنالی۔ ایک دن ینگ رائٹرز ایسوسی ایشن کے صدر میرے گھر آئے اور میرے ساتھ ایک شام منانے کی تجویز رکھی۔ میں نے منع کر دیا، میں نہیں سمجھتی تھی کہ اتنی جلد لوگوں کو میرے ساتھ شام منانی چاہیے۔ وہ صاحب مایوس ہو کر واپس چلے گئے مگر پھر وہ صاحب 1982ء میں دوبارہ آئے۔ اس وقت تک میں بہت زیادہ چھپ چکی تھی۔ اس بار میں نے منع نہیں کیا اور بلگرامی صاحب کی اجازت سے راضی ہوگئی۔ چنانچہ وائے ایم سی اے میں میرے ساتھ ایک شام منائی گئی جس میں سیکڑوں لوگوں نے شرکت کی۔ عراق قونصل خانے کے میڈیکل چیئر مین ڈاکٹر علی مطلق مہمانِ خصوصی تھے۔ مقالہ پڑھنے والوں میں ڈاکٹر سرور اکبر آبادی، ڈاکٹر طاہرہ اور شمع زیدی تھے...... رُوداد جنگ اخبار میں شائع ہوئی۔ انٹرویوز کا سلسلہ اسی طرح چلتا رہا اور افسانہ نگاری کے ساتھ، ساتھ ناول نگاری بھی ہوتی رہی۔ مختلف رسالوں کے مالکان کے یہاں اکثر تقریبات ہوتیں اور بلگرامی صاحب مجھے ہمیشہ لے جاتے۔ ہر ایک سے ملواتے۔

مجھے تمام زندگی اللہ کی رحمت سے کامیابیاں ملتی رہیں۔ میں نے جس چیز میں ہاتھ ڈالا کامیاب ہوئی۔ جس راستے کو چُنا منزل کا پتا پایا۔ یہ سب کچھ صرف اور صرف قرآن حکیم کی برکتیں تھیں۔ مجھے ہمیشہ ایک قسم کے تحفظ کا احساس رہا۔ اسکول کے زمانے میں جب نویں اور دسویں جماعت کا ایک ساتھ امتحان ہوتا تھا (میٹرک کے لیے) اس وقت نویں جماعت کا ہوم اگزامینیشن ہوتا تھا۔ ہمارے جیکب لائن اسکول میں نویں جماعت کے پانچ سیکشن تھے۔ نویں کلاس کے سالانہ امتحان میں، میرے پانچوں سیکشن میں سب سے زیادہ نمبر تھے۔ میں تصور ہی تصور میں خود کو اس مقام پر دیکھنا چاہتی تھی اور اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ دن دکھایا۔ میں نے گورنمنٹ کالج فار ویمن فریئر روڈ سے بی ایس سی کیا۔ اس کالج میں ہر سال ہر مضمون میں اول آنے والی لڑکی کو ایک تقریب کے دوران انعام ملا کرتا تھا۔ ایف ایس سی میں تو میں انعام حاصل نہ کر سکی مگر بعد میں بی ایس سی پارٹ ون اور پھر بی ایس سی پارٹ ٹو میں بھی باٹنی میں سب سے زیادہ نمبر لینے پر اول انعام حاصل کیا۔ ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی اس زمانے میں کراچی یونیورسٹی کے وائس چانسلر تھے۔ ان کے ہاتھ سے انعام لیتے ہوئے میرے پاس یادگار تصاویر موجود ہیں۔

اب میں آپ کو ایک عجیب سی بات بتاؤں۔ مجھے تقریر کرنا نہیں آتی تھی اور نہ ہی میں نے کبھی تقریر کی تھی۔ مگر مجھے یہ شوق تھا کہ میں اردو ڈیبیٹنگ سوسائٹی کی وائس پریزیڈنٹ بنوں۔ میں اس کرسی پر بیٹھنا چاہتی تھی۔ یہ میری خواہش تھی اور جو خود تقریر نہ کرتا ہو وہ وی پی کی پوسٹ پر کیسے پہنچ سکتا ہے مگر اللہ تعالیٰ کو میری خواہش پوری کرنی تھی اس لیے یہ ہوگیا۔ میں اپنی کلاس کی سی آر تھی۔ اردو ڈیبیٹنگ سوسائٹی میں بھی اور بزم ادب میں بھی۔ انٹر سائنس میں باٹنی سوسائٹی کی سی آر بھی رہ چکی تھی۔ بہرحال اس وقت بات ہو رہی ہے بی ایس سی کے زمانے کی۔ مجھے سی آر تو چن لیا گیا تھا پھر انہی سی آر لڑکیوں میں سے کسی ایک کو وی پی نامزد کیا جانا تھا۔ سوسائٹی میں پورے کالج کی آرٹس اور سائنس کی تمام کلاسوں کی سی آر شامل تھیں۔ اتفاق یہ ہوا کہ ایک لڑکی نے میرا نام لے دیا۔ پھر اس کے بعد اسی نام پر سب نے اتفاقِ رائے کیا اور یوں میں وی پی بن کر ایک دن اس کرسی پر جا بیٹھی۔ جس کا میں نے خواب

دیکھا تھا اور ایک بڑے تقریری مقابلے کی صدارت کی جس میں کراچی کے کئی کالجز آئے ہوئے تھے۔ پھر یہ سلسلہ بھی چلتا رہا۔ وحیدہ نسیم ہماری باٹنی کی استاد تھیں اور افسانے ناول لکھتی تھیں۔ شاعری بھی کرتی تھیں۔ انہوں نے میری شاعری دیکھی اور سر پیٹ لیا۔

''دکیہ تمہیں ہوا کیا ہے؟ کیا لکھ کر لائی ہو۔ یہ تم مشاعرے میں پڑھو گی؟'' میں نے ان سے کہا آپ اسے ٹھیک کر دیں۔ غرض یہ کہ میرا شوق دیکھتے ہوئے انہوں نے اسے نوک پلک سے درست کیا اور یوں میں نے اپنی یہ خواہش بھی پوری کی۔ میں اپنی ان استاد سے بے حد متاثر تھی۔ وہ بہت اچھا پڑھاتی تھیں۔ کلاس میں بہت سخت تھیں مگر کلاس کے باہر دوستانہ انداز میں گفتگو کرتی تھیں۔ میں چونکہ باٹنی میں اچھی تھی اس وجہ سے وہ مجھے پسند کرتی تھیں۔ انہوں نے مجھے بے حد چاہا۔ یہ میں دعوے سے کہہ سکتی ہوں۔ کوئی ٹیچر اپنی کسی شاگرد کو اس طرح نہیں چاہے گا۔ 1992ء میں جب حکیم محمد سعید صاحب نے مجھے شامِ ہمدرد میں مہمان بلایا تھا اس دن وحیدہ نسیم صاحبہ بھی مہمانوں میں شامل تھیں (کُل چار مہمان ہوتے تھے) انہوں نے جب یہ دیکھا کہ میرے ہاتھ میں قرآن پاک ہے (میرے ہاتھ کا لکھا ہوا) اور آج اسی حوالے سے مجھے ان کے ساتھ بلایا گیا ہے تو انہوں نے بے اختیار میرے ہاتھ چوم لیے۔ پروگرام کے بعد میری پیشانی پر بوسہ دیا اور بہت اچھی باتیں کیں۔ وہ میری افسانہ نگاری اور ناول نگاری سے بھی بہت خوش تھیں۔ بزم سائنسی ادب کے ایک پروگرام میں وہ مہمانِ خصوصی بن کر آئیں تو اس پروگرام میں، میں نے اپنا افسانہ پڑھا۔ ''فیصلہ'' جو بہت پسند کیا گیا۔ اس دن میری ان سے آخری ملاقات ہوئی تھی پھر ان کا انتقال ہو گیا۔

میں نے باٹنی میں ایم ایس سی صرف اس لیے کیا کیونکہ وحیدہ نسیم نے یہ مضمون بہت اچھا پڑھایا تھا اور مجھے اس مضمون میں دلچسپی پیدا ہو گئی تھی۔ دو سال تک میں سب سے زیادہ نمبر لے کر اول انعام بھی لے چکی تھی۔

یونیورسٹی کے دو سال بہت یادگار ہیں۔ میں نے ایم ایس سی 1965ء میں کیا۔ ان دنوں ہمارا باٹنی ڈیپارٹمنٹ زیرِ تعمیر تھا۔ ہماری کلاسز بیرکس میں ہوتی تھیں۔ بہت تھوڑے اسٹوڈنٹس تھے، ایم ایس سی میں داخل ہونے والے ہم صرف دس طالب علم تھے۔ جن میں آٹھ لڑکیاں اور دو لڑکے تھے۔ ہمارے چیئر مین ڈاکٹر ارتفاق علی تھے جو بعد میں v.c بھی بنے۔ ڈیپارٹمنٹ میں بہت زیادہ ڈسپلن تھا۔ سارے اساتذہ بھی اچھے تھے اور ماحول بھی اچھا...... ان دنوں گاؤن کی بڑی پابندی ہوتی تھی۔ ہر اسٹوڈنٹ سیاہ گاؤن میں ہی نظر آتا تھا اور اساتذہ سبز گاؤن میں۔ ہمارے ڈیپارٹمنٹ کے نزدیک ایک کینٹین تھی جہاں سے ہم دوپہر کا کھانا کھاتے تھے۔ اس وقت ہمارے پورے ماہ کے لنچ کا خرچ 5 روپے ہوتا تھا۔ ایک آنے کی روٹی اور دو آنے کا کباب خریدتے اور پیٹ بھر کر کھانا کھاتے۔ ایم ایس سی میں پریویس میں ہم نے کینٹین سے کھانا کھایا لیکن فائنل ایئر میں گھر سے لے کر آتے تھے اور لیب میں کھانا کھاتے تھے۔ شام کی چائے بھی لیب میں بیکر میں بنتی تھی اور چھوٹے بیکروں میں پی جاتی تھی۔ فائنل میں چونکہ special paper ہوتا ہے اس وجہ سے سب لڑکے، لڑکیاں اور کم ہو کر الگ الگ بٹ گئے تھے۔ ہم نے physiology میں داخلہ لیا تھا۔ اور ہم کُل پانچ اسٹوڈنٹس تھے، ایک لڑکا اور چار لڑکیاں...... ہمارے physiology کے استاد ڈاکٹر رفیق تھے جو کہ کلاس نہیں لیتے تھے لیکن topic اور کتابیں بتا دیتے تھے۔ ہم تیاری خود ہی کرتے تھے لیکن پریکٹیکل جو صبح سے شام تک جاری رہتا تھا۔ ہمارے ساتھ واحدی صاحب ہوتے تھے۔ یہ ہم سے صرف دو سال سینئر تھے اور محنتی استاد تھے۔ اپنا خوب رعب رکھتے تھے۔ میں نے اسکول، کالج اور یونیورسٹی کے پورے دور میں ان سے بہتر استاد نہیں دیکھا۔ وہ بہت اچھا پڑھاتے تھے۔ ہمارے فائنل امتحان سے قبل ہی وہ اعلیٰ تعلیم کے لیے ہوائی یونیورسٹی

امریکا چلے گئے۔ وہاں انہوں نے اپنا مضمون تبدیل کرلیا اور Genetics میں پی ایچ ڈی کی ڈگری لی اور اب وہ اسی ڈیپارٹمنٹ میں ہیں۔

یونیورسٹی کے دنوں میں بھی میں نے سالانہ پروگرام کے لیے کچھ نہ کچھ لکھا۔ قوالی لکھی اور پیش بھی کی۔ اسی طرح ٹیبلو اور کچھ دوسرے اسکرپٹ' اب یہ سب باتیں خواب معلوم ہوتی ہیں۔

یادوں کی مالا کچھ الجھ سی گئی ہے۔ بہت سے موتی ہیں، میں انہیں ایک لڑی میں پرونا چاہتی ہوں مگر ایسا نہیں کر پاتی اور اگر کوئی کام انسان کرنا چاہے اور کسی وجہ سے کر نہ سکے تو اسے وہ کام اس مقام پر اسی طرح چھوڑ دینا چاہیے۔ بقول ساحر لدھیانوی کے

وہ افسانہ جسے انجام تک لانا نہ ہو ممکن
اسے اک خوب صورت موڑ دے کر چھوڑنا اچھا

اس لیے فی الحال اس بیان کو اس جگہ چھوڑ کر ہی میں ایک بار پھر اپنے اصل موضوع کی طرف لوٹ رہی ہوں۔ یعنی قرآن حکیم کی کتابت اور اس سے حاصل ہونے والی مراعات۔

میں نے اپنا تیسرا قرآن پاک 1976ء میں ختم کرلیا تھا۔ اس کے بعد کچھ گیپ آگیا کیونکہ افسانہ نگاری اور ناول نگاری زوروں پر تھی۔ ابھی مشکل سے تین سال گزرے تھے کہ دل اداس ہوگیا۔ قرآن حکیم کو لکھنے کی خواہش شدت اختیار کر گئی۔ اب میں اردو ترجمے کے ساتھ لکھنا چاہتی تھی۔ چنانچہ ایک بار پھر بلگرامی صاحب نے میرے لیے کاغذ کا انتظام کیا۔ مجھے دو طرح کے قلم کی ضرورت تھی۔ چنانچہ انہوں نے میرے لیے دو قیمتی قلم خریدے۔ ایک شیفر جس سے عربی لکھی گئی اور دوسرا پارکر جس سے اردو ترجمہ لکھا گیا۔ اس کو مکمل کرنے میں پونے تین سال کا عرصہ لگ گیا۔ اس بار میں نے انگریزی تاریخ نوٹ نہیں کی تھی۔ قرآن حکیم پر جو تاریخ درج ہے وہ ۱۲ ربیع الاول ۱۳۹۹ ہجری ہے اور اس کی تکمیل ۲۳ ذیقعد ۱۴۰۱ ہجری ہے۔

یہ غالباً 1979ء تا 1981ء کا زمانہ تھا۔ یہ وہی زمانہ ہے جب میرے بے تحاشا افسانے شائع ہوئے اور ناول بھی، بچوں کی کہانیاں الگ تھیں۔ پورے قرآن پاک کو ایک ہفتے کے اندر ختم کر کے دعا مانگنے کا سلسلہ جاری تھا اور میں نہ جانے کتنے کام اللہ میاں سے کروا چکی تھی۔ اپنی بات منوا چکی تھی۔ یقین بہت پختہ تھا، دعا کیوں نہ پوری ہوتی۔ انہی دنوں مجھے ڈاکٹر عبدالغفار کے گھر جانے کا اتفاق ہوا۔ ان کا گھر ہمارے گھر سے قریب ہی تھا۔ یہ میرے استاد ہیں plant pathologist، ان ہی کے انڈر بعد میں، میں نے ایم فل اور پی ایچ ڈی کیا۔

ان کا بڑا بیٹا ان دنوں زیادہ بڑا نہیں تھا۔ وہ نارمل نہیں تھا، اسے مرگی کے دورے پڑتے تھے۔ ایک بار ہم ان سے ملنے گئے تو اسے ہمارے سامنے دورہ پڑ گیا۔ انہوں نے بتایا کہ وہ ہر طرح کا علاج کر چکے، امریکا بھی علاج کے لیے لے گئے مگر کوئی افاقہ نہیں ہوا۔

رمضان شروع ہونے والا تھا۔ میں نے اس رمضان میں ان کے بیٹے کے لیے قرآن حکیم ختم کیا اور دعا کی، ان سے کوئی ذکر نہیں کیا تھا۔ رمضان ختم ہوئے عید آئی۔ اس کے فوراً بعد ہی ہمارے گھر پاٹنی کے لوگوں کی گیٹ ٹوگیدر ہوئی۔ جس میں ڈاکٹر غفار اور ان کی بیگم بھی مدعو تھیں۔ اس روز میں نے ان کی بیگم سے پوچھا۔

''اب تو آپ کے بیٹے کو دورے نہیں پڑتے ہ؟'' کہنے لگیں۔

''نہیں!'' میں نے کہا۔

''اور اب پڑیں گے بھی نہیں۔'' پھر میں نے انہیں بات بتائی۔ مجھے اپنی دعا پر اس قدر یقین تھا کہ آج اس بات کو کم و بیش 25 سال گزر چکے ہیں، اسے پھر کبھی دورہ نہیں پڑا۔

عرصہ ہوا ان کی بیگم کا انتقال ہو چکا ہے، مرحومہ میرے افسانے شوق سے پڑھتی تھیں۔ سیدھی سادی نیک ملنسار خاتون تھیں۔ بے حد خاطر مدارات کرتی تھیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جنت الفردوس میں جگہ دے۔ (آمین)

میں نے پاکستان کے مختلف شہر دیکھے تھے، وقت

گزارا تھا مگر پاکستان سے باہر جانے کا اتفاق نہیں ہوا تھا۔ میرے شوہر کی دلی خواہش تھی کہ وہ علی گڑھ کا ایک چکر لگا آئیں اور بیوی بچوں کو بھی اپنے آبائی گھر لے جائیں لیکن کسی نہ کسی وجہ سے یہ آرزو پوری نہ ہو سکی۔ شادی کے بعد جانے کا پروگرام بنایا تھا کہ 1971ء میں مشرقی پاکستان الگ ہو گیا اور انڈیا سے مدتوں تعلقات خراب رہے۔ اس وجہ سے جانا ٹل گیا۔ اس کے بعد ایک دفعہ اور ارادہ کیا، ویزا بھی لے لیا مگر انہی دنوں ہندو مسلم فسادات ہونے لگے اور ہمارا جانا پھر ٹل گیا۔

چونکہ میرے شوہر رشتے میں میری امی کے ماموں زاد ہیں، اس وجہ سے جب ان کے بڑے بھائی کی شادی ہوئی تھی اس وقت ہم انڈیا میں تھے تب ہم لوگ بلگرام سے علی گڑھ گئے تھے۔ مجھے بس خواب سا یاد ہے کیونکہ میں بہت چھوٹی تھی۔ ان کا گھر بہت بڑا ہے۔ یہ اللہ والی کوٹھی کے نام سے مشہور ہے کیونکہ کوٹھی کے اوپر ''اللہ'' لکھا ہوا ہے۔ جو لوگ علی گڑھ سے تعلق رکھتے ہیں وہ اللہ والی کوٹھی سے واقف ہیں اور ان کے مکینوں کو بھی جانتے ہیں۔ اس کا کل رقبہ پچیس ہزار مربع گز تھا۔ کوٹھی کے پیچھے دس ہزار مربع گز پر آم کا باغ تھا جسے کچھ سال قبل فروخت کر دیا گیا۔ اب بھی بہت زمین ہے۔ پانچ ہزار مربع گز پر دو منزلہ عمارت ہے اندر تہ خانے میں بھی کمرے ہیں اور تقریباً دس ہزار گز زمین خالی پڑی ہے۔ اس کے اندر کمرے اور اسٹور ملا کر تقریباً پچاس کمرے ہیں۔ اب سب اِدھر اُدھر ہو گئے۔ وہاں چند افراد رہتے ہیں۔ پورے علی گڑھ میں اس سے بڑی اور اس سے زیادہ خوب صورت کوئی اور کوٹھی نہیں۔ اب اس کوٹھی کو علی گڑھ یونیورسٹی کو گفٹ کر دینے کا پروگرام ہے تاکہ اس میں علی گڑھ یونیورسٹی کا ہاسٹل قائم کر دیا جائے۔ ایک ہزار مربع گز کے دو پارک بنائے جائیں گے جنہیں میری دو مرحوم نندوں (پھول آپا اور ڈاکٹر رفعت) کے ناموں سے موسوم کیا جائے گا...... ان دونوں کا انتقال 35 اور 40 سال کی عمروں میں ہو گیا تھا۔ اس طرح یہ کوٹھی اپنی اصلی حالت میں ہی محفوظ رہے گی۔ گھر کے اندر خوب صورت مسجد بھی بنی ہوئی ہے۔ ویسے تو اس کوٹھی کی قیمت کروڑوں میں ہے مگر فروخت کرنے پر اسے مسمار کر دیا جائے اور وہاں Multistoried بلڈنگ کھڑی ہو جائے تو...... یہ صورتِ حال میرے سسرال والوں کو گوارا نہیں۔

جیسا کہ میں نے ابھی لکھا مجھے وہاں جانا خواب سا یاد ہے۔ اس گھر میں ایک لڑکا سفید کرتا پاجامہ پہنے ایک گیت گاتا تھا۔

جلدی میں لپ اسٹک بھول گئے، رومال پرانا چھوڑ گئے
وہ اپنی یاد دلانے کو اک عشق کی دنیا چھوڑ گئے

یہ گانا فلم جگنو کا ہے جس میں دلیپ کمار اور میڈم نور جہاں نے کام کیا ہے۔ ان دنوں غالباً مقبول رہا ہوگا۔

میں یہ بات اس لیے لکھ رہی ہوں کہ وہی چھوٹا لڑکا جو یہ گیت گاتا تھا، میرا شریکِ سفر بنا۔ اس وقت مجھے معلوم نہیں تھا کہ یہ گھر میری سسرال ہے۔ مجھے آگرہ جا کر تاج محل دیکھنا اچھی طرح یاد ہے۔ کیونکہ یہ پاکستان آنے سے قبل دیکھا تھا اور ایک عدد تصویر بھی کھنچوائی تھی۔

نہ جانے کتنی یادیں ہیں جو ذہن کی اسکرین پر ابھرتی ہیں اور مٹ جاتی ہیں۔ لیکن بعض یادیں مٹتی نہیں۔ وہ ہمیشہ ساتھ ساتھ رہتی ہیں۔ ان کے اثرات پوری زندگی کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے ہیں۔ یادیں دل میں بستی ہیں، اس میں بسیرا کرتی ہیں، جب تک دل زندہ رہتا ہے یاد بھی زندہ رہتی ہے۔ یاد کو دل سے نکال پھینکنا ناممکن ہوتا ہے اور سچ پوچھیں تو ہمارے پاس ہوتا ہی کیا ہے سوائے یادوں کے۔ یہی یادیں جینے کا سہارا بنتی ہیں، سکون مہیا کرتی ہیں۔ میری ایک تازہ طویل نظم جو یادوں کے حوالے سے ہے اس کے ابتدائی مصرعے کچھ یوں ہیں۔

نہ ہوتی یاد گر دل میں
تو دل خالی مکاں ہوتا
یہ تنہائی یہ بے چینی
یہ سوزِ دل کہاں ہوتا

☆☆☆

یہ داستان جو میں رقم کر رہی ہوں یہ کوئی عام داستان نہیں، نہ ہی عام لوگوں کے لیے کشش کا باعث ہوگی۔ یہ داستانِ عشق ہے۔ اس عشق کی داستان جو اللہ کی کتاب سے کیا گیا۔ عشق میرے نصیب میں لکھ دیا گیا۔ یہ اوپر والے کی نظرِ کرم ہے، اس کی دین ہے، اسی کی عطا ہے، اسی نے یہ راہ دکھائی۔ وہ جسے چاہے جس راستے پر ڈال دے، کسی کے اختیار میں نہیں کہ اس کی مرضی کے خلاف کچھ کر سکے۔ بات عشق اور یادوں کی ہو رہی ہے تو اسی حوالے سے چند تازہ اشعار اس جگہ لکھ رہی ہوں۔

پیارے نبی..... کو من میں بسا کر دل کا نگر آباد کروں
یاد کے موتی چُن چُن کر رکھوں من کو اپنے شاد کروں
ہاتھ بڑھاؤں اشک بہاؤں آپ ﷺ کی جالی چھو نہ پاؤں
من کی چتا کیوں کر پاؤں گر، کس سے فریاد کروں
نور کی کرنیں ہر سو بکھریں دل بھر کر جب یاد کروں
ایک تمنا دل میں بسی ہے خواب میں دیکھوں خواب میں پاؤں
آپ ﷺ کو اپنی نعت سناؤں پوری دل کی مراد کروں

میں آپ ﷺ کو خواب میں دیکھ چکی ہوں، جب بہت چھوٹی تھی تب دیکھا تھا۔ ایک چوکی ہے جس پر آپ ﷺ کے دائیں جانب بیٹھی ہوں اور آپ ﷺ اپنی انگلی مبارک کو قرآن حکیم کے اوپر رکھے کچھ بتا رہے ہیں۔ یہ خواب مجھے اچھی طرح یاد ہے اور بالکل نظروں کے سامنے ہے۔ اس کی تعبیر پچاس سال کے بعد ملی۔ 2005ء کے رمضان المبارک میں جب کراچی یونیورسٹی کے V.C نے مجھے کراچی یونیورسٹی کی لائبریری میں ایک استقبالیہ دیا اور میں نے وہاں اپنا مخطوطہ کلام پاک کا نسخہ دیا تو اس نسخے کو جس طرح وہاں رکھا گیا ہے اس سے اس خواب کی تائید ہوئی ہے۔ بات یہ ہے کہ وہ نسخہ جو K.U میں ہے اسے میں نے محمد ﷺ کے لیے لکھا تھا اور پھر لائبریری میں جہاں سے داخل ہوتے ہیں وہاں پر ایک شوکیس میں اس قرآن حکیم کو رحل پر کھول کر رکھا گیا ہے۔ یہ ایک بڑے سائز کا قرآن پاک ہے۔ ایسا کچھ ڈاکٹر اخلاق احمد Pro vice chancellor کی ایما پر ہوا۔ میرے دوسرے نسخے جو مختلف جگہوں پر رکھے گئے وہ کہیں بھی رحل پر نہیں ہیں لیکن یہ کلام پاک جو حضور ﷺ کے لیے ہے وہ رحل ہی پر کھلا رکھا ہے۔ شوکیس کے باہر میرا نام آویزاں ہے۔ میں نہیں رہوں گی مگر یہ اسی جگہ رہے گا۔ (انشاءاللہ)

لکھتے ہوئے نہ جانے میں کہاں سے کہاں پہنچ جاتی ہوں۔ میں وہ سب کچھ لکھ دینا چاہتی ہوں جو میرے دل میں ہے، میری یادوں میں ہے مگر لکھ نہیں سکتی یا لکھنا نہیں چاہتی۔ اب میں اس قرآن حکیم کا تذکرہ کروں گی جو میرا پانچواں قرآن حکیم ہے، چوتھا قرآن حکیم ختم کیے کئی سال ہو چکے تھے۔ اس دوران میرے بے شمار افسانے شائع ہوئے۔ جو ناول شائع ہوئے ان میں ''غمِ دل'' ''اپنی منزل'' ''ستاروں سے آگے'' ''اک دیا بجھا بجھا سا'' کے علاوہ ''بندھن'' ''گئے موسم کے گلاب'' ''موم کی لڑکی'' ''سرابِ زندگی'' ''رہ گزر'' اور ''خلش'' شامل ہیں۔ یہ سارے ناول قسط وار مختلف رسالوں میں چھپے اور مجھے داد ملتی رہی۔ بعد میں کتابی صورت میں بھی شائع ہوئے۔ ''سرابِ زندگی'' سب سے زیادہ پسند کیا گیا۔ یہ کتابی صورت میں بھی آیا لیکن پاکستان میں شائع ہونے سے قبل یہ دہلی (انڈیا) سے بھی شائع ہو چکا تھا۔ سب سے پہلے ''پاکیزہ'' ڈائجسٹ میں قسط وار شائع ہوا۔ میرے تمام ناول آؤٹ آف مارکیٹ ہیں لیکن اب یہ سب دوبارہ شائع ہو رہے ہیں۔

یہ 1988ء کی بات ہے۔ میں نے ایک بار پھر قرآن حکیم لکھنے کا عزم کیا۔ جب بھی کوئی نیا نسخہ تیار کرنے کا پروگرام بنتا، پہلے سے بہتر کاغذ اور ڈیزائن کا انتخاب عمل میں آتا۔ چنانچہ کتابت شروع ہوگئی۔

(باقی آئندہ)

قسط:16

# اعتبارِ وفا

نگہت سیما

یہ سچ ہے کہ محبت میں وقت کا وزن نہیں ہوتا... گفتگو کا وزن نہیں ہوتا، ہر طرف تو کیا دل و دماغ تک پر ایک بے وزن سی کیفیت محسوس ہوا کرتی ہے... کہ دل ودماغ کو کوئی دوسری بات سُجھائی تک نہیں دیتی۔ ایسے حالات میں کسی بھی انسان کے پاؤں جمے نہیں رہتے اور وہ ہر وقت لڑھکتا رہتا ہے۔

مگر خود کو سنبھال کر متوازن رکھنا ہی محبت کا اصل پلیٹ فارم ہے... لیکن اس سے بھی اہم بات یہ ہے کہ اس بے وزنی کے اصول کو بھی محسوس کر لیا جائے... اور مان لیا جائے... کہ محبت کا اوّلین قانون اعتبار ہے... اور وفا کے غنچے وہیں کِھلتے ہیں... جس گلشن میں اعتبار کا بیج بویا جاتا ہے۔

گلاب چہروں پہ دُھول کتنی مسافتوں کی جمی ہوئی ہے
چراغ آنکھوں میں جانے کتنے سفر کے جالے تنے ہوئے ہیں
نہ چھاؤں جیسی کوئی کہانی نہ جلتی دھوپوں کا کوئی حصّہ
کہاں کا ذکرِ سفر کہ پہلے قدم پہ ہم تو رُکے ہوئے ہیں



''کون، کون ہے...... کیا نام ہے ان کا؟'' تجل کی آواز کانپ رہی تھی۔
''حاتی دادا......'' سنہری نے سرگوشی کی۔
''حاتی دادا......؟ تمہیں یقین ہے؟'' تجل کی آواز اب بھی کانپ رہی تھی۔
''نہیں، یقین تو نہیں ہے۔'' سنہری متذبذب ہوئی۔
''لیکن مجھے شک ہے یقین جیسا...... میں نے ظہورے سے سنا تھا، وہ اماں سے کہہ رہا تھا کہ وہ مان کیوں نہیں جاتیں کہ بجو، حاتی دادا کی اولاد ہے اور وہ یہ بھی کہہ رہا تھا کہ اسے پورا یقین ہے کہ حاتی دادا ہی بجو کا باپ ہے۔''
''اور...... اور پھر اماں نے کیا کہا؟'' اس نے امید بھری نظروں سے سنہری کی طرف دیکھا۔
''اماں نے اسے ڈانٹ دیا تھا کہ وہ فضول باتیں نہ کرے۔''
تجل کی آنکھیں بجھ گئیں۔
''ہاں، ظہورے کی تو عادت ہے فضول باتیں کرنے کی اور تم بھی سچ سمجھ بیٹھیں۔''
''چلو ظہورے کی بات فضول ہی سہی لیکن تم اماں سے پوچھو تو سہی، اگر اتنا ہی شوق ہے تمہیں جاننے کا تو وہ تمہاری بات نہیں ٹالیں گی...... اتنی تو لاڈلی ہو تم ان کی۔''
''میں نے ایک بار پوچھا تھا لیکن اماں نے کہا انہیں کیا خبر کون ہے میرا باپ۔'' شرمندگی اور ذلت کے احساس سے اس کے رخسار سرخ ہوئے اور آنکھیں جھک گئیں اور وہ نچلے ہونٹ کو دانتوں سے کچلنے لگی۔
''خیر، اب ایسی بھی کوئی بات نہیں ہے کہ اماں کو خبر نہ ہو۔'' سنہری نے دایاں ہاتھ ذرا سا اونچا کر کے جھٹکا۔
''اماں کسی کو منہ ہی کب لگاتی تھیں، بس ایک حاتی دادا تھا یا پھر خان دادا جن کی اماں بہت عزت کرتی تھیں۔ موتیا کہتی ہے، بہت احسان تھے ان کے اماں پر۔''
''اچھا یہ کون لوگ تھے؟'' یک دم ہی تجل کے دل میں تجسس پیدا ہوا۔
''مجھے زیادہ تو نہیں پتا لیکن تمہاری پیدائش سے پہلے ان لوگوں کا بہت آنا جانا تھا چوبارے پر، خان دادا جنہیں وہاں گلی میں سب خانو دادا کہتے تھے، اکثر محفل میں بھی آتے تھے۔ رقص دیکھتے، گانا سنتے تھے لیکن حاتی دادا کبھی محفل میں نہیں آتے تھے۔ بس اماں کے بلانے پر ہی آتے تھے، کبھی کوئی جھگڑا ہو جاتا، کبھی اماں کو کوئی کام ہوتا اور......'' سنہری نے بتایا۔
''تم نے دیکھا تھا انہیں؟'' تجل کے لہجے میں اشتیاق تھا۔
''دیکھا بھی ہو تو مجھے یاد نہیں ہے۔ بیس اکیس سال پہلے میری عمر ہی کتنی تھی بھلا...... ہاں، موتیا اور موراں سے سنا ہے حاتی دادا کی شخصیت بڑی شاندار تھی، بہت وجیہہ تھے اور خانو دادا بھی کچھ کم نہیں تھے لیکن حاتی دادا تو حاتی دادا تھے...... موراں کہتی ہے وہاں تب گلی کی کئی لڑکیاں ان پر مرتی تھیں...... تب ہی تو بقول ظہورے اماں ان پر مرمٹی تھیں۔''
تجل کے دل کی دھڑکن یک دم تیز ہو گئی۔
''تو کیا ظہورا سچ کہتا ہے کہ حاتی دادا......'' اس کے دل میں خیال آیا۔
''دونوں غنڈے، بدمعاش تھے، بڑا رعب تھا ان کا، علاقے میں سب ڈرتے تھے۔ ان کی وجہ سے کسی کی جرأت نہیں ہوتی تھی کہ اماں کے چوبارے پر کوئی دنگا فساد کرے۔''
سنہری نے تفصیل سے بتایا۔
''اچھا...... غنڈے تھے۔'' تجل کا تجسس اور اشتیاق یک دم ختم ہو گیا اور اسے لگا جیسے اس کا دھڑکتا دل ایک لمحے کو ساکت ہو گیا ہو۔

''چل دفع کر تو کیا کرے گی باپ کا نام جان کر مر کھپ گیا ہوگا۔ ظہورا کہتا ہے غنڈے تھے، کسی کو قتل وتل کر کے پھانسی چڑھ گئے ہوں گے۔ زندہ ہوتے تو کبھی تو چوبارے پر آجاتے۔ حاتی دادا نہ سہی، خانو دادا تو خاصے شوقین تھے ناچ گانے کے۔'' سنہری نے مزید تفصیل بتائی۔

''دونوں کا کیا رشتہ تھا؟'' بجل نے یوں ہی پوچھ لیا...... ورنہ اب اسے ان کے متعلق جاننے کی کوئی خواہش نہیں رہی تھی۔ اگر وہ ان میں سے کسی کی بیٹی تھی بھی تو وہ کوئی معزز بندے نہ تھے۔

''خانو دادا تو بڑے استاد تھے اور حاتی دادا غالباً ان کا شاگردِ خاص......'' سنہری ہنسی۔

''بلکہ ولی عہد، تب ہی تو دادا کہلاتا تھا۔'' بجل کا چہرہ یک دم سپاٹ ہوگیا تھا اور وہ خاموش بیٹھی سامنے دیوار کی طرف دیکھ رہی تھی جیسے اسے اب سنہری کی باتوں میں کوئی دلچسپی نہ رہی ہو۔

''سن......'' سنہری کی آنکھیں یکا یک چمکنے لگی تھیں۔ اس نے بجل کے بازو پر ہاتھ مارا۔

''سن بجو چل اسے فون کر۔''

''کسے؟'' بجل نے بے دھیانی سے اسے دیکھا۔

''عظام کو اور کسے؟''

''سچ بجو میری بات مان لے، وہ لڑکا تیری محبت میں آدھا مر چکا ہے باقی کا آدھا تو اسے اپنی اداؤں اور باتوں سے مار ڈال۔'' وہ یک دم اٹھی۔

''چل میں اپنا فون لے کر آتی ہوں۔''

بجل نا سمجھی سے اسے دیکھ رہی تھی لیکن وہ تیزی سے دروازہ کھولتے ہوئے باہر نکل گئی۔

''پتا نہیں عظام کے پاپا آئے ہیں یا نہیں اور پتا نہیں اس نے ان سے بات کی بھی ہے یا نہیں...... اس وقت شاید اس نے جذباتی ہو کر حامی بھر لی ہو اور پھر گھر جا کر جب سوچا ہو تو ارادہ بدل گیا ہو بھلا ایک میرے جیسا بیک گراؤنڈ رکھنے والی لڑکی سے کون شادی کر سکتا ہے لیکن عظام......! سنہری کہتی ہے وہ مختلف ہے، اس نے اس کی آنکھوں میں میرے لیے ایک الوہی محبت کی چمک دیکھی ہے، بڑا پاکیزہ سا جذبہ دیکھا ہے اور شاید سنہری صحیح کہتی ہو۔''

وہ انہی سوچوں میں گم تھی جب سنہری نے لا کر اس کے ہاتھ میں فون پکڑایا۔

''لو میں نے نمبر ملا دیا ہے، بات کرلو۔'' بجل کے دل کی دھڑکن تیز ہوگئی، اس نے سنہری کی طرف دیکھا جو ہونٹوں پر شریری مسکراہٹ لیے اسے دیکھ رہی تھی۔ اس نے فون لے کر کان سے لگایا۔ دوسری طرف بیل جا رہی تھی۔

☆☆☆

ثمر حیات دونوں بازو پیچھے باندھے بے چینی سے اِدھر سے اُدھر ٹہل رہا تھا۔ اس کی پیشانی پر شکنیں تھیں اور ہونٹ بھینچے ہوئے تھے۔

عظام صوفے پر بیٹھا ثمر حیات کو اِدھر سے اُدھر ٹہلتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔

''پاپا پلیز...... بیٹھ جائیں...... آخر آپ اتنے پریشان کیوں ہوگئے ہیں، یہ ایسی پریشانی والی بات نہیں ہے۔''

''کیسے پریشانی کی بات نہیں ہے، اگر ممتاز خان بروقت نہ پہنچتا تو خدا جانے کیا ہوتا۔''

وہ چلتے چلتے رک کر عظام کو دیکھنے لگا۔

''اور یہ ممتاز خان احمق، اس نے گاڑی کا نمبر تک نوٹ نہیں کیا۔''

''ممتاز خان اور گارڈ دونوں ایک ساتھ ہماری طرف آئے تھے اور وہ لوگ تیزی سے گاڑی بھگا کر لے گئے۔ دراصل وہ غیر متوقع سچویشن دیکھ کر یک دم گھبرا گیا تھا۔''

عظام نے وضاحت کی۔
"اسے گھبرانا نہیں چاہیے تھا...... وہ کوئی نوعمر نوجوان لڑکا نہیں ہے اور اس طرح کے حالات سے پہلی بار سامنا نہیں ہوا تھا اس کا۔"
ثمر حیات نے غصے سے کہا۔
"پاپا پلیز...... ایزی ہو جائیں کچھ نہیں ہوا، سب ٹھیک ہے۔" عظام باپ کو یوں پہلی بار اس طرح غصے میں دیکھ رہا تھا۔
"آج کچھ نہیں ہوا تو کل کچھ ہو بھی سکتا ہے۔"
ثمر حیات کے لہجے سے خفگی اور پریشانی ایک ساتھ جھلک رہی تھی۔
"پاپا پلیز ریلیکس......!" عظام اپنی جگہ سے اٹھا اور ثمر حیات کے دونوں بازوؤں پر ہلکا سا دباؤ ڈالتے ہوئے اسے بیڈ پر بٹھایا۔
"عظمی......" اس کے تنے ہوئے اعصاب یک دم ڈھیلے ہوئے تھے۔ اس نے عظام کے دونوں ہاتھ اپنے ہاتھوں میں مضبوطی سے جکڑ لیے۔
"سب کچھ کھو کر، گنوا کر میں نے تمہیں پایا ہے اور میں تمہیں کھونے کا حوصلہ نہیں رکھتا۔ اگر وہ لوگ تمہیں کوئی نقصان پہنچا دیتے تو صرف اس تصور سے ہی میرا کلیجا کٹ رہا ہے۔"
"آپ آج بالکل رواحہ کے بابا کی طرح بات کر رہے ہیں۔" عظام ہولے سے ہنسا۔
"رواحہ کے بابا کی طرح......؟" ثمر حیات نے سوالیہ نظروں سے اسے دیکھا۔
"ہاں...... وہ بھی اس کے لیے ایسے ہی جذباتی ہو جاتے ہیں۔"
وہ کبھی عظام کے لیے اس طرح جذباتی نہیں ہوا تھا۔ اپنے بیٹے کے لیے دل میں کیا جذبات رکھتا تھا اس نے کبھی اس کا اظہار بھی نہیں کیا تھا، بلکہ حقیقت تو یہ تھی کہ وہ خود بھی اپنے جذبات سے بے خبر تھا، اس نے عظام کے لیے زندگی کی ہر سہولت مہیا کی تھی اور سمجھتا تھا کہ اس نے عظام کے لیے وہ سب کچھ کیا ہے جو کوئی باپ اپنی اولاد کے لیے کر سکتا ہے۔ اس نے اس سے زیادہ عظام کے لیے کبھی نہیں سوچا تھا لیکن جب عظام نے اس کے ساتھ رہنے کی خواہش ظاہر کی اور انہوں نے مری میں اکٹھے کچھ دن گزارے، بس ان ہی دنوں اس پر اپنا آپ ظاہر ہوا...... اور اسے پتا چلا تھا کہ عظام اس کے لیے کیا ہے اور اگر وہ زندہ ہے تو صرف اس لیے کہ اس کے پاس اس کا بیٹا عظام ہے اور اگر عظام نہ ہوتا تو شاید فرحی کے بعد وہ بہت جلد تھک کر ہمت ہار کر آنکھیں بند کر لیتا۔
اس کی آنکھوں میں نمی سی پھیل گئی۔
"تم کل سے یونیورسٹی نہیں جاؤ گے عظام۔"
وہ یک دم جذباتی ہو گیا تھا۔ عظام کے ہاتھ ابھی تک اس نے اپنے ہاتھوں میں جکڑے ہوئے تھے۔
"ہم یہاں نہیں رہیں گے...... میں تمہیں لے کر کہیں اور کسی دوسرے ملک چلا جاؤں گا...... میں تمہیں یہاں نہیں رہنے دوں گا۔"
بہت سے خوف ایک دم ہی اس کے دل سے لپٹ گئے۔ جب سے مٹھا سائیں سے اس کی ملاقات ہوئی تھی۔ بہت سے واہموں نے اس کے دل میں بسیرا کر لیا تھا اور انہی واہموں میں گھرے اس نے ممتاز خان کو گارڈ کے ساتھ بھیجا تھا۔
"پاپا......!" عظام نیچے کارپٹ پر بیٹھ گیا۔
"وہ ہمارے دشمن نہیں تھے، نہ ہی وہ مجھے کوئی نقصان پہنچانا چاہتے تھے۔ وہ رواحہ کو ساتھ لے جانا چاہتے تھے۔"

''وہ رواحہ کو اغوا کرنا چاہتے تھے......لیکن کیوں......؟ کون تھے وہ؟'' اس کے بے قرار دل کو ذرا سا قرار آیا تھا لیکن اب وہ رواحہ کے لیے پریشان ہو رہا تھا۔ عظام کا یہ دوست اسے بہت پسند تھا۔ دل اس کی طرف کھنچتا تھا...... حالانکہ وہ بہت زیادہ نہیں ملا تھا اس سے لیکن جتنی بار بھی اس کی ملاقات ہوئی تھی اس نے اس کے لیے اپنے دل میں عظام جیسی محبت محسوس کی تھی۔

''ہم نے پہچان لیا تھا انہیں۔''

''پہچان لیا تھا تو رواحہ کے بابا کو چاہیے کہ وہ فوراً اپنے قریبی تھانے میں رپورٹ درج کروائیں ان کے خلاف۔ اگر ان کے خلاف کارروائی نہ کی گئی تو وہ پھر بھی ایسی کوشش کر سکتے ہیں۔''

''جی! لیکن رواحہ کے بابا ایسا نہیں چاہتے، دراصل وہ لوگ......''

عظام نے اپنے ہاتھ ثمر حیات کے ہاتھوں سے نکال کر اس کے گھٹنے پر رکھتے ہوئے اسے سب کچھ بتانے کا فیصلہ کیا۔

''رپورٹ کا کوئی فائدہ بھی نہیں ہوگا پاپا...... دراصل ان کے ہاتھ بہت لمبے ہیں اور وہ لوگ......''

''آخر کون لوگ ہیں وہ اور دشمنی کی وجہ کیا ہے؟'' ثمر حیات نے اس کی بات کاٹی تھی۔

''ظفری ہمارا یونیورسٹی فیلو ہے، ہم سے سینئر ہے، اس کے فادر ایم این اے ہیں ممتاز سومرو اور اس کے چچا ایم پی اے ہیں، سکندر سومرو لیکن سائیں مٹھا کے نام سے مشہور ہیں۔''

''سائیں مٹھا!''

ثمر حیات کے لبوں سے سرگوشی کی طرح نکلا......اور اس کے اعصاب پھر کھنچ گئے۔

''بس......اب نہیں......اب نہیں سائیں مٹھا......اب اگر تم نے میرے بیٹے کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی دیکھا تو ثمر حیات بھول جائے گا کہ وہ کس عہد میں بندھا ہے۔''

اس کی آنکھوں کے سامنے کلینک کے باہر کھڑا سائیں مٹھا آ گیا۔ سانپ کی سی چمک لیے اس کی آنکھیں جیسے اس کا تمسخر اڑا رہی تھیں......اور وہ کہہ رہا تھا کہ سائیں مٹھا اپنی بے عزتی نہیں بھولتا کبھی...... ضرور عظام کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ اس کے بندے رواحہ کے پیچھے نہیں عظام کے لیے آئے ہوں گے۔ ضرور اس نے کھوج لگا لیا ہوگا کہ عظام میرا...... ''نہیں سائیں مٹھا نہیں اب میں تمہیں وار نہیں کرنے دوں گا......'' اس نے دائیں ہاتھ کی مٹھی بنا کر زور سے بیڈ کی پٹی پر ماری۔

''پاپا......کیا ہوا......؟''

عظام پریشانی سے اس کے چہرے کی بدلتی کیفیات دیکھ رہا تھا۔ اس نے جھرجھری لے کر اس کی طرف دیکھا۔ ایک لمحے کو اس کا جی چاہا وہ آج عظام کو سب کچھ بتا گزرے، ایک ایک لمحے کی روداد سنا دے۔ اسے بتائے کہ یہ وہی سائیں مٹھا ہے جس نے اس کا دل نوچ کر پھینک دیا تھا۔ آج اپنے دل میں چھپی ساری کرچیاں وہ عظام کو دکھائے......سارے زخم، سارے درد......اذیت ناک یادوں کا کرب اس کی آنکھوں اور چہرے سے جھلکنے لگا۔

''پاپا کیا ہو گیا ہے آپ کو......بی لیو می ......کوئی ڈر والی بات نہیں ہے۔''

اس نے بہ مشکل خود کو کمپوز کر کے عظام کو دیکھا۔

''پاپا کوئی بہت بڑا ایشو نہیں تھا، ظفری نے خواہ مخواہ اسے مسئلہ بنا دیا ہے۔''

''تم عظام...... تمہیں یقین ہے کہ وہ لوگ رواحہ کے لیے آئے تھے؟''

''جی پاپا......! ارتقاع ہماری کلاس فیلو ہے۔'' وہ ہولے ہولے پوری بات بتانے لگا۔

''ظفری یونیورسٹی نہیں آ رہا تھا ہم سمجھ رہے تھے وہ شرمندہ ہے بلکہ ہم نے ارتفاع سے کہا تھا کہ اگر وہ سوری کرے تو وہ اس کا سوری قبول کر لے...... معاملہ خود ہی ختم ہو جائے گا...... لیکن آج جب اچانک وہ آ گئے اور رواحہ نے پہچان بھی لیا...... ایک تو ظفری کے چچا کا گارڈ تھا۔''

''رواحہ، پروفیسر صاحب کا اکلوتا بیٹا ہے، اللہ نہ کرے کہ اسے کچھ ہو۔ یہ ظفری، سائیں مٹھا کا بھتیجا ہے تو اسی کی طرح کا ہوگا کینہ پرور، منتقم مزاج......'' اس نے سوچا۔

''یہ اچھا نہیں ہوا...... لیکن مجھے اس وقت عظام کو پریشان نہیں کرنا چاہیے...... صبح میں خود رواحہ کے بابا سے بات کروں گا۔ انہیں بتاؤں گا کہ وہ کس قدر ظالم اور شقی القلب لوگ ہیں۔ وہ رواحہ کو کہیں دور لے جائیں، یا کچھ اور جو بھی انہیں بہتر لگے۔'' وہ اپنی سوچ میں گم تھا۔

''پاپا آپ کیا سوچنے لگے؟ یقین کریں...... سب کچھ ایسا ہی ہے جیسا میں نے آپ کو بتایا۔'' اس نے چونک کر عظام کو دیکھا۔

''مجھے یقین ہے بیٹا لیکن میں رواحہ کے لیے پریشان ہو رہا ہوں۔''

''پریشانی کی بات تو ہے پاپا لیکن ہم کل خود ظفری سے بات کریں گے۔ وہ خواہ مخواہ معاملے کو نہ بڑھائے۔ ارتفاع اپنی مرضی کی مالک ہے وہ جس سے چاہے بات کرے جس سے چاہے بات نہ کرے۔''

عظام نے ہلکے پھلکے انداز میں بات کی تو اس نے صرف سر ہلا دیا۔ وہ عظام کو کچھ بتا کر پریشان نہیں کرنا چاہتا تھا۔

''پاپا آپ پھر کچھ سوچنے لگے۔ اتنے دنوں بعد ہم ملے ہیں کچھ اچھی باتیں کریں ناں......''

اس نے ثمر حیات کے گھٹنے پر ہاتھ رکھا۔

وہ کتنا پُرشوق تھا، کتنی بے قراری سے ملا تھا اس سے اور اب بھی بڑی پُرامید نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ عظام کی طرف دیکھ کر مسکرایا۔

''ہاں، بتاؤ کیسا وقت گزرا رواحہ کے ساتھ؟''

''بہت اچھا...... بہت خوشگوار......'' وہ مسکرایا اور اٹھ کر صوفے پر بیٹھ گیا۔

''رواحہ کے بابا بہت شفیق، بہت محبت کرنے والے ہیں۔ وہ بالکل رواحہ کی طرح ہی میرا خیال رکھتے تھے۔ انہوں نے مجھے کہا کہ اگر میں بھی رواحہ کی طرح انہیں بابا کہوں تو انہیں اچھا لگے گا۔ اور مجھے بھی انہیں بابا کہنا اچھا لگا اور پتا ہے پاپا، خدا بخش چاچا بھی بہت شفیق انسان ہیں۔ وہ رواحہ سے اور بابا سے بہت محبت کرتے ہیں۔ میرا بھی انہوں نے بہت خیال رکھا۔ میں آپ کو ان سے ضرور ملواؤں گا۔ ویسے آپ کتنے دنوں کے لیے آئے ہیں؟''

''پتا نہیں، کچھ کہہ نہیں سکتا۔ پتا نہیں کب جانا پڑ جائے۔ میں کوشش کر رہا تھا کہ اب کے آؤں تو ہمیشہ کے لیے آؤں...... سو اتنی جلدی آنا ممکن نہیں تھا۔ لیکن ممتاز خان نے بتایا تم کچھ پریشان تھے۔ پھر مجھ سے رہا نہیں گیا فوراً چلا آیا۔'' اس نے بغور عظام کو دیکھتے ہوئے اس کی پریشانی کا اندازہ لگانا چاہا لیکن وہ اسے پریشان تو نہیں لیکن کچھ بے چین سا لگا۔

''نہیں پاپا میں پریشان نہیں تھا مجھے آپ سے بات کرنا تھی لیکن آپ کا فون بند تھا۔ آپ کا فون کیا رومنگ پر نہیں تھا......؟ آپ واٹس ایپ اور وائبر کیوں یوز نہیں کرتے؟'' اس نے پوچھا۔

''رومنگ پر ہی تھا لیکن کچھ سم کا مسئلہ تھا۔'' ثمر حیات کی نظریں اسی پر تھیں۔

''اور میرے پاس آپ کا کوئی اور کانٹیکٹ نمبر بھی نہیں تھا...... ممتاز خان کے پاس بھی کوئی دوسرا نمبر نہیں تھا...... پاپا پلیز...... اب آپ جائیں تو مجھے کوئی اور نمبر بھی دے جائیے گا۔ وہاں کا کوئی نمبر......؟''

"کیا کوئی خاص بات تھی؟"
ثمر حیات مسکرایا۔
"جی......!" وہ جھجکا۔
"دراصل وہ مجھے......" اس نے جھجک کر بات ادھوری چھوڑ دی۔ ثمر حیات نے دلچسپی سے اسے دیکھا۔ اس کے اندر کہیں کچھ کلک ہوا......اور بے اختیار اس کے لبوں سے نکلا۔
"کیا کوئی لڑکی پسند آگئی ہے میرے بیٹے کو......؟"
"پاپا وہ......"
عظام کو سمجھ نہیں آرہا تھا کہ وہ کیسے باپ کو تجل کے متعلق بتائے۔ وہ کبھی اپنے پاپا سے بے تکلف نہیں رہا تھا...... ایسے جیسے رواحہ اپنے پاپا سے بے تکلف تھا۔
"کیا نام ہے اس کا......کہاں ملی؟" ثمر حیات کا لہجہ بہت خوشگوار تھا کچھ دیر کے لیے وہ ساری پریشانی بھول گیا تھا۔
"تجل......" اس نے ایک گہری سانس لی۔ ثمر حیات نے خود ہی پوچھ کر اسے مشکل سے نکال دیا تھا۔
"پاپا دراصل مجھے تجل کے متعلق ہی بات کرنا تھی۔" وہ پھر جھجکا۔
"ارے یار کیا بات کرنی ہے...... جو میرے بیٹے کی پسند وہی میری پسند۔" اس کی مسکراہٹ گہری ہوئی۔
"کہو تو صبح ہی چلتے ہیں دامن پھیلانے۔"
"پاپا مجھے کوئی جلدی نہیں تھی لیکن اب مسئلہ ہوگیا ہے۔ تجل چاہتی ہے کہ آپ اس کی اماں سے رشتے کی بات کرلیں۔"
"تو کرلیتے ہیں بات......"
ثمر حیات کا موڈ اور بھی خوشگوار ہوا۔
"میرے بیٹے کی پسند کوئی معمولی لڑکی تو نہیں ہوگی۔ اور پھر زندگی تم نے گزارنی ہے...... جانِ من ریلیکس ہوجاؤ......مجھے ظالم سماج کا کردار ادا کرنے کا کوئی شوق نہیں۔"
"میں جانتا ہوں پاپا اور مجھے آپ پر فخر ہے، دراصل......" وہ کچھ بے چین تھا۔
"کیا اس کے والدین رضامند نہیں؟" ثمر حیات سنجیدہ ہوا۔
"پتا نہیں...... پاپا...... یہ تو ابھی علم نہیں ہے۔ وہ تو آپ بات کریں گے تو پتا چلے گا، ایک اور بات بھی ہے۔"
اسے بہرحال ثمر حیات کو سب کچھ بتانا تھا تجل کے متعلق......
"وہ تجل کی اماں اسے اداکارہ بنانا چاہتی ہیں جبکہ تجل کو اداکاری سے کوئی دلچسپی نہیں، وہ شوبز میں نہیں جانا چاہتی۔ اس لیے وہ چاہتی ہے کہ ہم شادی کرلیں تاکہ اس کی والدہ اسے مجبور نہ کرسکیں۔"
"کیا مطلب......؟ شادی کرلیں...... کیسے؟ اس کے والدین کی مرضی کے بغیر......؟" ثمر حیات کے دل میں ایک ساتھ درد کے کئی نوکیلے کانٹے اتر گئے تھے۔ کیا، کیا اذیتیں یاد نہیں آگئی تھیں۔
"نہیں......نہیں پاپا......؟" عظام نے تیزی سے نفی میں سر ہلایا۔
"تجل چاہتی ہے آپ اس کی والدہ سے رشتے کی بات کریں اور ساتھ ہی فوری شادی کی بھی۔"
"ہوں......" ثمر حیات نے پُرخیال انداز میں سر ہلایا۔
"تمہارا کیا خیال ہے وہ رضامند ہوجائیں گی؟"

''پتا نہیں میں کچھ زیادہ نہیں جانتا ان کے متعلق، بس دو بار سرسری سی ملاقات ہوئی ہے میری ان سے...... لیکن بجل کو یقین ہے کہ اگر کوئی اچھا پروپوزل ہوا تو وہ مان جائیں گی۔''

عظام نے اس کی طرف دیکھا۔

''وہ اسے اداکارہ بنانا چاہتی ہیں، تم نے اس سے پوچھا نہیں کیوں......؟ لوگوں کی خواہش تو ہوتی ہے کہ ان کے بچے ڈاکٹر بنیں...... یہ کیسی خاتون ہیں جو اپنی بیٹی کو اداکارہ بنانا چاہتی ہیں۔''

''شوبز میں پیسہ بہت ہے ناں شاید اسی لیے۔''

''کیا وہ تمہاری کلاس فیلو ہے؟ اس کا فیملی بیک گراؤنڈ کیا ہے؟'' ثمر حیات نے بے حد سنجیدگی سے پوچھا۔

''نہیں...... وہ اُدھر رواحہ کے پڑوس میں رہتی ہے۔ یونہی بس اتفاقاً ملاقات ہوئی تھی...... اور......'' وہ فیملی بیک گراؤنڈ والی بات گول کر گیا تھا۔ کم از کم آج کے دن وہ اس کے بیک گراؤنڈ کے متعلق بات نہیں کرنا چاہتا تھا۔

''اس کے فادر کیا کرتے ہیں...... کیا نام ہے ان کا؟''

''اس کے فادر نہیں ہیں...... والدہ ہیں، ان کا نام شاہجہان بیگم ہے۔'' وہ چونکا...... اس نام نے یک دم ہی جیسے اسے حال سے ماضی میں پہنچا دیا تھا...... تب ہی عظام کے فون کی بیل ہونے لگی۔

عظام نے پاکٹ سے فون نکال کر دیکھا کوئی انجانا نمبر تھا۔ وہ آف کرنے لگا تھا کہ یک دم رک گیا کہیں بجل کا نہ ہو۔ اس کا دل زور سے دھڑکا اور فون آن کرتا ہوا باپ سے معذرت کرتا کمرے سے باہر نکل گیا۔ لیکن اس نے عظام کی معذرت نہیں سنی تھی۔ اس نے اسے باہر جاتے دیکھا تھا لیکن نام کی مشابہت نے اسے ماضی میں جلیل خان کے گھر کے ڈرائنگ روم میں پہنچا دیا تھا۔ وہ صوفے پر بیٹھا اپنے سامنے سیاہ برقع میں ملبوس شاہجہان بیگم کو دیکھ رہا تھا۔ شاہی محلے کا سن کر اسے اس زور کا دھچکا سا لگا تھا لیکن وہ فوراً ہی حیرت کے اس دھچکے سے باہر آ گیا۔

''آپ کہیں شاہجہان بیگم، کیا مسئلہ ہے؟''

''وہ کیا کہیں صاحب، طیفے بدمعاش نے جینا حرام کر رکھا ہے۔ چوبارہ اجڑ کر رہ گیا ہے...... صرف خان دادا ہی ہماری مدد کر سکتے ہیں۔'' وہ اسے تفصیل بتا رہی تھی اور وہ حیرت سے سن رہا تھا۔ وہ جلیل خان کے ان معاملات سے بالکل آگاہ نہ تھا، نہ ہی جلیل خان نے کبھی اس کے متعلق بتایا تھا۔ پتا نہیں جلیل خان کی زندگی کے کتنے پہلو ابھی اس سے پوشیدہ تھے۔

''آپ نے تھانے میں رپورٹ کی؟''

''تھانے میں رپورٹ؟'' وہ قہقہہ مار کر ہنسی تھی۔

''پولیس تو خود ہڈحرام ہے اور ایسے بندوں سے پیسے کھاتی ہے...... ہمیں تو خان دادا ہی اس بندے سے نجات دلا سکتے ہیں...... بس کسی طرح انہیں اطلاع پہنچا دو کہ شاہجہان بیگم بہت مشکل میں ہے، بہت تکلیف میں ہے۔ خان دادا اڑ کر پہنچیں گے ہماری مدد کو...... بہت انتظار کیا صاحب، بہت صبر کیا کہ خود ہی سب ٹھیک ہو جائے، خان دادا کو تکلیف نہ دیں...... لیکن کیا کریں مجبور ہو گئے ہیں۔ ظہورا صرف بڑک مار سکتا ہے...... شیدا ٹانگیں تڑوا کر بیٹھا ہے۔ وہ کمبخت جیسے ہی قدم رکھتا ہے۔ سب کونوں کھدروں میں گھس جاتے ہیں۔ زنخے بھرے ہیں سب وہاں، کب کب کس کس کی مدد نہیں کی میں نے اور میرے وقت سب ہی منہ چھپا کر بیٹھ گئے۔ کیا کریں جی سب کو اپنی عزتیں پیاری اور اپنا مفاد عزیز ہے اگر گلی والے ایکا کر لیں تو مجال ہے کہ وہ گلی میں گھس سکے۔'' وہ مسلسل بول رہی تھی جب اس نے اسے ٹوک دیا۔

''ٹھیک ہے بی بی میں دادا سے بات کرتا ہوں پھر جو اُن کا حکم ہوا۔''

''بس دادا کو اطلاع مل گئی تو کام ہو گیا صاحب......''
وہ برقع کے کھل جانے والے بٹن بند کرتی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئی۔
''آپ بھی کبھی غریب خانے کو رونق بخشیے...... یقین کیجیے نصیب جاگ اٹھیں گے ہمارے۔''
جاتے جاتے اس نے دعوت دی تھی اور وہ جی بھر کے بیزار ہوا۔
لیکن اگلی صبح وہ ملاقاتی کمرے میں جلیل خان کے سامنے بیٹھا کہہ رہا تھا۔
''آپ نے بھی سر جانے کیا، کیا بکھیڑے پال رکھے ہیں۔''
''بکھیڑے کیسے ثمر حیات...... ایک بار شاہی مسجد کے قریب کچھ لوگوں سے جھگڑا ہو گیا تھا۔ وہ زیادہ تھے میں اکیلا...... زخمی ہو گیا...... سر پھٹ گیا...... گو میں خالی ہاتھ تھا پھر بھی وہ مار کے بھاگے...... میں ان کے پیچھے تھا...... رات کا وقت تھا...... وہ شاہی محلے میں گھس گئے اور میں بھی ان کے پیچھے...... لیکن شاہجہان بیگم کے دروازے پر ٹھوکر کھا کر گر پڑا...... اور ایسا گرا کہ ابھی تک وہاں ہی گرا ہوا ہوں۔'' اس نے اونچا قہقہہ لگایا تھا۔
''شاہجہان مجھے اندر کھینچ کر لے گئی تھی۔ مرہم پٹی کی...... دو روز دیکھ بھال کی تو بس تب سے اس کے احسان کا بدلہ چکا رہا ہوں۔''
وہ پھر ہنسا تھا۔
''بیچاری عورتیں...... کبھی کبھی مصیبت میں پھنس جاتی ہیں۔ تم ایسا کرنا کل یا آج مغرب کے بعد شیر خان کے ساتھ چکر لگا کر دیکھنا کون پھنّے خان ہے وہ جو......'' اس نے گالی دی تھی پھر جیسے چونکا...... ''کیا نام بتایا تھا تم نے؟''
''طیفا...... سر...... یہی نام بتایا تھا شاہجہان نے؟''
''ہاں...... اوئے...... وہ الو کا...... وہی ہے ناں جس کی ناک پچکی ہوئی ہے اور دائیں آنکھ کے کونے میں بڑا سا مسّہ ہے۔''
''پتا نہیں سر......''
اس نے جلیل خان کی طرف دیکھا تھا۔
''میں نے تو نہیں دیکھا اسے۔''
''ہاں وہی ہے، جانتا ہوں۔'' جلیل خان نے سر ہلایا۔
''آج کل بڑے پر پُرزے نکال رہا ہے۔ کہہ دینا جا کر اسے کہ آج کے بعد اگر شاہجہان کے چوبارے پر قدم رکھا تو ٹانگیں توڑ کر پھینک دوں گا اور ماس...... چیل کو کھلا دوں گا...... بول دینا اسے زیادہ پھنّے خان نہ بنے...... اس نے ابھی صرف جلیل خان کی فیاضی دیکھی ہے۔''
''میں...... سر میں جاؤں وہاں؟''
وہ جھجکا تھا۔ ''شاہی محلے......'' کا نام سن کر اس کی جھجک لازمی تھی۔
''اوکے، تو تم نے کون سا دل پشوری کرنے جانا ہے۔ ایک بیچاری خاتون کی مدد ہی تو کرنی ہے، پھر اتنی سی عمر میں اتنا زاہدِ خشک نہ بن...... ذرا آج اسی بہانے اس گلی کی رونق بھی دیکھ لے۔''
اس نے سر ہلایا تھا لیکن دل میں سوچ لیا تھا کہ وہ وہاں ہرگز قدم نہیں رکھے گا۔ بلکہ شیر خان کے ساتھ کسی اور کو بھیج دے گا۔ ہاں اگر معاملہ نہ سلجھ سکا تو مجبوراً جانا پڑے گا۔ بہر حال وہ ایک مظلوم عورت تھی۔ بھلے لوگوں کے لیے قابلِ نفرت ہی سہی لیکن اس کے ساتھ زیادتی ہو رہی تھی...... لیکن شام کو وہ خود بھی تیار ہو کر شیر خان کے ساتھ چل پڑا تھا۔ پتا نہیں اب یہ صرف ایک مظلوم کی مدد کا خیال تھا...... جلیل خان کے حکم کی تعمیل تھی یا اندر کہیں اس محلے کو دیکھنے

''بھائی، بس اب اس سے آگے میں ایک لفظ بھی نہیں سنوں گا۔ وہ میری بیوی ہے کوئی مذاق نہیں...... جس کا جو دل چاہے اسے کہتا پھرے۔ اب نہ وہ اس گھر میں رہے گی اور نہ ہی میں......'' عبدالرحمٰن نے شدید غصے اور صدمے کی حالت میں کہا اور اپنے ...کمرے کی طرف چلا گیا۔

''ارے......ارے بیٹا خدا کے لیے ایسا مت کرنا۔'' جمیلہ اس کے پیچھے جا کر روتے ہوئے اسے روکنے لگیں۔

''اماں آپ مجھے جواب روک رہی ہیں تو آپ نے اپنی بہوؤں کو اس وقت کیوں نہ روکا۔ جب وہ یہ سارا فساد کھڑا کر رہی تھیں۔'' وہ غصے سے بولا۔

''ہاں، یہ میری ہی غلطی ہے جو ان کی باتوں میں آ گئی۔'' جمیلہ سسکتے ہوئے بولیں۔

''اماں، جب تک میں اور آمنہ اس گھر میں رہیں گے یہ لوگ یونہی فتنے کھڑے کرتے رہیں گے اس لیے اب ہمارا یہاں سے چلے جانا ہی بہتر ہے۔'' عبدالرحمٰن نے حتمی انداز میں کہا اور آگے بڑھ کر اپنے کمرے کا دروازہ کھولنے لگا۔ اندر جا کر اس نے دیکھا آمنہ بیڈ پر بیٹھی سسکیاں بھر رہی تھی جب کہ عاصمہ اس کے پاس بیٹھی اسے تسلی دے رہی تھی۔



''آمنہ تمہیں میرے ہوتے ہوئے یوں رونے اور پریشان ہونے کی ضرورت نہیں، اب ہم اس گھر میں نہیں رہیں گے۔'' عبدالرحمٰن اس کے قریب آ کر ٹھوس لہجے میں بولا تو آمنہ نے گیلی پلکیں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا...... جمیلہ بھی روتی ہوئی اندر آ گئی تھیں۔

''بہو مجھے معاف کر دو۔ میں ان لوگوں کی باتوں میں آ گئی۔ خدا کے لیے تم ہی عبدالرحمٰن کو سمجھاؤ۔ تم دونوں یہ گھر چھوڑ کر مت جاؤ۔'' جمیلہ نے آمنہ کے پاؤں کو ہاتھ لگا کر روتے ہوئے کہا تو وہ ایک دم گھبرا گئی۔

''اماں آپ یہ کیا کر رہی ہیں؟'' آمنہ نے پاؤں ہٹا کر ان کے ہاتھوں کو اپنے ہاتھوں میں پکڑتے ہوئے کہا۔

''اماں ہمیں جانے دیں۔ سب لوگ سکون میں آ جائیں گے۔'' عبدالرحمٰن خفگی سے بولا۔

''وہ تو سکون میں آ جائیں گے مگر ماں کے دل کو سکون کیسے آئے گا؟ عبدالرحمٰن تم جانتے ہو میں تمہیں سب سے زیادہ چاہتی ہوں۔ جس دن تو دکھائی نہ دے تو مجھے چین نہیں آتا۔ جب تو باہر پڑھنے گیا تھا تو میں کتنی بیمار ہو گئی تھی۔ میں تیرے بغیر نہیں رہ سکتی بیٹا...... پھر اگر تجھے کہیں جانا ہے تو میں بھی تیرے ساتھ ہی جاؤں گی۔'' جمیلہ نے ٹھوس لہجے میں کہا۔

''ٹھیک ہے، میں کل ہی کوئی گھر کرائے پر دیکھتا ہوں۔ آپ بھی ہمارے ساتھ چلیں......'' عبدالرحمٰن نے گہری سانس لیتے ہوئے کہا تو جمیلہ نے آہ بھر کر اُن کی طرف دیکھا اور خاموشی سے کمرے سے چلی گئیں۔ عاصمہ بھی ان کے ساتھ وہاں سے چلی گئی۔

''عبدالرحمٰن، میں سوچ رہی ہوں جرمنی واپس چلی جاؤں۔ میری وجہ سے تمہارے گھر والے بہت پریشان ہیں۔'' کچھ دیر بعد آمنہ اپنے آنسو پونچھتے ہوئے بولی۔



''اور میں؟ کیا تم مجھے چھوڑ کر چلی جاؤ گی؟'' عبدالرحمٰن نے پوچھا۔

''تمہاری ماں تمہارے بغیر نہیں رہ سکتی۔'' اس نے گہری سانس لیتے ہوئے جواب دیا۔

''اور تم......؟'' عبدالرحمٰن نے معنی خیز انداز میں پوچھا۔

''میں تمہیں تکلیف میں نہیں دیکھ سکتی۔'' اس نے نم آنکھوں سے اسے دیکھتے ہوئے کہا۔

''اس بات کا کیا مطلب ہے؟'' عبدالرحمٰن نے چونک کر پوچھا۔

''میں تنہا زندگی گزارنے کی عادی ہوں مگر تمہارے گھر والے تمہارے بغیر نہیں رہ سکتے۔ وہ تمہیں کھونا نہیں چاہتے۔ پلیز تم مجھے جانے دو۔'' آمنہ نے گلوگیر لہجے میں کہا۔

''کیا تمہاری زندگی میں میری بس اتنی ہی اہمیت ہے کہ میں ہوں یا نہ ہوں تمہیں کوئی فرق نہیں پڑتا......؟'' عبدالرحمٰن نے افسردگی سے پوچھا۔

''اگر ایسی بات ہوتی تو میں سب کچھ چھوڑ کر تمہارے ساتھ یہاں کیوں آتی لیکن اب مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے کہ میں یہاں مس فٹ ہوں۔ تمہارا ماحول، تمہارے لوگ مجھے قبول کرنے کو تیار نہیں۔ میں زبردستی اپنے آپ کو ان پر مسلط نہیں کرنا چاہتی۔ میں اپنے آپ کو مجرم سمجھنے لگی ہوں کہ میری وجہ سے سب لوگ تکلیف میں ہیں۔ تمہارے گھر کا سکون میری وجہ سے خراب ہو رہا ہے۔'' وہ سسکی بھر کر بولی۔

''آمنہ، جب دو اجنبی لوگ میاں بیوی کے رشتے میں بندھتے ہیں تو وہ دونوں ایک دوسرے کے لیے سب سے اہم ہو جاتے ہیں۔ ان کے دکھ، سکھ، خوشی، غم اور تکلیف سب ایک ہو جاتے ہیں اور جب دونوں ایک دوسرے کو جدا جدا سمجھتے ہیں تو پھر ان کا رشتہ کبھی قائم نہیں رہ پاتا۔ میں نے تمہیں کبھی اپنے سے جدا نہیں سمجھا۔ پھر تم کیوں مجھے اپنے سے علیحدہ دیکھتی ہو؟'' عبدالرحمٰن نے اس کے قریب آ کر قدرے جذباتی انداز میں کہا۔

''عبدالرحمٰن! شاید تم میری نیچر کو نہیں سمجھ پائے کہ جس سے محبت کرتی ہوں اس کے لیے اپنی ہر خوشی قربان کر سکتی ہوں۔ میری خوشی، میری محبت تم ہو لیکن میں جب تمہاری ماں کے چہرے کی طرف دیکھتی ہوں تو مجھے لگتا ہے کہ ان کی اصل خوشی تم ہو اور میں ان کی خوشی ان سے چھیننا نہیں چاہتی۔ میں ان کی خوشی کے لیے اپنی خوشی قربان کر دوں گی۔'' وہ اس کے گلے لگ کر پھوٹ پھوٹ کر روتے ہوئے بولی۔

''ایسا تم سوچنا بھی مت...... میں، تم اور اماں...... ہم سب ساتھ رہیں گے۔'' عبدالرحمٰن نے اس کے کندھے پر اپنے ہاتھ رکھتے ہوئے کہا اور اسے تسلی دینے لگا۔ آمنہ کے دل کو بھی سکون ملنے لگا اور وہ مسکرا کر عبدالرحمٰن کی طرف دیکھنے لگی۔

''میری محبت کو اتنا کمزور مت سمجھنا۔ میں تمہیں کبھی ٹوٹنے نہیں دوں گا۔'' عبدالرحمٰن نے پیار بھری سرگوشی کی تو وہ مسکرا دی۔

☆☆☆

عبدالرب انتہائی غصے میں اپنے کمرے میں کھڑا مٹھیاں بھینچ رہا تھا۔ دانت کچکچا کر بیوی کی طرف دیکھتے ہوئے چلا رہا تھا۔ پھر کبھی اسے مارنے کو دوڑتا۔ عاصمہ بار، بار باپ کو روکنے کی کوشش کر رہی تھی۔

''ابو پلیز اب بس کریں۔ چھوڑیں غصہ...... امی سے غلطی ہو گئی ہے انہیں معاف کر دیں۔'' عاصمہ نے مفاہمت کے انداز میں باپ کا بازو پکڑ کر اسے روکتے ہوئے کہا۔

''کیسی غلطی اور کس بات کی معافی......؟ میں نے کون سا جھوٹ بولا ہے۔ پوچھ اپنے باپ سے، کیا وہ اس میمنی پر بری نظر نہیں رکھتا۔'' شبنم غصے سے چلائی۔

''بکواس بند کرو، ذلیل گھٹیا عورت۔ تم نے یہی بکواس کر کے میرے بھائی کے دل میں میرے لیے شک ڈال دیا ہے۔ میں کیا اتنا بے غیرت انسان ہوں کہ اپنے بھائی کی بیوی پر نظر رکھوں گا۔ تمہیں تو شک کرنے کی بیماری ہے۔ میں جس عورت کی طرف بھی دیکھوں تجھے شک پڑ جاتا ہے۔ تیرے دماغ میں خناس ہے، گندگی سے بھرا ہوا ہے تیرا دماغ......'' عبدالرب نے مزید غصے سے چلاتے ہوئے کہا۔

# دو ہنسوں کا جوڑا

ہیٹ اسٹروک نے ہزاروں لوگوں کے پیاروں کی طرح ہم سے بھی ہمارے ماں، باپ چھین لیے...... مرے ابا کی پرسنالٹی بڑی شاندار تھی۔ امی خوب صورت ہی نہیں خوب سیرت بھی تھیں۔ ابا، امی میں ایک چیز مشترک تھی اپنے پرائے کی تفریق کے بغیر ہر ایک کی مدد کرتے۔ زندگی سکون سے گزر رہی تھی کہ اچانک کالی آندھی نے گھر کے در و دیوار گرا دیے۔ ابا نے دو بچوں کی ماں سے اور اس دو بچوں کی ماں نے اپنے شوہر کو چھوڑ کر تین بچوں کے باپ سے شادی کر لی۔ بارہ سالہ ازدواجی زندگی میں دراڑ پڑ گئی، امی نے یہ ستم سہہ لیا۔ جب کچھ وقت گزرا تو ابا کو احساس ہوا کہ سب کچھ برباد ہو گیا ہے۔ ابا ہمارا اور امی کا پہلے جیسا خیال رکھنے کی کوشش کرتے ہم نے کبھی تنگی کی زندگی نہیں گزاری۔ خدا نے ابا کو امی کے اور ہم تینوں بچوں کے نصیب سے بہت نوازا تھا۔ ابا اکثر کہتے بیٹا مجھے معاف کر دینا تم لوگوں کے ساتھ زیادتی ہوئی ہے۔ وہ کہتے میں ایسا نہیں چاہتا تھا امی نے کوئی شکایت نہیں کی یہ حقیقت ہے میرے ابا بہت اچھے انسان تھے۔ ابا نے امی کو ملکہ بنا کر رکھا تھا۔ ابا کا اکلوتا بیٹا جسے وہ پیار سے چاند میاں کہتے، ہم دو بیٹیاں ابا کی جان تھیں۔ اپنی بیوی، بچوں میں نہ جانے کس کی نظر لگ گئی ہمارے گھر کو...... پھر جب تبدیلی آئی تو ہر دم خوش رہنے والے ابا اکثر خاموش رہنے لگے وہ بھی، کبھی یہ گنگناتے ہوئے آبدیدہ ہو جاتے تھے دو ہنسوں کا جوڑا بچھڑ گیو رے...... امی سورۂ رحمٰن اور ابا درودِ تاج کی جب تلاوت کرتے تو جیسے وقت کی رفتار تھم سی جاتی۔ عرش پر فرشتے بھی سبحان اللہ کہتے ہوں گے۔ امی کی سسرال میں بڑی عزت تھی۔ چچا کہتے یہ میری ماں ہے، چھوٹی پھوپی نے ان کا دودھ پیا تھا تو بالکل ماں کی طرح محبت کرتی۔ بڑی پھوپی کو قرآن پڑھایا تو استاد کا درجہ پایا۔ جیٹھ کہتے یعنی میرے تایا کہتے میں نے گودوں میں کھلایا ہے میری تو بیٹی ہے یہ۔ خاندان کے سب بچے آج تک امی کی عزت بھی کرتے ہیں اور محبت بھی مگر جیون ساتھی کے رویے سے جو تکلیف پہنچی اس کا ازالہ ممکن نہیں تھا۔ بھائی کی چھوٹی عمر میں شادی ہو گئی۔ امی نے بچوں کو قرآن پڑھانا شروع کر دیا خود کو مصروف رکھنے کے لیے۔ پھر ہم دونوں بہنوں کی بھی شادیاں ہو گئیں۔ امی نے فیکٹری میں جاب کر لی وقت بھی تو گزارنا تھا اور پھر کون تھا ان کا خیال کرتا یا وہ کسی کا انتظار کرتیں۔ امی کبھی بڑی بیٹی کے پاس رہتیں کبھی اپنے بیٹے کے پاس رہنے چلی جاتیں مگر وہ مستقل میرے پاس رہتی تھیں۔ صبح اٹھ کر فیکٹری جاتا رمضان

’’آپ لوگوں کو ذرا سا بھی خیال نہیں آ رہا کہ آپ کی جوان بیٹی آپ کے پاس کھڑی ہے اور آپ ایک دوسرے کے بارے میں ایسی بے ہودہ باتیں کر رہے ہیں۔‘‘ عاصمہ نے غصے سے کہا تو دونوں نے چونک کر اس کی طرف دیکھا۔

’’اگر اس میں شرم، حیا اور ذرا سا احساس ہوتا تو میرے سارے گھر والوں کے سامنے مجھے یوں ذلیل و رسوا نہ کرتی۔ اللہ نے میاں، بیوی کو ایک دوسرے کا لباس کہا ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے عیب اور برائیوں کو چھپاتے ہیں مگر یہ ایسی بیوی ہے جو شوہر کا لباس تار تار کر کے اسے سب کے سامنے خوب رسوا کر رہی تھی۔ اس وقت میرا دل چاہ رہا تھا کہ شرم سے کہیں ڈوب مروں مگر اس عورت کو ذرا سا بھی احساس نہیں ہو رہا تھا۔‘‘ عبدالرب نے سسکی بھر کر اپنی نم آنکھوں کو صاف کیا تو عاصمہ بھی افسردہ ہو گئی۔ عبدالرب کمرے سے باہر نکل گیا۔ شبنم اب شرمندہ ہونے لگی تھی۔ عاصمہ بھی افسردہ ہو گئی۔ عاصمہ نے قدرے خفگی سے ماں کی طرف دیکھا۔

’’امی آپ نے واقعی بہت برا کیا ہے۔ ابو کو تو میں نے آج تک یوں افسردہ نہیں دیکھا۔ آپ نے صرف ابو کی ہی نہیں چاچی کی بھی بے عزتی کی۔ چچا بھی بہت ہرٹ ہوئے ہوں گے۔‘‘ عاصمہ نے ماں سے کہا تو وہ منہ بنا کر اسے دیکھنے لگی۔

’’ہاں، اب سب مجھے ہی برا کہو...... میں ہی گناہ گار ہوں۔ باقی تو سب بہت اچھے اور معصوم ہیں۔‘‘ شبنم آنسو بہاتے ہوئے بولی۔

’’دادی کو بھڑکانے میں آپ سب سے آگے تھیں۔ چاچی اور میں باہر کھڑی آپ کی ساری باتیں سن رہی تھیں...... آپ ہی ان کو چچا کی دوسری شادی کے لیے کہہ رہی تھیں ناں......‘‘ عاصمہ نے خفگی سے کہا تو شبنم بوکھلا گئی۔

میں روزے رکھنا، قرآن ختم کرنا امی نے ساری زندگی بھی قصداً نماز قضا نہیں کی، جاگنے والی راتوں کا اہتمام کرتیں خدا نے انہیں بڑا حوصلہ اور ہمت دی تھی امی کہتی تھیں یہ جو ہوا قسمت میں تھا ورنہ تمہارا باپ ایک شریف اور دردمند دل کا انسان تھا اسے مجھ سے اور اپنے بچوں سے بڑا پیار تھا۔ وہ کہتی تھیں جو وقت گزر گیا کبھی واپس نہیں آئے گا اب ہم سب خدا کے گھر ملیں گے یہ ان کا ایمان تھا امی کو السر تھا اپنی ضرورتیں اپنی سیلری سے پوری کرتیں۔ ہم تینوں کے بچوں کے لیے ایک جیسی چیزیں خریدتیں کبھی کسی کے آگے ہاتھ نہیں پھیلایا۔ بڑی غیور اور خوددار تھیں۔ ابا سے کوئی شکایت نہیں کی اور ہمیں بھی ابا سے کوئی شکایت نہیں ہے۔ ایک زمانہ تھا وہ ہمیں بہت چاہتے تھے میں ان کی سب سے لاڈلی بیٹی تھی، چھوٹی تھی ناں...... ایک اسپتال میں ابا ایڈمٹ تھے دوسرے میں امی...... جب میں ابا کو دیکھنے گئی تو وہ زور، زور سے اللہ کو یاد کر رہے تھے۔ اور بلند آواز میں کلمہ پڑھ رہے تھے۔ انہیں آکسیجن لگی تھی مجھے دیکھ کر ہاتھ اٹھایا، میں نے سر جھکایا تو ماتھے پر ہمیشہ کی طرح پیار کیا میں نے بھی ان کا ماتھا چوما تھا دوسرے دن جب دیکھنے گئی تو وہ کلمہ پڑھتے، پڑھتے خاموش ہو گئے تھے اور 6 جولائی کو سفرِ آخرت پر روانہ ہو گئے۔ اللہ ان کی مغفرت کرے...... 8 جولائی کو وہ عورت جو تمام زندگی ان کے نام پر بیٹھی رہی پاس جانے میں دیر نہ کی۔ امی کا ایمان بھی سچا تھا اور وعدہ بھی جو انسان کسی کو کھو کر پچھتائے جس کی یاد بے چین کرے اصل میں وہی محبت ہے۔ میرے دوسرے بہن، بھائی میری امی کو بڑی امی کہتے ہیں، بہت عزت کرتے ہیں امی بھی ان سے اور ان کے بچوں سے پیار کرتی تھیں۔ مرے سب بہن، بھائی امی کے انتقال میں آئے سوئم میں شرکت کی قرآن پڑھا ایصالِ ثواب کیا...... اب وہ پاؤں سمٹ گئے ہیں جن کے نیچے ہم تینوں بہن بھائی کی جنت تھی جو ہاتھ دعا کے لیے اٹھتے تھے سینے پر دھرے ہیں جو آنکھیں ہمیں دیکھ کر چمکتی تھیں بند ہو گئیں ہیں جو لب مسکراتے تھے خاموش ہو گئے ہیں، مرے باپ کو اللہ نے آخر وقت میں کلمہ کی توفیق دی اور ماں کو 21 ویں شب رمضان کی ملی۔ میں تو پہلے بھی کوشش کرتی تھی کہ میری ذات سے کسی کو تکلیف نہ ہو اب اور خیال رکھوں گی کہ اب ہمارے سروں پر دعاؤں کا آسمان نہیں ہے۔ میرے پیارے والدین کے لیے آپ سب دعا کریں اللہ ان کے درجات بلند کرے اور ہم جب تک زندہ رہیں ان کے لیے صدقۂ جاریہ بنے رہیں آپ کی دعاؤں کی طالب۔

نجمہ ناز اصغر...... کراچی

''اچھا...... تو...... تو...... باہر کھڑی ہو کر ماں کی جاسوسی کر رہی تھی...... بے حیا تجھے ذرا شرم نہیں آئی......'' شبنم اس کے پیچھے پڑ گئی۔

''میں نے تو چاچی کو وہاں کھڑے روتے ہوئے دیکھا تو ان کے پاس چلی گئی اور آپ کی باتیں سن کر مجھے بھی غصہ آ گیا۔'' عاصمہ نے صاف گوئی سے بتایا۔

''شاباش بھئی، سگی ماں کی دشمن اور سوتیلیوں کی سجن...... تجھ جیسی اولاد بھی اللہ کسی کو نہ دے۔'' شبنم اسے غصے سے دیکھتے ہوئے بولی۔ وہ اپنی ہٹ دھری پر قائم تھی۔

''امی خدا کے لیے اپنا رویہ بدلیں۔ چاچی ہماری مہمان ہیں اور بہت اچھی انسان ہیں۔ وہ اسلام قبول کر کے مسلمان ہو کر یہاں آئی ہیں۔ کیا سوچیں گی کہ مسلمان ایسے فسادی اور جھگڑالو ہوتے ہیں۔ انہوں نے تو اسلام کو آئیڈیل مذہب سمجھ کر قبول کیا ہے اور ہم جو اس مذہب کے ماننے والے ہیں، اس پر کتنا عمل کر رہے ہیں۔ یہ دیکھ کر ان کو کتنا شاک لگتا ہے۔'' عاصمہ نے ماں کو سمجھانے کی کوشش کی۔

''اچھا، اچھا مجھے اب سبق نہ پڑھا۔ بہت بے عزتی کرالی ہے۔ اب میرے سر میں درد ہو رہا ہے۔'' شبنم نے سر پر دوپٹے کی پٹی باندھی اور منہ موڑ کر لیٹ گئی۔ عاصمہ افسوس بھری نظروں سے ماں کو دیکھتی ہوئی کمرے سے باہر نکل گئی اور فریحہ اور شبینہ کے کمرے میں چلی گئی۔ فریحہ کے بازوؤں پر ناخنوں کے رگڑنے سے خون رسنے لگا تھا اور بازوؤں پر سوجن بھی ہو گئی تھی۔ شبینہ نے ان پر ٹیوب لگائی تھی مگر فریحہ کو بہت تکلیف، ہو رہی تھی۔

''آپا کے بازوؤں کا اب کیا حال ہے؟'' عاصمہ نے شبینہ کے قریب آ کر پوچھا۔

''جا مٹھی بھر مرچیں لے آ اور وہ ان پر چھڑک دے۔ چڑیل تو نے ہی فساد ڈالا تھا تو نے ہی اماں کو میرا

طعنہ دیا تھا اور انہوں نے میرا یہ حال کر دیا۔'' فریحہ نے روتے اور غصے سے چلاتے ہوئے عاصمہ کو کہا تو وہ شرمندہ ہونے لگی۔

''آپا میں نے جان بوجھ کر کچھ نہیں کیا۔ تائی اماں نے جانے کا کس کا غصہ تم پر نکال دیا۔ خدا کے لیے مجھے معاف کر دو۔'' عاصمہ نے آگے بڑھ کر فریحہ کا ہاتھ پکڑتے ہوئے کہا پر اس نے زور سے اسے دھکا دیا۔

''کتنی کہیں کی...... جا دفع ہو جا یہاں سے۔'' فریحہ چلائی۔

''آپا...... آپا اب بس بھی کرو...... کیا ہو گیا ہے تجھے؟'' شبینہ نے گھبرا کر بہن کو سمجھاتے ہوئے کہا تو عاصمہ روتے ہوئے وہاں سے جانے لگی۔

''عاصمہ...... عاصمہ...... رکو......'' شبینہ نے اسے پیچھے سے آواز دی مگر وہ کمرے سے چلی گئی تھی۔

''آپا تم بھی حد کرتی ہو، کیا اس نے امی کو کہا تھا کہ وہ تمہارے بازوؤں کو یوں چھیل ڈالیں؟ امی اور چاچی کو تو خواہ مخواہ آمنہ چاچی سے بیر ہو گیا ہے۔ وہ بیچاری ان سب کو کیا کہتی ہیں مگر دونوں کو کون سمجھائے۔'' شبینہ غصے سے بڑبڑانے لگی۔

''جاؤ تم بھی باہر، چھوڑ دو مجھے اکیلا......'' فریحہ غصے سے چلائی تو شبینہ بھی منہ بنا کر باہر چلی گئی۔ عاصمہ برآمدے میں تخت پوش پر بیٹھی رو رہی تھی۔ شبینہ بھی اس کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔

''عاصمہ یہ ہمارے گھر میں کیا ہو رہا ہے۔ آج جو کچھ ہوا ہے اس سے پہلے کبھی نہیں ہوا۔ میں تو ڈر ہی گئی تھی۔ ابھی تک دل سے خوف نہیں جا رہا۔'' شبینہ نے گھبرا کر کہا۔

''انسان کا حسد اسے کہاں سے کہاں پہنچا دیتا ہے۔ امی اور تائی امی کے حسد نے انہیں اس قدر باؤلا بنا دیا ہے کہ وہ غصے میں اپنا ذہنی توازن کھونے لگی ہیں۔ کتنے لوگوں کو آج انہوں نے ہرٹ کیا ہے۔'' عاصمہ نے آہ بھر کر رنجیدگی سے کہا۔

''پھر کیا کریں...... فریحہ آپا بھی ان کی طرح ہی ہیں۔'' شبینہ نے ناگواری سے کہا۔

''ہاں اور افسوس بھی اسی بات کا ہے کہ کوئی سمجھنا ہی نہیں چاہتا۔ کوئی بھی اپنی غلطی پر شرمندگی محسوس نہیں کر رہا۔'' عاصمہ نے گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔

''چچا اس گھر کو چھوڑنے کی بات کر رہے تھے اگر وہ چاچی کو لے کر یہاں سے چلے گئے تو......؟'' شبینہ نے خدشہ ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

''تو پھر بہت برا ہوگا۔ چچا کے ساتھ دادی بھی چلی جائیں گی۔ وہ چاچو کے بغیر ایک دن بھی کہیں نہیں رہتیں اور پھر گھر میں صرف ہماری مائیں اور ان کی ہم خیال فریحہ آپا، ہم دونوں کے خلاف محاذ بنا لیں گی۔'' عاصمہ نے فکرمندی سے جواب دیا۔

''ہاں یہ تو ہے...... پھر وہ سب ہم سے جھگڑا کریں گی۔ عاصمہ...... جس طرح اللہ نے مجھے سبق سکھایا تو میں سمجھ گئی...... کیا وہ ان کو کوئی سبق نہیں سکھائے گا؟'' شبینہ نے گہری سانس لیتے ہوئے پوچھا۔

''معلوم نہیں ہر کوئی تمہاری طرح نہیں ہوتا کہ اس واقعہ کو اپنے لیے سبق بنا کر کچھ سیکھ لے۔ میں ابھی امی کو اتنا سمجھا کر آئی ہوں مگر وہ الٹا مجھ پر برستی رہیں۔ کچھ سننے کو، سوچنے سمجھنے کو تیار ہی نہیں...... کیا، کیا جائے؟'' عاصمہ نے آہ بھر کر کہا اور انہیں خیال ہی نہیں رہا کہ عبدالوہاب اپنے کمرے کی کھڑکی کے پاس بیٹھا اندھیرے میں ان کی باتیں سن رہا تھا۔ ہاجرہ بیڈ پر منہ موڑے خراٹے لے رہی تھی۔ عبدالوہاب نے آہ بھر کر ہاجرہ کی طرف دیکھا اور پریشانی سے اپنے چہرے پر ہاتھ پھیرنے لگا۔

''اس گھر کے نظام کو ٹھیک کرنے کے لیے کچھ کرنا پڑے گا۔ ورنہ اس گھر کا شیرازہ بکھر جائے گا اور گھر کا نظام ٹھیک چلے...... اس کی سب سے بڑی ذمّے داری گھر کے سب سے بڑے فرد ہی پر ہوتی ہے یعنی کہ مجھ پر...... ابا جان کی جگہ مجھے ہی اب گھر کا بڑا بن کر فیصلے کرنے چاہئیں۔'' عبدالوہاب نے گہری سانس لے کر سوچا اور بیڈ پر لیٹ کر حالات پر غور وفکر کرنے لگا۔

جمیلہ رات بھر کروٹیں بدلتی رہیں۔ یہ سوچ سوچ کر انہیں ہول اٹھتے تھے کہ وہ کیسے یہ آبائی گھر اور دوسرے بیٹوں کو چھوڑ کر چلی جائیں۔ شریف الدین کے ساتھ انہوں نے پچاس سال اس گھر میں گزارے تھے۔ اس گھر کی ایک، ایک اینٹ سے انہیں پیار تھا۔ اس کے آنگن میں ان کے بیٹوں نے اپنا بچپن اور جوانی گزاری تھی اور انہوں نے بیٹوں کے بچوں کو کھلایا تھا۔ سب کو چھوڑ کر چلے جانا کتنا مشکل ہوگا لیکن وہ عبدالرحمٰن کے بغیر بھی نہیں رہ سکتی تھیں اور عبدالرحمٰن آج جتنا تیخ پا ہو رہا تھا۔ اس سے صاف دکھائی دے رہا تھا کہ اب وہ اس گھر میں مزید نہیں رہے گا۔

جمیلہ رات بھر روئیں اور دعائیں کرتی رہیں کہ خدا کوئی سبیل پیدا کردے اور کوئی بھی کسی سے جدا نہ ہو مگر اب انہیں یہ بہت مشکل دکھائی دے رہا تھا۔ سب ایک دوسرے سے بدظن ہو گئے تھے۔ انہوں نے اتنی زیادہ ٹینشن لی تھی کہ صبح انہیں بخار ہو گیا۔ وہ فجر کی نماز کے لیے نہ اٹھیں تو عاصمہ کو فکر لاحق ہوئی اور وہ دادی کے کمرے میں آئی تو دیکھا انہیں شدید بخار ہے۔ وہ پریشان ہوگئی اور جلدی سے چچا کے کمرے کے دروازے پر دستک دی۔ وہ دونوں بھی نماز فجر کی تیاری کر رہے تھے۔ عاصمہ نے انہیں دادی کے بخار کا بتایا تو وہ دونوں گھبرائے ہوئے ان کے کمرے میں داخل ہوئے۔ جمیلہ کا کمرا عبدالوہاب کے کمرے کے ساتھ ہی تھا۔ اس نے عبدالرحمٰن کو اماں، اماں پکارتے ہوئے سنا تو جلدی سے اٹھ کر ان کے کمرے میں گیا اور انہیں دیکھ کر پریشان ہو گیا۔

جلد ہی گھر کے دوسرے لوگ بھی ان کے کمرے میں جمع ہوگئے۔ عبدالرحمٰن انہیں ڈاکٹر کے پاس لے جانے پر مصر تھا مگر وہ نہیں مان رہی تھیں۔ عبدالوہاب نے انہیں اپنے کمرے سے دوا لا کر کھلائی اور ان کے پاس بیٹھ کر ان کا سر دبانے لگا۔ عبدالرحمٰن ان کے پاؤں دبا رہا تھا جبکہ عبدالرب ان کے پاس بیٹھا پریشانی سے بڑبڑا رہا تھا۔

''یہ ضرور اماں نے ٹینشن لی ہے۔ اسی وجہ سے بیمار پڑ گئی ہیں۔'' وہ عبدالرحمٰن کی طرف دیکھنے لگا مگر عبدالرحمٰن نے خفگی سے منہ پھیر لیا۔ اس نے ایک بار بھی بڑے بھائی کی طرف دیکھنا گوارا نہیں کیا تھا۔ عبدالوہاب دونوں کی طرف خاموشی سے دیکھ رہا تھا اور ان کے چہرے کے تاثرات سے اندازہ لگا رہا تھا کہ وہ کیا سوچ رہے تھے۔ تھوڑی دیر بعد جمیلہ بیگم کی حالت سنبھلی اور انہوں نے آنکھیں کھولیں تو عبدالوہاب نے دونوں بھائیوں کی طرف دیکھ کر گہری سانس لی۔

''عبدالرحمٰن، تم کان کھول کر سن لو۔ تم اس گھر سے کہیں نہیں جاؤ گے۔ میں ابا جان کی جگہ اب اس گھر کا بڑا ہوں اور یہی میرا فیصلہ ہے۔'' عبدالوہاب نے قدرے ٹھوس لہجے میں کہا تو عبدالرحمٰن نے چونک کر بھائی کی طرف دیکھا۔ جمیلہ بھی ایک دم حیرت سے اس کی طرف دیکھنے لگیں۔

''ہرگز نہیں بھائی، اب ایسا ممکن نہیں۔ رات کو جو کچھ ہو چکا ہے کیا اب آپ اس سے بڑا تماشا دیکھنا چاہتے ہیں......؟ لیکن میں یہ سب کسی طرح بھی برداشت نہیں کر سکتا۔'' عبدالرحمٰن نے آہ بھر کر کہا۔

''اوپر چھت پر دو کمرے خالی پڑے ہیں...... میں انہیں ٹھیک کرا کے تم دونوں کے لیے سیٹ کرا دیتا ہوں تم لوگ اوپر کے پورشن میں رہو گے۔ کوئی بھی تم لوگوں کی زندگی میں کسی قسم کی مداخلت نہیں کرے گا۔ اماں جان کو آزادی ہوگی وہ تمہارے ساتھ رہیں یا ہم سب کے ساتھ...... اس گھر کی مالکن اماں جان ہیں۔ میرا خیال ہے میرے اس فیصلے سے تم دونوں کو کوئی اختلاف نہیں ہوگا۔'' عبدالوہاب نے چھوٹے بھائی اور بھاوج کی طرف دیکھتے

ہوئے کہا۔

''ہاں، ہاں اگر ایسا ہو جائے تو بہت اچھا ہے۔'' جمیلہ جلدی سے بولیں اور ایک دم ان کے چہرے پر اطمینان کا سایہ لہرا گیا۔ عبدالرحمٰن اور آمنہ نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور کچھ نہ بولے۔

''عبدالوہاب تم نے بہت اچھا فیصلہ کیا ہے، میں اپنے بچوں کو ایک دوسرے سے جدا ہوتے نہیں دیکھ سکتی۔'' جمیلہ نے نم آنکھوں سے بیٹے کے چہرے کو دیکھا اور پھر محبت سے ہاتھ پھیرتے ہوئے بولیں۔

''آپ فکر نہیں کریں اماں، ایسا کبھی نہیں ہوگا۔ میں کل سے اوپر کا کام شروع کرواتا ہوں لیکن تب تک کوئی بھی ایک دوسرے سے نہیں الجھے گا۔ جو کل ہو چکا اب دوبارہ نہیں ہونا چاہیے۔ ہاجرہ اور شبنم اگر تم دونوں میں سے اب کسی نے بحث کی یا زیادتی کرنے کی کوشش کی تو اس کا اس گھر میں آخری دن ہوگا۔ میں یا عبدالرب...... کوئی بھی اپنی بیوی کو طلاق دینے سے گریز نہیں کرے گا۔ کیوں عبدالرب کیا میں ٹھیک کہہ رہا ہوں؟'' عبدالوہاب نے بھائی سے پوچھا۔

''ہاں آپ بالکل ٹھیک کہہ رہے ہیں ہمیں ایسا ہی کرنا چاہیے۔'' عبدالرب نے خفگی سے بیوی کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

''میرا خیال ہے اب تم سب لوگ یہاں سے جاؤ۔ اماں جان کو آرام کی ضرورت ہے۔'' عبدالوہاب نے اٹھتے ہوئے کہا اور سب لوگ وہاں سے چلے گئے۔ جمیلہ خوش ہو کر اسے دعائیں دینے لگیں عبدالوہاب نے مسکراتے ہوئے لڑکیوں کی طرف دیکھا ان دونوں کے چہروں پر بھی اطمینان تھا۔ اس نے کمرے سے جاتے ہوئے عاصمہ کے سر پر محبت سے ہاتھ رکھا تو وہ مسکرانے لگی۔

☆☆☆

عبدالوہاب نے ایک ماہ کے اندر، اندر چھت کے اوپر دو کمرے، کچن، باتھ روم اور لاؤنج کی سیٹنگ کروا کر... عبدالرحمٰن اور آمنہ کے لیے بہت اچھا پورشن تیار کروا دیا تھا۔ جس میں ضرورت کی ہر چیز تھی اور تمام سیٹنگ بھی جدید انداز میں ہوئی تھی۔ اسے دیکھ کر ہاجرہ اور شبنم کے سینے میں ابال اٹھتے تھے۔ انہوں نے تو ساری زندگی ایک ایک کمرے میں گزاری تھی۔ بیٹیاں جوان ہوئیں تو ایک ایک کمرا اور مل گیا مگر وہ کمرے سب پرانی طرز کے تھے۔ فرنیچر بھی پرانا ہو چکا تھا۔ کچھ بھی ڈھنگ کا نہیں تھا۔ انہوں نے تو آمنہ کو گھر سے نکالنے کی پلاننگ کی تھی اور خدا نے اسے ان سے بھی بہتر رہائش دے دی تھی۔ صرف یہی نہیں بلکہ وہ اوپر جا کر بہت پرسکون ہو گئی تھی اور وہ دونوں اسے دیکھ دیکھ کر کڑھتی رہتیں۔ جمیلہ نیچے ہی رہتی تھیں کیونکہ ان کا بڑے بیٹوں کے پاس رہنا زیادہ مناسب تھا۔ جب دل چاہے تو وہ اوپر آمنہ کے پاس جا سکتی تھیں اور یوں وہ دن میں کئی بار آمنہ کے پاس جاتیں۔ اس کے کئی کام کر دیتیں اور آمنہ بھی ان سے بہت محبت سے پیش آتی۔ شبینہ اور عاصمہ بھی تھوڑی تھوڑی دیر بعد اوپر چاچی سے ملنے جاتیں تو کئی کئی گھنٹے اس کے پاس بیٹھ کر باتیں کرتی رہتیں۔ آمنہ انہیں اپنے بچپن کے کالج لائف کے اور مسلمان ہونے سے پہلے کے واقعات سناتی تو وہ بہت توجہ سے مزے لے، لے کر سنتیں اور اسی میں انہیں وقت گزرنے کا احساس ہی نہیں رہتا۔ دونوں کی مائیں نیچے بیٹھ کر انہیں کوسنے دیتیں اور آوازیں لگاتیں جب وہ نیچے جاتیں تو ان کی وہ بے عزتی ہوتی کہ خدا کی پناہ۔ مگر دن میں ایک دوبار جب تک وہ آمنہ کے پاس چکر نہ لگا آتیں تو انہیں بھی چین نہ ملتا تھا۔ آمنہ کے کمروں کے آگے ٹیرس بنایا گیا تھا اور وہاں کھڑے ہو کر نیچے گلی میں اور محلے میں جھانکا جا سکتا تھا۔ آمنہ پردے کا بہت خیال رکھتی تھی اس لیے وہ شاذ و نادر ہی ادھر جاتی تھی۔

(جاری ہے)

# نورِ دیارِ دل

غزالہ عزیز

''تمہارے نزدیک محبت کیا ہے مایا......؟''

ذویا نے بڑی سنجیدگی سے مایا کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا تھا۔ مگر شاید وہ غیر سنجیدہ موڈ میں تھی۔ اس لیے برجستہ بولی۔

''یہی کہ ٹین ایج کی محبت نادانی ہوتی ہے اور میچور ایج کی کہانی!''

اور ذویا جو اس کی طرف سے کسی سنجیدہ رویّے کی توقع کررہی تھی۔ اس کے نان سیریس ایٹی ٹیوڈ اور



ہونٹوں میں دبی مسکراہٹ دیکھ کر اسے گھورے بنا نہیں رہ سکی۔

''واٹ...... ! میں تم سے محبت کے بارے میں تمہارے خیال اور سوچ کی بات کر رہی ہوں...... اور تم مجھے محبت کے سائنڈ ایفیکٹس بتا رہی ہو۔ مذاق مت کرو مایا...... میں بہت سیریس ہوں، کسی کی زندگی کا سوال ہے، سو پلیز...... بی سیریس......''

ذویا کی جھاڑ پر مایا بے ساختہ ہنسنے لگی۔ جانتی تھی محبت کے بارے میں اس کے نادر خیالات جان کر ذویا کو ایسے ہی شاک لگنا تھا...... مگر ذویا واقعی سیریس موڈ میں تھی اور شاید تھوڑی سی پریشان بھی...... لہٰذا مایا کو بھی سیریس ہونا پڑا اور اگلے لمحے وہ سچ مچ کسی انٹلیکچوئل کی طرح جیسے ٹرانس کی کیفیت میں چلی گئی۔

''محبت ایک سمت میں سفر کرنے کا نام ہے۔ ایک جگہ ٹھہر جانا، پڑاؤ ڈال لینا۔ صرف ایک کو دیکھنا، ایک ہی کو سوچنا...... محبت واحد اور یکتا ہوتی ہے۔ یہی محبت کا اصل فلسفہ ہے۔ محبت کبھی اپنی سمت نہیں بدلتی...... اور اگر محبت اپنی سمت بدل لے تو پھر وہ محبت نہیں ہوتی۔''

ذویا نے اسے سیریس ہونے کے لیے کہا تھا اور مایا نے خود پر سنجیدگی طاری کرنے کی پوری کوشش بھی کی تھی...... لیکن جب مایا بولی تو اس کی سنجیدگی پر ذویا حیران ہوئے بغیر نہیں رہی...... محبت کے بارے میں مایا کی سوچ اتنی گہرائی رکھتی ہوگی اسے ہرگز بھی اندازہ نہیں تھا۔

''امیزنگ یار...... میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ ہر بات کو مذاق میں اڑانے والی مایا محبت کے بارے میں اتنا گہرا، دل پذیر اور راست فلسفۂ نظر رکھتی ہوگی۔''

ذویا نے خوشگوار تاثر کے ساتھ مسکراتے ہوئے کہا۔

''شاید اس لیے کہ میں بھی ایک لڑکی، یعنی عورت ہی ہوں۔ اور محبت کے بارے میں ہر عورت کا یہی نظریہ اور سوچ ہوتی ہے۔ عورت کی محبت اکثر ایک ہی سمت اور ایک دائرے میں ہی گھومتی ہے۔ اس لیے وہ مرد سے بھی یہی توقع رکھتی ہے مگر افسوس...... مرد کی فطرت میں ٹھہراؤ اور پڑاؤ نام کی شے مشکل سے ہی ملتی ہے۔ اس لیے میرا تمہارے لیے مشورہ ہے۔ تم بھی زین سے زیادہ توقعات کے پل مت باندھ لینا...... کہیں ایسا نہ ہو کہ آخر میں نتیجہ اس کی فطرت کے مطابق نکلے۔''

اور مایا کے حقیقت پسندانہ تجزیے نے ذویا کے چہرے پر ہراس پھیلایا تھا۔ وہ زین کی محبت کے بارے میں ایسا سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ وہ زین کے لیے ایک سمت، ایک دائرہ نہیں ہوگی۔ جس کے گرد ہمیشہ سفر کرتے کرتے کوئی اپنی زندگی تمام کر دے۔

''تم مجھے ڈرا رہی ہو مایا۔''

اس نے برجستہ شکایتی لہجے میں کہا۔

''نہیں...... زندگی کی حقیقی سچائی بیان کر رہی ہوں...... ہم لڑکیوں کی مخلوق بہت خوش فہم ہوتی ہے۔ مگر انسانی فطرت کے اسرار و رموز تو زندگی سے بھی زیادہ پیچیدہ اور الجھاؤ کے حامل ہوتے ہیں اور مرد کی فطرت اس سے بھی کہیں زیادہ پیچیدگی اور گہرائی کی حامل ہوتی ہے۔'' مایا نے رسانیت سے کہا۔

''مگر میں تم سے مشورہ مانگ رہی ہوں مایا...... کیونکہ تم میری بیسٹ فرینڈ ہو...... اور تم سے زیادہ میری بہتری کے بارے میں کوئی اور نہیں سوچ سکتا۔''

ذویا نے معصوم لہجے میں کہا تو ایک لمحے کے لیے مایا کو اس پر پیار آیا۔ وہ اس کا دل توڑنا نہیں چاہتی تھی۔ اس لیے صرف یہی کہہ سکی۔

''ایک بیسٹ فرینڈ کا مشورہ میں تمہیں پہلے ہی دے چکی ہوں۔''

مایا نے سنجیدگی سے جواب دیا تو ذویا بے اختیار ملتجی لہجے میں بولی تھی۔

''تو پھر تم میرے لیے دعا کرنا...... میرا فیصلہ کبھی غلط ثابت نہ ہو۔ تم میرے لیے دعا کرو گی ناں مایا؟''

ذویا کے لہجے میں التجا کے ساتھ امید بھی تھی۔

''ٹھیک ہے، پھر میں تمہارے لیے یہی دعا کروں گی کہ خدا کرے...... تمہیں تمہاری محبت کبھی نہ ملے...... کیونکہ محبت مل جائے تو قدر کھو دیتی ہے۔

رول دیتی ہے۔''
مایا نے بڑی بے رحمی سے کہا تو ذویا کی آنکھیں صدمے سے چھلکنے کو بے تاب ہوئیں اور ذویا کی رونی شکل دیکھ کر مایا کو بے ساختہ ہنسی کا دورہ پڑا تھا۔
''میں تمہیں جان سے ماردوں گی مایا...... تم مجھے دعا دے رہی ہو یا بد دعا......؟''
ذویا نے خفگی سے گھورتے ہوئے مایا کی طرف دیکھا۔ ذویا کے چہرے کے تاثرات ایسے ہی تھے کہ جیسے واقعی اسے مایا کے لفظوں سے شدید صدمہ پہنچا ہو...... لیکن مایا کے چہرے پر کوئی افسوس یا شرمندگی کا تاثر نہیں تھا...... اور اس کے اسی تاثر نے ذویا کو ناراض کردیا تھا۔ اور وہ اٹھ کر جانے لگی تو مایا نے بے اختیار اس کا ہاتھ پکڑ کے روکا تھا۔
''پلیز ذویا...... مجھے غلط مت سمجھو...... میں مذاق نہیں کررہی ، میں سیریس ہوں، میں نے محبت میں لوگوں کے بھرم ٹوٹتے ہوئے دیکھے ہیں۔ میں نے محبت کو محبت کے ہاتھوں مٹی ہوتے دیکھا ہے۔ یہ محبت صرف انسان کو اپنے پیچھے خوار کرواتی ہے۔ نہ ملے تو سدا کسک بن کر دل میں چبھتی ہے اور اگر مل جائے تو عمر بھر کا پچھتاوا بن جاتی ہے۔'' ذویا اسے ملامت کرنے کے بجائے خاموشی سے اس کی طرف دیکھ رہی تھی اور مایا اسے ناراض کرنا نہیں چاہتی تھی پھر بھی نہ چاہتے ہوئے بھی وہ ذویا کے دل کو دکھی اور ڈپریشن میں مبتلا ضرور کرگئی تھی۔ ذویا پھر بھی خاموش رہی تھی اور اسے ایسی نظروں سے دیکھ رہی تھی جیسے اسے...... پہلی بار دیکھ رہی ہو اور شاید مایا کو ذویا کی خاموش نگاہوں کا مفہوم سمجھ آگیا تھا۔ اسی لیے برجستہ بولی تھی۔
''ایسے کیا دیکھ رہی ہو ذویا! بے فکر رہو...... مجھے محبت کرنے کا کوئی ذاتی تجربہ نہیں ہوا ہے۔ یہ صرف آبزرویشن ہے اور پلیز ...... اب یہ مت کہنا کہ خدا کرے...... مجھے بھی کسی سے محبت ہوجائے۔ کیونکہ اگر ایسا ہو بھی گیا ناں تو میں کبھی محبت کا ہاتھ نہیں تھاموں گی۔ میں تجربہ کرنے کے بجائے مشاہدے سے سیکھتی ہوں۔ اور ایسی غلطی انجانے میں بھی نہیں کروں گی۔''
مایا نے قطعی لہجے میں کہا تھا...... جیسے وہ ناقابلِ تسخیر ہستی ہو۔
''ایسے مت کہو مایا...... محبت کے ہونے یا نہ ہونے کی کوئی دلیل نہیں ہوتی...... نہ ہی اس کے ہونے یا نہ ہونے میں انسانی خواہش کا دخل ہوتا ہے۔ یہ تو بس ایک نرم ونازک سا احساس ہوتا ہے۔ ایک کومل جذبہ جو اچانک ہی دل کی سرزمین سے سر ابھارتا ہے۔ پھر دیکھتے ہی دیکھتے دل میں جڑ پکڑ لیتا ہے۔ گویا دل کی زمین کو جکڑ لیتا ہے پھر نہ ہم اسے اکھاڑنے پر قادر ہوتے ہیں اور نہ اجاڑنے پر......'' ذویا کے جواب نے مایا کو خاموش کردیا تھا۔ شاید اس کے دلائل میں زیادہ وزن تھا مگر وہ ذویا کے ساتھ بحث کرنے نہیں بیٹھی تھی۔
''اگر تمہیں کبھی کسی سے محبت ہوگئی تو تم کیا کروگی مایا؟'' اور ذویا کے اگلے سوال نے مایا کو چونک کر اپنی خاموشی توڑنے پر مجبور کردیا تھا۔
''اگر ایسا ہوگیا تو میں اپنے ہاتھوں سے اپنے دل کا گلا گھونٹ دوں گی۔ کیونکہ یہ کم بخت محبت سب سے پہلے دل پر ہی وار کرتی ہے۔ سو نہ رہے گا دل اور نہ بجے گی محبت کی بانسری......'' مایا نے ہنستے ہوئے بڑے بےسُرے انداز میں کہا تھا۔ اور ذویا ایک بار پھر اسے گھورنے لگی تھی۔
''آخر کس مٹی سے بنی تھی یہ لڑکی......'' ذویا نے خفگی سے سوچا تھا۔
''اب گھر چلو ذویا...... مجھے بہت بھوک لگ رہی ہے۔ اور تم جانتی ہو مجھ سے بھوک برداشت نہیں ہوتی ہے۔''
اگلے لمحے مایا ہنستے ہوئے آڈیٹوریم ہال کی بیرونی سیڑھیوں سے اٹھ کھڑی ہوئی تھی کیونکہ وہ ایک بار پھر سے اپنے نان سیریس موڈ میں واپس آچکی تھی۔ اس لیے مجبوراً ذویا کو بھی اٹھنا پڑا تھا۔ اسے پتا تھا کہ اب مایا سے اس بارے میں سنجیدگی کی توقع کرنا عبث ہوگا۔ کیونکہ وہ اچھی طرح جانتی تھی کہ جب مایا کو کسی بارے میں مزید بات نہ کرنی ہو تو وہ اسی طرح بات کو مزاح کا

رنگ دے کر ادھورا چھوڑ دیا کرتی تھی۔ شاید بروکن فیملی کے بچے ایسے ہی رویوں کے مالک بن جاتے ہیں۔ جہاں زندگی میں سب کچھ ادھورا رہ جاتا ہے پھر ان کی اپنی ذات بھی ادھورے پن کا حصہ بن جاتی ہے۔

مایا، کیمپس کے پارکنگ ایریا کی جانب بڑھنے لگی اور ذویا نے وہیں کھڑے کھڑے سوچا تھا کہ وہ مایا کو کبھی محبت ہو جانے کی دعا نہیں دے گی۔ کیونکہ محبت نصیب سے ہوتی ہے اور نصیب سے ملتی ہے اگر خدا نے اس کی قسمت میں محبت نام کا ستارہ لکھا ہوگا تو وہ مایا کے دل کے آسمان پر ایک دن ضرور چمکے گا۔

☆☆☆

وہ دونوں ایک دوسرے کی بہترین دوست ہی نہیں ایک دوسرے کی اچھی پڑوسی بھی تھیں۔ اسلام آباد کے ایک پوش علاقے کی رہائشی کالونی میں ان کے گھر کی دیواریں ساتھ، ساتھ ملی تھیں...... ذویا اور زوار صرف دو بہن بھائی تھے...... ذویا سے بڑا زوار اپنے ایم بی اے کے لیے لندن بزنس اسکول میں زیرِ تعلیم تھا۔ جبکہ ذویا اسلام آباد کی مقامی یونی ورسٹی سے مایا کے ساتھ ماسٹرز کر رہی تھی۔ ذویا کے والد پرائیویٹ سیکٹر میں جاب کرتے تھے جبکہ مایا نانی کے انتقال کے بعد اپنے نانا حشام حسن کے ساتھ رہتی تھی۔ حشام حسن ایک سرکاری آفیسر رہ چکے تھے۔ انہوں نے بڑی diciplened لائف گزاری تھی لیکن مایا کو بڑی محبت اور پیار سے پالا تھا اور اسے ہر طرح کی جائز آزادی دے رکھی تھی۔ ایک دوسرے کے پڑوسی ہونے کے باعث دونوں گھرانوں کے آپس میں اچھے تعلقات تھے۔

ذویا کیمپس کے بزنس ایڈمنسٹریشن ڈیپارٹمنٹ کے زین ملک کو پسند کرتی تھی...... اور یہ پسندیدگی پچھلے چند سالوں کی دوستی کے ساتھ اب محبت میں بدل چکی تھی۔ دونوں ایک دوسرے سے محبت کرتے تھے اور دونوں نے شادی کا فیصلہ بھی کر لیا تھا...... جو کہ ان دونوں کی اسٹڈیز کے مکمل ہونے پر طے کی جانی تھی......

البتہ زین اپنا ایم بی اے کمپلیٹ کرنے سے پہلے ذویا کے گھر اپنا پروپوزل بھجوانا چاہتا تھا کیونکہ وہ کسی بھی صورت ذویا کو کھونا نہیں چاہتا تھا۔ اس لیے زین نے اس سے صاف کہہ دیا تھا کہ وہ اگلے ہفتے اپنے پیرنٹس کو اس کے گھر بھیج رہا ہے...... لیکن ذویا نے ابھی اسے ایسا کرنے سے روک دیا تھا۔ کیونکہ ذویا کو اس بارے میں اپنی بیسٹ فرینڈ مایا سے ضروری بات کرنی تھی۔ وہ مایا سے شیئر کیے بغیر کوئی فیصلہ کرنا نہیں چاہتی تھی۔ کیونکہ اسے معلوم تھا مایا سے بہتر مشورہ اسے کوئی دوسرا نہیں دے سکتا تھا۔ اسی لیے انہوں نے آج دن کی تمام کلاسز آف ہونے کے بعد آڈیٹوریم کا رخ کیا تھا۔

وہ دونوں اکثر کیمپس کے آڈیٹوریم ہال کی بیرونی سیڑھیوں پر سر جوڑے بیٹھی پائی جاتی تھیں۔ پورے کیمپس میں یہ ان کی فیورٹ پلیس تھی اور ذویا کے بات کرنے پر مایا نے اس کی زندگی کے اتنے اہم فیصلے سے متعلق کوئی بہت اہم مشورہ دینے کے بجائے انتہائی غیر سنجیدہ رویے کا مظاہرہ کیا تھا۔ اسے اپنے دل و دماغ سے محبت نامی خناس کو نکالنے کا مشورہ دیا تھا۔ وہ محبت کے ذکر پر ایسے ہی نان سیریس رویہ اختیار کر لیتی تھی۔

ذویا یہ بھی جانتی تھی وہ محبت کے منکرین میں سے نہیں تھی مگر محبت کو وقت کا زیاں ضرور قرار دیتی تھی۔ شاید اس لیے کہ محبت پر سے اس کا اعتبار بہت پہلے اٹھ چکا تھا۔ وہ ایک بروکن فیملی سے تعلق رکھتی تھی۔ جہاں اس نے آپس میں محبت کی شادی کرنے والے والدین کا حشر دیکھ لیا تھا، ان میں ڈائیورس ہو چکی تھی۔ جب وہ کلاس فورتھ یا ففتھ میں تھی۔ اس لومیرج کے دس سال بعد مایا کے پاپا منصور خان کی زندگی میں ایک دوسری عورت آ گئی جس کی محبت میں مبتلا ہو کر انہوں نے اپنی بیوی مائرہ کو طلاق دے دی۔ منصور نے مائرہ کو چھوڑ کر سارہ نامی حسین بلا سے شادی کر لی...... اور سارہ کے ساتھ ہمیشہ کے لیے امریکا سیٹل ہو گئے۔

اگرچہ مائرہ نے منصور خان سے اپنی فیملی کی مخالفت کے باوجود پسند کی شادی کی تھی مگر منصور کے

ڈائیورس دینے کے بعد مائرہ کی فیملی نے اسے معاف کر کے اپنے پاس بلالیا تھا۔ اس کی فیملی اتنی گئی گزری نہیں تھی کہ بیٹی اور نواسی کو سپورٹ نہ کرتی...... البتہ مائرہ کے دل سے منصور کی بے وفائی کے باعث محبت کا خمار اتر جانے کے بعد اس کے والدین نے اسے زندگی کی تلخ سچائیوں کا آئینہ ضرور دکھا کر اتنا سمجھایا کہ منصور خان کی بے وفائی کو روگ بنانے کے بجائے اسے زندگی سے اپنے حصے کی باقی خوشیاں پانے اور سب کچھ بھول کر نئے سرے سے اپنی زندگی شروع کرنے کا پورا حق حاصل ہے۔ مائرہ نے اپنی مرضی کا فیصلہ کر کے اس کا انجام دیکھ لیا تھا۔ سو اس بار اس نے ماں، باپ کے فیصلے پر خاموشی سے رضامندی کی مہر ثبت کر دی تھی۔ جس کے بعد اس کے بابا حشام حسن نے اس کی دوسری شادی کر دی۔ مایا کو انہوں نے اپنے پاس ہی رکھنے کا فیصلہ کیا تھا۔ جسے مایا کی بھلائی کے پیشِ نظر مائرہ نے مان لیا تھا اور منصور کی طرح مائرہ بھی اپنے کزن کے ساتھ بیاہ کر انگلینڈ سیٹل ہو گئی۔ حالانکہ مائرہ بیٹی کو اپنے ساتھ انگلینڈ لے کر جانا چاہتی تھی لیکن حشام حسن نے یہ کہہ کر بیٹی کو سمجھا لیا کہ دس سالہ بیٹی کو کسی دوسرے شخص کو باپ کی حیثیت سے قبول کرنے میں وقت لگنے کے ساتھ بہت سی دیگر مشکلات بھی پیش آ سکتی ہیں۔

یوں مائرہ ماں، باپ کے سمجھانے اور تسلی دلانے پر منصور خان کی بے وفائی کا داغ دل میں چھپا کر عون رضوی کے ساتھ انگلینڈ رخصت ہو گئی۔ اور تب سے مایا کی پرورش اس کے نانا، نانی نے کی تھی جنہیں وہ ماں کی طرح بابا، اماں کہتی تھی۔

یونہی ماہ و سال کی گردش میں گم ہو کر مائرہ اور منصور خان اپنی اپنی نئی زندگیوں میں مگن ہو کر معصوم بیٹی کو فراموش کر بیٹھے۔ مائرہ کے تو اکثر لندن سے فون آتے رہتے لیکن منصور نے سارہ کے ساتھ اپنی نئی زندگی شروع کر کے پلٹ کر پیچھے نہیں دیکھا تھا۔ جیسے انہیں خوف ہو کہ پلٹ کر پیچھے دیکھنے والے پتھر کے ہو جاتے ہیں۔ دوسری جانب مایا کی تعلیم و پرورش کی

> سچائی: ایسی دوا ہے، جس کی لذت کڑوی مگر تاثیر شہد سے زیادہ میٹھی ہے۔
> ذہانت: ایسا نادر پودا ہے جو محنت کے بغیر نہیں لگتا۔
> خوش اخلاقی: ایسی خوشبو ہے جو میلوں دور سے محسوس ہو جاتی ہے۔
> گناہ: ایسی لعنت ہے جو قلب کو سیاہ کر دیتی ہے۔
> دعا: ایسا عمل ہے جو تقدیر کو مات دے لیتا ہے۔
> توبہ: ایسا دروازہ ہے جو موت کی ہچکی تک کھلا رہے گا۔
>
> مرسلہ: عذرا رضوی، کراچی

ذمے داری اس کے نانا حشام حسن نے بخیر و خوبی .... اٹھائی تھی اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اسے خوش اسلوبی سے نبھایا تھا مگر افسوس کہ اس سفر میں ان کی شریکِ سفر زیادہ عرصے ساتھ نہیں رہ سکیں...... اور طبعی موت کے باعث انہیں تنہا چھوڑ گئیں...... لیکن مایا کے ساتھ نے انہیں تنہا رہنے نہیں دیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ مایا کی محبت اور ذمے داری کے احساس نے حشام حسن کو کمزور نہیں ہونے دیا تھا۔

ان دنوں وہ اسلام آباد میں ریٹائرڈ... زندگی گزار رہے تھے۔ اگرچہ نواسی کی پرورش میں انہوں نے کوئی کمی نہیں چھوڑی تھی۔ مگر ماں، باپ کی فطری محبت اور حیثیت کا خلا وہ اس کی زندگی میں کبھی پُر نہیں کر سکتے تھے۔ اور مایا کی زندگی میں ماں، باپ کے یوں چھوڑ کر چلے جانے سے محبت پر اعتبار کرنے کا خانہ ہمیشہ کے لیے خالی رہ گیا۔ جس کو وہ چاہ کر بھی پُر نہیں کر سکے تھے۔ اگرچہ وہ بے حد ذہین اور خود اعتماد لڑکی تھی لیکن شفقتِ پدری اور ممتا کی محبت پر اس کا اعتماد کبھی بحال نہیں ہو سکا۔ اس نے اس چھوٹی عمر میں ماں، باپ کا ساتھ ہی نہیں کھویا...... بلکہ مقدس محبت کے ان رشتوں پر سے اپنا اعتماد بھی ہمیشہ کے لیے کھو دیا تھا۔

اگرچہ وہ محبت کی انکاری نہیں تھی مگر اسے محبت میں بننے والے رشتوں پر اعتبار نہیں تھا۔ یہی وجہ تھی کہ سب کچھ

جانتے ہوئے بھی ذویا کو مایا سے شکایت نہیں تھی۔ وہ اس سے ناراض بھی نہیں تھی۔ وہ مایا سے ناراض رہ بھی نہیں سکتی تھی۔ کیونکہ وہ مایا کو بچپن سے جانتی تھی اور اسے مایا سے ہمدردی نہیں' محبت تھی...... اور کیا ہوا جو مایا کو محبت میں بننے والے رشتوں پر اعتبار نہیں تھا۔ اسے اپنی اور ذویا کی دوستی پر تو اعتبار تھا ناں...... اور ذویا کے لیے یہی اعتماد کافی تھا......

☆☆☆

"تو پھر کیا سوچا تم نے ذویا......؟"

"کس بارے میں......؟" ذویا نے چونک کر زین کی آنکھوں میں دیکھا۔ جہاں جواب کے بجائے خفگی کا ہلکا سا تاثر جھلک رہا تھا۔ آج وہ بہت دنوں بعد زین کے اصرار پر مارگلہ ہلز کے دامن میں نئے کھلنے والے شاندار سے ریسٹورنٹ کے کافی ہال میں بیٹھے تھے۔ موسم بھی بارش کے بعد بہت خوب صورت ہو رہا تھا اور زین نے ٹیکسٹ کر کے اسے یہیں بلایا تھا۔ ورنہ زین کے ساتھ ہوٹلنگ کرنے کی وہ بالکل عادی نہیں تھی۔ اس نے ماں، باپ کی دی ہوئی آزادی اور اعتماد کا کبھی ناجائز فائدہ نہیں اٹھایا تھا...... مسئلہ چونکہ بہت سیریس تھا سو اس کا آنا بنتا تھا۔ اور اس سے پہلے کہ زین کی آنکھوں سے جھلکتی خفگی کا تاثر مزید گہرا پڑتا۔ ذویا نے فوراً سے بیشتر اس سے معذرت کر لی۔ لہٰذا زین نے سنجیدگی سے نئے سرے سے اپنی بات کا آغاز کیا تھا۔

"میں اپنی اور تمہاری شادی کی بات کر رہا تھا ذویا...... اپنا پروپوزل لے کر میں اپنے پیرنٹس کو تمہارے گھر بھیجنا چاہتا ہوں۔ میں چاہتا ہوں کہ ہماری اسٹڈیز کمپلیٹ ہونے سے پہلے کم از کم ہمارا رشتہ طے ہو جائے اسی لیے پچھلے ایک ہفتے سے تم سے ملاقات کے لیے وقت مانگ رہا ہوں اور تم اب تک فیصلہ ہی نہیں کر پائی ہو کہ انکل، آنٹی سے اس بارے میں کب بات کرو گی۔"

شرمندگی کا تاثر اب ذویا کے چہرے پر تھا۔

"آئی ایم سوری زین...... ایکچوئلی وہ میں نے مایا سے......"

"او کم آن ذویا...... پلیز اب یہ مت کہنا کہ تم اس بارے میں مایا سے مشورہ لے کر فیصلہ کرو گی۔ کیونکہ اگر تم نے ایسا کیا تو یاد رکھنا ہماری لو اسٹوری کا دی اینڈ یہیں پر ہو جائے گا اور میں کنوارہ مرنا نہیں چاہتا۔" اس نے بڑے جذباتی انداز میں آخری جملہ ادا کیا۔ اس بار ذویا نے خفگی سے گھور کے زین کی طرف دیکھا۔

"اسٹاپ اٹ زین...... آئندہ کبھی مرنے' مارنے کی بات مت کرنا۔ ورنہ مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔" خفا ہوتے ہوئے ذویا کے لہجے میں کپکپاہٹ کے ساتھ آنکھیں بھی چھلکنے کو بے تاب تھیں۔ اس سے پہلے کہ وہ باقاعدہ زین کی مرنے والی بات پر آنسو بہانے بیٹھ جاتی زین نے بے ساختہ دونوں ہاتھوں سے اپنے دونوں کانوں کو پکڑ لیا۔ ذویا اس کی بے ساختہ حرکت پر روتے' روتے ہنس پڑی پھر چند لمحوں بعد سنجیدگی سے گویا ہوئی۔

"آئی ایم سوری زین...... مگر مایا میری دوست ہے، مجھے بہت عزیز بھی ہے۔ وہ جانتی ہے ہم دونوں ایک دوسرے کے لیے کیا حیثیت رکھتے ہیں...... وہ محبت کے منکرین میں سے نہیں ہے زین...... بس محبت میں بننے والے رشتوں پر اسے اعتبار نہیں ہے۔ اور ایسا کیوں ہے۔ اس کی وجہ تم بھی جانتے ہو...... وہ ہماری محبت کے خلاف بھی نہیں ہے۔ تم بے فکر رہو۔ اس نے مجھے کوئی غلط مشورہ بھی نہیں دیا ہے۔ بس وہ مجھ سے محبت کرتی ہے۔ اس لیے ...میری بہت پروا ہے اسے......" ذویا نے نرمی سے مایا کی پوزیشن کلیئر کی۔

"میں مایا سے بدگمان نہیں ہوں ذویا...... مگر اتنا ضرور جانتا ہوں۔ اگر تم اپنی دوست کو خوش اور ایک نارمل زندگی جیتے دیکھنا چاہتی ہو تو مایا کا محبت کے رشتوں پر اعتماد ایک ہی صورت میں بحال ہو سکتا ہے۔ جب وہ کسی کی محبت پر اعتبار کرے...... اسے کسی سے

سچی محبت ہو جائے۔''

''مگر ایسا ہونا ممکن نہیں ہے زین۔''

زویا نے برجستہ کہا۔

''تو پھر میں دعا کروں گا کہ مایا سے کسی شخص کو سچی محبت ہو جائے۔ اسے واقعی کسی محبت کرنے والے شخص کا ساتھ مل جائے جو اس کے ٹوٹے ہوئے اعتبار کو پھر سے جوڑ دے، کبھی نہ ٹوٹنے کے لیے۔'' زین نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

''اللہ کرے...... ایسا ہو جائے۔'' زویا نے اس کی بات پر دعائیہ انداز میں کہا۔

''ایسا ہونا ناممکن بھی نہیں ہے زویا......''

''ہاں...... اور ہماری بھی لو میرج ہوگی...... ہمارے ساتھ تو مایا کے پیرنٹس کی طرح نہیں ہوگا ناں زین......؟ تم کبھی میرا ساتھ تو نہیں چھوڑو گے...... میرا اعتماد تو نہیں توڑو گے؟'' یہ شاید مایا کی باتوں کا اثر تھا۔ زویا کے لہجے میں مستقبل کے حوالے سے ہراس در آیا تھا۔ اس کے لہجے میں یاسیت دیکھ کر زین نے پورے خلوص کے ساتھ اپنا ہاتھ زویا کے ہاتھ پر رکھ دیا۔

''ہر شخص منصور خان جیسا نہیں ہوتا زویا...... اور ضروری نہیں ہے کہ ہر لو اسٹوری یا لو میرج کا انجام ناکامی ہی ہو...... محبت آسانی سے ختم ہونے والی چیز تو نہیں ہوتی...... اور نہ ہی محبت کا جذبہ اتنا کمزور ہوتا ہے، میرا یقین کرو زویا...... میری محبت تمہارے لیے کبھی کمزور نہیں پڑے گی۔ میں کبھی تمہارا ساتھ نہیں چھوڑوں گا۔'' زویا کی آنکھیں تشکر سے چھلک پڑیں اور اس بار اس کی آنکھوں میں خوشی کا تاثر ہلکورے لے رہا تھا، زین کی محبت کے یقین کا گہرا تاثر...... اب شاید زویا کو کسی یقین دہانی کی ضرورت نہیں پڑنے والی تھی۔ وہ دونوں بڑے خوشگوار موڈ میں کافی پی کر وہاں سے اٹھے تھے۔ واپسی پر زویا نے وعدہ کیا تھا کہ وہ آج ہی اپنے پیرنٹس سے اس پروپوزل کے بارے میں بات کرے گی اور زویا کو یقین تھا کہ اس کے پیرنٹس زین کے گھر والوں کو کبھی مایوس نہیں کریں گے۔

☆☆☆

اور کچھ دن بعد ایسا ہی ہوا تھا۔ زین اپنے پیرنٹس کے ساتھ ذویا کے گھر آیا تھا۔ جہاں زین کے ماں، باپ نے بڑی محبت و انکساری سے ذویا کے لیے اپنے بیٹے کا پروپوزل پیش کیا تھا۔ ذویا کے پیرنٹس کو زین اور اس کی فیملی پسند آئی تھی۔ اس کے اسٹرانگ فیملی بیک گراؤنڈ اور برائیٹ فیوچر نے ذویا کے پیرنٹس کو اس پروپوزل پر غور کرنے پر مجبور کردیا۔ زین کے پاپا کا اپنا لیدر گارمنٹس کا بزنس تھا جسے آگے جا کر زین نے ہی سنبھالنا تھا۔ لہٰذا انہوں نے جواب دینے کے لیے کچھ وقت مانگا تھا۔

اور یوں ٹھیک ایک ماہ بعد ذویا اور زین کی منگنی کی رسم طے کردی گئی۔ شادی دونوں کی اسٹڈیز مکمل ہونے پر رکھی گئی۔ وہ دونوں بہت خوش تھے اور مایا اپنی دوست کی خوشی میں واقعی خوش تھی۔

☆☆☆

آج ذویا اور زین کی زندگی کا بہت بڑا دن تھا۔ ان کی منگنی کی رسم ادا کی گئی تھی اور اس خوشی کے موقع پر ان دونوں کے ساتھ، ساتھ ان کے ساتھ تعلق رکھنے والا ہر شخص اس خوشی میں خوش تھا۔ چاہے وہ مایا اور اس کے نانا حشام حسن ہوں یا ذویا کی فیملی اور دیگر دوست...... سوائے ایک شخص کے جو اس خوشی کے موقع پر اداس نظر آیا تھا۔ آج پہلی بار مایا نے اس شخص کی آنکھوں میں محبت کی جگہ گہری اداسی کی دبیز دھند کو اترتے دیکھا تھا۔

عالیان، زین کا جگری دوست ہی نہیں کلاس فیلو بھی تھا اور ان دونوں کا یونیورسٹی فیلو بھی تھا۔ اس لیے آج وہ بھی ان دونوں کی خوشی میں شریک تھا...... لیکن مایا کو اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھ کر اس کی آنکھوں میں ہمیشہ نظر آنے والی مایا کی محبت کی جگہ اداسی کے رنگوں نے ڈیرا ڈال رکھا تھا۔ شاید اس لیے کہ مایا نے دانستہ طور پر ہمیشہ کی طرح آج بھی عالیان کی ذات کو اگنور کیا تھا۔ اور اسی بات نے شاید اسے ہرٹ کیا تھا۔ وہ اس کی آنکھوں میں لکھی داستان کا مفہوم جانتے ہوئے بھی انجان بنی رہتی...... اسی لیے ذویا اور زین کے اصرار کے باوجود وہ مزید وہاں نہیں رکا۔

رات گئے جا کر پارٹی کا اختتام ہوا تھا۔ مایا نے بینکوئیٹ ہال سے واپسی پر رات کو اپنے نانا کو انگیجمنٹ پارٹی کا احوال بتانے کے بجائے اپنے روم کا رخ کیا۔ کیونکہ حشام حسن اپنی طبیعت کی ناسازی کی وجہ سے اس میں شریک نہیں ہوسکے تھے اور انہوں نے پہلے ہی معذرت کرلی تھی۔

اس وقت نیند مایا کی آنکھوں سے غائب تھی۔ وہ چینج کر کے آ کر دریچے کے پاس کھڑی ہوگئی اور نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی سوچوں کا رخ عالیان کی طرف خود بخود ہوگیا۔ اس کی خوب صورت آنکھوں کی گہری اداسی نے مایا کو سوچنے پر مجبور کردیا۔ وہ عالیان کی آنکھوں کے رنگوں سے واقف تھی بلکہ اس میں لکھی تحریر کو بھی بخوبی پڑھنے کی صلاحیت رکھتی تھی۔ کیونکہ عورت فطری طور پر اپنے اوپر پڑنے والی مرد کی ہر نظر کے مفہوم کو سمجھنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ مایا بھی عالیان کے دل کے احوال سے بے خبر نہیں تھی مگر انجان ضرور بن جاتی تھی۔ اس کی زندگی میں اس محبت نامی جذبے کی گنجائش نہیں تھی۔ وہ محبت میں کوئی نیا رشتہ بنانا نہیں چاہتی تھی۔ وہ نہیں چاہتی تھی کہ سالوں بعد محبت کی پھر ایک نئی کہانی شروع ہوجائے۔ جس کا انجام بالآخر اس کے والدین کی محبت جیسا ہو اور ایک نئی مایا پھر سے جنم لے۔ وہ اس اذیت میں کسی اور کو مبتلا نہیں دیکھنا چاہتی تھی۔ جس اذیت میں وہ خود مبتلا تھی۔ اور گزرتے وقت کے ساتھ اس اذیت میں اضافہ ہی ہوا تھا۔ اسی لیے عالیان کے اپنے لیے جذبات کی آنچ سے لودیتی آنکھوں میں دیکھنے سے گریز برتتی آئی تھی۔ وہ اس راستے پر قدم رکھنا نہیں چاہتی تھی۔ جس پر چل کر سفر کے اختتام پر تھکن وجود پر ہی نہیں دل و دماغ پر بھی اتر آتی ہے۔

اور شکر تھا کہ ذویا اس سچائی سے بے خبر تھی۔ شاید عالیان نے بھی زین کو اس بارے میں کبھی کچھ نہیں بتایا تھا۔ ورنہ ذویا نے تو عالیان کی وکالت میں مایا کے دل

کی چوکھٹ پکڑ لینی تھی۔ اور وہ تب تک ہار نہیں مانتی...... جب تک مایا، عالیان کی محبت کو اعزاز و احترام کے ساتھ قبول نہیں کر لیتی۔ سو اب وہ پُرسکون تھی کہ عالیان نے اپنی وارداتِ قلبی کی ہوا کسی کو بھی لگنے نہیں دی تھی۔ مایا کے لیے یہ اطمینان کافی تھا اور اسے یقین تھا کہ ایک دن عالیان اس کی طرف سے مایوس ہو کر تھک کر اپنی سمت بدل لے گا۔ کیونکہ مایا کے نزدیک مرد کی محبت ایسی ہی ہوتی ہے۔ سمت بدلنے والی، پڑاؤ دوسری جگہ ڈال لینے والی۔ البتہ ذویا اور زین کو اس نے خلوصِ دل سے دعائیں دی تھیں۔

وہ جانے کب سے دریچے کے ساتھ لگی کھڑی اپنی سوچوں میں گم تھی۔ باہر بارش شروع ہو چکی تھی۔ یک دم تیز ہوا کے ساتھ پھوار نے مایا کے رخسار کو بھگویا تو وہ چونک کر دریچے کے پار لان میں برستی بارش میں بھیگتے پودوں کو دیکھنے لگی۔ جو لان میں جگہ جگہ لگے پوسٹ لیمپ کی روشنی میں ستاروں کی طرح چمک رہے تھے۔

وہ رات دیر تک کھڑی بارش دیکھتی رہی تھی پھر تھک کر آ کر سو گئی۔ بے خوابی سے زیادہ سوچوں کی تھکن نے نڈھال کر دیا تھا۔

اگلی صبح زین اپنی خوشی کو سیلیبریٹ کرنے کے لیے اپنے جگری یار عالیان کو ٹریٹ دینے کافی شاپ میں موجود تھا۔ پچھلی رات شہر میں خوب بارش ہوئی تھی۔ جس کے باعث موسم کسی حد تک خوشگوار ہو گیا تھا۔ اور آج کی صبح بہت نکھری ستھری اور خوش رنگ نظر آ رہی تھی۔ یا پھر زین کو ہی اپنے دل کے خوش رنگ موسم کی طرح باہر کے سارے منظر بھی خوش رنگ نظر آ رہے تھے۔ ورنہ بارشوں کے موسم ہمیشہ اداس کر دینے والے ہوتے ہیں۔ اور اس وقت عالیان کے چہرے پر بھی خزاں کا زرد اداس موسم اترا ہوا تھا۔ وہ اپنی محبت کا اظہار زین کے سامنے اس طرح کر رہا تھا جیسے میدانِ کارزار میں ہارنے والا کھلاڑی اپنی شکست کا اعتراف کرتا ہے۔

”میں اپنے آپ سے لڑتے لڑتے ہار گیا ہوں

زین......اور محبت مجھ سے جیت گئی ہے مگر میں جانتا ہوں میں تمہاری طرح خوش نصیب نہیں ہوں۔ مجھے میری محبت کبھی نہیں ملے گی۔ کیونکہ وہ محبت کے منکرین میں شامل ہے۔ وہ کبھی میری محبت کو قبول نہیں کرے گی۔ وہ کبھی میری محبت پر بھروسا نہیں کرے گی۔'' اور زین حیرت و استعجاب سے شکست خوردہ جذبات سے نڈھال سامنے بیٹھے عالیان کو دیکھ رہا تھا۔ وہ اس وقت واقعی ہارا ہوا لگ رہا تھا۔ زین کو اب اس کی حالت پر دکھ ہو رہا تھا۔

''محبت......؟ تم کس سے محبت کرتے ہو عالیان؟'' زین کے لبوں سے بے ساختہ نکلا۔

اور عالیان نے جواب دینے کے بجائے اس کی طرف افسردہ نگاہوں سے دیکھ کر ایسے سر جھکا لیا جیسے اب اس میں کچھ بھی کہنے کا حوصلہ باقی نہیں رہا ہو۔

''کون ہے وہ؟ تم نے پہلے کبھی بتایا کیوں نہیں عالیان......تم کسی سے محبت کرتے ہو...... میں تو تمہارا بیسٹ فرینڈ ہوں......مگر تم نے اتنی بڑی بات مجھ سے شیئر نہیں کی؟''

زین کے لہجے میں اب حیرت کی جگہ شکوے نے لے لی تھی۔

''میں تو اس کے سامنے ہی اس سچائی کا اعتراف نہیں کر سکا زین......! پھر تمہیں کس حوصلے کے ساتھ بتاتا...... میں جس سے محبت کرتا ہوں، وہ میری طرف دیکھنا بھی پسند نہیں کرتی...... حالانکہ میں اسے بتانا چاہتا تھا مگر شاید وہ آنکھوں کی زبان پڑھنے کی ماہر نکلی......اس نے میری آنکھوں میں اپنا عکس دیکھ کر مجھے اتنی بری طرح اگنور کیا ہے کہ میں دوبارہ اس کا سامنا کرنے کا حوصلہ تک کھو بیٹھا ہوں۔'' زین افسردگی اور پُرتاسف انداز میں عالیان کی طرف دیکھ رہا تھا۔

''میں جانتا ہوں، میں اس کے بغیر زندگی جی نہیں سکوں گا، پر میں اسے کبھی یہ نہیں کہہ سکوں گا زین......کہ میں اس سے محبت کرتا ہوں۔''

اور زین کا دل اپنے بے حد وجیہہ، خوبرو اور مضبوط اعصاب کے مالک، جگری دوست کو اس شکستہ حالت میں دیکھ کر دکھ سے رو رہا تھا۔

''کون ہے وہ......؟ پلیز...... یہ مت کہنا کہ وہ ہمارے ہی کیمپس میں پڑھتی ہے۔'' اور اس نے ڈرتے ڈرتے عالیان کی طرف دیکھ کر کہا تھا۔

زین نے واقعی خوف زدہ لہجے میں عالیان کی سرخ آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

''وہ ہمارے ہی کیمپس میں پڑھتی ہے اور تم اس سے اچھی طرح واقف ہو۔''

اور اب کسی شک کی گنجائش باقی نہیں رہی تھی۔ عالیان کے لبوں سے نکلے لفظوں نے زین کے دل کے سارے خدشوں کی لمحوں میں تصدیق کر دی تھی۔ اس کے لبوں سے بے ساختہ کسی کا نام ادا ہوا تھا۔

''مایا...ہ تم مایا سے محبت کرتے ہو عالیان......؟''

زین نے ایسے لہجے میں کہا جیسے کہہ رہا ہو کہ اس نے غلط اندازہ لگایا ہے۔ جیسے عالیان ابھی کہہ دے گا کہ نہیں وہ لڑکی مایا نہیں ہے مگر عالیان نے ایسا کچھ نہیں کہا تھا اور عالیان کی خاموشی سے جواب اخذ کر کے زین چند لمحوں کے لیے خاموش ہو گیا تھا مگر جب بولا تو عالیان کو لگا کہ زین کہہ رہا ہو۔

''اب تم کیا کرو گے عالیان......؟'' اور عالیان کو لگا جیسے زین کہہ رہا ہو کہ اب تم زندہ کیسے رہو گے۔ عالیان اب بھی خاموش رہا تھا۔ پھر کچھ دیر بعد خود کو کمپوز کرنے کے بعد بولا تھا۔

''اگر آنکھوں کی زبان پڑھنے والے دل کا حال جان کر بھی انجان بنے اپنے قدم آپ کی جانب سے موڑ لیں تو سمجھ لینا چاہیے کہ ان کی زندگی اور دل میں آپ کی کوئی وقعت نہیں اور مایا کی آنکھوں کے سرد تاثر اور رویّے نے مجھے اسی وقت باور کرا دیا تھا کہ میں واقعی ہار گیا ہوں۔ میں کبھی اس سے جیت نہیں سکوں گا۔''

اور اپنے عزیز ترین دوست کو مایوسی و شکستگی کی آخری حدوں پر دیکھ کر زین کا دل بھر آیا تھا۔

''تم ہاری ہوئی بازی جیت بھی سکتے ہو عالیان......!'' عالیان کے مایوس شکستہ جھکے ہوئے

چہرے نے بے ساختہ غیر یقینی انداز میں سامنے بیٹھے زین کی طرف پُر امید نگاہوں سے دیکھا۔

وہ مایوسی کی جس انتہا پر تھا وہاں کچھ بولنے سے زیادہ امید کی چھوٹی سی کرن کو بھی تھامنا چاہتا تھا۔ اسی لیے خاموش رہا تھا۔

''اگر تم ہاری ہوئی بازی جیتنا چاہتے ہو تو اس کا صرف ایک ہی طریقہ ہے۔'' زین نے سنجیدہ اور بڑے مستحکم لہجے میں کہا۔

''وہ کیا ہے زین......؟ تم بتاؤ...... میں ہر راستے پر چلنے کے لیے تیار ہوں۔''

عالیان نے بے ساختہ کہا تھا۔

''تم مایا سے اپنی محبت کا اظہار ہرگز مت کرنا...... اسے مت بتانا کہ تم اس سے کتنی محبت کرتے ہو۔''

''کیا...... یہ تم کیا کہہ رہے ہو زین؟'' عالیان نے حیرت واستعجاب بھرے لہجے میں کہا۔

''اگر تم مایا کو پانا چاہتے ہو تو سیدھے طریقے سے اس کے گھر اپنا پروپوزل بھیج دو۔ وہ چاہے محبت نہ کرے مگر شادی تو اسے کرنی ہی پڑے گی پھر چاہے وہ تم ہو یا کوئی اور شخص...... اور اس کے بعد سب کچھ قسمت پر چھوڑ دو کیونکہ ہم انسانوں سے لڑ سکتے ہیں مگر اپنی قسمت سے نہیں۔''

اور عالیان خاموش ہو گیا تھا۔ اب اس کی آنکھوں میں اداسی اور مایوسی کی جگہ امید نے لے لی تھی۔ وہ خوش نما آس جس نے عالیان کے دل کے ساتھ اس کے وجود کو بھی ہلکا پھلکا کر دیا تھا۔ زین نے صدقِ دل سے اپنے عزیز از جان دوست کی خوشیوں کی دعا کی تھی۔

☆☆☆

لندن سے مائرہ کا فون آیا تھا۔ ناشتے کی ٹیبل پر حشام حسن بہت خوش نظر آرہے تھے۔ مایا خاموشی سے ناشتا کرنے میں مگن تھی۔

''مایا...... آج صبح لندن سے تمہاری ماما کا فون آیا تھا۔'' حشام حسن نے بڑی سنجیدگی سے جملہ کہا تھا۔

اور فوک میں فرائڈ ایگ کا پیس پھنساتے ہوئے

## سیاست

ایک برطانوی طالب علم اپنی دوست طالبہ سے کہہ رہا تھا۔ ''میں پہلے جا کر اپنا بیروزگاری الاؤنس کا چیک لوں گا پھر یونیورسٹی جا کر دیکھوں گا کہ میرا تعلیمی وظیفے کا چیک ابھی تک کیوں نہیں پہنچا...... اس دوران میں تم اسپتال سے اپنا فری چیک اپ کرا لینا اور واپس آتے ہوئے فری ہیلتھ سینٹر سے میرا چشمہ بھی لیتی آنا۔ وہاں سے تم فوڈ اسٹیمپ لینے چلی جانا اور کوآپریٹو اسٹور سے مفت کھانے پینے کی چیزیں لیتی آنا...... ٹھیک تین بجے تم مجھے 10 ڈاؤننگ اسٹریٹ کے سامنے ملنا...... وہاں ہم حکومت کے خلاف جلوس میں شریک ہوں گے۔''

## رونے کا فائدہ

امریکا کے ایک ممتاز ماہرِ نفسیات ڈاکٹر ولیم فیری نے اپنی طویل تحقیق کے بعد انکشاف کیا ہے کہ آنسوؤں کا انسان کی صحت کے ساتھ گہرا تعلق ہے۔ ان کی تحقیق کے نتیجے میں یہ بات ظاہر ہوگئی ہے کہ جذباتی دباؤ کے وقت انسانی جسم میں تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں اور جسم کے اندر مختلف غدودوں سے ایک خاص مواد نکل کر خون میں شامل ہو جاتا ہے اور شاید یہی وجہ ہے کہ رونے کے بعد انسان خود کو ہلکا پھلکا محسوس کرتا ہے۔ ڈاکٹر فیری کا خیال ہے کہ جذباتی دباؤ کے نتیجے میں جسم میں کیمیاوی عمل ہوتا ہے۔ وہ آنسوؤں کے ذریعے زائل ہو جاتا ہے۔ چنانچہ جو لوگ روتے نہیں ہیں وہ مختلف قسم کے امراض اور بالخصوص السر کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ڈاکٹر فیری نے تحقیق کی ہے کہ عورتوں کی نسبت مرد زیادہ السر کے مریض ہوتے ہیں۔ انہوں نے کہا ہے کہ جذباتی آنسو پیاز کے ذریعے بہنے والے آنسوؤں سے کیمیاوی طور پر مختلف ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر فیری نے سو افراد کو پیسے دے کر ان کے آنسو حاصل کیے اور ان پر مختلف تجربے کیے ہیں۔

مرسلہ: فاطمہ حسن، اسلام آباد

''بیٹا کون سی کلاس میں پڑھتی ہو، ہائے سچ مچ شادی شدہ ہو یقین نہیں آتا۔''یہ فقرے دس بارہ سال تو اتر سے سنتے رہے۔ اب چند سال سے ان کی گونج کچھ کم ہوتی جارہی تھی۔ لیکن اب بھی کوئی نہ کوئی معصوم پوچھ ہی لیتا۔''کیا آپ کی شادی ہوگئی؟''تو دل چاہتا ہے جھٹ اس کی بلائیں لے لیں۔ دل کئی دن تک سرشار سار رہتا۔ جب پہلی پریگننسی میں ڈاکٹر کے پاس گئے تو سوال ہوا ''شادی شدہ ہو؟''جھٹ بولے اگر شادی نہ بھی ہوئی ہوتی تو آپ کے سامنے خود کو شادی شدہ ہی ظاہر کرتے۔ کافی شرمندہ ہوئیں۔ جب بھی بچوں کی نئی کلاس ٹیچر سے ملے یا رزلٹ لینے گئے یہی سوال ہوا۔ چوتھے بچے تک لوگ پوچھتے رہے۔''کیا پہلا بچہ ہے؟''ایک دو مرتبہ تو ہم نے کہا بھئی پلیز ایک بار پھر کہیں ہم نے موبائل میں فیڈ کر کے میاں کو سنانا ہے۔ کچھ یہی حال ان کا بھی رہا۔ ہم کہیں گئے یا کوئی مہمان پہلی مرتبہ ہمارے ہاں آیا۔ ہم ہمیشہ ان کے جانے کے بعد خوش ہوتے رہے۔ جب کبھی اپنے کلاس فیلوز کو ملتے آپس میں ایک دوسرے کو دکھا کر دونوں ہی خوش ہوتے۔ وہ جو موٹی سی آنٹی ہیں اورنج سوٹ میں یہ ہمارے ساتھ کالج میں ہوتی تھیں۔ یا وہ جو موٹا سا گنجا سا ہے میرا ہاسٹل فیلو تھا۔ باہر بھی ان کا یہی حال تھا۔ ہر نئی جگہ نیا اسٹاف پوچھتا''سر آپ کی شادی ہوگئی ہے۔''جب بتاتے میرا بڑا بیٹا او لیول میں ہے تو لوگ حیرت کا اظہار کرتے۔ خیر اپنی اپنی جگہ پر ہم دونوں کا یہی خیال تھا ہم ہمیشہ یونہی جوان رہیں گے۔ مگر اب سارا دن عجیب پریشانی میں کٹتا۔ صبح صبح منکشف ہونے والی افتاد کے بارے میں سوچتے رہے۔ کبھی اپنے آپ کو کوستے کاش کوئی نائٹ کریم ہی استعمال کرتے رہتے آخر ساری دنیا کرتی ہے، کوئی نہ کوئی تو فائدہ ہوتا ہی ہوگا۔ ایسی بھی کیا سستی اور بے پروائی۔ کبھی پارلر ہی چلے جاتے آخر رسالوں میں کوئی ایسے تو نہیں لکھا ہوتا ہے کہ تیس سال کے بعد فیشل باقاعدگی سے کروانا چاہیے۔ ہم نے تو شادی کے وقت میک اپ کے علاوہ کبھی پارلر کی شکل ہی

نہیں دیکھی تھی۔ کبھی دل کو تسلی دیتے۔ زمانہ کافی ترقی کر گیا ہے کوئی نہ کوئی طریقہ تو ہوگا۔ شوبز والے بھی آخر کچھ نہ کچھ تو کرتے ہی ہیں۔ پھر خیال آیا ایک چکر پارلر کا بھی لگا لیں۔ بھویں بنوائیں جو عینک لگانے کی وجہ سے نہیں بنواتے۔ فیشل کروا کر بال چھوٹے کروالیں۔ شاید شکل پر کچھ فرق پڑ ہی جائے۔ معلوم کرنے پر پتا چلا اچھے پارلر سے یہ سب کروانے پر کافی خرچہ آتا ہے۔ انہوں نے جو خرچا پچھلے پندرہ سالوں سے نہیں کیا ایک دم کرنے پر کیسے آمادہ ہوں گے۔ کنجوس ابنِ کنجوس ہیں...... خیر اللہ کا نام لے کر فون کر کے پوچھا۔ بولے "مہینے کا آخر ہے کچھ تو خدا کا خوف کرو۔ اکٹھے پانچ ہزار......" گویا پانچ لاکھ مانگ لیے ہوں۔ پھر سوال کیا ......"کیا یکم کے بعد مل جائیں گے؟"

"نہیں اس مرتبہ بچوں کی فیس دینی ہے۔ ویسے تمہیں بیٹھے بٹھائے کیا سوجھی۔ کیا کسی ایڈ میں کام مل گیا ہے۔ جیسی ہو ویسے ہی گزارہ کرو۔"

اور کھٹ سے فون بند...... دل میں وہموں کی یلغار ہوگئی۔ یقیناً کوئی نہ کوئی چکر ہوگا جو یہ چاہتے ہیں کہ ہم بوڑھے لگیں۔ کوئی نئی اسٹاف یا کوئی ڈاکٹر کوئی؟ خیر رات کو بہانہ بنا کر پوچھیں گے۔ ہمارے ساتھ گائنی کا کوئی مسئلہ ہے، کوئی اچھی ڈاکٹر نظر میں ہو تو بات کروائیں۔ ظاہر ہے جو آج کل اچھی لگ رہی ہوگی اسی کا خیال آئے گا اور ان کی سلام دعا سے ہم کچھ نہ کچھ اندازہ لگانے کی کوشش کریں گے۔ ویسے تو ہمارے سامنے آنے والے فون کو یا تو کاٹ دیتے ہیں یا کہتے ہیں کہ پھر بات کروں گا۔ اس وقت ذرا مصروف ہوں۔ فون پر کوڈ لگا ہوا ہے۔ بچوں کا بہانہ کر کے کہ ہر چیز انہیں دکھانے والی نہیں ہوتی۔ ویسے فون کا اس طرح خیال رکھتے ہیں جیسے ماں، اپنے تو زائدہ کا...... رات کو بھی سوئے، جان کر ہاتھ لگانے کی کوشش کرو تو فوراً تڑپ کر اٹھیں گے کیا ہوا؟ ایسے میں فون اپنے ہاتھ میں لینے کا صرف ایک ہی طریقہ تھا۔ میرے فون میں بیلنس نہیں ایک ضروری کال کرنی ہے۔ بادلِ نخواستہ دے تو دیں گے مگر ساتھ ہی پھیرے لینے شروع کر دیں گے۔ "جلدی فارغ کرو مجھے ذرا باہر جانا ہے۔" ایسے میں دکھاوے کے لیے ملائی ہوئی کال پر بھی ٹھیک طرح سے بات نہیں ہوتی۔ فون پر کیا خاک چیک ہوگا۔

جلد ہی اس کا توڑ بھی تلاش کر لیا گیا۔ ایک عام سادہ سا فون جس میں ہمیشہ بیلنس ہوتا...... اس پر ایک لطیفہ یاد آیا۔

میاں تڑپتے ہوئے "جلدی سے ڈاکٹر کو فون کرو۔ مجھے لگتا ہے ہارٹ اٹیک ہوا ہے۔" بیوی فون ہاتھ میں لیتے ہوئے "میرے پاس تو بیلنس نہیں جلدی سے اپنا کوڈ بتاؤ۔"

میاں "ٹھہرو، ٹھہرو، مجھے لگ رہا ہے میں ٹھیک ہو رہا ہوں۔"

ایک دن کسی دوست کی فوتگی سے واپس آئے تو عجیب سی کیفیت میں بولے۔

"ایک وعدہ کرو اگر میں خدانخواستہ تم سے پہلے فوت ہو گیا تو اللہ نہ کرے تو میرا فون ایسے ہی نہر میں پھینک دینا۔" ہم نے آواز میں رقت بھرتے ہوئے کہا اپنی طرف سے پوری کوشش کریں گے وعدہ نہیں کرتے ایک دم سے اتنے خرچ ہوں گے مجبوری میں بیچنا بھی پڑ سکتا ہے۔ سن کر چپ ہو گئے چند دن بعد پچاس ہزار ہاتھ میں دیتے ہوئے فرمایا یہ پیسے بہت سنبھال کر رکھو کبھی ایمرجنسی ہو سکتی ہے۔ تب سے ہم ہر نئے فون کی آمد پر یاد دلاتے ہیں کہ یہ فون تو مہنگا ہے۔ تو مزید پیسے مل جاتے ہیں۔ اللہ کرے جلدی سے ایک اور اچھا سا فون لیں تو ہماری سونے کی چوڑیاں آجائیں گی جو کب سے پسند ہیں۔

خیر رات گئے تک ہماری گرما گرم بحث ہوتی رہی اور انہوں نے ہمارے کپڑے، جوتے اور ہم نے ان کے موبائلز کے بل اور ہوٹل کے خرچے گنوائے۔ آخر کار تھوڑے سے پیسے حاصل کرنے میں کامیابی ہو ہی گئی۔ صبح ہی جا کر بال چھوٹے کروائے۔ مختلف رسالوں میں پڑھی تراکیب ذہن میں لائے۔ انڈے،

دہی، شہد، جو کا آٹا سب کے باری باری ماسک لگائے تاکہ تھوڑے فریش لگیں۔ پھر نہا کر بہن سے مانگ کر لایا چھوٹی آستینوں اور چھوٹی شرٹ ٹراؤزر والا نئے فیشن کا سوٹ پہنا۔ اکلوتی میک اپ کی چیز لپ اسٹک لگا کر دل کو تھوڑی تسلی ہوئی ابھی ڈولے (گرے) بیروں کا کچھ نہیں بگڑا۔ شام کو انہوں نے بھی کل کی لڑائی کی تلافی یا پھر اپنے پیسے پورے کرنے کے لیے ترچھی سی نظر ڈالتے ہوئے اپنا فرض پورا کیا۔ ”بال کٹوا کر چھوٹی لگ رہی ہو۔“ دل کو کافی ڈھارس ہوئی۔ جو چند روزہ ثابت ہوئی۔ ایک صبح جب اپنے چھوٹے بیٹے کو اسکول بیگ پہنا رہے تھے ایک ڈیل ڈیل سائیکل والا بولا۔ خالہ جی ذرا بچنا۔ پھر وقفے وقفے سے آنے والے فقرے اتوار بازار کے فضول دکاندار......

”خالہ جی یہ لیں...... آنٹی جی بات سنیں۔“ پھر تو گھر والے بھی ہمارے زخموں پر نمک پاشی کرنے لگے۔ چھوٹا بیٹا ساتھ لیٹا ہوا ہمارے بالوں سے کھیل رہا تھا۔ دو چار سفید بال نظر آئے تو بولا۔ ”اماں آپ تو بڈھی ہوگئی ہیں۔“ ایک دن بڑے والے نے پوچھا ”کیا آپ کے بچپن میں آئس کریم ہوتی تھی۔“ یا اللہ کیا ہم پتھر کے زمانے کے لوگ ہیں۔

میری امی بچوں کو نماز کے لیے ڈانٹ رہی تھیں۔ ساتھ ہی ہمیں لپیٹتے ہوئے بولیں۔

”اب تم اور کس زمانے میں فجر کی نماز پڑھو گی۔ اب عمر ڈھل رہی ہے کچھ تو خدا کا خوف کرو۔“ یا اللہ کیا...... ہم اتنے بوڑھے ہوگئے ہیں۔ ایک دن یہ میرے لیے سوٹ لائے ساس بولیں۔ ”ہیں یہ تم اس کے لیے سرخ سوٹ لائے ہو۔“ جیسے یہ خود ان کے لیے سرخ سوٹ لے آئے ہوں۔ حالانکہ ان کو سرخ اور گلابی رنگ کے علاوہ کسی اور رنگ کا پتا ہی نہیں۔ ایک دن تو حد ہی ہوگئی۔ ہماری چھوٹی بہن کے رشتے کے سلسلے میں کچھ لوگ آئے ہوئے تھے۔ ہم حسب معمول گندے مندے پھر رہے تھے۔ فوراً بڑی سی چادر اوڑھ کر اندر چلے گئے۔ پوچھا گیا ”کیا آپ لڑکی کی ماں ہیں؟“ دل چاہا کولڈ ڈرنک میں زہر ملا دیں۔ یا اللہ تمام دنیا کی آنکھوں کو کیا ہوگیا ہے۔ سب نے آخر ہمارا دل جلانے کا ٹھیکا کیوں لے رکھا ہے۔

غور کیا تو پتا چلا ہمارے ”ان“ کا بھی حال ہم سے زیادہ فرق نہیں۔ ایک دن تیل کی بوتل اٹھا کر بولے ”ذرا تیل تو لگا دو۔ بال گر رہے ہیں۔“ جب مالش کروا کے دل کو تسلی ہوئی تو بولے۔

”آج ایک مریضہ جس نے پرچی پر اپنی عمر پینتیس سال لکھوائی بولی انکل۔ میرا دل تو غصے سے کھول اٹھا۔ لگ رہا تھا بی پی شوٹ کر جائے گا۔ دل تو چاہ رہا تھا کہ زہر کا ٹیکا لکھ دوں اگر ایمان ملک اور ہما وسیم کی وجہ سے ڈاکٹروں کی شامت نہ آئی ہوتی تو قسم سے یہی کرتا تھا۔“ چند دن ہوئے اپنی کپڑوں کی الماری شاید زندگی میں پہلی مرتبہ کھول کر کھڑے تھے۔

”ہم نے پوچھا کیا چاہیے؟“ بولے۔

”ایک بھی ڈھنگ کی شرٹ نہیں...... کس قسم کے عجیب مرے مرے سے رنگ ہیں۔“ ہم اس حال سے گزر چکے تھے فوراً اندازہ ہوا دل پر چوٹ لگی ہے۔ ٹھنڈا پانی پلانے کے بعد ہم نے پھر پوچھا۔ ”کیا ہوا؟“ کہنے لگے۔

”آج تو حد ہی ہوگئی۔ کلینک کے ساتھ والے دکاندار سے سلام دعا ہے۔ آج بولا سر میرے سسر کو کوئی نوکری دلوا دیں۔ پوچھا کتنی عمر ہوگی تمہارے سسر کی؟ فوراً بولا سر کچھ زیادہ نہیں تقریباً آپ کی جتنی ہوگی چند سال پہلے فوج سے ریٹائرڈ ہوا ہے۔“ اسی شام ہماری ایک رشتے کی بھانجی اسلام آباد سے آئی ہوئی تھیں۔ اپنی گڑیا کو ”ان“ کی گود میں ڈال کر بولی ”جاؤ بیٹا نانا پاس......“ ہم دونوں ایک دوسرے کو دیکھ کر رہ گئے۔ قاعدے میں بنی ض سے ضعیف کی شکل آنکھوں کے سامنے آگئی۔

خیر اس کے بعد کچھ دن تک ہم دونوں الجھے الجھے رہے۔ جی بھر کر اوٹ پٹانگ حرکتیں کیں۔ یہ بھی میرون کالی گہرے گہرے رنگوں کی شرٹس لا لا کر الماری

میں رکھتے رہے۔ نکال کر پہن کر خود کو آئینے میں دیکھتے اور اتار کر کوئی ہلکے رنگ کی شرٹ پہن لیتے۔ بالوں کا اسٹائل چینج کیا۔

ہم بھی جس کو فریش دیکھتے فوراً اس کی لپ اسٹک کا نمبر اور برانڈ پوچھتے۔ کوئی بہن یا بھائی جن کپڑوں میں کھلی کھلی لگیں۔ سوٹ ادھار مانگ لیتے کچھ بالوں کی لٹ کاٹی...... تو کبھی بال کھول کر ٹوپی سر پر رکھی۔ اپنی عادت کے برعکس گہرے رنگوں کے جدید ڈیزائن کے کپڑے سلوائے تاکہ لڑکی لڑکی لگیں۔ یہ بھی کرشمہ سے ہوتے ہوئے کترینا تک آئے۔ ہمیں بھی رنبیر کپور بھانے لگے۔ اب بھی ٹھنڈی ہوا کا کوئی جھونکا کبھی کبھار چھو ہی لیتا ہے۔ ہیا پنی کولیگ کے ساتھ کسی نئے اسپتال گئے۔ وہ محترمہ ابھی تک غیر شادی شدہ ہیں۔ لیکن خاصی یکم شہیم...... وہاں کسی نے ان سے پوچھا آپ اپنے بیٹے کے ساتھ آئی ہیں۔ ''ان'' کو مارے خوشی کے دو دن تک نیند نہیں آئی۔ ہم ''ان'' کے کسی واقف کی شادی پر گئے۔ ''ان'' کی اسٹاف کہنے لگیں سر کی عمر تو اچھی خاصی ہے ان کی بیوی تو چھوٹی سی لڑکی ہیں، سن کر خون میں سیروں اضافہ ہوا۔ جو اگلے دن ایک ہی وار میں خشک ہوگیا۔ جب اسپتال کی ایڈمن کہنے لگی۔

''میں نے امی کو آپ کے بارے میں بتایا کہ آنٹی آئی ہوئی ہیں۔ وہ آپ سے ملنے آئیں گی۔'' یعنی کبھی سوکھے تو کبھی ڈوبے۔

گزشتہ ہفتے رات کو بارش کے بعد موسم بہت خوب صورت تھا۔ اور اتفاق سے یہ بھی فارغ تھے۔ ہم سب موسم انجوائے کرنے لانگ ڈرائیو پر نکلے۔ پھرتے پھراتے ان کے ہاسٹل کے پاس سے گزرے۔ گاڑی روک کر بچوں کو بتانے لگے۔ پھر بولے آؤ بچو تمہیں اپنا کمرا دکھاؤں...... ہمیں تو گاڑی میں بیٹھنا تھا کیونکہ بوائز ہاسٹل میں رات میں خواتین کو جانے کی اجازت نہیں ہوتی۔ ہمارا خیال تھا اب کم از کم آدھ گھنٹا تو ضرور بور ہوں گے۔ یہ ٹھیک پانچ منٹ بعد کھوٹے سکے کی طرح تشریف لائے بولے آج کل کے لڑکے عجیب فضول ہیں۔ کہنے لگے۔ ''آئیں انکل بیٹھیں۔''

آخر ایک دن قرآن پاک پڑھتے ہوئے ہم اس آیت پر پہنچے ''جب انسان چالیس سال کا ہوا اور اپنی بھرپور جوانی کو جا پہنچا۔'' بار بار یہ آیت پڑھی۔ قرآن بند کر کے مزید سوچا تو پتا چلا کہ بہت سے پیغمبروں کو نبوت چالیس سال کی عمر میں ملی۔ یعنی اللہ کے نزدیک چالیس سال میچور ہونے کی عمر ہے۔ ایک دم ہلکے پھلکے ہوگئے۔ ممتاز مفتی نے سچ ہی کہا ہے۔

''عورت نے نئی روش کے تحت لڑکی بن کر جینے کو اپنا لیا ہے۔ وہ عورت بن کر جینے سے الرجک ہوگئی ہے۔ پرانے زمانے میں حسن کا معیار صحت مند مٹیار ہوا کرتی تھی۔ اب پچکے گالوں والی زرد انیمک لڑکی۔'' یوں ہم نے لڑکی پن کو خدا حافظ کہا اور عورت بن کر جینے کی کوشش کر رہے ہیں۔ ویسے بھی تیس سے چالیس سال کا عرصہ جوانی کا بڑھاپا اور چالیس سے پچاس سال کا عرصہ بڑھاپے کی جوانی ہے۔ اس لیے ہم بڑھاپے کی جوانی گزار رہے ہیں۔ اور خوش ہیں، جوانی تو ہے بڑھاپے کی ہی سہی۔ البتہ تیس کے قریب والوں سے اتنی گزارش کرنے کی جسارت ضرور کرتے ہیں۔ آنٹی خالہ یا انکل بناتے ہوئے اپنے بارے میں ضرور سوچیں آپ کو بھی جلد ادھر ہی آنا ہے۔ آپ پر بھی یہ ستم ٹوٹیں گے۔ ساتھ ساتھ تھوڑا سا خیال ہم فورٹی ناٹی کا ضرور کریں۔ ہم بھی دل رکھتے ہیں اور اس میں کچھ ارمان ابھی باقی ہیں۔

ہماری جتنی عمر ہے ہمیں اس کا اچھی طرح احساس ہے۔ آپ بھی اپنی عمر کا خیال کریں اگر ہم بھی تیار شیار ہو کر خوش ہو رہے ہوتے ہیں تو پلیز ہماری خوشیوں کو خاک میں مت ملایا کریں۔ چند سال پہلے تک صرف عورتیں ہی آپا یا باجی بنانے کی شوقین تھیں۔ اب مرد بھی اس میدان میں کافی ترقی کر رہے ہیں۔ کیوں کیا خیال ہے آپ کا ہمیں خوش ہونے کا اتنا ساحق تو ہونا چاہیے ناں......!

ملک قاسم اپنے وسیع و عریض ٹیرس پر ٹہل رہا تھا...... بظاہر تو وہ چہل قدمی کر رہا تھا لیکن دراصل وہ سخت ٹینشن میں تھا...... دل کی دھڑکنیں قابو میں نہیں آرہی تھیں...... اسمبلی کے الیکشن کے لیے نامزدگی کے کاغذات داخل کرانے کی آخری تاریخیں تھیں اور ملک قاسم نے وہاں دفتر میں اپنا ایک خاص بندہ کھڑا کیا ہوا تھا تاکہ وہ ملک قاسم کو ہر اُس امیدوار کے بارے میں اطلاع دے جو اس دن نامزدگی کے کاغذات

# وہی ہوتا ہے جو

شمیم فضل خالق



داخل کرانے کے لیے آئے۔اس کی جھنجلاہٹ میں اضافہ ہورہا تھا......اس نے دانت کچکچا کر سوچا۔

''یہ نالائق کرموفون کیوں نہیں کررہا......میں نے اسے کہا بھی تھا کہ مجھے پل پل کی خبر دیتے رہنا۔''

اچھے بھلے محمد کریم کو ملک قاسم نے کرمو بنا دیا تھا...... لیکن کرمو، ملک قاسم کا دایاں ہاتھ تھا...... ملک قاسم کو خود پر اتنا اعتماد نہیں تھا جتنا کرمو پر تھا۔وہ ملک قاسم پر اپنی جان فدا کرسکتا تھا اس کا ملک قاسم کو اچھی طرح یقین تھا لیکن اس کے باوجود وہ غصے میں آتا تو اس ...... بیچارے کے جسم پر ایک چیتھڑا نہ چھوڑتا۔

''بدذات...... کم بخت کہیں کا......اب مجھے ہی اسے فون کرنا پڑے گا۔'' بے قراری حد سے سوا ہوئی تو ملک قاسم نے اپنا قیمتی سیل فون پاکٹ سے نکالا اور کرمو کو فون کرنے لگا......رِنگ جارہی تھی لیکن کرمو فون نہیں اٹھا رہا تھا۔ملک قاسم نے دانت کچکچا کر اسے چند موٹی موٹی گالیاں دیں اور سیل فون پاکٹ میں رکھنے لگا اسی وقت اس کا فون گنگنا اٹھا...... ملک قاسم نے اسکرین دیکھی......کرمو کا فون تھا۔

''کہاں مرگیا تھا بدذات......'' وہ دہاڑا۔''فون ریسیو نہیں کررہے تھے تم، نہ ہی خود فون کررہے تھے؟''

''وہ جی......'' وہ ذرا گھگیا کر بولا۔''معلومات اکٹھی کررہا تھا۔''

''کیسی معلومات......؟'' ملک قاسم کے کان کھڑے ہوئے۔اب تک جتنے بھی آزاد امیدواروں نے نامزدگی کے کاغذات داخل کرائے تھے اس حلقے سے......وہ کوئی قابلِ ذکر لوگ نہیں تھے۔نہ ہی وہ ملک قاسم سے الیکشن جیت سکتے تھے......ملک قاسم کی ساری زندگی سیاست کے داؤ پیچ کھیلتے گزری تھی...... اسے سیاست کے سارے گُر آتے تھے۔

''اب تک بھی......'' وہ گرج کر بولا۔

''سائڈ پر ہورہا تھا مالک......'' وہ آواز دھیمی کرتے ہوئے بولا۔

''آپ عبدل کو تو نہیں بھولے ہوں گے...... وہی جو اپنے حجرے میں نوکر تھا۔''

''کون عبدل؟'' ملک قاسم سوچ میں پڑ گیا۔

''کہیں تُو کالو کی بات تو نہیں کررہا؟'' قدرے وقفے سے وہ بولا۔

''جی...... جی......وہی۔'' کرمو جلدی سے بولا۔

''اس کا کیا ذکر ہے یہاں...... چولھے میں ڈالو اسے اور کام کی بات کرو۔'' ملک قاسم بگڑ کر بولا۔

''وہی تو بتارہا ہوں مالک...... عبدل نے اپنے کاغذاتِ نامزدگی داخل کرائے ہیں۔''

''کیا بکواس کررہا ہے تو؟'' ملک قاسم اتنی زور سے دہاڑا کہ اس کی آواز کی گونج دور، دور تک سنی گئی......دوسری طرف کرمو بھی سہم گیا...... ملک قاسم کو خود کو قابو کرنے میں چند لمحے لگے...... پھر وہ بولا۔''پوری بات بتا!''

''مالک ......عبدل ہمارے حجرے سے نکل کر غریبوں کی جس بستی میں رہتا ہے وہاں ان کی کمیٹی کا صدر بن گیا وہ اپنے لوگوں کے چھوٹے موٹے مسائل حل کرنے کے لیے کوشاں رہتا تھا...... ان لوگوں کے اصرار پر وہ الیکشن میں کھڑا ہونے کے لیے رضامند ہوگیا......آپ دیکھیے مالک...... پوری کی پوری غریب بستی اس کے ساتھ آئی تھی......لوگ اتنے جوش وخروش میں تھے کہ مانو وہ آج ہی الیکشن جیت گیا ہو......سب لوگ بڑے پُراعتماد تھے کہ عبدل الیکشن ضرور جیتے گا۔''

''خاموش......'' ملک قاسم زور سے چنگھاڑا...... اور مارے غصے کے فون کاٹ کر قریب رکھی میز پر اس طرح اچھالا کہ فون سیٹ گرتے، گرتے بچا...... مارے طیش کے ملک قاسم کے نتھنے زور زور سے پھڑک رہے تھے...... دل تھا کہ بیٹھا جارہا تھا۔وہ امیروں سے مقابلہ کرسکتا تھا لیکن غریبوں سے مقابلہ اس کے بس کا روگ نہیں تھا......وہ عبدل کے بارے میں سوچنے لگا۔

عبدل چند سال پہلے اس کے حجرے میں نوکر تھا۔دو سال تک اس نے وہاں کام کیا تھا......ایک دن وہ ملک قاسم کے لیے ناشتا ڈائننگ ٹیبل پر رکھ رہا تھا کہ

ٹرے اس کے ہاتھ سے چھوٹ گئی...... جہاں سارے برتن ٹوٹ گئے وہاں چائے کی چھینٹیں ملک قاسم کے سفید براق کپڑوں پر بھی جا پڑیں...... ملک قاسم اس وقت ڈائننگ چیئر پر بیٹھا اخبار کا مطالعہ کر رہا تھا......اسے اتنا غصہ آیا کہ اس نے وہیں عبدل کو دُھنک کر رکھ دیا۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر نوکروں کی پٹائی کرنا تو اس کا وتیرہ تھا......نوکر بیچارے رو پیٹ کر دوبارہ اپنے کاموں میں لگ جاتے لیکن عبدل اس مار کے بعد نہیں رکا...... اور اپنا حساب کتاب کر کے وہاں سے چلتا بنا......

''تھوڑا سا برداشت سے کام لیتا تو عبدل آج بھی میرا نوکر ہوتا تو اس طرح میرے مقابلے پر نہیں آتا......'' ملک قاسم نے سوچا۔ اسے کسی طور چین نہیں آرہا تھا......دل سینے میں پھڑک رہا تھا......'' کیا وہ عبدل جیسے بندے سے ہار جائے گا؟'' یہ سوچ اس کے دل کو نوچ رہی تھی، بے چینی حد سے سوا ہوئی تو اس نے پھر کرمو کو فون ملایا۔

''بتا کرمو...... کیا نئی تازہ خبر ہے...... اس کالو سے ملاقات ہوئی؟''

''جی مالک...... بڑی اچھی طرح ملا...... آپ کی خیریت بھی پوچھی اس نے اور اس نے بتایا کہ وہ اپنے جیسے غریب لوگوں کی قسمت بدلنے کے لیے آیا ہے...... وہ اسمبلی میں جا کر اپنے لوگوں کی تقدیر بدلے گا......اسی طرح کی باتیں وہ کر رہا تھا۔''

''اچھا اب تقریر چھوڑ۔'' ملک قاسم کے حلق میں کڑوا تھوک آ گیا اس نے منہ ایک طرف کر کے آخ تھو کیا اور رازداری سے بولا۔ ''تو نے اسے خریدنے کی بات کی......؟'' ملک قاسم جانتا تھا کہ کرمو بہت سارے ضروری کام اس سے اجازت لیے بنا ہی کر دیتا اور بدلے میں اس کی شاباش سمیٹتا......نہ صرف شاباش بلکہ انعام واکرام بھی......

''ڈھکے چھپے لفظوں میں کی تو لیکن وہ تو کانوں کو ہاتھ لگانے لگا مالک...... وہ کہنے لگا کہ وہ تو غریب بستی کی امید ہے ان کی آس ہے...... وہ مر جائے گا لیکن کبھی نہیں بکے گا۔''

''ہاں تو ٹھیک ہے...... مار دو اسے۔'' ملک قاسم سفاکی سے بولا۔ ''پرویز اور امان سے بات کر لو۔'' پرویز اور امان، ملک قاسم کے خاص بندے تھے جو اس کے لیے ایسے ہی خطرناک کام کرتے تھے وہ اپنے کام میں اتنی مہارت رکھتے تھے کہ کبھی کسی کو ان پر شک نہیں ہوا تھا۔

''وہ تو ٹھیک ہے مالک......لیکن اس طرح اس حلقے سے الیکشن نہیں ہو سکے گا۔ آپ کو یاد ہوگا پچھلی بار ایک امیدوار قتل ہوا تھا تو وہاں الیکشن روک دیا گیا تھا۔'' کرمو اس سے زیادہ باخبر تھا۔

''اوہ......'' ملک قاسم جیسے ڈھے سا گیا اس بار اسے اپنی جیت کا پورا یقین تھا۔ اس کی پارٹی جو ''ہماری پارٹی'' کے نام سے تھی اب ایک بڑی پارٹی کے طور پر ابھرنے لگی تھی۔ اس بار تو انہوں نے بجلی کے بحران سے فائدہ اٹھایا تھا اور ''روشنی ہم دیں گے'' کے نعرے کے ساتھ اپنی الیکشن مہم کا آغاز کیا تھا......لوڈ شیڈنگ کے ستائے لوگ ان کے نعروں پر یقین کرنے لگے تھے لیکن اب یہ عبدل؟ کبھی کبھی چیونٹی بھی ہاتھی کو کاٹ لیا کرتی ہے اور پھر غریب لوگوں کا ایکا بھی تو بے مثال ہوتا ہے۔ وہ سوچ، سوچ کر پریشان ہونے لگا۔ اگر الیکشن نہ ہونے کا ڈر نہ ہوتا تو وہ عبدل کو قتل کرانے میں مزید ایک لمحہ نہ سوچتا......لیکن اب کیا کیا جائے......وہ ذہنی طور پر تھک سا گیا...... اس مسئلے کا کیا حل سوچا جائے...... اسے کافی کی طلب ہونے لگی تو فون اٹھا کر اس نے خانساماں کو کافی لانے کے لیے کہا۔

یہ مردانہ حصہ جو حجرہ کہلاتا تھا زنانہ حصے سے الگ تھا۔ ملک قاسم زیادہ تر اسی مردانے حصے میں رہتا تھا......اس کی بیوی مہر و ایک سادہ سی عورت تھی۔ جس نے کبھی شوہر کی ان دلچسپیوں میں مخل ہونے کی کوشش نہیں کی...... حجرے میں بھی ملک قاسم کا ایک شاندار بیڈ روم تھا اور وہ اکثر وہیں رات گزار لیا کرتا تھا......

یہاں اس کے دوست احباب بھی آیا کرتے تھے، رات گئے تک سیاسی بحثیں چلتی رہتیں...... قہوے کے، کافی کے دور چلتے رہتے...... ملک قاسم کے دو بیٹے تھے جنہیں اس نے پڑھنے کے لیے بیرونِ ملک بھیجا ہوا تھا۔

کافی آگئی تو وہ کونے میں رکھی ایک آرام کرسی پر بیٹھ گیا...... زیادہ سوچنے سے اس کے سر میں درد شروع ہو گیا تھا...... وہ انگلیوں سے ماتھے کو دباتا ہوا گھونٹ، گھونٹ کافی پی رہا تھا کہ کرمو آ گیا...... سلام کر کے وہ ہاتھ باندھے ایک طرف کھڑا ہو گیا۔

''کرمو...... میری تو سمجھ میں نہیں آ رہا کہ اس مسئلے کا کیا حل ہوگا؟''

''کس مسئلے کا...... مالک؟'' وہ ادب سے پوچھنے لگا تو مالک قاسم نے تیز نظروں سے اسے گھورتے ہوئے کڑوے لہجے میں کہا۔

''ارے...... تیرے باپ، عبدل کی بات کر رہا ہوں۔ اس خبیث کالو کی اور بھلا مجھے کیا مسئلہ ہوگا۔''

''ہاں مالک......'' وہ سر کھجاتے ہوئے بولا۔ ''مسئلہ تو بڑا سنگین ہے، جو لوگ اس کے ساتھ تھے ان کا جوش و خروش دیکھنے کے قابل تھا۔ وہ سب عبدل کو کندھوں پر اٹھا کر لائے تھے...... غریب بستی میں ایک عبدل ہی پڑھا لکھا ہے باقی تو سب ان پڑھ ہیں۔''

''تو جانتا ہے...... غریبوں کی تعداد امیروں سے زیادہ ہے۔'' ملک قاسم پُرسوچ انداز میں بولا۔

''جی مالک...... یہ تو ہے......''

''تو سن...... ہم کیوں ناں اس غریب بستی کے ووٹرز کو خرید لیں۔'' اسے جیسے ایک حل سوجھ گیا تھا۔

''میرا نہیں خیال مالک...... کہ اس میں ہم کامیاب ہو جائیں گے۔ وہ نہیں بکیں گے...... اس بار وہ اپنی حالت سدھارنے کے لیے میدان میں کودے ہیں...... آپ ان کا جوش و خروش دیکھتے تو حیران رہ جاتے۔''

''ایک تو، تُو بہت منحوس ہے...... مجال ہے کہ کوئی بات میرے مزاج سے بھی کر لے۔'' ملک قاسم نے غصے سے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

''جی مالک......!'' وہ ہاتھ جوڑتے ہوئے بولا۔ ''میں کوشش کر لیتا ہوں۔''

''سن...... تو عبدل سے بھی مل لے...... تگڑی آفر دینا اسے...... اور ووٹرز کے لیے تو اپنے ساتھ نوٹوں کی گڈیاں لے کر جانا۔''

''جی مالک......'' وہ سعادت مندی سے سلام کر کے چلا گیا اور ملک قاسم بے چینی سے اس کا انتظار کرنے لگا...... دو گھنٹے بعد جب یہ بے چینی حد سے سوا ہوئی تو وہ کرمو کو فون کرنے کے بارے میں سوچ ہی رہا تھا کہ وہ آ گیا۔

''کیا...... کیا بنا؟'' ملک قاسم کو لگ رہا تھا جیسے اس کے سیاسی مستقبل کا انحصار اب صرف کرمو کی ہاں یا نہ میں ہے...... لیکن اس کے چہرے کے تاثرات سے پتا چل رہا تھا کہ وہ بری طرح ناکام لوٹا ہے...... ملک قاسم نے غور سے اس کے تاثرات دیکھے۔

''بولو...... کیا ہوا......؟'' وہ شدید بے چینی کے عالم میں پوچھنے لگا۔

''ہونا کیا تھا مالک......'' وہ مایوسی سے منہ لٹکا کر بولا۔ ''بڑی مشکل سے جان چھڑا کر آیا ہوں...... میری آفر پر تو وہ لوگ مجھے پولیس کے حوالے کر رہے تھے اور وہ عبدل...... وہ بھی ان کے ساتھ مل گیا تھا۔''

''کمینے...... شیطان کی اولاد...... اس خبیث سے تنہائی میں بات کرنی تھی ناں......'' ملک قاسم غصے سے چلّا کر بولا۔

''تنہائی میں ہی کی...... اس سے بڑی راز داری سے بات کی تھی اور ووٹروں سے بھی الگ سے بات کی...... لیکن نہ جی...... وہ تو سب دوسری ہوا میں ہیں...... کہہ رہے تھے کہ وہ زمانے لد گئے جب تم دولت کی چھب دکھا کر ہم سے اپنی مرضی کے بندے کو ووٹ ڈلوایا کرتے تھے۔ اب ہم اپنے لیے خود جدوجہد کریں گے...... اور دیکھ لینا اسمبلی میں جا کر دکھائیں گے۔''

''یہ تو بہت برا ہوا...... بیٹھے بٹھائے یہ کیا مصیبت گلے پڑ گئی۔''

ملک قاسم اپنے ماتھے کو دونوں ہاتھوں سے رگڑتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں بولا۔

''دعا کریں مالک...... کہ عبدل راتوں رات مرجائے...... اسے ہارٹ اٹیک ہوجائے...... پھر غریبوں کی بستی میں کوئی دوسرا بندہ نہیں ہے جو عبدل کی سیٹ سنبھال سکے۔'' کرمو کو کچھ نہ سوجھا تو یہی کہنے لگا۔

''تمہارے منہ میں گھی شکر کرمو...... پہلی بار کوئی ڈھنگ کی بات کی ہے۔'' ملک قاسم نے پہلی بار کرمو سے بغیر گالی دیے بات کی تھی...... کچھ دیر دونوں اسی موضوع پر بات کرتے رہے لیکن جب کسی خاص نتیجے پر نہ پہنچ سکے تو فیصلہ یہ طے پایا کہ کل پارٹی کے خاص، خاص بندوں کو بلا کر میٹنگ کی جائے اور اسی کے مطابق اقدامات کیے جائیں...... ملک قاسم بہت تھک گیا تھا...... آج سارا دن شدید قسم کے جذباتی ہیجان میں گزرا تھا...... اس نے ڈنر بھی برائے نام کیا...... اور صرف کافی کا ایک کپ پی کر اسی حجرے میں اپنے بیڈ روم میں چلا گیا...... کرمو کی بات اس کے دل کو لگی تھی۔

وہ بار، بار دعا مانگ رہا تھا کہ خدا کرے آج کی رات عبدل کی آخری رات ہو...... اس طرح ہلدی لگے نہ پھٹکری...... اور رنگ بھی چوکھا آئے گا......

اگر ایسا ہوگیا یعنی عبدل آج چل بسا تو پھر دنیا کی کوئی طاقت اسے الیکشن جیتنے سے نہیں روک سکتی۔

بستر پر جانے سے پہلے اور نیند کی گولی لیتے ہوئے بھی اس کے ہونٹوں پر یہی دعا تھی۔

اگلے دن صبح نو بج گئے...... پھر دس بج گئے۔

خانساماں دوبار بیڈ ٹی لے کر ملک قاسم کے بیڈ روم میں گیا...... ہلکی سی دستک دی...... لیکن ہمیشہ کی طرح ملک قاسم کی آواز نہ آئی...... کہ ''اندر آجاؤ......'' خود سے وہ ڈر کے مارے اندر جانہیں سکتا تھا۔ وہ کرمو کے پاس گیا اور اسے ساری بات بتائی تو کرمو بے پروائی سے کہنے لگا۔

''رات کو مالک خاصے پریشان تھے...... نیند دیر سے آئی ہوگی...... کچھ دیر اور سونے دو انہیں......''

خانساماں کو کیا اعتراض ہوسکتا تھا...... سب کرمو کی حیثیت جانتے تھے...... سو اس کی بات ماننا سب کے فرائض میں شامل تھا...... جب گیارہ بج گئے تو خانساماں پھر کرمو کے پاس آیا۔

''ارے......!'' کرمو اس کی بات سن کر چونک اٹھا۔ ''ابھی تک نہیں اٹھے؟''

''جی میں تیسری بار چائے لے کر گیا تھا...... اور اس بار دروازے پر دستک بھی زور سے دی...... لیکن اندر سے کوئی آواز نہ آئی۔'' خانساماں نے بتایا تو کرمو کے چہرے پر تشویش کے سائے لہرانے لگے...... وہ جیسے بھاگتا ہوا ملک قاسم کے بیڈ روم میں گھسا اور ایک ساتھ ساری لائٹیں جلا دیں......

ملک قاسم اپنے بیڈ پر عجیب غیر فطری انداز میں لیٹا ہوا تھا...... کرمو کا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ وہ دیوانہ وار ملک قاسم کی طرف بڑھا...... کبھی اس کے دل کی دھڑکنیں سننے کی کوشش کرتا...... تو کبھی نبضیں ٹٹولنے لگتا...... پل بھر میں سارے نوکر بیڈ روم میں جمع ہوگئے۔ ڈاکٹر بھی آگیا تھا۔ ملک قاسم کو دیکھتے ہی ڈاکٹر کہنے لگا۔

''ان کو تو مرے کافی دیر ہوچکی ہے...... بڑا سیریس ہارٹ اٹیک ہوا...... جو ان کے لیے جان لیوا ثابت ہوا۔ اگر وقت پر طبی امداد مل جاتی تو شاید......'' وہ اتنا ہی کہہ کر رہ گیا۔

ملک قاسم کا بہت بڑا جنازہ تھا...... ملک کے ہر شہر سے لوگ آئے تھے...... کرمو نے دیکھا جنازے میں عبدل بھی شریک تھا۔

''مالک...... آپ نہیں جانتے تھے کہ آج عبدل کی نہیں آپ کی آخری رات تھی دنیا میں۔'' وہ خود سے کہنے لگا۔

مدعی لاکھ برا چاہے تو کیا ہوتا ہے
وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے

# اے عشق ترے ہیں کھیل عجب

ڈرِ ثمن بلال

وہ کمالِ ہنر یوں بھی کرتا گیا
زخم دیتا گیا زخم بھرتا گیا
دور اُس کی نگاہوں سے منزل ہوئی
جادۂ عشق میں جو بھی ڈرتا گیا
رات پھولوں پہ شبنم برستی رہی
رنگ پھولوں کے رخ کا نکھرتا گیا

عشق، محبت، چاہت، پیار ایک جذبے کے کتنے اظہار ... یہ جذبہ ہر کسی کے دل میں پنپ سکتا ہے بشرطیکہ دل کا ظرف وسیع اور خلوص کے موتیوں سے مرصّع ہو، زیرِ نظر کہانی اسی جذبے کے اتار چڑھاؤ کو بے حد متاثر کُن انداز میں قاری کو ایک نئی سوچ سے روشناس کراتے ہوئے بڑھتی ہے۔

عشق کے آفاقی جذبے کو ایک نئے انداز میں بیان کرتی دلکش تحریر

قسط 4



سارہ نے صبح کالج جاتے ہوئے کاجل اور لپ اسٹک اپنے بیگ میں رکھ لی تھی اور خوب صورت سی وہ قیمتی بالیاں جو اس نے پچھلی عید پر تین سو کی خریدی تھیں وہ بھی بیگ میں رکھ لی تھیں۔

آج وہ ذہنی طور پر اسجد کے ساتھ باہر جانے کے لیے بالکل تیار تھی۔ ذویا اسکول کے لیے گھر سے نکل چکی تھی۔

''اچھا اماں میں کالج جا رہی ہوں۔'' سارہ نے چادر سر پر لیتے ہوئے سیما بیگم کو اطلاع دی۔

''سارہ میری آج طبیعت ٹھیک نہیں ہے، لگتا ہے بلڈ پریشر ہائی ہے میرا...... تو ایسا کر مجھے ایک کپ چائے بنا دے۔'' سیما بیگم گلو کے لاپتا ہونے کے باعث پریشانی سے بیمار پڑ گئی تھیں۔

''اماں، چائے بناتے، بناتے مجھے کالج جانے میں دیر ہو جائے گی۔ آج تو صبح سے سوئی گیس بھی بہت کم آ رہی ہے......'' سارہ نے بیگ اور اپنی فائل اٹھاتے ہوئے انہیں اطلاع دی۔

''ایک تو ان کم بختوں نے جان عذاب میں ڈال رکھی ہے پہلے بجلی کی لوڈ شیڈنگ ہوا کرتی تھی اب بجلی کے ساتھ، ساتھ گیس بھی بند کر دیتے ہیں نامراد کہیں کے۔'' سیما بیگم غصے میں بولیں۔

''سن آج تجھے بھی بڑی جلدی ہے کالج جانے کی...... ابھی تو آٹھ بجے ہیں۔''

''اماں کالج جاتے ہوئے مجھے پندرہ بیس منٹ لگتے ہیں۔ اور ویسے بھی آج جس ٹیچر کا پہلا پیریڈ ہے وہ بہت سخت ٹیچر ہیں۔ پانچ منٹ بھی دیر ہو جائے تو پوری کلاس کے سامنے بے عزتی کر دیتی ہیں......'' آج سارہ بڑی روانی سے جھوٹ پہ جھوٹ بول رہی تھی۔ صرف اسجد کے لیے۔

''اچھا چل جا پھر...... تیرے ابا اپنے والدین کی قبر پر تلاوت کرنے گئے ہیں وہ آتے ہیں تو انہیں کہہ دوں گی۔ مجھے ایک کپ چائے بنا دیں گے۔''

''اماں آپ سے ایک بات کہنی تھی۔'' وہ التجائیہ انداز میں کہتی ہوئی ان کے پاس پلنگ پہ بیٹھ گئی۔

''کون سی بات؟''

''اماں وہ میری سہیلی ہے ناں حنا...... وہ کچھ دنوں سے بیمار ہے اور کالج نہیں آ رہی...... کلاس کی دو تین لڑکیاں کالج سے چھٹی کے بعد اس کے گھر اس کا پتا کرنے جا رہی ہیں۔ میں بھی ان لڑکیوں کے ساتھ حنا کو دیکھ آؤں؟''

''ہاں چلی جانا مگر زیادہ دیر نہ لگانا...... ورنہ تیرے ابا سوال پہ سوال کر کر کے میری جان کو آ جائیں گے کہ سارہ کہاں گئی ہے؟ کالج سے ابھی تک آئی کیوں نہیں؟ کس سہیلی کے گھر گئی ہے؟ وغیرہ، وغیرہ......'' سیما بیگم نے اسے تنبیہ کی۔

''جی اماں مجھے پتا ہے، میں چھٹی کے بعد بس گھنٹے ڈیڑھ تک آ جاؤں گی۔'' سارہ پلنگ سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

''اچھا ٹھیک ہے، باہر کا دروازہ اچھی طرح سے بند کر جانا۔''

''اچھا اماں اللہ حافظ!''

سارہ ان سے اجازت لے کر گھر سے نکل گئی تھی۔ آج وہ تیز، تیز قدم اٹھاتی کالج کی طرف روانہ تھی۔

سیما بیگم نے ٹھیک ہی کہا تھا۔ آج سے پہلے وہ کبھی اتنے شوق سے اور اتنی جلدی میں کالج جانے کے لیے تیار نہیں ہوئی تھی۔ ایک بے چینی تھی، ایک انتظار کی کیفیت تھی جس نے اسے اپنی لپیٹ میں لے رکھا تھا۔

کالج میں بھی اس نے غائب دماغی سے تمام کلاسز اٹینڈ کی تھیں۔ آخری پیریڈ بنک کرنے کے بعد وہ کالج کے وسیع لان میں ایک درخت کے نیچے آ بیٹھی۔ سارہ نے اپنے بیگ میں سے چھوٹا سا مرر نکالا پھر کاجل نکال کر اپنی

بڑی، بڑی خوب صورت آنکھوں میں کاجل لگانے لگی۔ ہونٹوں پر ہلکی سی لپ اسٹک لگانے کے بعد بیگ سے بالیاں نکال کر پہننے لگی۔

اسی اثنا میں چھٹی کی گھنٹی سنائی دی۔

سارہ نے جلدی سے بیگ اور فائل اٹھائی۔ چادر کو سر پہ لیا اور گیٹ کے قریب آ گئی۔

لڑکیاں ٹولیوں کی صورت میں گیٹ سے باہر نکلنے لگیں۔ سارہ نے گیٹ سے باہر جھانکا مگر اسے اسجد کہیں دکھائی نہ دیا۔

وہ اندر آ گئی۔ تھوڑی دیر کے بعد اس نے گیٹ سے دوبارہ باہر جھانکا۔ اس بار بھی اسے مایوسی ہوئی۔ اسجد کہیں نظر نہ آیا......

''بھئی کہاں غائب تھیں سارہ! آج آخری پیریڈ ہی نہیں لیا تم نے؟'' اس کے عقب میں کھڑی حنا اس سے پوچھ رہی تھی۔

سارہ نے چونک کر بے اختیار حنا کی طرف رخ موڑا۔

''واہ بھئی...... بڑے میک اَپ شیک اَپ...... کہاں کی تیاری ہے؟'' حنا نے راز داری سے پوچھتے ہوئے اسے آنکھ ماری۔

''کک کہیں نہیں...... آج بس دل چاہا تو کاجل لگا لیا۔'' سارہ ہڑبڑائی۔ اس نے کبھی حنا سے جھوٹ نہیں بولا تھا...... اور وہ ہمیشہ سادہ سی کاجل یا لپ اسٹک کے بغیر ہی کالج آیا کرتی تھی۔

''دل ایویں ہی تو نہیں چاہتا میری جان...... یہاں جب لڑکیاں اس طرح تیار ہو کر گیٹ کے پاس کھڑی ہوتی ہیں تو تم اچھی طرح سے جانتی ہو وجہ کیا ہوتی ہے؟ اور تمہیں تو میں تین سال سے جانتی ہوں...... سچ، سچ بتاؤ...... کسی لڑکے کے چکر میں ہو؟'' حنا نے مسکراتے ہوئے راز داری سے اس سے پوچھا۔

''پتا نہیں...... چلو اب گھر چلتے ہیں۔'' سارہ نروس ہو چکی تھی۔

''پتا تو خیر مجھے چل ہی جائے گا...... یہ بتاؤ جو لڑکا روز ہمارے پیچھے آتا ہے کہیں اسی سے افیئر تو نہیں چل رہا تمہارا؟''

''ہاں وہی ہے، محبت کا دعویٰ کرتا ہے مجھ سے......'' وہ دھیرے سے اعتراف کرنے لگی کیونکہ حنا سے اب مزید کچھ چھپانا بالکل فضول تھا۔

وہ دونوں باتیں کرتی ہوئی کالج گیٹ سے باہر نکل آئیں۔ سارہ نے اردگرد نگاہ دوڑائی۔ اسجد کہیں ہوتا تو دکھائی دیتا۔

''اچھا...... تو ہمارے گروپ کی انوشے تو خواہ مخواہ اس خوش فہمی میں مبتلا ہے کہ وہ لڑکا اس کے پیچھے آتا ہے۔'' حنا مسکرائی۔

اب کے سارہ خاموش رہی...... باقی کا راستہ ایسی ہی چھوٹی موٹی باتوں میں طے ہو گیا تھا۔ سارہ کا دل تیزی سے دھڑک رہا تھا...... آج پہلی بار اس کا دل چاہ رہا تھا کہ وہ پیچھے مڑ کر دیکھے...... مگر اس نے ایسا کیا نہیں تھا...... آہستہ، آہستہ سب لڑکیاں اپنے، اپنے گھروں کو روانہ ہو گئی تھیں۔ حنا کا گھر سارہ کے گھر سے پہلے دو گلیوں کے فاصلے پر تھا......

اب سارہ اکیلی رہ گئی تھی...... اس نے اپنی رفتار آہستہ کر دی...... اور پیچھے مڑ کر دیکھا۔ اس بار بھی مایوسی نے

اس کے دل کو اور پریشان کر دیا تھا۔ نہ جانے وہ اسے کیوں ستا رہا تھا...... کیوں اس کو خفگی دکھا رہا تھا؟ اب سارہ راستے میں ہی ایک درخت کے نیچے کھڑی ہو گئی تھی۔ آٹھ دس منٹ اس درخت کے نیچے کھڑے ہو کر اس کا انتظار کرنے کے باوجود وہ کہیں دکھائی نہیں دیا۔ وہ ایک بار پھر مرے مرے قدموں سے چلنے لگی۔ اس کا دل ہر اٹھتے قدم کے ساتھ ڈوب رہا تھا۔ اس نے اپنی چادر کے پلو سے لپ اسٹک صاف کر لی اور بالیاں اتار کر بیگ میں رکھ لیں۔ اس کا گھر اب ایک گلی کے فاصلے پر تھا...... اسے اب یقین ہو گیا تھا کہ امجد اس سے ناراض ہو گیا۔ سارہ کے دل پر ایک بوجھ سا آن پڑا...... وہ مرے قدموں سے اپنی گلی میں داخل ہو چکی تھی اس کی آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے...... اس نے گھر کا دروازہ بجایا۔ جہاں داخل ہوتے ہی اسے ہمیشہ کی طرح نئی پریشانیوں کا سامنا کرنا تھا۔

☆☆☆

ایشال کمرے میں داخل ہوئی تو پنو...... عنایہ کے ہاتھ پیروں پہ لوشن لگا رہی تھی...... ''کیسی ہو تم......؟'' ایشال نے منہ پھلائے بیڈ پر لیٹتے ہوئے بے دلی سے پوچھا۔

''ہم تو ٹھیک ہیں مگر لگ رہا ہے کہ تم ٹھیک نہیں ہو؟'' عنایہ نے اپنی مسکراہٹ چھپاتے ہوئے ایشال کو دیکھا۔

''ہاں میں بالکل بھی ٹھیک نہیں ہوں...... اور آج کا دن بھی بہت برا گزرا ہے میرا...... اور عمر بھائی کے سامنے آج مجھے بہت embarrasment فیل ہوئی۔'' ایشال نے اپنے ٹیڈی بیئر کو خود سے لپٹاتے ہوئے بتایا۔

''کیوں بھئی ایسا کیا ہو گیا آج؟'' عنایہ ہنوز مسکراہٹ چھپائے پوچھ رہی تھی۔

''عنایہ، جو آج میرے ساتھ ہوا ہے ناں...... اللہ کرے وہ کبھی کسی دشمن کے ساتھ بھی نہ ہو۔'' ایشال کی آواز میں افسردگی تھی۔

''یا اللہ خیر...... ایشو بی بی اب ایسا وی کیا ہو یا ہے جی...... چھیتی دسو میرا تو دل ڈوبا جا رہا ہے۔'' اب کے پنو بھی پریشان ہوئی۔

پھر کیا تھا...... ایشال نے ڈاکٹر عمر کے حوالے سے اپنے ساتھ ہونے والا قصہ ان دونوں کے گوش گزار کر دیا جسے سنتے ہوئے عنایہ اور پنو کی ہنسی نہیں رک رہی تھی۔

''مجھے اتنی بیستی (بے عزتی) محسوس ہو رہی ہے اور تم ہنس رہی ہو؟'' ایشال نے اپنے قریب رکھا کشن اٹھا کر عنایہ کو مارا۔

''تو تم نے لاؤڈ اسپیکر اپنے گلے میں فٹ کر کے علینہ سے عمر بھائی کے حوالے سے اس طرح کی گوسپ نہیں کرنی تھی ناں......'' ہنس ہنس کر عنایہ کی آنکھوں میں پانی آ گیا تھا۔

''تو مجھے کیا معلوم تھا کہ عمر بھائی کے کان اتنے باریک ہوں گے...... یا وہ دوسرے کمرے میں بیٹھے میری باتیں اتنی آسانی سے سن لیں گے۔'' ایشال جھنجلائی۔

''اینی ویز جو بھی ہوا بہت برا ہو۔'' عنایہ نے کہا۔

''تو اور کیا...... ٹینشن سے میرا تو سر پھٹ رہا ہے۔'' ایشال اپنے ٹیڈی بیئر کو اٹھائے بیڈ سے اٹھ کر انٹر کام کی طرف آئی۔

''اسلم میرے لیے اچھی سی کافی بنا کر روم میں بھیجو۔'' ایشال نے انٹر کام پر بٹلر کو ہدایت کی...... اور واپس بیڈ پر آ گئی۔

''پنو، دادو جاگ رہی ہیں؟''

''نہیں ایشو بی بی، وڈی اماں تو ظہر کی نماز پڑھ کر سوگئی تھیں جی۔'' ایشال نے اثبات میں سر ہلایا۔

''پینو اب بس کرو۔'' عنایہ نے پاؤں سمیٹ لیے...... پینو جو عنایہ کے پیروں پر لوشن لگا رہی تھی اٹھ کر واش روم میں ہاتھ دھونے چلی گئی۔ عنایہ سائڈ ٹیبل پر سے موبائل اٹھا کر دیکھنے لگی۔

''ایشو ویسے آج تمہارے ساتھ ہوا بہت برا ہے۔''

''عمر بھائی کی موجودگی میں ہمیشہ میرے ساتھ ایسے ہی کیوں ہوتا ہے اور یہ بات مجھے آج تک سمجھ نہیں آئی۔''

''عمر بھائی دل کے بہت اچھے ہیں، بس وہ خاصے پنکچوئل آدمی ہیں۔ اصول پسند، سنجیدہ مزاج سے اور اگر وہ تمہیں کسی بات پر ڈانٹ بھی دیتے ہیں تو وہ تمہاری بھلائی کے لیے ہی کہتے ہیں...... تاکہ تم اپنے فیوچر کے بارے میں سنجیدہ ہو جاؤ۔'' عنایہ نے بڑی بہن ہونے کے ناتے ایشال کے دل سے ڈاکٹر عمر کے لیے بھری بدگمانی نکالنی چاہی۔

ایشال خاموش رہی۔

اس دوران پینو بھی گیلے ہاتھ اپنے دوپٹے کے پلو سے خشک کرتے ہوئے آگئی تھی۔

''ایشو بی بی میں آپ کے سر کا مساج کر دیتی ہوں۔ فوراً آپ کے سر کی پیڑ (درد) دور ہو جائے گی۔'' وہ ایشال کے سر کا مساج کرنے بڑھی۔

''پینو تم سچ میں بہت اچھی ہو۔'' اس کے مساج کرنے سے ایشال کو سکون ملنے لگا اور اس کی آنکھیں بند ہونے لگیں۔

''بس ایشو بی بی چنگی (اچھی) تو صرف اللہ کی ذات ہے۔ جس نے آپ کے دلاں دے وچ مجھ حقیری بندی کے لئے انس ڈال رکھی ہے۔ جو چھاں جو تحفظ اور جو پیار مجھے یہاں اس کار (گھر) میں ملا ہے اگر نہ ملتا تو پینو پتا نہیں کتھے دھکے کھا رہی ہوتی۔'' پینو کی آنکھیں آنسوؤں سے بھر گئیں۔

''پینو تم پچھلے آٹھ سال سے ہمارے ساتھ ہو۔ ڈونٹ وری تم ہمیشہ ہمارے ساتھ رہو گی۔'' عنایہ نے موبائل ایک سائڈ پر رکھتے ہوئے اس کو تسلی دی۔

''اللہ آپ دونوں بہنوں کو ہمیشہ خوش رکھے جی۔''

''اوکے میں چلتی ہوں میرے جم کا ٹائم ہو گیا ہے۔'' عنایہ بیڈ سے اٹھی۔ اسی اثناء میں اسلم دروازہ ناک کر کے ایشال کی کافی لے آیا تھا۔

''تھینکس پینو...... اب بس کرو...... میں کافی پی لوں۔'' پینو اور اسلم کمرے سے باہر نکل گئے۔

''ایشو اگر تمہیں آج ٹائم ملے تو سیلون چلی جانا...... تمہارے بال بہت عجیب اور روکھے ہو رہے ہیں...... اور تمہارا فیس بھی رف ہو رہا ہے۔'' تھوڑی دیر بعد عنایہ ٹراؤزر شرٹ میں ملبوس، سائڈ ٹیبل سے گاڑی کی چابی، موبائل اور گلاسز اٹھاتے ہوئے ایشال سے مخاطب تھی۔

''ہاں میں ابھی کال کر کے اپائنٹمنٹ لے لیتی ہوں۔'' عنایہ اثبات میں سر ہلا کر کمرے سے باہر نکل گئی تھی۔

☆☆☆

''چھوٹو یار اب اٹھ جاؤ۔'' اقصم بہت گہری نیند سو رہا تھا اور وہ اس کے سرہانے کھڑی مسلسل اسے جگا رہی تھی۔

تو اس نے آنکھیں کھول کر اپنے سامنے کھڑی مناب کو دیکھا...... بے اختیار اس کا دل چاہا کہ وہ اس لڑکی کا

ہاتھ تھام کر اسے اپنے پاس بٹھالے۔ اسے اپنے قریب کرلے اور اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اس سے پوچھے کہ یہ کب، کیسے اور کتنا عجیب کھیل کھیلا ہے تم نے میرے دل کے ساتھ...... کہ یہ دل اب تمہارے علاوہ کسی کے ذکر پہ یوں دھڑکتا ہی نہیں۔ یہ تمہارے علاوہ اب کسی کی سنتا ہی نہیں، کیوں کیا تم نے میرے ساتھ ایسا؟ چپکے چپکے تمہاری اس محبت نے کیسا کھیل کھیلا ہے مجھ سے؟ سنہرے سپنے دکھا کر ایک تاریک راستے پر گامزن کردیا مجھے...... وہ سفر جس کی کوئی منزل ہی نہیں...... بس چلتا چلا جارہا ہوں میں...... واپسی کا راستہ مل رہا ہے نہ آگے منزل دکھائی دے رہی ہے۔" تب اس کے اندر کوئی کرب سے بولا تھا۔

"محبت کی تاریک گھاٹیوں سے نکلنے کا منتر آج تک کوئی نہیں جان سکا...... جو اس سفر پر ایک بار گامزن ہوجائے، اسے کبھی یوٹرن نہیں ملتا۔"

"چھوٹو کہاں کھو جاتے ہو تم؟ میں کتنی دیر سے تمہیں جگا رہی ہوں۔" مناب جھنجلائی۔ "ہمیں بروقت یہاں سے نکلنا ہے۔" اقصم نے جمائی لیتے ہوئے اپنے اوپر سے کمبل ہٹایا۔

"اٹھ رہا ہوں...... آپ بے فکر رہیں...... تھوڑی دیر میں آپ کو کالج پہنچادوں گا۔ آپ کی کلاس مس نہیں ہونے دوں گا میں۔" اقصم نے بستر سے اٹھتے ہوئے اسے تسلی دی۔ اس کی آنکھیں اب بھی نیند سے بند ہورہی تھیں۔

"اوکے میں ناشتا بناتی ہوں تب تک تم شاور لے کر فریش ہوجاؤ۔" مناب دروازے کی طرف جاتے ہوئے بولی۔

"ویسے آپ بڑے ظالمانہ طریقے سے جگاتی ہیں۔" اقصم کی آواز پر اس نے پلٹ کر دیکھا۔

"تم اگر اب بھی نہیں اٹھتے تو میں تم پر پانی پھینکنے والی تھی۔" مناب ہنسی۔

"میں اتنا اچھا خواب دیکھ رہا تھا۔ آپ کے جگانے سے ٹوٹ گیا۔" وہ واش روم کی طرف جاتے ہوئے بولا۔

"خواب ہوتے ہی ٹوٹ جانے کے لیے ہیں...... اس لیے ان پر افسوس کرنا فضول ہے۔" مناب کی بات پر وہ دھیرے سے سر ہلا کر واش روم میں گھس گیا تھا۔ پندرہ منٹ کے بعد وہ کچن میں ایک دوسرے کے روبرو بیٹھے۔ ناشتا کررہے تھے۔

"آپ سب کچھ اتنا مزے کا بناتی ہیں کہ میں تعریفیں کرکر کے تھک گیا ہوں۔" اقصم چھری اور کانٹے کی مدد سے اپنی پلیٹ میں رکھا اسپینش چیز آملیٹ بہت شوق سے کھا رہا تھا۔

"تو کس نے کہا ہے تم تعریف کرو...... میں جانتی ہوں میرے ہاتھ میں بہت ذائقہ ہے۔" مناب کافی پیتے ہوئے مسکرائی۔

"ارے آپ تو کچھ کھا نہیں رہیں؟"

"میرا ناشتا ایسا ہی ہوتا ہے...... ایک کافی کا مگ اور براؤن بریڈ (چوکر والی ڈبل روٹی) کا ایک سلائس......"

"اسی لیے آپ اتنی دبلی پتلی اور عمر چور دکھائی دیتی ہیں۔" اقصم مسکرایا۔

"عمر چور......؟ کیا مطلب ہے بھئی تمہارا؟"

"مطلب یہ کہ آپ اپنی عمر سے بہت کم نظر آتی ہیں...... ستائیس کے بجائے بائیس، تئیس سال کی لگتی ہیں آپ۔" مناب اس کی رائے پر ہنس پڑی۔

"کم آن چھوٹو لگنے سے کیا ہوتا ہے...... میں ستائیس سال کی ہوں اور مجھے بائیس سال کی نظر آنے کا کوئی شوق نہیں ہے۔"

"آپ بھی کمال کرتی ہیں...... لڑکیاں تو اپنی عمر کے حوالے سے بڑی کانشس ہوتی ہیں...... کہ ان کی اصل عمر

کے بارے میں کسی کو پتا نہ چل جائے مگر آپ کی سوچ اس معاملے میں بڑی عجیب ہے۔''
''عجیب نہیں ہے چھوٹو...... میرے کہنے کا مقصد یہ ہے کہ کچھ حقیقتوں کو کسی بھی صورت جھٹلایا نہیں جا سکتا۔''
اب کے مناب کی بات پر اس نے خاموشی اختیار کرنی ہی بہتر سمجھی تھی۔ وہ ایک رائٹر تھی اور اس کے پاس ہر بات کا جواب موجود ہوتا تھا پر وہ شاید یہ بات بھول گیا تھا۔
تھوڑی دیر کے بعد اقصم اپارٹمنٹ کو لاک لگا رہا تھا اور مناب اس کے پاس کھڑی تھی۔ مناب نے اپنا لیپ ٹاپ والا بیگ ہاتھ میں پکڑ رکھا تھا۔ اقصم نے لاک لگانے کے بعد اس کا ہینڈ کیری پکڑا۔
''لائیں یہ بھی مجھے پکڑا دیں۔''
''اٹس اوکے یہ اتنا وزنی نہیں ہے۔''
''اوکے۔'' وہ دونوں ساتھ، ساتھ چلتے ہوئے پارکنگ کی طرف آئے۔
اقصم نے اس کا سامان گاڑی میں رکھا...... تب تک مناب بھی فرنٹ سیٹ پر بیٹھ چکی تھی...... اقصم گاڑی پارکنگ سے نکال کر مین روڈ پر لے آیا۔ وہ بالکل خاموش بیٹھی تھی۔
''خاموش کیوں ہیں؟ کہیں ولی بھائی تو نہیں یاد آرہے؟'' اقصم نے ایک لمحے کے لیے گردن موڑ کر اسے دیکھا۔
''بھلا مجھے ولی کو یاد کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ وہ تو ہر وقت میرے دل میں رہتا ہے۔'' مناب کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی۔
''دل...... یہ کم بخت دل......'' دل میں سوچتے ہوئے اس نے اسٹیرنگ پہ مکا مارا۔
''کیا ہوا؟'' مناب حیران ہوئی۔
اقصم کا جی چاہا کہ گاڑی یہیں بیچ راستے میں روک کر اسے چیخ چیخ کر بتائے کہ تم ایک قاتل ہو...... !تم نے میرے اندر کا ایک ہنستا ہوا انسان مار ڈالا ہے۔
''چھوٹو کیا ہوا؟'' مناب نے اس کے بازو پر اپنا ہاتھ رکھا۔
''کچھ نہیں...... ایک ضروری چیز گھر بھول آیا ہوں۔'' اس نے دھیرے سے وضاحت کی...... اور پھر باقی کا راستہ وہ خاموش ہی رہا۔
مناب گاڑی میں چھائی خاموشی توڑنے کے لیے کوئی بات کرتی تو وہ جواب دے دیتا۔ مناب بہت عرصے کے بعد اس سے یوں ملی تھی۔ اور وہ اس کے لیے بہت فکر مند ہوگئی تھی۔ وہ بچپن سے جس اقصم کو جانتی تھی...... وہ یہ اقصم نہیں تھا۔ وہ اقصم ہمیشہ خوش رہنے والا، نٹ کھٹ سا...... دوسروں کو خوش رکھنے والا ایک شور مچاتے جھرنے جیسا لڑکا تھا۔ اور یہ والا اقصم ایک جھیل کی طرح تھا...... خاموش...... اس خاموشی کے اندر کتنے طوفان چھپے ہوئے تھے یہ کوئی نہیں جانتا تھا۔ مناب نے اس اقصم کا مزاج تیزی سے بدلتے ہوئے دیکھا تھا۔ کبھی وہ خوش ہوتا اور پھر اگلے ہی لمحے وہ اداس ہو جاتا۔ وہ کچھ کہتا اور پھر کہتے، کہتے رک جاتا۔ وہ بات کرتا اور پھر بات کرتے، کرتے کہیں کھو جاتا۔ وہ مناب کو ایک پہیلی کی طرح لگ رہا تھا...... جسے بوجھنے کی کوشش میں خود مناب بھی الجھ گئی تھی۔
انہی سوچوں میں ڈوبے کب وہ لندن پہنچ گئے۔ احساس ہی نہیں ہوا تھا۔ اقصم نے جب اسے اس کے فلیٹ کی بلڈنگ کے باہر اتارا تو مناب نے اسے اوپر آنے پر بہت زور دیا تھا۔
''چھوٹو چلو ناں...... میرے ساتھ اندر تو آؤ...... لنچ تم میرے اور فاریہ کے ساتھ کرو...... پھر واپس چلے جانا......'' مناب نے اصرار کیا۔
''نو تھینکس...... آپ پلیز جائیں...... مجھے واپس بھی جانا ہے۔''

''اوکے ایزیوویش...... تم اپنا بہت خیال رکھنا۔ مجھے تمہاری بہت فکر رہے گی۔''
مناب کی بات پر اقصم تلخی سے مسکرایا تھا۔
مناب اس کا شکریہ ادا کر کے اندر بڑھ گئی تھی۔ اور وہ کتنی ہی دیر وہاں بے مقصد کھڑا رہا تھا...... یہ دو دن جو مناب نے اس کے ساتھ اس کے اپارٹمنٹ میں گزارے تھے وہ اس کی زندگی کے یادگار دن تھے۔ آج جب وہ اسے چھوڑ کر واپس آرہا تھا تو اسے ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ بھری دنیا میں بالکل اکیلا رہ گیا ہو۔

☆☆☆

شام کے چھ بج رہے تھے جب ایشال سیلون سے واپسی پر ساجدہ پھپو کی طرف آگئی تھی۔ گیراج میں ڈاکٹر عمر کی گاڑی دیکھ کر ایک لمحے کے لیے اس کا دل گھبرایا تھا مگر اگلے ہی لمحے...... ساجدہ پھپو کا خیال آتے ہی اس کا اعتماد بحال ہو گیا تھا کیونکہ وہ ان کی بھی بے پناہ لاڈلی تھی۔
''السلام علیکم......!'' وہ گھر کے اندر داخل ہوئی تو ساجدہ پھپو اسے ٹی وی لاؤنج میں بیٹھی ٹی وی دیکھتے ہوئے نظر آئیں۔
''وعلیکم السلام...... میری ایشو آئی ہے۔'' ساجدہ بیگم نے محبت سے اسے خود سے لپٹا کر اس کا ماتھا چوما۔
''پھپو آپ تو ہم سے ملنے آئی نہیں...... میں نے سوچا کہ میں ہی اپنی پھپو سے مل آؤں۔'' اب ایشال ان کے پاس صوفے پر بیٹھ چکی تھی۔
''بس میری جان پچھلے دنوں کچھ طبیعت بھی ٹھیک نہیں تھی اس لیے گھر سے نکلنے کو دل بھی نہیں چاہا۔ مگر آج میں تمہیں اور عنایہ کو بہت یاد کر رہی تھی۔''
''جھوٹ بالکل جھوٹ...... آپ کو ہماری یاد آئے تو آپ ہر روز ہماری طرف آئیں۔'' ایشال نے انہیں خفگی دکھائی...... وہ ایسے ہی ساجدہ بیگم کو نخرے دکھایا کرتی تھی۔
ساجدہ بیگم مسکرائیں...... ''پگلی جن سے پیار ہوتا ہے ضروری نہیں کہ ان سے روز ملا جائے...... اپنے پیاروں کی محبت تو دل میں ہمیشہ بسی ہی رہتی ہے۔ چاہے ان سے روز نہ بھی ملا جائے۔ ان کے لیے دل میں موجود محبت بھی کم نہیں ہوتی۔''
ساجدہ بیگم نے اسے بڑے پیار سے لپٹایا۔
''میری جان، تم اور عینی تو میرے پیارے مرحوم بھائی کی اولاد ہو...... تم دونوں مجھے اپنے بچوں کی طرح عزیز ہو......'' ساجدہ بیگم کی آنکھیں بھیگ گئیں۔ ایشال کی آنکھوں میں بھی آنسو جگمگا گئے۔
''پھپو...... مما اور بابا کے بعد جس طرح سے آپ نے اور بڑے پاپا نے ہمیں پیار دیا ہے اور جس شفقت سے پالا ہے...... اس کی مثال بہت کم ملتی ہے۔'' ایشال کو سنجیدہ دیکھ کر ساجدہ بیگم مسکرائیں۔
''تم دونوں بہنوں میں ہی ہم سب کی جان اٹکی رہتی ہے۔''
''اور آپ کا ہٹلر بیٹا ہمیشہ میری جان نکالنے کے چکروں میں رہتا ہے۔'' ایشال نے دل میں سوچا۔
''پھپو آپ نے بس ایویں خود کو ہر وقت گھر کے کاموں میں بزی کر رکھا ہوتا ہے۔ میرا دل چاہتا ہے کہ آپ روز نور منزل آیا کریں......'' ایشال نے خوش دلی سے ان کے گلے میں بازو ڈالے۔
''ہاں تو یہ اچھی بات ہے ناں اگر میں خود کو بزی نہ رکھوں تو بیمار پڑ جاؤں گی... بستر سے لگ جاؤں گی۔''
ساجدہ بیگم نے پیار سے اس کے سر پر چپت لگائی۔
''اللہ نہ کرے پھپو آپ کو کبھی کچھ ہو۔'' ایشال نے پیار اور لاڈ سے اپنا سر ان کے کندھے سے ٹکا لیا......

''دوپہر میں عمر آیا تو میں اس سے تمہارے بارے میں پوچھ رہی تھی۔''
''یقیناً میری شکایتیں ہی لگا رہے ہوں گے۔'' ایشال نے منہ پھلایا۔
''میرے پاس اتنا فالتو ٹائم نہیں ہے تمہاری شکایتیں لگانے کے لیے......'' ڈاکٹر عمر ہاتھ میں شرٹ پکڑے نہ جانے کہاں سے اچانک نازل ہوئے تھے کہ انہوں نے ایشال کی بات سن کر اسے یوں جواب دیا تھا۔
''السلام علیکم......!'' وہ جز بز سی ہو کر سیدھی بیٹھ گئی۔ جانے آج کل ایشال کے ستارے کیوں گردش میں تھے۔
''وعلیکم السلام......'' سلام کا جواب دینے کے بعد وہ ساجدہ بیگم سے مخاطب ہوئے۔
''مما میرے کپڑے پریس ہو کر نہیں آئے کیا؟''
''نہیں بیٹا......فیضو (ملازم) کہہ تو رہا تھا کہ آج دھوبی دے جائے گا مگر ابھی تک وہ نہیں دے کر گیا۔''
''اور یہ فیضو کہاں ہے؟''
''بیٹا وہ تو مارکیٹ تک گیا ہے کچن کی ایک دو چیزیں لانی تھیں۔''
''اوکے مما پھر آپ ثریا سے کہیں یہ شرٹ پریس کر دے۔'' ڈاکٹر عمر نے شرٹ ان کی طرف بڑھائی۔
''عمر بیٹا میں تمہاری شرٹ خود پریس کر دیتی ہوں۔ ثریا (ملازمہ) کا بچہ بیمار ہے آج وہ جلدی کوارٹر چلی گئی تھی۔''
''اب کیسا ہے ثریا کا بیٹا؟''
''صبح تم نے جو اسے میڈیسن دی تھیں اس سے کافی بہتر ہے۔''
''اوکے......مما مجھے دیر ہو رہی ہے ہسپتال سے...... میں اپنے روم میں ہوں...... آپ پلیز میری شرٹ پریس کر کے وہیں لے آیئے گا۔'' اپنی بات مکمل کرنے کے بعد ڈاکٹر عمر اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئے تھے......اور وہ ساجدہ بیگم کے ساتھ اسٹور روم میں چلی آئی۔
ساجدہ بیگم نے آئرن اسٹینڈ پر رکھی استری کا سوئچ آن کیا۔
''لائیں پھپھو میں پریس کر دیتی ہوں شرٹ......'' ایشال نے بلاوجہ آفر کی...... حالانکہ اسے مردانے کپڑے تو پریس کرنا بالکل نہیں آتے تھے۔
''ارے نہیں میری جان میں کر لیتی ہوں اور ویسے بھی تمہیں کہاں یہ کپڑے پریس کرنے آتے ہیں؟''
''آتے تو نہیں پھپھو......مگر میں کر سکتی ہوں۔'' ایشال نے ان کے ہاتھ سے استری لیتے ہوئے انہیں تسلی دی۔
''رہنے دو ایشو کہیں تم کپڑے پریس کرتی خود کو کوئی نقصان نہ پہنچا بیٹھو......'' ساجدہ بیگم کے لہجے میں تشویش تھی۔
''ارے کچھ نہیں ہوتا پھپھو...... آپ سب نے تو مجھے بس ایویں ہی سمجھ رکھا ہے۔'' ایشال بلاوجہ الٹی شیخی دکھاتے ہوئے شرٹ پریس کرنے لگی شاید وہ ان کی شرٹ پریس کر کے ......... اپنی اس خفت کو، اپنی اس شرمندگی کو مٹانا چاہتی تھی جو آج دوپہر سے لے کر اب تک اسے اٹھانی پڑ رہی تھی۔
''لو بھئی تم پھر اسے پریس کرو...... آج صبح میں نے شامی کباب بنائے تھے میں ذرا تمہارے لیے وہ فرائی کر لوں۔''
''ڈونٹ وری پھپھو...... میں ابھی آپ کے پاس آتی ہوں۔'' ساجدہ بیگم کے اسٹور روم سے نکلنے کے بعد وہ شرٹ پریس کرنے کی کوشش کرنے لگی۔
اسی دوران اس کا سیل فون بج اٹھا...... عنایہ اسے کال کر رہی تھی۔
''ہیلو!'' ایشال نے کال ریسیو کی۔

"کہاں ہو ایشو......؟ میں جم سے واپس بھی آ گئی ہوں اور تم نے سیلون میں اتنی دیر لگا دی؟ مجھے تمہارے ساتھ شاپنگ مال جانا تھا۔"



"عینی میں فارغ ہو کر پھپو کی طرف آ گئی تھی۔"

"پھپو کیسی ہیں؟"

"ٹھیک ہیں، تمہیں بہت یاد کر رہی ہیں۔"

"او کے تم پھپو کو میرا اسلام کہنا۔ میں تھوڑی دیر تک تمہیں وہاں سے پک کرلوں گی۔ تم ڈرائیور کو واپس بھیج دو۔"

"او کے......" ایشال کال سن کر پلٹی تو اس کی اوپر کی سانس اوپر اور نیچے کی سانس نیچے رہ گئی۔ کال سننے کے دوران اسے شرٹ کے اوپر سے استری اٹھا کر سائڈ پر رکھنا یاد ہی نہیں رہا تھا۔

ڈاکٹر عمر کی شرٹ استری سے بری طرح جل چکی تھی۔

"او گاڈ......! میری نیکیاں ہمیشہ میرے گلے کیوں پڑ جاتی ہیں؟"

"مما بھئی کہاں ہیں آپ، ابھی تک میری شرٹ پریس نہیں ہوئی کیا؟" ڈاکٹر عمر ماں کو ڈھونڈتے ہوئے اسٹور میں داخل ہوئے تو اپنے سامنے ایشال کو اور پھر اس کے ہاتھوں میں اپنی جلی ہوئی شرٹ دیکھ کر بھونچکا رہ گئے۔

"تم......؟ اور...... یہ شرٹ تمہارے ہاتھ میں؟" وہ غصے میں آگے بڑھے۔

ایشال نے چہرہ جلی ہوئی شرٹ کے پیچھے چھپا لیا۔

"مم...... مجھ...... سے...... جل...... گئی...... آپ کی شش...... شرٹ......" وہ بری طرح سے ہکلائی۔

ڈاکٹر عمر نے غصے میں ہاتھ بڑھا کر شرٹ کھینچ کر اس کے چہرے سے ہٹائی تو ایشال نے آنکھیں میچ لیں۔

"انتہا درجے کی اسٹوپڈ ہو تم...... جو کام انسان کو سرے سے ہی نہ آتا ہو تو اسے دوسروں کے سامنے کبھی شیخی دکھانے کے لیے بھی نہیں کرنا چاہیے۔" اسے ڈاکٹر عمر کی سخت نظریں اپنے چہرے پر گڑتی ہوئی محسوس ہوئیں۔

"بس...... سوری...... عمر بھائی...... مم...... میں تو پھپو کی ہیلپ کرنے کی کوشش کر رہی تھی...... پتا نہیں یہ کیسے...... جل گئی۔"

"مما کو پتا بھی ہے کہ تم ایک نان سیریس قسم کی لڑکی ہو...... تمہاری ہیلپ ہمیشہ دوسروں کے لیے مہنگی ہی پڑتی ہے پھر بھی...... میری فیورٹ شرٹ تمہیں پریس کرنے کے لیے دے دی۔"

ڈاکٹر عمر نے شرٹ آئرن اسٹینڈ پر پھینکی اور اسٹور روم سے باہر نکل گئے۔

☆☆☆

داؤد چوہدری اور سمیرا بیگم...... بڑی اماں کے کمرے میں موجود تھے...... پینو چائے کی ٹرالی وہیں لے آئی تھی...... اور انہیں چائے سرو کر رہی تھی۔

"داؤد میرے بچے، اپنے ملک کو چھوڑ کر کیا ضرورت تھی ملائشیا میں نئی فیکٹری لگانے کی؟"

نور بیگم اپنی راکنگ چیئر پر براجمان تھیں...... پینو کے ہاتھ سے چائے کی پیالی پکڑتے ہوئے وہ ان سے مخاطب ہوئیں۔

"اماں جی ہمارے ملک کے آج کل جو حالات چل رہے ہیں اس صورتِ حال میں یہاں مزید پیسہ انویسٹ کرنا سراسر بے وقوفی ہے۔ یہاں لوگوں کے چلتے کاروبار تباہ ہو گئے ہیں...... لوڈ شیڈنگ سے لوگوں کی فیکٹریاں اور ملیں بند ہو رہی ہیں...... لوگ اپنے ملک کو چھوڑ کر...... بنگلا دیش، ملائشیا اور دوسرے ملکوں میں نئی فیکٹریاں لگا رہے ہیں۔ اماں جی اسی لیے میں نے بھی زارون ٹیکسٹائل کے نام سے ملائشیا میں نئی فیکٹری لگانے کا فیصلہ کیا ہے......

اپنے ملک میں ٹیکس دینے کے باوجود ہمارے لیے مسائل کے انبار لگ رہے ہیں۔"

داؤد چوہدری چائے کے سپ لیتے ہوئے بولے۔

"ہاں بیٹا کہتے تو تم بالکل ٹھیک ہی ہو...... یہاں کے حالات دیکھ کر دل خون کے آنسو روتا ہے مگر یہ ملک ہمارا ہے،ہمیں ہی اسے ٹھیک بھی کرنا ہے۔" نور بیگم بھی دکھی ہوئیں۔

"چھوڑیں داؤد اس ٹاپک کو...... خوامخواہ بی پی ہائی ہوجائے گا آپ کا بھی اور اماں کا بھی۔" سمیرا بیگم چائے پیتے ہوئے مسکرائیں۔

"بس بہو...... یہ ملک ہماری شناخت ہے...... بہت اچھا وقت گزرا ہے یہاں ہمارا...... جس درخت کی چھاؤں تلے انسان ستانے بیٹھتا ہو اس درخت کی شاخیں کاٹ کر اس کی چھاؤں ختم کردی جائے تو...... ستانے والوں کا چھاؤں کی فکر کرنا عجیب بات نہیں...... اور پھر اس ملک کو تو ہم نے بہت قربانیوں کے بعد حاصل کیا تھا... بہرحال...... وہی وقت اچھا تھا کم از کم زندگیوں میں سکون تو تھا۔"

داؤد چوہدری نے چائے کی خالی پیالی ٹرالی میں رکھی۔

نور بیگم نے ایک طویل سانس لی......

"میں نے صبح اقصم سے بات کی تھی...... ماشاءاللہ آواز سے تو بالکل ٹھیک لگ رہا تھا۔" انہیں اچانک اقصم کا خیال آیا۔

"جی اماں شکر ہے اب تو اقصم بالکل ٹھیک ہے بتا رہا تھا کہ مناب دو دن اس کے پاس ہی رہی اور اس نے اقصم کا بہت خیال رکھا۔" سمیرا بیگم نے انہیں تفصیل سے بتایا۔

"ساجدہ آپا نے اصغر بھائی (بہنوئی) کی وفات کے بعد جس طرح سے عمر اور مناب کی تربیت کی انہیں اعلیٰ تعلیم یافتہ بنایا وہ نہایت قابلِ تعریف ہے۔ مناب کو دیکھ کر ہمیشہ میں سوچتا ہوں کہ اگر اللہ نے مجھے ایک اور بیٹا دیا ہوتا تو یقیناً میں اس کے لیے مناب کا انتخاب کرتا۔"

داؤد چوہدری کے انداز اور لہجے میں خوشی تھی...... تفاخر تھا۔

"ہاں یہ تو ہے...... بہرحال ولی بھی بہت اچھا لڑکا ہے...... اللہ اسے ولی کے ساتھ خوش رکھے۔" سمیرا بیگم نے بھی تائید کی۔

"اماں میں ایک بات سوچ رہا تھا۔ زارون کی شادی کے بعد اقصم اور ایشال کی باقاعدہ منگنی نہ کردی جائے؟" انہوں نے ماں سے رائے لی۔

"ہاں بیٹا تم ٹھیک کہہ رہے ہو...... یہ جو دونوں ہر وقت چونچیں لڑاتے رہتے ہیں، ہر وقت ایک دوسرے سے بحث وتکرار اور لڑائی جھگڑوں میں وقت برباد کرتے ہیں...... کم از کم اس سے تو ہماری جان چھوٹے گی۔" نور بیگم کے انداز پہ داؤد اور سمیرا دونوں ہی مسکرا دیے۔

"اقصم کے آنے میں چند مہینے ہی تو رہ گئے ہیں، زارون کی شادی پہ آئے گا تو میں اس سے ایشال کے حوالے سے بات کروں گی۔" سمیرا بیگم نے ارادہ ظاہر کیا۔

"ایشال سے یاد آیا۔ بھئی کہاں ہیں میری دونوں بیٹیاں...... نظر نہیں آرہیں؟" داؤد چوہدری نے فکرمندی سے پوچھا۔

"دونوں کہیں باہر نکلی ہیں۔"

"اچھا اسی لیے گھر میں رونق نہیں ہے...... خاص طور پر ایشو گھر میں ہو تو کچھ نہ کچھ الٹا سیدھا ہوتا رہتا ہے گھر

میں۔'' داؤد مسکرائے۔

''تو اور کیا...... پچھلے دنوں تو ایشو نے میرا بی پی تک غلط چیک کیا۔ وہ تو بھلا ہو عمر کا...... وہ آیا اس نے دوبارہ مجھے چیک کیا تو پتا چلا کہ ایشو کا تو بی پی آپریٹس ہی خراب تھا۔'' نور بیگم نے مسکراتے ہوئے بیٹے کو تفصیل بتائی تو داؤد کے ساتھ سمیرا بھی ہنسنے لگیں۔

''پھر تو ایشو کو ڈانٹ پڑی ہوگی عمر سے۔'' داؤد چوہدری صوفے سے اٹھتے ہوئے بولے۔

''ہاں عمر تو کہہ رہا تھا اس غیر سنجیدہ لڑکی کو ڈاکٹر بنا کر ہم نے اچھا نہیں کیا۔''

نور بیگم کی بات پر مسکراتی ہوئی سمیرا بیگم بھی اٹھ کھڑی ہوئیں۔ ''اماں اسی لیے تو عمر کے ساتھ ایشو کو ایڈجسٹ کروایا ہے۔ اس کے سنجیدہ مزاج سے، رعب دار شخصیت سے ڈرتی ہے ایشو اور عمر جیسے ذمے دار بندے کے ساتھ کام کرے گی تو اس کے مزاج میں بھی سنجیدگی آجائے گی۔''

''اللہ کرے میرے بچے، ایسا ہی ہو...... ورنہ یہ بیل تو منڈھے چڑھتی دکھائی نہیں دیتی۔'' وہ دونوں ہنسنے لگے۔

''اماں اب ہمیں اجازت دیجیے...... ہمیں ایک ڈنر پر جانا ہے۔'' داؤد چوہدری نے مسکراتے ہوئے اجازت طلب کی۔

''اچھا میرے بچوں اللہ تم سب کو اپنی امان میں رکھے۔'' دونوں ماں سے اجازت لے کر کمرے سے نکل گئے تھے۔ پینو جب چائے کی ٹرالی کچن میں چھوڑ کر دوبارہ نور بیگم کے کمرے میں آئی تو وہ چھڑی کے سہارے چلتی ہوئی بیڈ پر بیٹھ چکی تھیں۔ پینو...... ان کے پاس بیٹھ کر ان کی ٹانگیں دبانے لگی۔

''پینو تم ذرا وہ ڈراما تو لگا دو...... جو مجھے بہت پسند ہے۔'' نور بیگم نے فرمائش کی۔

''وڈی اماں، کمال ہے، آپ کے ساتھ چووی (چوبیس) گھنٹے صائمہ چوہدری والا ڈراما دیکھ دیکھ کے میرا دماغ پُٹھا (الٹا) ہو گیا پر آپ کو ابھی اس ڈرامے کا ناں وی یاد نہیں ہویا۔''

پینو نے ڈراما سیریل ڈولی کی آئے گی بارات کی سی ڈی لگاتے ہوئے نور بیگم سے بے تکلفانہ لہجے میں کہا۔

''مجھے ڈرامے کے نام سے کیا لینا دینا...... مجھے تو بس صائمہ چوہدری پسند ہے میں تو اسی کے لیے دیکھتی ہوں یہ ڈراما......'' نور بیگم نے اس ڈرامے کی پوری سیریز دیکھ رکھی تھی...... اور ان کے پاس تمام کی سی ڈیز موجود تھیں۔ وہ ذرا سا بھی بور ہوتیں تو پینو سے یہی سی ڈی لگوالیا کرتیں...... ان کے ساتھ، ساتھ پینو کو بھی یہ ڈراما ہر روز دیکھنا پڑتا تھا۔

☆☆☆

سارہ جب مجھے دل کے ساتھ گھر میں داخل ہوئی تو سیما بیگم اسے دیکھ کر حیران ہوئیں...... اور اس سے زیادہ حیران اس کی آنکھوں میں سجا کاجل دیکھ کر ہوئیں۔

''تم نے تو کہا تھا کہ تم دیر سے گھر آؤ گی؟ اور یہ کاجل کہاں سے آنکھوں میں لگا لیا تم نے؟''

سارہ کمرے میں داخل ہوئی تو وہ اس کے پیچھے چلی آئیں۔

''ہاں دیر سے ہی گھر آنا تھا اماں...... مگر حنا آج خود کالج آگئی تھی...... اب وہ کافی بہتر ہے اور اسی نے میری آنکھوں میں کاجل لگایا ہے۔ آج کل وہ پارلر کا کام سیکھ رہی ہے۔''

سارہ نے بہانہ بنایا...... چادر اتاری اور پلنگ پر بیٹھ گئی۔

''زویا آپی نہیں آئیں؟''

''زویا باتھ روم میں ہے...... چل تو پھر کپڑے بدل لے اور روٹی بنالے۔''

''اماں آج میرے سر میں بہت درد ہے آج زویا آپی سے کہو وہ روٹی بنادیں گی۔'' سارہ پلنگ پر لیٹ گئی تھی۔

''ٹھیک ہے میں زویا سے کہہ دیتی ہوں...... میں نے پیاز انڈے بنا دیے تھے۔'' سیما بیگم باہر جانے کے لیے اٹھیں۔

''اماں گلو کا کچھ پتا چلا؟'' سارہ نے فکرمندی سے پوچھا۔گلو دو دن سے گھر نہیں آیا تھا اور اس کا فون بھی بند تھا۔

''نہیں...... نہ جانے کہاں دفع ہو گیا ہے یہ لڑکا...... تیرے ابا اسی کا پتا کرنے گئے ہیں۔'' انہوں نے ایک سرد آہ بھری۔

''پتا نہیں یہ دو دن اس نے کہاں اور کس کے پاس گزارے ہوں گے؟ زندگی میں پہلے پریشانیاں کیا کم تھیں جو یہ لڑکا اور پریشانیاں دینے پر تل گیا ہے۔'' سیما بیگم بڑبڑاتی ہوئی کمرے سے باہر نکل گئی تھیں۔

اور سارہ پلنگ پر لیٹی ...... اسجد کے بارے میں سوچنے لگی وہ اس کے بارے میں جتنا سوچتی خود کو اتنا ہی ملامت کرتی...... اسے اسجد کا اظہارِ محبت یاد آتا...... شدید گرمی اور دھوپ میں اس کا انتظار کرنا یاد آتا۔انہی سوچوں میں لیٹے، لیٹے جانے کتنا وقت گزر گیا تھا کہ زویا ہاتھ میں ٹرے پکڑے کمرے میں داخل ہوئی۔

''سارہ اٹھو کھانا کھالو......'' اس نے پلنگ پر ایک طرف ٹرے رکھی۔

''آپی مجھے بھوک نہیں آپ کھالیں۔''

''ارے کیوں......؟ بھوک کیوں نہیں ہے تمہیں؟''

''حنا نے کینٹین سے سموسے کھلا دیے تھے...... میرے سر میں بہت درد ہو رہا ہے۔ میں تھوڑی دیر سونا چاہتی ہوں۔'' سارہ کے انداز میں بیزاریت تھی۔

''اچھا ٹھیک ہے میں تمہیں سر درد کی گولی لا دیتی ہوں تم کھا کر تھوڑی دیر سو جاؤ۔'' زویا نے دراز سے سر درد کی گولی نکال کر اسے دی۔پانی کا گلاس اٹھا کر اسے پکڑایا۔وہ دوا کھا کر دوبارہ لیٹ گئی۔

زویا، ٹرے اٹھا کر کچن میں آگئی...... اور وہیں چوکی پر بیٹھ کر کھانا کھانے لگی۔

''زویا میں ذرا تیری پھپو نگہت کی طرف جا رہی ہوں...... صبح سے دو بار پیغام بھیج چکی ہے۔آج سمعیہ کی سسرال والے شادی کی تاریخ لینے آ رہے ہیں...... تمہارے ابا گھر آئیں تو کہنا کہ ساتھ والے رشید کا موٹر سائیکل لے کر وہیں آجائیں۔ میں انہی کے ساتھ واپس آجاؤں گی۔'' سیما بیگم چادر اوڑھتے ہوئے زویا کو ہدایت دینے لگیں۔

''جی اماں...... میں کہہ دوں گی ابا سے۔'' زویا نے پانی کا گلاس لبوں سے لگایا۔

''میں چلتی ہوں تم کنڈی لگا لینا......'' وہ بے فکر ہو کر باہر نکل گئیں۔

زویا نے کھانا ختم کیا...... دھونے والے برتن سنک میں رکھے اور خود دروازہ بند کرنے کے لیے صحن میں آگئی۔ ابھی وہ دروازہ بند کرنے ہی والی تھی کہ دروازے پر ہلکی سی دستک ہوئی اور خضر اپنی پھٹیچر سی موٹر سائیکل لے کر اندر داخل ہو گیا۔

''میرے استقبال کے لیے تم یوں راستے میں کھڑی نظر آؤ گی؟ یقین نہیں آ رہا مجھے۔'' خضر نے مسکراتے ہوئے موٹر سائیکل درخت کے نیچے کھڑی کی اور زویا سے مخاطب ہوا۔

''جی نہیں میں تمہارے استقبال کے لیے نہیں بلکہ دروازہ بند کرنے کے لیے آئی تھی۔'' وہ مسکرائی۔

''ہر وقت میرے دل میں رہتی ہو مگر مجال ہے جو تم نے کبھی میرا دل رکھنے کی کوشش کی ہو۔'' وہ مسکراتا ہوا آگے بڑھ آیا۔

زویا درخت کے نیچے چار پائی بچھا چکی تھی۔
''اماں اور ابا گھر پر نہیں ہیں۔'' اس نے اطلاع دی۔
''یہ تو اور بھی اچھا ہے۔'' خضر نے اسے محبت پاش نظروں سے دیکھا۔
''اماں تمہاری طرف ہی گئی ہیں۔'' زویا نے سر جھکا لیا۔
''مجھے پتا ہے اسی لیے تو آیا ہوں۔''
''مگر کیوں؟''
''تمہیں دیکھنے کو دل چاہ رہا تھا۔ اور کیوں......''
''دیکھ لیا ہے...... اب جاؤ...... ابا آگئے تو کیا سوچیں گے۔'' زویا کو فکر ہوئی۔
''تو دیکھ لیں میں کون سا غیر ہوں...... تمہارا منگیتر ہوں...... اور ماموں کا بھانجا ہوں۔''
''چائے بناؤں تمہارے لیے......؟'' وہ پوچھنے لگی۔
''نہیں...... بس تھوڑی دیر میرے پاس بیٹھ جاؤ......'' خضر اسے کلائی سے پکڑ کر اپنے پاس بٹھانے لگا۔
''کیا کر رہے ہو خضر......؟'' زویا نے نرمی سے اس کے ہاتھ سے اپنی کلائی چھڑانی چاہی۔
''کچھ نہیں کر رہا میں...... بیٹھو میرے پاس۔'' خضر نے اس کی کلائی پکڑے پکڑے اسے اپنے ساتھ چار پائی پر بٹھا لیا۔
''کیا کر رہے ہو......؟ اندر سارہ سو رہی ہے وہ اٹھ گئی تو......؟'' زویا گھبرائی۔
''تو دیکھ لے یار، تم میری ہونے والی بیوی ہو۔'' خضر نے اس کا ہاتھ نہیں چھوڑا تھا۔ دوسرے ہاتھ سے اس نے جیب سے دو ہزار نکالے اور زویا کی ہتھیلی پر رکھ دیے۔
''یہ کیا ہے؟'' وہ حیران ہوئی۔
''دو دن بعد تمہاری سالگرہ ہے۔ اس بار امی کو تنخواہ دیتے ہوئے یہ دو ہزار میں نے سائڈ پر رکھ لیے تھے...... میری طرف سے ان روپوں کی کوئی چیز خرید لینا۔''
''ارے نہیں خضر...... یہ بہت زیادہ ہیں، یہ میں نہیں لے سکتی۔'' زویا نے ہاتھ پیچھے کیا۔
''یہ زیادہ نہیں بلکہ بہت کم ہیں، آج کل دو ہزار کی بھلا اوقات ہی کیا ہے۔''
''مگر میرے لیے یہ بہت زیادہ ہیں خضر......''
''زویا پلیز مجھے شرمندہ مت کرو...... اور یہ رکھ لو...... مجھ پر اگر چار جوان بہنوں کی ذمے داریوں کا بوجھ نہ ہوتا تو یقیناً تمہارے ارمان، تمہارے چاؤ اپنی حیثیت سے بڑھ کر پورے کرتا......'' وہ بیچارگی سے کہہ رہا تھا۔ ''سمیعہ کی شادی کے بعد مزید تین بہنوں کی ذمے داریوں سے ابھی سبکدوش ہونا باقی ہے...... نہ جانے ابھی ہمیں اور کتنے سال لگیں گے ایک ہونے میں۔'' خضر نے افسردگی سے زویا کے ہاتھ تھام لیے۔
''تم پریشان مت ہوا کرو خضر...... انشاء اللہ سب ٹھیک ہو جائے گا۔ یہاں ہم سب بھی انہی حالات سے نبرد آزما ہیں...... گلو کی حرکتیں روز بروز ناقابلِ برداشت ہو رہی ہیں...... اس گھر کو چلانا روز بروز مشکل ہو رہا ہے۔ اوپر سے خالد بھائی...... وہ زارا بجو کو چوتھے بچے کی ولادت کے لیے یہاں بھیج رہے ہیں...... کچھ سمجھ میں نہیں آتا اس گھر کے حالات کب اور کیسے بدلیں گے؟''
زویا کی پریشانی دیکھ کر خضر اپنی پریشانیاں بھول گیا۔
''اس ملک میں امیر روز بروز امیر ہو رہا ہے اور غریب یہاں روز بروز مزید غریب ہو رہا ہے نہ جانے

ہمارے طبقے کو سکھ کی سانس کب نصیب ہوگی؟'' خضر حد درجہ مایوس ہوا۔
''میں نے تم سے کہا تھا کہ اپنے آفس میں میرے لیے کوئی جاب ڈھونڈنا۔'' زویا کو یاد آیا۔
''مجھے یاد ہے زویا اور یہ کوئی بھولنے والی بات تھوڑی ہے، میں نے اپنے آفس میں بات کر رکھی ہے جونہی کوئی سیٹ خالی ہوئی، میں تمہیں وہاں جاب دلوانے کی پوری کوشش کروں گا۔''
زویا نے اس کی یقین دہانی پر اثبات میں سر ہلایا۔

☆☆☆

زارون کو ملائشیا گئے ہوئے ایک ہفتہ ہو چکا تھا..... عنایہ زارون کے بغیر خود کو بہلانے کے لیے خود کو مصروف رکھنے کی ہر ممکن کوشش کر رہی تھی..... اس وقت بھی وہ اسے بیڈ پر بیٹھی گود میں لیپ ٹاپ رکھے..... ٹیکسٹائل کے حوالے سے پرنٹ ڈیزائنگ میں مصروف تھی۔ جب اس کے موبائل پر میسج ٹون بجی..... عنایہ نے موبائل اٹھا کر دیکھا اور مسکرا دی۔

اس نے لیپ ٹاپ پر کھلے پروگرام کو Minimise کیا..... اور اسکائپ پہ آن لائن ہو کر اسے وڈیو کال کی۔ اگلے ہی لمحے وڈیو کال تھرو ہوگئی اور زارون چوہدری کا مسکراتا ہوا چہرہ اسے اندر تک سرشار کر گیا۔
''کیسی ہو سویٹ ہارٹ.....؟'' اس نے بڑے پیار سے عنایہ کو مخاطب کیا۔
''میں ٹھیک ہوں..... تم کیسے ہو؟ کیسا ٹائم گزر رہا ہے؟'' عنایہ نے پُرجوش ہو کر پوچھا
جواب دینے سے پہلے زارون نے اِک سرد آہ بھری۔ ''یار تمہیں بہت مس کر رہا ہوں کچھ اچھا نہیں لگ رہا۔ ویسے پاپا کو چاہیے تھا کہ وہ شادی کے بعد مجھے یہاں بھیجتے..... کم از کم تم تو میرے ساتھ ہوتیں۔'' وہ اداس لہجے میں بولا۔
''انشاء اللہ چند مہینوں کے بعد ہم ہمیشہ ایک ساتھ ہوں گے۔'' عنایہ مسکرائی۔
''ہاں بالکل..... تم ہی تو میری آنکھوں کی روشنی اور میرے لبوں کی مسکراہٹ ہو، تمہارے بغیر میری لائف اِن کمپلیٹ ہے۔''
فخر اور خوشی سے عنایہ کی آنکھیں اور ہونٹ مسکرانے لگے۔
''اگر میں اتنی ہی اہم ہوں تو مجھے چھوڑ کر گئے ہی کیوں؟'' زارون نے ایک طویل سانس لی۔
''مجبوری نہ ہوتی تو کبھی نہیں جاتا۔ یہ بتاؤ گھر میں سب ٹھیک ہیں؟''
''ہاں سب تو ٹھیک ہیں پر میں نہیں۔''
''کیوں کیا ہوا؟'' وہ فکرمند ہوا۔
''تمہیں بہت مس جو کرتی ہوں.....'' زارون اس کی بات پر مسکرایا۔
''کہتے ہیں دور جانے سے محبت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔'' زارون کا انداز چھیڑنے والا تھا۔
''میں جانتی ہوں..... ہم صرف ایک دوسرے کے لیے بنے ہیں..... اور ایک دوسرے سے بہت محبت کرتے ہیں۔ اس یقین اور اطمینان کے لیے ہمیں ایک دوسرے سے دور جانے کی ضرورت نہیں ہے زارون..... ہم ایک بے تاب آرزو کی طرح ایک دوسرے کے دل میں دھڑکتے ہیں۔''
''ہاں ٹھیک کہتی ہو تم..... جو دل کے آئینے میں بسے ہوں ہر وقت' ہر لمحہ اور ہر جگہ وہی دکھائی دیتے ہیں ہمیں.....'' وہ جذباتی ہوا۔ اور عنایہ اثبات میں سر ہلانے لگی۔
''جیسے یہاں ہر جگہ مجھے تم ہی تم دکھائی دیتی ہو۔'' زارون کے اظہار پر ایک کھنکتی ہوئی ہنسی اس کے لبوں پر بکھر

گئی تھی۔

وہ ایسا ہی تھا دل کھول کر عنایہ سے محبت کا اظہار کرنے والا...... اس کی بے پناہ تعریفیں کرنے والا اسے سراہنے والا...... اور وہ بھی زارون کی حد درجہ چاہتوں، بے پناہ محبتوں پہ کھل اٹھتی تھی...... کبھی کبھی وہ خود بھی اپنی قسمت پر رشک کیا کرتی کہ ایک کامیاب ترین ہر لحاظ سے مکمل پرسنالٹی کا حامل شخص اسے ٹوٹ کر چاہتا ہے وہ اس کے دل پر راج کرنے والی پہلی اور آخری لڑکی ہے۔ ان کے سوشل سرکل کی تمام لڑکیاں عنایہ کی قسمت پر رشک کیا کرتی تھیں۔ ان دونوں کا شمار اپنی سوسائٹی کے چند پرفیکٹ اور خوب صورت ترین کپلز میں ہوتا تھا۔ ایک مکمل زندگی نے ان کے گرد اپنی محبت کے پر پھیلا کر انہیں اپنی آغوش میں لے رکھا تھا مگر وہ دونوں یہ نہیں جانتے تھے کہ زندگی اگر اپنی خوب صورتی دکھاتی ہے تو بدصورتی بھی دکھاتے دیر نہیں لگاتی۔ اگر محبت اپنے پر پھیلا کر اپنی آغوش میں لیتی ہے تو محبت تپتی دھوپ میں پھینک کر امتحان لینا بھی جانتی ہے۔ آنے والا وقت ان کے لیے خوشیوں کے پیغام لانے والا تھا یا ان کو کڑے امتحان میں ڈالنے والا تھا؟ وہ دونوں بے خبر تھے۔ وہ دونوں انجان ایک دوسرے کی محبت میں بس گم تھے۔

☆☆☆

ایک ایمرجنسی آگئی تھی۔ جس کی وجہ سے آج ڈاکٹر عمر وقت سے پہلے اسپتال آگئے تھے۔ بچے کو پے در پے موشن اور الٹیاں آنے سے فٹس پڑ رہے تھے...... بروقت طبی امداد ڈرپ وغیرہ لگانے سے بچے کی حالت اب خطرے سے باہر تھی۔ ڈاکٹر عمر ایمرجنسی وارڈ سے باہر نکلے تو انہوں نے ایشال کے نمبر پر میسج ٹائپ کیا...... اور اسے بتایا کہ وہ اسپتال آچکے ہیں...... تھوڑی دیر کے بعد وہ اپنے روم کے ساتھ ملحق سٹنگ روم میں آکر اپنے لیے کافی بنانے لگے۔ آج ڈاکٹر عمر ناشتا کیے بغیر ہی اسپتال آگئے تھے۔

اسپتال میں ٹی بوائے بھی موجود تھے جو دیگر ڈاکٹرز کو چائے وغیرہ بنا دیا کرتے تھے مگر ڈاکٹر عمر ایسے چھوٹے موٹے کام مثلاً چائے یا کافی وغیرہ خود ہی بنالیا کرتے تھے۔ کافی کے ساتھ کوکیز لینے کے بعد وہ اپنے آفس میں اپنی مخصوص ریوالونگ چیئر پر آکر بیٹھ گئے۔ جہاں وہ اپنے پیشنٹ کو چیک کیا کرتے تھے۔ ان کے ساتھ صبح ڈیوٹی کرنے والی نرس بھی وہاں موجود تھی۔

''ڈاکٹر ایشال ابھی نہیں آئیں؟'' انہوں نے نرس سے دریافت کیا۔

''نہیں سر، وہ ابھی نہیں آئیں۔''

''اوکے آپ سرمد سے پوچھیں...... باہر کتنے مریض ہیں؟ مجھے آج دو بجے کہیں جانا ہے...... اگر مریض ہیں تو انہیں اندر بھیجنا شروع کریں۔'' ڈاکٹر عمر کی ہدایت پر نرس اثبات میں سر ہلا کر روم سے باہر نکل گئی۔ اسی اثناء میں ان کے روم کا دروازہ کھلا تھا اور ایشال...... پرنٹڈ بلیک اور یلو کلر کے نیرو ٹائٹ پر پلین یلو کلر کا ٹاپ پہنے ماتھے پر گلاسز اور ہاتھ میں شوز کے ساتھ میچ کیا بلیک پرس پکڑے داخل ہوئی۔

ڈاکٹر عمر نے اسے سرتاپاؤں دیکھا اور بھونچکا رہ گئے...... ٹائٹ میں پھنسی اس کی ٹانگیں...... گھٹنوں سے اوپر ہاف سلیوز ٹاپ...... ڈاکٹر عمر کے ماتھے پر ابھرنے والی شکنیں دیکھ کر ایشال کو خطرے کی گھنٹیاں صاف سنائی دینے لگیں۔

''السلام علیکم......'' ایشال نے جلدی سے انہیں سلام کیا۔

''وعلیکم السلام۔'' مختصر جواب......

''یہ کس حلیے میں تم اسپتال آئی ہو؟''

’’کک کیا مطلب......؟‘‘ ایشال نے حیرت سے اپنے لباس کو دیکھا۔ وہ اور عنایہ تو عام طور پر ایسا ہی لباس پہن کر شاپنگ مالز اور مارکیٹس بھی چلی جایا کرتی تھیں۔ گھر میں تو وہ اکثر سلیولیس پہنا کرتی تھیں......اور یہ لباس تو ایشال کو اچھا خاصا معقول لگ رہا تھا۔

’’تمہیں ہر بات کے مطلب سمجھانا میرے فرائض میں شامل نہیں ہے......کبھی اپنے فضول برین کا استعمال بھی کر لیا کرو...... جاؤ جا کر خود کو آئینے میں غور سے دیکھو......تمہارے گاڑی سے نکل کر یہاں تک آنے میں نہ جانے کتنے مردوں کی گندی نظریں تم پر اٹھی ہوں گی ......اندازہ ہے تمہیں؟ گھر اور پبلک پلیس میں کیا فرق ہوتا ہے......تم کیا دودھ پیتی بچی ہو کہ ہر بات تمہیں سمجھانی پڑ جائے؟‘‘ ڈاکٹر عمر غصے میں بولتے ہوئے اپنی چیئر سے اٹھ کر اس کے سر پر کھڑے اسے بری طرح سے ڈانٹ رہے تھے۔

’’ایسا لگ رہا ہے جیسے تم اسپتال کے بجائے کسی فیشن شو میں آئی ہو۔‘‘ آنسو ٹپ ٹپ اس کی آنکھوں سے گرنے لگے۔ وہ گھر بھر کی لاڈلی تھی وہ منہ سے جو بات نکالتی اسے پورا کیا جاتا تھا۔ ایک ڈاکٹر عمر ہی تھے جو دھڑلے سے اسے دومنٹ میں جھاڑ دیا کرتے تھے۔ گو کہ ڈاکٹر عمر غلط نہیں کہہ رہے تھے مگر ان کا سخت لہجہ ایشال کو اندر تک چھلنی کر گیا تھا۔

’’اگر میرے اسپتال میں میرے ساتھ تم نے کام کرنا ہے تو آئندہ ایسا گھٹیا ڈریس پہن کر مت آنا...... now go back and get change your dress‘‘ ڈاکٹر عمر نے غصے میں اپنا آخری جملہ ادا کیا اور واپس اپنی چیئر پر آ بیٹھے......ایشال سر جھکائے ان کے کمرے سے باہر نکل گئی۔ تمام راستے وہ روتی رہی تھی۔

گھر آ کر اس نے خود کو اپنے کمرے میں بند کر لیا تھا پھر وہ دوبارہ اسپتال نہیں گئی تھی۔

☆☆☆

کہتے ہیں محبت ایک پرندے کی طرح ہوتی ہے اسے سختی سے رکھو گے تو یہ مر جائے گی اور اسے نرمی سے رکھو گے تو یہ اڑ جائے گی۔

شاید سارہ کے ساتھ بھی ان دونوں باتوں میں سے کوئی ایک ہوئی تھی۔ اسجد دوبارہ اسے کہیں دکھائی نہیں دیا تھا۔ وہ روز لاشعوری طور پر کالج سے چھٹی کے وقت اس کا انتظار کرتی...... کئی بار رک کر پلٹ کر دیکھتی اور مایوس ہو کر چلنے لگتی۔ اس کے دل کی حالت بھی عجیب ہوگئی تھی۔ نہ اسے بھوک لگتی نہ وہ ہنستی بولتی...... چھوٹی سے چھوٹی بات پر آج کل وہ جھنجلا جاتی۔ اپنے پاس ٹیوشن پڑھنے والے بچوں کو وہ بات بات پر جھاڑ دیتی...... وہ کوئی کام کرتی تو اس کے کانوں میں اسجد کی محبت بھری باتیں گونجتیں، وہ صبح شام خود کو ملامت کرتی کہ ناحق اس نے اسجد کی محبت کو ٹھکرا دیا...... سمعیہ کی شادی میں بھی اس نے کوئی دلچسپی نہیں لی تھی۔ زارا بجو اپنی تینوں بچیوں سمیت ان کے گھر میں آ چکی تھی...... وہ پھر بھی خاموش رہی۔ اس دن بھی وہ بے دلی سے صبح کالج جانے کے لیے تیار ہو رہی تھی۔ جب زویا نے اس سے پوچھ ہی لیا۔

''سارہ کیا بات ہے......؟ میں کئی دن سے محسوس کر رہی ہوں...... تم بہت چپ چپ رہنے لگی ہو؟''

''کچھ نہیں آپی...... بس ایگزامز ہونے والے ہیں...... پھر گھر کے حالات دیکھ کر ٹینشن سے ہنسنے بولنے کو دل ہی نہیں کرتا۔''

سارہ کی بات پہ زویا نے پیار سے اس کے کندھے پر چپت لگائی۔

''پگلی! میرے ہوتے ہوئے تمہیں پریشان ہونے کی ہرگز ضرورت نہیں۔'' سارہ...... اس کی تسلی پر صرف اثبات میں سر ہلا کر رہ گئی تھی۔

''چلو شاباش...... باہر آؤ...... مل کر ناشتا کرتے ہیں۔''

زویا اسے صحن میں لے آئی...... شاکر حسین صحن میں رکھی چیئر پر بیٹھے تھے...... ان کے سامنے ایک چھوٹی سی ٹیبل رکھی تھی جس پر چائے کا ایک کپ اور چنگیر میں رکھی روٹی سے وہ ناشتا کر رہے تھے...... سیما بیگم کچن میں روٹیاں بنا رہی تھیں...... زارا بھی ان کے پاس موڑھے پر بیٹھی تھی ......اور چائے میں روٹی ڈبو کر اپنی تینوں بچیوں کے منہ میں باری باری نوالے ڈال رہی تھی۔

اب ایک، ایک روٹی زویا اور سارہ کی ہے......'' سیما بیگم نے توے سے روٹی اتار کر الگ چنگیری میں رکھی۔

''نانی...... بھوک لگی ہے، ہمیں اور روٹی دو ناں......'' زارا کی سب سے چھوٹی تین سالہ بیٹی نے نانی سے کہا۔

''غضب خدا کا...... تم تینوں ایک، ایک روٹی کھا چکی ہو ابھی بھوک نہیں مٹی کیا......؟ یاجوج ماجوج کی اولاد کہیں کی...... اپنے باپ پر گئی ہیں تیری بیٹیاں......'' سیما بیگم نے غصے میں اپنے پاس بیٹھی زارا کو گھورا۔

''اماں یہی تو عمر ہے ان بیچاریوں کے کھانے پینے کی...... اگر تھوڑی سی اور روٹی مانگ لی بچی نے تو کون سا قیامت آ گئی ہے۔'' زارا شرمندہ ہوئی۔

''تیری آمد ہمارے لیے قیامت بن کر ہی آتی ہے...... تجھ پر جو دو مہینے ہم خرچا کرتے ہیں وہ قرض کی صورت میں ایک سال میں اترتا ہے ہمارے سر سے...... تو ان کے باپ سے کیوں نہیں کہتی کہ اپنے بچوں کی ذمے داری خود اٹھائے ہم نے انہیں پالنے کا ٹھیکا نہیں لے رکھا...... یہاں تیرے باپ کی فیکٹریاں نہیں چل رہیں...... اور بھائی تیرا یہ گھر چھوڑ کر کہیں دفع ہو گیا ہے...... ہم نہ جانے کس طرح گزارہ کر رہے ہیں...... کبھی تو ہمارے حال پر رحم کر لیا کر۔ خالد جب کہتا ہے، تو بچے لے کر دوڑی چلی آتی ہے...... سمجھاتی کیوں نہیں اسے؟'' سیما بیگم کا پارہ ہائی ہو چکا تھا لہٰذا وہ بیٹی کو نان اسٹاپ کھری کھری سنا رہی تھیں۔

 

زارا یہ باتیں سن کر رونے لگی۔ اور اپنی تینوں بچیوں کو تھپڑ مارتی ہوئی کمرے میں لے گئی۔ زویا اور سارہ کی آنکھیں بھر آئیں...... اس گھر میں ہمیشہ لڑائی غربت کی وجہ سے ہی ہوا کرتی تھی۔

''خدا کے لیے بس کر دو سیما بیگم...... اس میں بھلا میری زارا کا کیا قصور......؟ وہ ہمارے پاس نہیں آئے گی تو اور کہاں جائے گی؟ یہ گھر اس کا میکا ہے ہم نہ رہے تو کس کے پاس آئے گی وہ یہاں؟'' شاکر حسین کو از حد افسوس ہوا۔

''ہاں میں ہی بری ہوں...... سارے قصور میرے ہی ہیں جو ایک معمولی کلرک کے ساتھ ساری زندگی نبھا کرتی رہی اور اپنی جان پر عذاب جھیلتی رہی۔ اتنی ہی پروا ہے ان بیٹیوں کی...... تو ان کے لیے کوئی ڈاکا ڈال لیا ہوتا کہیں فراڈ کر لیا ہوتا...... دنیا دفتروں میں اتنی ہیر پھیر کرتی ہے، رشوت لیتی ہے مگر آپ پر تو ساری زندگی ایمانداری کا بھوت سوار رہا۔ نہ خود ڈھنگ سے جی سکے نہ ہمیں ڈھنگ سے جینے دیا۔'' سیما بیگم غصے سے اٹھیں، ہاتھ میں پکڑا چمٹا چنگیری میں پٹخ کر کچن سے باہر نکل گئیں۔

''سیما بیگم تم تو خواہشات کی غلام عورت ہو، جس نے زندگی کی کالی راتوں میں کبھی سویرا نہیں ہونے دیا...... خواہشات کے بھنور میں پھنسی ہوئی وہ عورت ہو تم، جسے اپنا مقصدِ حیات ہی بھول گیا۔ کیونکہ تم نے ہمیشہ اپنی زندگی کو ضرورت کے بجائے خواہشات کی نذر کیا...... اری پاگل عورت، ضرورت فقیروں کی بھی پوری ہوتی ہے اور خواہشات بادشاہوں کی بھی باقی رہ جاتی ہیں...... نہ تم نے خود قناعت پسندی کی عادت اپنائی اور نہ تم نے اپنے بیٹے کو اس کا درس دیا...... تم کیا جانو عزت کمانا، دولت کمانے سے زیادہ مشکل ہوتا ہے...... بے شک میں نے حرام کی کمائی سے دولت کے انبار نہیں لگائے مگر میرا دل مطمئن ہے، میرے دل میں سکون ہے کہ میں نے جو کمایا اپنی محنت سے حق حلال کمایا...... کسی کو دھوکا نہیں دیا...... کسی سے فراڈ نہیں کیا...... جُوا نہیں کھیلا...... جن چیزوں کو میرے اللہ نے حرام قرار دیا...... میں نے ان چیزوں سے پرہیز کیا۔''

''بس کریں شاکر صاحب ساری زندگی یہ کتابی باتیں کر کر کے آپ وقت گزارتے رہے ہیں...... اب ہم سے یہ عذاب نہیں سہا جاتا، نہ خیالی اور کتابی باتوں سے گزارہ ہو جاتا ہے۔'' وہ سنک پر سے ہاتھ دھو کر صحن میں بچھی چارپائی پہ آ بیٹھیں۔

''تمہاری ہر وقت کی ناشکری کی عادت، ہر وقت لعنت ملامت کرنے پر...... ہمارے گھر میں رزق سے اللہ نے اسی لیے برکت اٹھالی ہے۔ اللہ صبر کرنے والوں کو اور شکر کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔ تم اسی وجہ سے ہر وقت بے سکون رہتی ہو۔'' شاکر صاحب کرسی سے اٹھ کھڑے ہوئے۔

''مجھے بے سکون ہی رہنے دیں...... شکر ہے آپ تو سکون میں ہیں...... دو وقت کی روکھی سوکھی روٹی کھائی اور باہر نکل گئے۔ ایک میں جو ہوں یہاں سڑنے اور کڑھنے کے لیے۔'' سیما بیگم نے منہ پُھلایا اور چارپائی پر لیٹ گئیں۔

شاکر حسین خاصے دل گرفتہ ہو کر گھر سے باہر نکل گئے تھے۔

''اماں خدا کے لیے آئندہ ایسی باتیں مت کرنا...... اگر زارا بجو اپنے بچوں کے ساتھ ہماری طرف آ گئی ہیں تو اللہ ان کے نصیب کا رزق بھی دے گا ہمیں...... آپ میرے حصے کی روٹی بچیوں کو دے دیں...... مجھے ناشتا نہیں کرنا...... مگر آئندہ ان بیچاریوں کو یوں طعنے تشنے مت دیجیے گا۔'' سارہ نے از حد دکھ سے کہا اور چادر اوڑھ کر کالج کے لیے بھوکی ہی نکل گئی۔

زویا کا دل بھی خون کے آنسو رونے لگا۔ وہ چپکے سے کمرے میں آ گئی تھی اور اپنی دراز سے خضر کے دیے

دو ہزار روپے نکال لائی۔

''اماں یہ دو ہزار رکھ لیں۔ اس کا تھوڑا بہت جو بھی راشن آئے وہ لے آئیں...... میں نے اسکول کے سالانہ فنکشن پہ ایک سوٹ بنوانے کے لیے یہ جمع کر رکھے تھے مگر اب آپ اسے رکھ لیں۔''

زویا نے پیسے سیما بیگم کو دیتے ہوئے دل میں یہ اعتراف ضرور کیا کہ زندگی استاد سے زیادہ سخت ہوتی ہے استاد سبق دے کر امتحان لیتا ہے مگر زندگی امتحان لے کر سبق دیتی ہے۔

کمرے میں بیٹھی زارا...... اب اپنی تینوں بچیوں کو خود سے لپٹائے رو رہی تھی۔

☆☆☆

رات کے دس بجے کا وقت تھا...... وہ ایک درمیانے درجے کا کوئی رہائشی علاقہ تھا۔ دو نوجوان لڑکے پچھلے ایک گھنٹے سے اس علاقے کے بینک کے سامنے بنے پلازے کی سیڑھیوں پر بیٹھے خوش گپیوں میں مصروف تھے۔ ان کے قریب ہی ان کی موٹر سائیکل بھی کھڑی تھی۔ اسی اثناء میں ایک شخص موٹر سائیکل پر سوار بینک کے سامنے رکا اور بینک سے ملحق اے ٹی ایم کے کیبن کی طرف گیا۔

سامنے بیٹھے دونوں لڑکوں نے ایک دوسرے کو دیکھ کر آنکھوں ہی آنکھوں میں اشارہ کیا۔ اس کے بعد ایک لڑکے نے اٹھ کر اپنی موٹر سائیکل اسٹارٹ کی...... اتنے میں دوسرا لڑکا بھی ہاتھ میں پکڑا موبائل اپنی جیب میں ڈال کر اس لڑکے کے پیچھے موٹر سائیکل پر بیٹھ گیا...... اس دوران اے ٹی ایم کے کیبن کا دروازہ کھلا تھا اور وہ شخص عجلت میں موٹر سائیکل اسٹارٹ کر کے ان کے قریب سے گزرا......

یہ دونوں لڑکے جو پہلے سے تیار کھڑے تھے، اس شخص کے پیچھے تیزی سے موٹر سائیکل بھگانے لگے۔

''اوئے سالے تیز چلا کہیں شکار ہاتھ سے نہ نکل جائے......'' پچھلی سیٹ پر بیٹھے لڑکے نے موٹر سائیکل چلانے والے لڑکے کو تنبیہہ کی تو چلانے والے نے اسپیڈ بڑھا دی۔

آگے جا کے وہ شخص یوٹرن لینے والا تھا کہ اس کے تعاقب میں یہ دونوں لڑکے موٹر سائیکل پر سوار اس کے سر پر پہنچ چکے تھے۔ آس پاس کوئی نہیں تھا جبھی پیچھے بیٹھا لڑکا برق رفتاری سے موٹر سائیکل سے اترا اور اس شخص پر پستول تان کر دہاڑا......

''جیب میں جتنا کیش ہے جلدی نکال ورنہ اس پستول میں جتنی گولیاں ہیں تیرے بھیجے میں اتار دوں گا۔''

وہ شخص حیران پریشان، مارے خوف کے کانپنے لگا۔

''جلدی نکال جلدی......'' پستول تانے شخص نے اسے گریبان سے پکڑ لیا۔ مقابل شخص کپکپاتے ہاتھوں سے جیب میں سے کیش نکالنے لگا۔

''جلدی سے نکال الو کے......'' پستول تانے شخص نے اس کے ہاتھ سے پیسے جھپٹ کر اپنی جیب میں ڈالے۔ ''اب جیب سے فون بھی نکال جلدی کر۔'' اس ڈرے ہوئے شخص نے موبائل بھی نکال لیا۔

''اب اتر اس موٹر سائیکل سے۔'' پستول تانے شخص نے ایک اور مطالبہ کیا۔

''کک کیوں بھائی...... یہ تو...... مم...... مت چھینو۔''

''ابے اترتا ہے یا اتاروں تیرے بھیجے میں گولیاں......'' پستول تانے شخص نے اسے گریبان سے پکڑ کر موٹر سائیکل سے نیچے اتارا اور خود موٹر سائیکل پر بیٹھ کر وہ دونوں نوجوان آگے پیچھے موٹر سائیکلیں بھگاتے ہوئے اس شخص کی نظروں سے اوجھل ہو گئے تھے۔



(جاری ہے)

# ہم روحِ سفر ہیں

شہناز وسیم





اس نے ایک بار پھر لاؤنج پر نظر دوڑائی، وسیع و عریض خوب صورت و خوش رنگ کارپٹ پر گاؤ تکیے اور کشن بکھرے پڑے تھے۔ بچوں کے فیڈر سے رِسنے والے بچے کھچے دودھ نے قالین پر گول گول اور گیلے دھبے ڈال دیے تھے۔ منجھلے خالو صوفے پر گول مٹول ہو کر ٹانگیں سیکڑے پڑے تھے اور کچھ نہ کچھ بڑبڑا رہے تھے۔

"پچیس سال ہوگئے میری شادی کو، میں جب

بھی یہاں آتا، آپا جان نئے دولھاؤں کی طرح میرا سواگت کرتی تھیں۔ میں لاکھ کہتا آپ اتنا تکلف نہ کیا کریں مگر وہ کہاں ماننے والی تھیں، ہمیشہ صاف ستھرا بستر اور تکیہ فراہم کرتیں، ایک ان کے نہ ہونے سے کتنا فرق پڑا ہے نہ بستر ہے نہ تکیہ، صوفے پر پڑا ہوا ہوں۔''

''میں جب بھی رہنے آتی مجھ سمیت سب بچوں اور میاں کے کپڑے بناتیں، میں منع بھی کرتی مگر مان کر نہ دیتیں، مگر پچھلی مرتبہ نہ جانے کیا ہوا کپڑے بنانا ہی بھول گئیں۔ خیر اس عمر میں یادداشت ویسے بھی کمزور ہوجاتی ہے۔'' بڑی پھپھو کی آواز سناٹے میں لہرائی۔

''ارے اس کے ہاتھ کی کڑھی کا تو جواب ہی نہیں تھا، پورے بارہ مسالوں کا تڑکا لگاتی تھی، فون کر کے مجھے دعوت دیتی تھی کہ آج کڑھی بنا رہی ہوں کھانا ہمارے ساتھ ہی کھائیے گا...... ہائے ہائے...... آہ اب ایسی کڑھی کہاں کھانے کو ملے گی۔'' چھوٹے ماموں نے آہ بھری۔

''ارے بھئی یہ اس وقت کا کھانا کس کے گھر سے آیا تھا، اتنا بدمزہ تھا، چکنائی سے بھرپور چھیچھڑے زدہ بوٹیاں! اب تک حلق چکنا ہو رہا ہے، متلی کی سی کیفیت الگ ہو رہی ہے اس چہار دیواری کے اندر آج پہلی مرتبہ اتنا بدمزہ کھانا کھانے کو ملا۔'' پھوپا جی کسی کونے سے پکارے اور پھر ایک کونے کی طرف منہ کر کے فرش پر تھوک دیا۔

''مرحومہ بہت سے وعدے ادھورے چھوڑ کر چلی گئیں۔ میں نے کتنے مان سے کہا تھا کہ نوید کی شادی پر سوتے کے کنگن لوں گی، انہوں نے وعدہ بھی کیا تھا مگر جب بھی وعدہ یاد دلایا تو یہی کہا کہ ابھی ہاتھ تنگ ہے حالانکہ صرف میں نے کیا، خاندان بھر بلکہ سارے زمانے نے دیکھا کہ نوید کی شادی پر بھائی جی نے خزانوں کے منہ کھول دیے تھے۔ ارے جب آدمی کا دل ہی تنگ ہوجائے تو ہاتھ تو تنگ ہوگا ہی ناں...... وہ وعدہ ہی کیا جو وفا ہوجائے۔'' زرینہ آنٹی نے سسکیاں بھریں۔

''ارے چھوڑو زرینہ! کیا ذکر لے کر بیٹھ گئیں مرنے کے بعد ویسے بھی آدمی کی اچھائیاں یاد کرنی چاہئیں۔ اب مجھے ہی دیکھو میں یہ بات بالکل بھلا دوں گا، ایک مرتبہ میں نے کچھ قرض مانگا تھا مگر انہوں نے منع کر دیا، مجھے بہت صدمہ بھی ہوا تھا۔ خیر اب میں ہر بات بھلا دینا چاہتا ہوں کیونکہ وہ بہت اچھے گھر اور اچھی جگہ پہنچ گئیں، اللہ ان کے درجات بلند کرے۔'' بڑے خالو اپنی جھونک میں بولے جا رہے تھے۔

''ہائے اللہ! بھابی کے بعد اب ان کے گھر کی دیکھ ریکھ کون کرے گا...... دیورانی، جیٹھانی ہونے کے باوجود میرا ان کا بڑا بہنا پا تھا، ہمیشہ کہتیں''ارے کیوں کرائے کے گھر میں پڑی ہو ہمارا دل اور گھر دونوں بڑے ہیں، دروازے کھلے ہیں تمہارے لیے اس گھر کے بھی اور دل کے بھی......'' ہائے میری بہنو جیسی جیٹھانی! کہاں سے لاؤں گی اب انہیں......'' چھوٹی چچی بلک بلک کر رونے لگیں۔

''ارے کیوں رنج کرتی ہو، وہ نہیں ہیں تو کیا ہوا ان کی نشانیاں تو ہیں، ان کے بچے، ان کا گھر، ان کی چیزیں...... اب تم ہی کو یہ سب دیکھنا ہے ان سے محبت کا حق تو اسی طرح ادا ہوسکتا ہے ناں کہ ان کی تمام ذمے داریاں تم سنبھال لو اور یہ سب کرنے کے لیے تمہیں یہاں تو رہنا ہی پڑے گا۔'' چھوٹے چچا نے غمگین اور بلغمی آواز میں کہا۔

کونے میں غم سے نڈھال ایک صوفے پر پڑے نوید نے تڑپ کر ایک طنز بھری نگاہ سب رشتے داروں پر ڈالی، وہ موازنہ نہیں کر پا رہا تھا کہ کون زیادہ غم سے نڈھال ہے۔ اسے ڈر تھا کہ غم کی شدت سے ان میں سے کوئی ایک آدھ اپنی جان سے ہاتھ ہی نہ دھو بیٹھے۔ وہ پرسوں رات کی فلائٹ سے اپنی ماں کی بیماری کی اطلاع سن کر اپنی بیوی عمیمہ اور دو بچوں کے ساتھ شارجہ سے یہاں پہنچا تھا۔ اس کے آتے ہی ان کی طبیعت خاصی سنبھل گئی تھی مگر رات کو اچانک ان کی حالت دوبارہ بگڑ گئی اور ڈاکٹر انہیں نہ بچا سکے۔ غم کی ایک طویل رات تھی جو ختم ہونے میں ہی نہیں آرہی تھی،

نوید کو ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ یہ رات اس کی پوری زندگی پر محیط ہوگئی ہے۔

''آہ امی! کہاں سے لاؤں آپ کو...... اتنی بڑی دنیا میں ایک بھی چہرہ آپ جیسا نہیں...... آپ نے یہ کیوں سمجھا کہ اب مجھے آپ کی ضرورت نہیں رہی۔ آپ تو ہر کام میں دوسروں سے مشورہ کرتی تھیں پھر اس دنیا سے جانے کا فیصلہ بغیر کسی کو بتائے....؟ بغیر صلاح مشورہ کے.....؟ میں بہت اکیلا رہ گیا ہوں امی......'' نوید بہت جذباتی ہو کر سوچ رہا تھا اس نے بے آواز روتے ہوئے پھر ایک نگاہ رشتے داروں پر ڈالی۔ کریمن بوا سوجی آنکھوں اور غمگین چہرے کے ساتھ بالکل خاموش سی فلاسک سے گرم گرم چائے نکال کر سب کو تقسیم کر رہی تھیں۔ انہوں نے اس کے گھر نمک کا کھایا تھا' وہ اپنی ذمے داریاں نبھانے کھڑی ہوگئی تھیں۔

ثروت جو بہت دیر سے سیڑھیوں پر بیٹھی یہ منظر دیکھ اور سن رہی تھی نے سیڑھیوں کی ریلنگ پر اپنی پیشانی ٹیک دی۔ آنسو ابل ابل کر اس کا چہرہ تر کر رہے تھے۔ وہ سوا مہینہ نہا کر امی کے بلانے پر میکے رہنے آئی تھی۔ امی نے اس کے بچے کے لیے بہت پیارے پیارے کپڑے اور اونی سیٹ تیار کیے تھے۔ وہ ایک ہفتے سے امی کے ہاں تھی، امی کس قدر خوش تھیں اس کے آنے پر! اپنے ماں، باپ کو وہ ایک آئیڈیل کپل مانتی تھی۔ اس نے کبھی نہیں دیکھا کہ اس کے پاپا نے کبھی کوئی عامیانہ سا اظہارِ محبت کیا ہو یا امی نے روایتی انداز میں عورتوں والے گلے شکوے اپنے شوہر سے کیے ہوں۔ وہ دونوں ایک دوسرے سے کتنے خوش اور مطمئن نظر آتے تھے۔ وہ پاپا، نوید اور اس کے شوہر کے لیے باریک ململ کے کرتوں پر نفیس کڑھائی کرتیں، سردی آنے سے پہلے نوید اور پاپا کے لیے سوئیٹر اور مفلر تیار کرتیں، گاجر اور گھیکوار کا حلوا اور گوند تیار کر کے پاپا کو اپنی نگرانی میں کھلاتیں۔ پاپا، امی کا زبان سے نہیں نگاہوں سے شکریہ ادا کرتے اور امی کا چہرہ اندرونی

## غزل

حسرت بھری نگاہوں کو آرام تک نہیں
وہ یوں بدل گئے کہ اب سلام تک نہیں
جس کی طلب میں زندگی اپنی گزار دی
اس بے وفا کے لب پہ میرا نام تک نہیں
جو کہہ گئے تھے شام کو بیٹھیں گے آج پھر
کچھ سال ہوگئے کوئی پیغام تک نہیں
دفن ہوں تیرے ہجر کی اِک ایسی قبر میں
کتبے پہ جس کے آج کوئی نام تک نہیں
بے اختیار اٹھتے ہیں میرے قدم اُدھر
حالانکہ اس گلی میں مجھے کام تک نہیں

مرسلہ: نگینہ ضیا بنگش، کراچی

## غزل

کسی سے کوئی شکایت نہ کچھ گلہ رکھیے
دراز صرف محبت کا سلسلہ رکھیے
خیال و خواب میں ہی اس سے رابطہ رکھیے
خرد سے کچھ تو جنوں کا معاملہ رکھیے
دلوں کی بات دلوں تک رہے تو بہتر ہے
زبان کھول کے کیوں اپنا مدعا رکھیے
تمہاری راہ پہ آجائے گا کبھی نہ کبھی
ابھی تو باتوں میں کچھ دن اسے لگا رکھیے
جدائی اس کی دل و جاں پہ لاکھ بار سہی
وہ مل ہی جائے گا اِک روز، حوصلہ رکھیے
عطائے دوست ہے جانے نہ دیجیے اس کو
متاعِ غم کو کسی طور سے بچا رکھیے
جو بات ہے، وہ دلوں تک پہنچ ہی جائے گی
چھپا کے شعر میں کچھ حرف آشنا رکھیے
خود اپنے ضبط کا دامن نہ چھوٹ جائے کہیں
قریب جا کے بھی کچھ، اس سے فاصلہ رکھیے

شاعرہ: فریدہ لاکھانی فرح، سڈنی

خوشی اور اطمینان سے پُرسکون نظر آنے لگتا۔

"اُف! میرے خدا! پاپا کہاں ہیں؟ سوری امی! ابھی تو آپ کو گئے چند گھنٹے بھی نہیں گزرے اور ہم پاپا کا خیال نہ رکھ پائے......نوید......" وہ چلائی۔

"نوید! پاپا کہاں ہیں؟ انہیں تو دیکھو......" وہ ریلنگ پکڑ کر کھڑی ہوگئی اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگی۔

"نوید اِدھر آؤ...... یہاں میرے پاس!" وہ پکاری۔

نوید ایک جھٹکے سے اٹھا اور دوڑتے ہوئے سیڑھیاں پھلانگ کر اوپر آیا۔ ثروت نے نوید کے سینے میں منہ چھپالیا اور ہچکیوں سے رونے لگی۔ نوید نے اسے رونے دیا۔ منع کرنے کا کوئی فائدہ بھی تو نہیں تھا اور پھر خود بھی تو وہ دل کھول کر رونا چاہتا تھا۔ وہ اس کے بالوں پر پیار سے بوسے دے رہا تھا، اس کی آنسوؤں سے بھری گیلی آنکھوں کو چوم رہا تھا۔ ثروت اس کی ایک ہی تو بہن تھی، دونوں میں بے حد پیار اور دوستی تھی۔

"نوید! ہم اپنا بہت کچھ کھو چکے، امی کو اب کہاں سے لائیں گے۔ گھر کا حال تو تم نے دیکھ لیا...... امی کے جانے کے بعد کس طرح بکھرا پڑا ہے۔" وہ سرگوشیوں میں نوید کو بتا رہی تھی تب ہی اوپر والے بیڈ روم کا دروازہ کھلا اور عمیمہ باہر آئی، اس نے ایک رنجیدہ سی نظر دونوں پر ڈالی، ہاتھ میں پکڑی بچے کی فیڈر ریک پر رکھی اور دھیمے قدموں سے چلتی ہوئی ان دونوں کے پاس آگئی۔ ثروت اس کی نند ضرور تھی مگر اس سے بہت دوستی تھی، شوہر اور اپنی نند کا درد وہ اپنے دل میں محسوس کر رہی تھی۔ اسے بھی اپنی ساس سے بے حد محبت تھی ان کے درمیان کبھی ساس، بہو والا جلاپا نہیں رہا۔ جس طرح وہ اس سے محبت کرتی تھیں وہ بھی اپنی ساس کا بہت خیال رکھتی تھی۔ عمیمہ کو دیکھ کر ثروت کے آنسو ایک بار پھر چہرے کو تر کرنے لگے۔

"عمی...... تم نے دیکھا، ہم سب کے ساتھ یہ کیا سانحہ ہوگیا۔" عمیمہ نے ثروت کے کندھے پر محبت سے ہاتھ کا دباؤ ڈالا اور اس کو اپنے قریب کرلیا۔ اس کی آنسوؤں سے بھری آنکھیں چوم لیں۔

"میں آپ دونوں سے ہرگز یہ نہیں کہوں گی کہ صبر سے کام لیں، مگر یہ ضرور کہوں گی کہ اس گھر میں ایک ہستی اور بھی ایسی ہے، جس کا غم ہم سب سے سوا اور جدا ہے انہیں بھی کسی کندھے اور سینے کی خواہش ہوگی...... ہاں ہم سب کے پاپا! چلیے نوید، پاپا کے پاس چلتے ہیں۔"

نوید نے ایک نظر نیچے لاؤنج پر ڈالی، وہاں لائٹ آف ہوچکی تھی اور زیادہ تر لوگ سوچکے تھے۔ واقعی ثروت ٹھیک کہہ رہی تھی اس کی ماں کا سجا ہوا اور سمٹا ہوا گھر بے طرح بکھرا پڑا تھا اس کے سینے میں ایک ہوک سی اٹھی۔

"ایک گھر پر ہی کیا موقوف ہم لوگ بھی تو بری طرح بکھر گئے ہیں۔ نہ جانے کتنا عرصہ لگ جائے گا خود کو سمیٹنے اور سنبھالنے میں، چلو ثروت پاپا کے پاس چلیں۔" نوید نے ثروت کو پکڑ کر اٹھایا تبھی سب کو احساس ہوا کہ پیچھے کوئی ہے، انہوں نے مڑ کر دیکھا، پاپا کے بیڈ روم کا دروازہ کھلا تھا اور وہ نہ جانے کب ان کے پیچھے آکر کھڑے ہوگئے تھے۔ نوید نے ایک نظر ان کے چہرے پر ڈالی۔ ان کی آنکھوں میں بچھڑنے والے ساتھی کے دکھ کے ساتھ، ساتھ بچوں کے لیے محبت بھی تھی۔

"سوری میرے بچو......! تمہیں کہیں جانے کی ضرورت نہیں! مجھے تو خود اس وقت اپنے بچوں کے پاس آجانا چاہیے تھا، بیٹا تم کہاں تھے اتنی دیر...... ثروت، عمیمہ! ہم سب کا ہی غم بڑا ہے، بہت بڑا، اس کائنات سے بھی بڑا......" پاپا نے کرب سے ڈوبی ہوئی آواز میں سب کو مخاطب کیا۔

"بچو! میں آپ سے شرمندہ ہوں، آؤ میرے پاس، اچھا میرے کمرے میں چلو...... آؤ میرے ساتھ۔" احتشام صاحب نے تینوں کو اپنے بازوؤں میں لے لیا اور دھیرے دھیرے اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئے۔

پاپا کا بیڈروم گھر کے ہر کمرے سے مختلف تھا۔ بے حد کشادہ ہوادار اور روشن...... ایک دیوار کے ساتھ کتابوں کے شیلف رکھے تھے اور رائٹنگ ٹیبل تھی' ایک کونے میں رنگ، برش، ایزل اور فریم رکھے تھے۔ تیسری جانب ایک بڑی سی کھڑکی تھی۔ نیچے لان میں لگی ہوئی ایک پھولوں سے لدی بیل دیوار کے سہارے اس کھڑکی تک آ گئی تھی۔ اس بیل کے گچھے اس کھڑکی کے راستے کبھی کبھی اندر بھی جھانکا کرتے اور دیوار گیر بڑے سے آئینے میں اپنا منہ دیکھتے تھے۔ کھڑکی کے پاس ہی رکھی ہوئی ایک ٹیبل پر الیکٹرک کیتل، کافی کے مگ، کافی میٹ اور چمچ رکھے ہوئے تھے، اس سے ذرا فاصلے پر ہینگر پر پاپا کا کیمرا، ڈریسنگ گاؤن اور کپڑے ٹنگے تھے۔ کمرے میں کوئی بیڈ نہیں تھا، صرف کارپٹ اور کشن رکھے تھے پاپا ہمیشہ زمین پر سوتے تھے ان کے کمرے میں ثروت اور نوید بہت کم آتے تھے۔ کیونکہ وہ لکھنے پڑھنے سے فارغ ہو کر پینٹنگ کرتے تھے۔ پاپا محکمۂ تعلیم کے ایک اعلیٰ افسر ہونے کے ساتھ ملک کے ایک نامور مصور بھی تھے۔ ان کی بنائی ہوئی پینٹنگز کی ایگزی بیشن کئی ممالک میں ہو چکی تھی۔ ان کی بنائی ایک، ایک تصویر لاکھوں میں فروخت ہوتی تھی۔ امی ہمیشہ بچوں کو پاپا کے کمرے میں جانے سے منع کرتی تھیں، وہ کہتیں تخلیقی کام کے لیے ذہنی یکسوئی کی ضرورت ہوتی ہے اور آج پاپا خود ان سب کو اپنے کمرے میں لائے تھے۔

''بیٹھو بیٹا! بیٹھ جاؤ......'' انہوں نے بہت پیار سے بچوں کو مخاطب کیا تھا۔

''آج ہماری فیملی کتنی نامکمل لگ رہی ہے ایک تمہاری امی کے نہ ہونے سے۔'' کچھ دیر کی خاموشی کے بعد وہ بولے۔

''ثرو، ثروت! میری جان اِدھر آؤ میرے پاس۔'' انہوں نے ثروت کا ہاتھ پکڑ کر فلور کشن پر بٹھا دیا۔

''بچو! نیچے سارے مہمان غالباً سو گئے ہیں لیکن ہم سب آج کی رات جاگیں گے کیونکہ ہم لوگوں کا غم ان سب سے جدا ہے، ہے ناں......! نوید بیٹا تم وہاں کیوں کھڑے ہو، یہاں آؤ ناں میرے پاس، میرے قریب...... ممی کو بھی بٹھاؤ یہاں میرے پاس......'' انہوں نے فلور کشن کی طرف اشارہ کیا۔

''آج کی رات جو غم و اندوہ کی رات ہے اس میں کچھ بھی یاد نہیں کریں گے سوائے تمہاری امی... کی باتوں کے۔'' پاپا کی آواز غم سے بوجھل تھی۔

''آج کی رات میں صرف اور صرف شمیم کو یاد کرنا چاہتا ہوں۔ یاد تو خیر وہ ہم کو ہمیشہ رہیں گی کیونکہ وہ ایسی ہی سحر انگیز شخصیت کی مالک تھیں جن کو بھولنا ممکن ہی نہیں مگر آج کی رات اس لحاظ سے فیصلہ کن ہونی چاہیے کہ ہماری آنے والی ''کل'' کو کیسا ہونا چاہیے۔ میں جانتا ہوں بچوں کہ اپنے پاپا کا یہ انداز اور یہ روپ تم تینوں کو بہت عجیب اور عامیانہ لگ رہا ہوگا...... ممی بیٹا یہ نہ سوچنا کہ پاپا بہکی بہکی باتیں کر رہے ہیں، دراصل میں آج تم سب کو یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ تمہاری امی میری زندگی کا کتنا خوب صورت رنگ تھیں...... کتنا حسین احساس تھیں...... میں بہت کوشش بھی کروں گا تب بھی مجھے وہ الفاظ نہیں مل سکیں گے جن سے میں تمہاری ماں کی صحیح تصویر کھینچ سکوں جبکہ میں ایک مصور ہوں' رنگوں اور برش سے کھیلتا ہوں، تصویریں بناتا ہوں مگر الفاظ میں؟ کاش! میں الفاظ کے سلسلے میں اتنا تہی دست نہ ہوتا۔ میں شاید دنیا کا ایک عجیب و غریب باپ ہوں حالانکہ ایسے معاملات میں انسان صرف اپنے قریبی دوستوں کے سامنے ہی کھلتا ہے مگر آج میرا جی چاہتا ہے کہ میں......'' پاپا کچھ دیر توقف کے بعد پھر گویا ہوئے۔

''بیٹا! آج تم کو یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ میری زندگی کا سب سے خوب صورت، دلآویز اور انمٹ رنگ تمہاری ماں کا ہے اور تم جانتے ہو یہ رنگ میری زندگی میں کیسے شامل ہوا؟'' وہ گویا کسی کہانی کا آغاز کر رہے تھے۔

''میں انگلستان سے جب اعلیٰ تعلیم حاصل کر کے لوٹا تو ایک بے فکر نوجوان تھا، آزاد فضاؤں، خوب صورت مناظر، بہتے جھرنوں گنگناتی ندیوں اور سرسبز وادیوں کے درمیان اپنے کیمرے کے ساتھ رہنا چاہتا تھا مگر تمہاری دادی اماں نے بھی ہر ماں کی طرح اپنی آنکھوں میں میری شادی کے خواب سجا رکھے تھے۔ وہ میرے سر پر سہرا اور گھر میں بہو دیکھنا چاہتی تھیں...... پوتا کھلانے کی آرزو تھی انہیں! صبح شام بس ایک ہی وظیفہ تھا ان کی زبان پر......

''بیٹا! اگر تمہیں کوئی لڑکی پسند ہے تو بتا دو، ورنہ جو لڑکی مجھے پسند آئے گی لے آؤں گی اپنی بہو بنا کر......''

میں اس زمانے میں اتنی جلدی شادی کرنے کے حق اور موڈ میں نہیں تھا، میں آزاد رہنا چاہتا تھا اپنے کیمرے کے ساتھ، رنگوں اور برش کے ساتھ...... کتابوں کے ساتھ...... مگر تمہاری دادی ماں کہتیں......

''میرے چاند! لڑکوں کی شادی اگر جلدی اور وقت سے ہو جائے تو اس سے بہت فائدے ہوتے ہیں۔ ایک تو لڑکے کسی برائی میں نہیں پڑتے، بچے جلدی جوان ہو کر باپ کی طاقت بنتے ہیں اور شادی انہیں ذمے دار بھی بناتی ہے۔'' یہ کہتے کہتے میری ماں کی آنکھوں میں پھلجھڑیاں سی چھوٹنے لگتیں...... میں سوچنے لگتا میری پیدائش کے ساتھ ہی شاید میری ماں نے اس خواہش کو پروان چڑھایا ہے اور انتظار کیا ہے اب چونکہ میں تعلیم سے فارغ ہو کر برسرِ روزگار ہوں، کیوں نہ میں اپنی ماں کی یہ خوشی اس کی زندگی میں ہی پوری کر دوں...... سو میں نے اپنی ماں سے کہہ دیا۔

''ٹھیک ہے اماں......! آپ کی بہو آپ کی پسند سے ہی آئے گی مجھے کوئی لڑکی پسند نہیں، آپ جس لڑکی کو بھی پسند کریں گی بس مجھے وہی پسند آ جائے گی، وہی یقیناً بہت اچھی ہوگی۔'' پھر ایک محفلِ میلاد النبی ﷺ میں سفید کلف لگا، چُنا ہوا دوپٹا اوڑھے سر اور آنکھوں کو جھکا کر نعتِ رسول ﷺ پڑھتی ہوئی شمیم ان کے دل میں اترتی چلی گئی۔ ایک لمحے میں انہوں نے میری تقدیر کا فیصلہ کر لیا اور مجھ سے کہا کہ میں تمہیں اس کی تصویر لا کر دکھا دوں گی جسے میں اپنے بیٹے کی دلہن بنانا چاہتی ہوں۔ اس پر میں بولا۔

''ارے نہیں اماں...... آپ تصویر وغیرہ کے چکر میں نہ پڑیں۔ بس میں نے چھوڑ دیا ہے آپ پر سب کچھ۔'' اس طرح شمیم میری زندگی کا سب سے خوب صورت اور حسین رنگ بن کر میرے شب و روز کی ہم سفر بن گئی۔ بیٹی عمیمہ اور ثروت تمہیں یقین نہیں آئے گا کہ میں نے شادی سے پہلے شمیم کی ایک جھلک تک نہیں دیکھی تھی۔ حتیٰ کہ جب اماں اسے رخصت کرا کر گھر لائیں تو انہوں نے مجھے آواز دی۔ ''احتشام بیٹے ادھر آؤ، دیکھو یہ ہے میری اگلی نسل کی امین تمہاری دلہن شمیم! دیکھو اور بتاؤ کیسی ہے میری نگاہِ انتخاب......''

اور وہ وقت تھا کہ جب میں اپنی شریکِ سفر کو پہلی بار دیکھا۔'' پاپا نہ جانے کون سی خوابناک کہانی سنا رہے تھے۔ وہ تینوں خاموشی سے متوجہ تھے۔

''ماں کے کہنے پر میں پُرشوق ہو کر آگے بڑھا، وہ ایک خوب صورت اور آراستہ مسہری پر گھٹنوں پر دونوں ہاتھ اور ہاتھوں پر ٹھوڑی ٹکائے گاؤ تکیے سے ٹکی بیٹھی تھی۔ اس کی بھوؤں کے اوپر افشاں سے گول گول ٹیکوں کی قطاریں سی بنی ہوئی تھیں۔ سرخ صبیح گالوں پر سونے کے تار کی بنی ہوئی بڑی سی نتھ میں سچے موتی دمک رہے تھے، بالوں کی لٹیں شرم اور پسینے سے ماتھے پر چپک گئی تھیں۔ کپکپاتے ہونٹوں پر سرخ رنگ کھلا پڑ رہا تھا۔ کانوں میں ہلکورے لیتے آویزے اور اس کے لبوں کی مسکان قابلِ دید تھی۔ ماتھے کا ٹیکا اور جھومر عجیب بہار دکھا رہا تھا، خوب صورت مہندی لگے پیروں میں پازیب اور انگلیوں میں بچھوے پہنے وہ میرے سامنے تھی۔''

پاپا شاعری سنا رہے تھے۔

''اوہ میرے خدا......! وہ سماں اور وہ منظر میں کبھی نہیں بھول سکتا...... میں پُرشوق ہو کر آگے بڑھا اور اسے دیکھتا ہی رہ گیا۔ میرے دل میں یہ خواہش شدت اختیار کر گئی کہ یہ آنکھیں کھولے اور مجھے دیکھے......

میں بھی تو دیکھوں اس کی آنکھیں کیسی ہیں مگر اس نے آنکھیں نہیں کھولیں۔ میں نے انگلینڈ میں دورانِ تعلیم عورت کو ایک بے باک اور مختلف روپ میں دیکھا تھا، عورت کا یہ روپ میرے لیے حیران کُن تھا بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ عورت کا اس قدر حسین انداز اور روپ میں نے پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ میں نے انگلیوں کی پوروں سے اس کی ٹھوڑی کو اوپر اٹھایا اور کہا۔

''میں تمہارے اس خوب صورت پاؤں کی ایڑھی دیکھ کر قسم کھاتا ہوں کہ آئندہ ساری زندگی کسی دوسری عورت کا چہرہ مجھے پسند نہیں آئے گا، تم نے تو آتے ہی میرے دل پر لکھ دیا کہ یہ شارع عام نہیں ہے۔۔۔ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے'' وہ یہ سن کر چھوئی موئی کی طرح سمٹی اور جھکتی ہی چلی گئی۔'' ثروت، عمیمہ اور نوید کی آنکھوں میں حیرت تھی پاپا ٹرانس میں بات کررہے تھے۔

''میرے بچو! میرے شکر پارو! یہ کہانی یا افسانے کا کوئی منظر نہیں ہے بلکہ میری زندگی کی ایک نہ بھولنے والی یاد ہے۔ میرے راج دُلاروں تمہارے چہروں پر نظر آنے والی حیرت فطری ہے۔ اپنے پاپا کا یہ انوکھا روپ تمہیں صرف حیران ہی کرسکتا ہے۔ مجھے اندازہ ہے بلکہ میں خوب جانتا ہوں کہ شمیم نے ایک ماں ہونے کے ناتے بچوں کی دوست ہونے کا کردار بھی بہ خوبی نبھایا۔ تم دونوں بہن، بھائی اور عمیمہ اپنے ہر مسئلے اور الجھن کو ان سے بہ خوبی ڈسکس کرلیتے تھے۔ بے جھجک ہوکر...... تو آج کی یہ باتیں اس لیے بھی ہیں کہ میں وہ فاصلے کم کرنا چاہتا ہوں بلکہ ختم کرنا چاہتا ہوں۔ شمیم کی طرح میں بھی اپنے بچوں سے بے پناہ محبت کرتا تھا بلکہ کرتا ہوں مگر کھل کر اظہار آج کیا ہے۔'' انہوں نے ثروت اور عمیمہ کے سر پر محبت سے ہاتھ پھیرا اور نوید کو اپنے قریب کرلیا۔

''تمہاری ماں نے زندگی بھر مجھے اتنے سکھ دیے کہ شمار نہیں کرسکتا اور اب یہ دکھ......'' پاپا کی آواز کرب سے بھاری ہوگئی۔ نوید نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔

''نو...... نو مائی سن......'' پاپا نے نوید کے بالوں میں اپنی انگلیاں پھنسا دیں۔

''be brave my lovely child ابھی تو رات باقی ہے، تمہاری ماں جو ہم سب کے بغیر رہ نہیں سکتی تھی نہ جانے کیسے رہے گی...... اسے تو ہر دم اپنا گھر، اپنا شوہر اور اپنے بچے یاد رہتے تھے اس نے کبھی مجھ سے یہ نہیں کہا کہ مجھے سیر کرانے لے چلو، مجھے کپڑے دلاؤ، زیور خرید کردو، میں اکثر شمیم سے کہتا تم مجھ سے کوئی فرمائش کیوں نہیں کرتیں، بیویوں کی طرح لڑتی بھی نہیں ہو۔''

''ارے سب کچھ تو ہے میرے پاس اور لڑنا تو بہت ہی بری بات ہے۔'' وہ ہنس کر کہتی۔

''اس نے مجھے تمام خاندانی بکھیڑوں سے آزاد کیا ہوا تھا، بہت سے ایسے کام جو صرف میری ذمے داری تھے اسے بھی اس نے بحسن وخوبی نبھایا۔ کتنا

خوش نصیب تھا میں...... اور اب کتنا بد نصیب ہو گیا ہوں میں، وہ بھرے میلے اور بھری بہار میں مجھ سے بچھڑ گئی۔ وہ شادی کے بعد جب رخصت ہو کر اس گھر میں آئی تھی تو اس کی آنکھیں بند تھیں، میرے شدید اصرار پر بھی اس نے آنکھیں کھول کر مجھے نہیں دیکھا تھا اور آج بھی جب وہ اس گھر سے ہمیشہ کے لیے رخصت ہو رہی تھی تب بھی اس کی آنکھیں بند تھیں، کیسا عجیب اتفاق ہے یہ......" پاپا کے آنسو اندر کہیں جلتے ہوئے دل پر چھن، چھن گر رہے تھے اور نوید اس آواز کو محسوس کر رہا تھا۔ اس نے پاپا کے کندھوں پر نرم اور محبت بھرے دباؤ سے ہاتھ رکھا پھر بے قرار ہو کر ان کے ہاتھوں پر ہاتھ رکھ دیے۔

"پاپا، آپ اپنے سارے دکھ اور کرب، تکلیفیں میری جھولی میں ڈال دیں...... پلیز پاپا......" ثروت کی سسکیاں سناٹے کو توڑتی رہیں۔

کچھ دیر کی خاموشی کے بعد پاپا کی آواز پھر سنائی دی۔

"جب ہم اسے اس کی آخری آرام گاہ میں اتار رہے تھے تو میں سوچ رہا تھا کہ وہ آنکھیں کھول کر ایک الوداعی نظر مجھ پر ضرور ڈالے گی مگر...... ایسا نہیں ہوا۔ اس نے آنکھیں کھول کر مجھے نہیں دیکھا...... آج بھی شمیم کا چہرہ اتنا ہی دلکش لگ رہا تھا، دنیا کی ہر عورت سے ممتاز اور جدا......" پاپا رک، رک کر دھیمی آواز میں بول رہے تھے۔

"وہ اپنی اس خوش قسمتی پر ناز کرتی ہوئی چلی گئی کہ اس کے شوہر نے اسے کندھا دیا، آخری دم تک ساتھ دیا اور وفا نبھائی۔"

"بس کیجیے پاپا! بس کیجیے میرا کلیجا پھٹ جائے گا آپ کی باتیں سن کر......" ثروت نے تڑپ کر پاپا کے گھٹنوں پر سر ٹیک دیا۔

"میری بچی! تمہاری ماں نے ساری زندگی تو مجھے خوش رکھا ہی تھا مگر جاتے، جاتے وہ ایک اور انوکھی خوشی کے لمس سے مجھے سیراب کر گئی۔ نوید بیٹا! پرسوں رات جب تم انجکشن لینے نیچے گئے تھے تو اس نے ہاتھ کے اشارے سے مجھے قریب بلایا، اگرچہ وہ اس وقت بہت تکلیف میں تھی مگر رک، رک کر اس نے وہ بات مجھ سے کہی جسے اس کے منہ سے سننے کا میں ہمیشہ متمنی رہا۔"

"پاپا...... امی نے آپ سے کیا کہا؟" ثروت اور عمیمہ نے دم بخود ہو کر پوچھا۔

"بیٹا......" پاپا کی آواز کرب سے دھیمی اور بھاری ہو گئی۔ "شمیم نے مجھ سے کہا....

"میں گھر داری اور بچوں اور آپ کے کاموں میں اتنی مصروف رہی کہ کئی بار جی چاہا کہ آپ کو یہ بتاؤں کہ آپ مجھے اچھے لگتے تھے بہت زیادہ، میں یہ بھی کہہ نہ پائی اور وقت گزرتا ہی چلا گیا۔" پاپا نے اپنی گردن جھکا لی اور کئی لمحے خاموش بنا آہٹ کے گزر گئے۔

"شاید اس نے یہ بات اسی دن کے لیے سنبھال کر رکھی تھی کہ اس کے بعد اور اس کے بغیر جو زندگی میں گزاروں گا...... یہ بات میرے لیے زندگی کی حرارت کا سبب بنے گی اور میں اس جملے کی توانائیوں کے ساتھ زندہ رہوں گا۔" پاپا اٹھ کر دھیمے دھیمے چلتے ہوئے کھڑکی کے پاس جا کر کھڑے ہو گئے انہوں نے کھڑکی کے باہر دیکھتے ہوئے کہا۔

"ہر انسان کو زندہ رہنے کے لیے کچھ جواز چاہیے ہوتے ہیں۔ کچھ اسباب ہوتے ہیں جو اسے زندہ رہنے پر مجبور کرتے ہیں۔ اکساتے ہیں، کچھ ذمے داریاں ہوتی ہیں جو اسے نبھانی ہوتی ہیں اور کچھ لوگ ہوتے ہیں جن کی وجہ سے وہ زندہ رہنا چاہتا ہے بلکہ قدرت ہر انسان کو کسی نہ کسی چھوٹے بڑے مشن پہ بھیجتی ہی اسی لیے ہے کہ وہ محدود اور مخصوص وقت میں اس مشن کو پورا کرے اور واپس آجائے...... شاید تمہاری امی نے اپنے حصے کے کام پورے کر لیے تھے...... اور میرے حصے کے کچھ کام ابھی باقی ہیں اسی لیے میں ان کے ساتھ یا ان سے پہلے نہیں جا سکا۔" انہوں نے گردن جھکا کر کھڑکی سے باہر جھانکا اور مڑ کر بچوں سے مخاطب ہوئے۔

"گو ابھی رات باقی ہے مگر میرے شکر پارو!

رات کتنی ہی کٹھن، طویل اور صبر آزما کیوں نہ ہو، نہ صرف ختم ہو جاتی ہے بلکہ جاتے جاتے ایک مسکراتی ہوئی اجلی، روشن اور پاکیزہ صبح اور چمکتا ہوا دن ہمیں تحفے میں دے جاتی ہے۔'' نوید کی آنکھوں میں حیرت تھی اور ثروت کی آنکھوں میں آنسو......

''پاپا! آج آپ میرے ہاتھ کی بنی ہوئی کافی پئیں گے، میں کافی بہت اچھی بناتی ہوں۔'' عمیمہ اپنی جگہ سے اٹھی۔

''ضرور اچھی کافی بناتی ہوگی۔ کیونکہ تم خود بھی تو بہت اچھی ہو مگر آج میرے بچے میرے کمرے میں آئے ہیں، میرے مہمان ہیں تو آج مجھے اپنے ہاتھ سے ان کو کافی بنا کر پلانا چاہیے اور میں بھی کافی بہت اچھی بناتا ہوں۔'' پاپا نے شفقت اور محبت سے عمیمہ کے کندھے پر ہاتھ رکھا۔

''نہیں پاپا......! آپ یہاں بیٹھیں۔'' اس نے پاپا کو کرسی پر بٹھاتے ہوئے کہا۔

''آج یہ کام میں کروں گی اور فیصلہ نوید اور ثروت کریں گے کہ کون اچھی کافی بناتا ہے۔'' نوید نے تشکر بھری نظروں سے عمیمہ کو دیکھ کر اشارے سے منع کیا۔

''نہیں عمیمہ......! آج ہم سب مل کر اپنے پاپا کے ہاتھ کی بنی ہوئی کافی پئیں گے، پاپا آپ کافی بنائیے۔''

''شیور! میں اس وقت یہ کام بہت خوش ہو کر کروں گا کیونکہ میرے پیارے بلکہ بہت ہی پیارے مہمان میرے کمرے میں آئے ہیں اور کافی کی فرمائش کر رہے ہیں۔'' انہوں نے گردن موڑ کر بہت پیار سے ثروت کو دیکھا، وہ دوڑ کر باپ کے سینے سے لگ گئی اور بلک بلک کر رونے لگی۔

''پاپا! آپ ہمارے لیے کتنا پیار رکھتے ہیں اپنے دل میں...... پر ہم امی کو نہیں بھول سکتے، ہم کیسے رہیں گے ان کے بغیر...... کیسے؟''

''نہیں میرے شکر پاروں، میرے دل کے چین و سکون! ہمیں رہنا ہوگا ان کے بغیر...... بہادری کے ساتھ جینا ہوگا ان لوگوں کے لیے جو اب ہمارے ارد گرد ہیں۔ تم جیو گی ان کے لیے جو تم سے وابستہ ہیں، تم سے جڑے ہیں جن کو تمہاری ضرورت ہے مثلاً تمہارے بچے، تمہارا شوہر، نوید اور ہم سب......'' پاپا نے کہا۔

''بیٹی زندگی صرف روپ بدل لیتی ہے ختم نہیں ہوتی، زمین کا سینہ چیر کر باہر آنے والی کونپل تیز ہوا کی زد پر بھی خود کو قائم رکھنے کی کوشش کرتے ہوئے یہ پیغام دیتی ہے کہ میں موجود ہوں، میں زندہ ہوں۔'' پاپا نے عمیمہ کے ہاتھ میں کافی کا مگ دیتے ہوئے اس کے سر پر ہاتھ رکھا اور بولے۔

''اور وہ کونپل عمیمہ ہے، شمیم زندہ ہے مگر وہ اب عمیمہ ہے۔ وہ ثروت کے روپ میں بھی زندہ ہے جو اسی کی تربیت کو لے کر اگلے گھر گئی ہے......اور ہاں یہ بتاؤ کہ کافی کیسی ہے؟'' انہوں نے تینوں کے چہروں کی طرف دیکھا۔

''بالکل زندگی کی طرح ہے، تلخ بھی اور شیریں بھی، کل تک میں زندہ رہنا نہیں چاہتا تھا۔ پاپا مجھے لگتا تھا کوئی میرے دل کی باریک رگوں کو جیسے شیشے کے ٹکڑے سے کاٹ رہا ہے...... مجھے بالکل بھی اندازہ نہیں تھا کہ آپ مجھے پھر سے زندگی سے محبت کرنے پر مجبور کر دیں گے۔'' انہوں نے نوید کے چہرے کو ہاتھوں کے پیالے میں لے کر اس کے ماتھے کو چوما۔

''میں ہوں ناں تم سب کے پاس...... میں شمیم کی چھوڑی ہوئی اثاث کا وارث ہوں، میرے بعد تم ہو گے تمہارے بعد تمہارا بیٹا اور پھر......!'' پاپا نیچی آواز میں بولتے ہوئے اٹھے۔

''آؤ میرے بچوں میرے ساتھ......'' وہ تینوں کو اٹھاتے ہوئے بولے۔

''رات ختم ہو چکی ہے کھڑکی سے باہر دیکھو...... کس قدر خوب صورت اور روشن صبح طلوع ہو چکی ہے اور دیکھو یہی تو زندگی ہے۔''

تینوں اب پاپا کے ساتھ لگے کھڑے ممی کے ہاتھ سے سجائے گئے لان کو گیلی آنکھوں سے دیکھ رہے تھے۔

دوسرا اور آخری حصہ

# جرسِ الفت کے اسیر

فرحین اظفر





روبیشہ کے لیے اس کی پسندیدگی کی عمر اتنی طویل نہیں تھی۔ جتنی ہانیہ کو ناپسند کرنے کی۔ وہ جدید دور کی پڑھی لکھی فیشن ایبل لڑکی تھی۔ اسی حساب سے اس کا پہناوا تھا اور اسی انداز کا گفتگو کا طریقہ۔

بلال کو اس میں کوئی بات ایسی نہ لگتی کہ وہ اس کی جانب مائل ہو جاتا۔ سوائے اس کے چہرے اور آنکھوں سے جھلکتی پسندیدگی جو صرف اور صرف خاص الخاص بلال کے لیے تھی اور جسے محسوس کر کے وہ اور زیادہ کوفت میں مبتلا ہو جاتا...... اور اس چیز کو جب وہ شاہ نور کے ساتھ مل کر انجوائے کرتی تو غصے کے مارے اس کا دل

چاہتا کہ اس کے ساتھ ساتھ اپنی بہن کا بھی گلا دبا دے جو ہانیہ کے بڑے بھائی دانیال سے منسوب تھی۔

اس نے بارہا روبیشہ کو خاندان کی تقریبات میں بجے سنورے دیکھا تھا۔ ایک ہی خاندان سے تعلق رکھنے کے باوجود رشتے داری ایسی قریبی نہ تھی اور نہ ہی اس نوعیت کی تھی کہ بحالتِ مجبوری خاندان ہی کی تقریبات کے علاوہ ایک دوسرے کے گھر بھی آنا جانا ہوتا دوسرے لوگوں کی طرح وہ بھی عرصہ دراز تک یہی سمجھتا رہا کہ روبیشہ، زین ہی کی شریکِ سفر بنے گی۔ اس کے باوجود اس نے کبھی دونوں کو بلا وجہ ایک دوسرے سے چپکے ہوئے نہیں دیکھا۔ جیسا کہ ہانیہ سارے جہان میں بانگِ دہل بلال کو اپنا فیانسی کہتی پھرتی تھی۔ اسے اس بات کی کبھی پروا نہیں ہوتی تھی کہ بلال کو یہ بات کیسی لگتی ہے۔ اس کے برعکس روبیشہ کا تمیز دار لباس، دھیما انداز اور خصوصاً زین العابدین کے ساتھ بے حد معتدل رویّہ، ہمیشہ اس کی نگاہوں میں پسندیدہ رہا۔

زین العابدین کی کسی اور سے شادی اس کے لیے بھی اتنی ہی غیر متوقع تھی، جتنی دوسروں کے لیے۔ لیکن اس نے چند ہی روز بعد دل میں خواہش کی ایک نئی نازک کونپل کو پھوٹتے دیکھا۔ اور پھر دیکھتے ہی دیکھتے وہ کونپل، ست رنگے پھولوں سے لدی بیل میں بدل گئی...... جس نے اس کے دل کی چار دیواری کو اپنے سبزے سے ڈھانپ لیا تھا۔

اسے یوں لگنے لگا جیسے روبیشہ سے کتنے برسوں پرانی شناسائی ہے۔ مہینوں سے اس کی شکل تک نہ دیکھنے کے باوجود وہ اسے چوبیس گھنٹے اپنے ساتھ محسوس ہونے لگی۔ وہ اس کا تصور کرتے، کرتے، اتنی دور پہنچ جاتا کہ یہ حقیقت خود بخود اپنا وجود کھو دیتی کہ روبیشہ کو اس کے ارادوں کی بھنک تک نہ تھی۔ اور وہ سب کچھ جاننے کے بعد کیا سوچتی، کیا کہتی، کیا سمجھتی اسے اس بات کی بھی پروا نہیں تھی...... شاید اس کو خود پر ضرورت سے زیادہ بھروسا تھا۔

☆☆☆

گھر کی فضا میں ایک محسوس کیا جانے والا تناؤ تھا۔ تائی امی جہاں بیٹے کی حرکتوں سے عاجز تھیں وہیں بہو سے شرمسار۔ وہ سمجھتی تھیں زین کی زندگی میں کسی اور کے آجانے سے رُبا خود بخود نکل جائے گی۔ شریکِ حیات کی اپنی ایک الگ مستحکم حیثیت ہوتی ہے۔ مگر ان کی سب تدبیریں ایک کے بعد ایک ناکام ہوتی چلی گئیں۔ جب زین نے جاب شروع کی تو انہوں نے اپنے شوہر کا مکان بیچ کر دیورانی کے گھر سے دور دراز علاقے میں بہتر جگہ پر نیا گھر لے لیا۔ تاکہ زین کی آمدورفت کم ہو سکے۔

اپنی بہو کی تلاش میں انہوں نے کنوؤں میں بانس ڈلوا دیے۔ جو حور پری وہ زین کے لیے چن کر لائی تھیں اس کے حسن کی چمک سے ان کی اپنی آنکھیں چندھیائی جاتی تھیں۔ زین تو پھر مرد تھا۔ انہیں پتا تھا کہ تھوڑے ہی دن اس کے خوب صورت ساتھ کے آگے روبیشہ اور زین کی (اپنے تئیں) نام نہاد محبت کہیں منہ چھپا کر بھاگ جائے گی۔ سارا خاندان بشمول ان کی دیورانی اور خود رُبا کے، منہل کے حسن کے قصیدے پڑھتا نظر آیا۔ شادی والے دن ان کی گردن فخر سے تن گئی تھی۔ جب ولیمے میں انہوں نے زین کے دائیں بائیں منہل اور روبیشہ کو بیٹھا دیکھ کر ان کا موازنہ کیا تھا۔ ورنہ اس سے پہلے تو وہ ربا کو اس بلکہ کسی بھی قسم کے تقابل کے قابل ہی نہیں گردانتی تھیں۔ نہ وہ صورت میں اس کے برابر تھی... نہ تعلیم نہ خاندانی اسٹیٹس اور سب سے اہم چیز ذہنی ہم آہنگی اور سیرت تو ان کے نزدیک قابلِ غور چیزیں تھیں ہی نہیں۔

کئی مہینے گزر جانے کے باوجود وہ دونوں اوائل دنوں کے مانند دور دور، خاموش اور لاتعلق نظر آتے تھے۔ شادی شدہ جوڑے تو اوائل ایام میں بے حد قریب، پُرجوش اور خوش دِکھتے ہیں۔ وہاں ایسا کچھ نہ تھا۔ نہ زین کی نظریں معنی خیز تھیں کچھ کہتی، کچھ سنتی، بولتی۔ نہ منہل کے عارض گلگلوں ہوتے۔ نہ اٹھتی گرتی پلکیں، نہ حیا آمیز مسکراہٹ۔

سر پر رکھا۔ پھر شدتِ جذبات سے مغلوب ہو کر اسے اپنے سینے سے لگا کر سسک پڑے۔

قسمت نے اس مقام پر اسے شکست دی تھی۔ جب اسے اپنی جیت کا پورا یقین ہو چلا تھا۔ منگنی کے بجائے نکاح کی تقریب کا مشورہ شاید نہیں یقیناً بزرگوں نے مستقبل کی پیش بندی کے طور پر کیا تھا۔ تاکہ بلال آئندہ کسی اور کو اس نظر سے نہ دیکھ سکے۔ جس پر صرف اور صرف ہانیہ کا حق تھا۔

اس نے جگمگاتے ہوئے لان میں اِدھر سے اُدھر پھرتے ماں باپ، خالہ خالو، اپنی کزن کم منکوحہ...... بہن اور بہنوئی سب کے چہرے کھوج ڈالے۔ ہر چہرے پر چمک تھی، خوشی تھی۔ پالینے کا غرور تھا۔ سب لوگوں کے درمیان صرف ایک وہی تھا جو سنجیدہ شکل بنائے بیٹھا تھا۔

اس کے کانوں میں ہانیہ کے کھلکھلانے کی آواز آئی، شاہ نور ہنستے ہوئے اس سے کچھ کہہ رہی تھی۔

''میں نے اپنی بہن کے دل کی خوشی لوٹانے کے لیے اپنے دل کی خوشی کو لوٹا دیا تو کیا اب میں اتنا بھی نہیں کرسکتا کہ ان لوگوں کی خاطر تھوڑی سی ایکٹنگ ہی کرلوں۔ کیا پتا کبھی محبت میرے دل پر بھی ہانیہ کے نام کا صحیفہ رقم کر ہی دے۔'' کھلکھلاتی ہوئی شاہ نور اور ہانیہ...... چہکتا ہوا دانیال۔ اس کے امی، ابو، سب کس درجہ خوش، مطمئن اور شاد تھے۔

''شاید میں نے...... ان کی خوشی کی قیمت چُکا دی ہے اور یہ لوگ بھی مجھے کم عزیز تو نہیں پھر ملال کیسا۔''

یہ وہ پہاڑ سا مرحلہ تھا۔ جو اسے کسی کے علم میں لائے بغیر اکیلے ہی سر کرنا تھا۔

دل کو راہِ راست پر لانے میں کچھ وقت لگے گا
پاگل ہے اس کو سمجھانے میں کچھ وقت لگے گا

اس نے تشویش سے خود کو دیکھتی ماں کو دیکھا۔ جو اشارے سے فکرمندی سے ''کیا ہوا ہے؟'' پوچھ رہی تھیں۔

وہ بے وجہ ہی نرمی سے مسکرا دیا۔

☆☆☆

اسے معلوم تھا زندگی اور وقت ہمیشہ ایک سے نہیں رہتے۔ اس کے لیے بھی اپنے دامن میں خوشی اور طمانیت چھپائے فقط اسے انتظار کروا رہی ہے۔ اور وہ یہ انتظار ختم ہونے کی تحمل سے منتظر تھی۔ اس کے صبر اور خاموشی کا کیا انعام اسے ملنے والا تھا۔ اس بارے میں سوچنا بیوقوفی ہی تھی۔

منہل کی طرف سے ایک دن اچانک ہی خلع کا نوٹس موصول ہوا اور زین نے کسی اضافی جھنجٹ میں پڑے بغیر اس کی مشکل آسان کردی۔

''میرے دل میں کوئی افسوس نہیں، اس کے لیے۔ اس نے اپنے لیے بہتر فیصلہ کرلیا۔ وہ یقیناً اس سے کہیں اچھی زندگی گزارے گی جو میں اسے دیتا۔ ادھوری خوشیوں کے ساتھ یا مکمل دکھوں کی لپیٹ میں۔''

زین نے ہفتہ بھر پہلے ہی اسے تمام بات بتائی تھی اور صاف لفظوں میں یہ بھی کہ وہ اب مزید کسی انتظار کا تحمل نہیں ہوسکتا۔ وہ تقدیر کے اس اچانک پلٹنے پر اس قدر حیران ہوئی کہ جیسے خوش ہونا ہی بھول گئی۔ بس ایک حیرانی سی حیرانی اسے اپنے حصار میں لیے رکھتی۔

''ہاں بس ایک خیال سا آتا ہے۔ اگر امی نے پہلے اتنی ضد نہ کی ہوتی تو شاید منہل میری زندگی میں آتی ہی نہ...... تب اس کا دل ٹوٹنے سے بچ جاتا اور ہم پہلے ہی مل چکے ہوتے۔'' زین کے گمبھیر لہجے میں یکا یک در آنے والا استحقاق، اس نے دل سے محسوس کیا۔ اس کی ہتھیلیوں میں ٹھنڈک سی اتر آئی۔

ابا کے اندر آنے والی مثبت تبدیلی کی بڑی وجہ بھی شاید یہ رشتہ ہی تھا۔ ورنہ بلال جس طرح ان کی دوسری بیٹی کو ٹھکرا کر اسے اپنانے کی خواہش کا اظہار کر بیٹھا تھا۔ اس سے بہت سارے لوگوں کے خواب بکھر جانے تھے۔

وہ نکاح والے دن لاشعوری طور پر صبح سے ابا کے آنے کی منتظر رہی۔ وہ بلاشبہ زندگی میں پہلی بار ان کا انتظار کررہی تھی اور انہوں نے بھی اسے مایوس نہیں کیا

تھا۔ جبھی نکاح کے بعد وہ جس طرح اسے لپٹا کر روئے، روبیشہ کا دل پگھلا کر رکھ دیا تھا۔ اس کی آنکھوں سے ایک تواتر سے آنسو گرتے چلے گئے۔ وہ ننھی معصوم بچی کی طرح ان کے بازوؤں میں سمٹ گئی۔ سینے سے چمٹ گئی اور بلک پڑی۔

آج اس کی زندگی کا سب سے بڑا دن تھا۔ اور وہ اس دن کوئی گلہ شکوہ دل میں نہیں رکھنا چاہتی تھی۔

☆☆☆

ٹیرس کی طرف کھلنے والے دروازے سے جاتی سرما کی ٹھنڈ اور نم ہوا کے جھونکے جالی دار پردوں کے پیچھے اٹکھیلیاں کر رہے تھے۔

بیڈ کراؤن سے ٹیک لگا کے بیٹھا زین اور اس کے برابر میں بیٹھی وہ خود بزبانِ خاموشی محوِ گفتگو تھے۔

کتنے لمحے سرک چکے تھے۔ کتنے زمانے بیت گئے تھے۔ اس پر ایک عالمِ خود فراموشی طاری تھا۔ یوں جیسے وہ شام سے اب تک کسی خواب میں جی رہی تھی۔ اسے لگتا تھا اس کی آواز تو کیا معمولی سی جنبش بھی اس خواب کو توڑنے کی قصوروار ٹھہر سکتی ہے۔

وہ دم سادھے بس خاموشی سے کمرے کی تزئین و آرائش کا جائزہ لیتی رہی۔ کمرا بے حد جلدی میں سنوارا گیا تھا مگر پھولوں سے بے تحاشا بھر دیا تھا۔ خوش رنگ گلابوں کی بہتات اور امڈتی خوشبو اس کے حواسوں پر چھا رہی تھی۔

اس نے ایک گہری سانس لے کر اس مدہوش کُن مہک کو اپنے اندر اتارا۔ جبھی زین نے اس کا ہاتھ اٹھا کر اپنی گود میں رکھ لیا۔

''کوئی بات کرو رُبا۔'' اس کی آواز مدھم اور جذبوں سے معمور تھی۔

اس کی گرم مضبوط گرفت میں ربا کا نازک ہاتھ ایک عجیب استحقاق کے ساتھ دبا ہوا تھا۔ وہ غیر محسوس انداز میں سمٹ سی گئی۔

''کیا بولوں، مجھے تو اب تک یقین نہیں آ رہا کہ......'' اس نے بات ادھوری چھوڑ دی۔

''ایک بات بتاؤں تمہیں۔'' وہ اب سامنے کی اور دیکھتا دھیرے دھیرے اس کا ہاتھ سہلا رہا تھا۔

''مجھے اب تمہیں پانے کے بعد احساس ہو رہا ہے کہ اگر تم مجھے نہ ملتیں تو شاید میں بہت زیادہ دن جی نہ پاتا۔''

روبیشہ دہل سی گئی۔ زندگی میں پہلی بار محبت کا اظہار اور وہ بھی اتنے خطرناک انداز میں۔

''پھر تو شکر ہے ہم مل گئے۔'' بے ساختہ اس کے منہ سے نکل گیا۔

''ہوں۔'' زین نے ذرا سا ترچھا ہو کر شرارت سے اس کی شکل دیکھی۔

''کیسا لگ رہا ہے؟'' وہ پُرشوق گرم نگاہوں سے اس کا چہرہ تک رہا تھا۔

''میں اور تم...... ایک نیا رشتہ...... اور یہ تنہائی۔''

اس کی آواز سرگوشی میں ڈھل گئی اور ربا کی آواز اس کے حلق میں پھنس گئی۔

''ظ...... ظاہر...... ر...... ہے اچھا۔'' وہ اٹک اٹک گئی۔

''ہوں۔'' اس نے دھیرے سے اپنے ہاتھ میں دبے ربا کے ہاتھ کا بوسہ لیا۔

''اور اب......'' ربا نے بے بسی سے تھوک نگلا۔

زین کے انداز نرالے تھے۔ بولتی آنکھیں، مسکراتے لب اور دبی دبی شرارتیں۔ ربا کی مزاحمت دم توڑ رہی تھی۔ دل الگ بغاوت پر آمادہ تھا۔ زین اس کی بے بسی سے محظوظ ہوتا رہا پھر وفورِ جذبات سے اپنا دایاں بازو پھیلا کر اسے خود سے لگا لیا۔

''ربا...... تم جان ہو میری۔''

روبیشہ جو اس کی قربت کی آنچ سے پگھلی جا رہی تھی اس خوبصورت اظہار پر اس کے من مندر میں گھنٹیاں سی بج اٹھیں۔

تحفظ کے گہرے احساس کے ساتھ اس نے زین کے سینے سے اپنا سر لگا دیا۔

حقیقت کیا ہے؟ وہ جو آنکھ دیکھتی ہے، دل محسوس کرتا ہے، دماغ سوچتا ہے یا پھر وہ منظر جو ٹی وی اسکرین پر دکھائی دیتا ہے اور پھر غائب ہو جاتا ہے۔ کسی کو کیا پتا کہ کون سا در ایسا ہے جو دِکھتا تو بند ہے مگر درحقیقت کھلا ہوا ہوتا ہے...... کہاں جا کر شعور کی حد ختم ہوتی ہے اور خواہش کی شروع۔ ہمیں کیا خبر کہ قدرت جب بظاہر سفاک ہونے پر آتی ہے تو وہ ہمیں پتا بھی نہیں چلنے دیتی کہ دراصل وہ ہمارے ساتھ رحم دلی کر رہی ہوتی ہے۔

ماضی کی مشہور منجھی ہوئی ٹی وی اشاد بانو کسی ٹی وی پروگرام میں ایک خوب صورت سے سجے سجائے سیٹ پر صوفے پر بیٹھی، میزبان خاتون کے ساتھ زور زور سے ٹھٹھے لگا رہی تھی، ہنس رہی تھی گا رہی تھی، یوں جیسے کچھ ہوا ہی نہیں تھا حالانکہ ابھی چند ہفتے پہلے ہی اس کی زندگی میں بہت کچھ ہوا تھا۔ اس کی مکمل کائنات ریزہ ریزہ ہو کر فضا میں تحلیل اور فنا ہو چکی تھی جس کے بعد لگتا

# زندگی تماشا بنی

نیلم احمد بشیر



تھا کہ وہ خود بھی فنا ہو جائے گی مگر وہ تو بڑے آرام سے بیٹھی اپنے گزشتہ ایکٹنگ کیریئر اور مستقبل کے منصوبوں کے بارے میں یوں گفتگو کر رہی تھی جیسے اسے کچھ یاد ہی نہ تھا۔

''ہائے آپی! اس کو دیکھو کیسے مزے سے باتیں کیے جا رہی ہے۔ شاید اسے پتا ہی نہیں چل سکا کہ کیا ہو گزرا ہے۔'' میری چھوٹی بہن نے اسکرین پر نظریں جماتے ہوئے حیرت سے کہا۔

''ہاں لگتا تو یہی ہے کہ اس نے اس خوف ناک حادثے کو ذہنی طور پر قبول ہی نہیں کیا بلکہ رد کر دیا ہے۔ بعض اوقات انسان کا دماغی نظام یوں بھی کام کرتا ہے کہ آپ کو زندگی میں رونما ہونے والے واقعات اور تلخیوں کو قبول نہیں کرنے دیتا۔ اچھا ہی ہے اس نے اسے بھلا دیا ہے۔'' میں نے ٹھنڈی سانس بھری۔

میں اور میری چھوٹی بہن تو جانتے تھے کہ ابھی چند ہفتے پہلے ہی اس مشہور اداکارہ کی آنکھوں کی روشنی...... اس کا لاڈلا، اکلوتا بیٹا رضا قتل ہو چکا تھا اور اس کی لاش ان کی اپنی گلی کی جھاڑیوں میں گری پڑی ملی تھی مگر آج اسے دیکھ کر لگتا تھا جیسے وہ اس حقیقت سے بے پروا ہو چکی تھی کہ وہ اب اس پوری دنیا میں مکمل طور پر تنہا ہو چکی ہے اور اس کا کوئی پرسانِ حال یا جینے کا سہارا بچا نہیں تھا۔

لگتا تھا کسی بے خبر کو شعور ہی نہ تھا کہ اس کا شہر بھنبھور لوٹا جا چکا ہے اور اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دی گئی ہے۔ ایسی حالت میں اسے اس انداز میں گفتگو تو نہیں کرنی چاہیے تھی۔ لگتا ہے سٹھیا گئی ہے کیونکہ پہلے ہی وہ ہوش و خرد کی دنیا سے بہت دور رہتی تھی۔

انٹرویو لینے والی خاتون کہہ رہی تھی۔ ''ناظرین! دیکھیے بانو کو...... ہنستی مسکراتی، زندگی کی طرف لوٹتی بانو......''

میرے کانوں میں بائیسکوپ والے کی گھنٹی کی آواز سنائی دینے لگی۔ ''بارہ من کی دھوبن دیکھو، آگرہ کا تاج محل دیکھو، بلی کے دھڑ والی لڑکی دیکھو۔'' میرا جی چاہا میں دوڑ کر گلی میں جاؤں اور اس شیشوں والے بائیسکوپ پر اپنی نظریں گاڑ دوں...... مگر یہ بائیسکوپ کا تماشا جو میرے سامنے ہو رہا تھا، کچھ کم دلچسپ تو نہ تھا۔ اب بانو کے پرانے ٹی وی ڈراموں کی جھلکیاں دکھائی جا رہی تھیں جن میں وہ دبلی پتلی، صحت مند، جوان، خوب صورت، تروتازہ، فنکارانہ صلاحیتوں سے مالا مال دکھائی دے رہی تھی اور آج کی بانو کیا ہو گئی تھی...... خاک، ملیامیٹ، مٹیالی رنگت والی ایک بجھی ہوئی عورت۔ اپنے دامن میں مہکنے والے واحد پھول کی خوشبو سے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے جدا، تنہا، دیوانی سی۔

☆☆☆

میری بہن جسے ہم سب پیار سے چھوٹی کہتے اکثر بانو کی خبر گیری کے لیے اس کے پاس جاتی اور آ کر مجھے اور سب گھر والوں کو بتاتی رہتی کہ مایہ ناز اداکارہ آج کس حال میں ہے چھوٹی کو ہمیشہ سے ہی اکیلی، دکھیاری، لاوارث عورتوں کو گود لینے کا شوق رہا ہے۔

بانو کو بھی اکثر وہ گھر لاتی، نہلاتی، کھلاتی پلاتی، کھانے، کپڑے لتے دے کر پھر اس کے گھر چھوڑ آتی کیونکہ وہیں اسے سکون ملتا تھا۔ وہ اپنے گھر سے جنون کی حد تک محبت کرتی تھی جہاں وہ اور اس کا کتا رہتے تھے۔ یہ کتا بھی اس کے بیٹے رضا کی نشانی تھا کیونکہ رضا ہی اسے گلی سے اٹھا کر لایا تھا جہاں وہ کوڑے کرکٹ کے ڈھیر سے خوراک تلاش کرتا پیاؤں پیاؤں کر رہا تھا۔ رضا اسے کھلاتا پلاتا، باہر لے کر جاتا اور ماں کے پاس اس وقت گھر چھوڑ جاتا جب وہ اکیلی ہوتی۔ کتا دونوں ماں بیٹے سے بہت مانوس تھا۔ ہم دونوں بہنیں سوچنے لگیں۔ ''اب کتے کا خیال کون رکھتا ہوگا۔ بانو کو تو اپنا ہی ہوش نہ رہتا، کتے کی بھوک کا کیا ہوتا ہوگا؟''

چھوٹی تو اب بانو کی مدر ٹریسا بنی تھی مگر میں بانو کو تب سے جانتی تھی جب وہ نئی نئی ڈراموں میں آنا شروع ہوئی تھی۔ ٹی وی کے ابتدائی دن تھے، سبھی ہر شام ڈرامے دیکھنے کے لیے باقاعدگی سے ٹی وی کے آگے بیٹھا کرتے تھے۔ بانو کے ڈرامے ہم سب کو بہت بھاتے تھے۔ پھر ایک روز میرے کالج کے بڑے

سے آنگن کے بیچوں بیچ لگے پرانے سے برگد کے نیچے کھڑی ایک معصوم سی لڑکی کو دیکھ کر کسی نے کہا۔

''دیکھو یہ وہی لڑکی نہیں جو ڈراموں میں آتی ہے؟'' ہم سب سہیلیاں اس کی طرف لپکیں اور اسے حیرت واستعجاب سے دیکھنے لگیں یوں جیسے وہ کوئی عجوبہ ہو۔ ایک شرمیلی سی سادہ کپڑوں میں ملبوس ہرنی جیسی حیران آنکھوں والی معصوم صورت لڑکی ہاتھ میں کتابیں لیے خاموشی سے اکیلی کھڑی تھی۔

''آپ بانو ہیں ناں؟ حیرت کدہ والی؟'' میں نے اسے اشتیاق سے دیکھتے ہوئے پوچھا۔ اس نے بغیر کوئی تاثر دیے سر ہلا دیا اور پھر آگے کو چل دی۔ مجھے لگا یہ لڑکی کسی اور سیارے کی مخلوق ہے۔ اس دھرتی سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ شاید بھولی بھٹکی کوئی پرانی روح جو کسی کی متلاشی ہے مگر کس کی! یہ اسے خود بھی خبر نہیں۔

میری اس سے دوستی ہوگئی مگر وہ زیادہ بات چیت نہیں کرتی تھی۔ البتہ ذہین بہت تھی۔ کلاس میں پوچھے گئے ہر سوال کا جواب اسے آتا تھا۔ میں جو کہ خود بہت لائق تھی لہٰذا مجھے وہ اچھی لگنے لگی تھی کہ ذہین لوگ ہمیشہ سے ہی میری کمزوری رہے ہیں۔ ایک دفعہ وہ کئی روز تک کالج نہیں آئی تو مجھے تشویش ہوئی۔

جیسے ہی وہ کالج آئی میں اس کی جانب لپکی۔

''کہاں غائب تھیں بانو پری؟'' میں اسے پیار سے پری کہا کرتی تھی۔

''بیمار تھی۔ بخار ہوگیا تھا۔'' اس نے ہلکی سی مسکراہٹ سے جواب دیا۔

''ارے کیسے؟''

''رات بارش میں بھیگتی رہی ناں تو بس صبح بخار ہوگیا تھا۔'' اس نے نیچی نظر۔ بس اوپر نہ اٹھائیں۔

''رات بھر کیوں، باہر تھیں کیا؟''

''ہاں، وہ شوٹنگ سے آئی تھی ناں تو بارش ہورہی تھی۔ امی نے اندر سے ہی پوچھا۔ ''چیک لائی ہو؟'' میں نے جواب دیا۔ ''نہیں۔ پروڈیوسر نے کہا ہے اگلے ہفتے۔ میں نے بہت مانگا پر وہ نہ مانا۔'' امی کو غصہ آگیا پھر انہوں نے دروازہ ہی نہیں کھولا۔''

میں پھٹی پھٹی آنکھوں سے اسے دیکھتی چلی گئی۔

''تم نے کہا نہیں کہ دروازہ کھولیں امی۔'' میں نے جلدی سے پوچھا۔

''بہت کہا، گڑگڑائی، رات بھر سردی میں باہر بارش میں بھیگتی رہی مگر صبح ہونے پر ہی انہوں نے دروازہ کھولا تو اندر گئی بس پھر بخار چڑھ گیا۔''

وہ آرام سے یوں بولے جارہی تھی جیسے کسی ڈرامے کا سین سنا رہی ہو اور اس سین سے اس کا کوئی تعلق نہ ہو۔ میری آنکھوں میں آنسو ڈبڈبانے لگے مگر وہ کتابیں اٹھا کر کلاس روم کی طرف چل دی۔

پھر کالج لائف ختم ہوگئی اور ہمارا آپس کا رابطہ بھی۔ ہم دونوں اپنی اپنی ڈگر پر چل نکلیں۔ میں سنتی رہی کہ بانو کامیابی کی منازل طے کرتے کرتے بہت بڑی اداکارہ بن چکی ہے۔ اس کی ایک دو شادیاں ناکام بھی ہو چکی تھیں مگر اس کی ماں نے اس کے بیٹے رضا کی پیدائش کے بعد رضا کے باپ سے بانو اور رضا کے لیے کم از کم ایک گھر ضرور لکھوا لیا تھا جس کے بعد سے وہ لوگ آج تک اس میں ہی رہتے چلے آرہے تھے۔

بانو کو اب اسی گھر میں رہتے ہوئے قریباً تیس سال ہو چکے تھے۔ گلبرگ کے اس گھر میں بانو کی جان تھی۔ اب ذہنی مریضہ بن جانے کے باوجود وہ اپنے گھر کو ہی اپنی جائے امان سمجھتی تھی اور کسی صورت کہیں اور رہنے کو تیار نہ ہوتی۔ پے در پے محرومیوں اور مشکلات نے اس کا ذہن الٹ کر رکھ دیا تھا اور وہ ہوش و خرد کی دنیا سے بہت دور جاتی گئی۔ جب ہی چھوٹی نے یک دم اس کے ساتھ پیار محبت اور دوستی کا تعلق پیدا کرلیا اور باقاعدگی سے اس کی خیر خبر لینے جانے لگی۔ بانو کو کئی بار ذہنی امراض کے ادارے والے آکر لے کر بھی جاتے رہے۔ اسے داخل بھی کرایا جاتا رہا مگر وہ ہر بار وہاں سے رسیاں تڑوا کر بھاگ آتی اور اپنے وحشت کدے میں ہی قرار پاتی۔

آہستہ آہستہ ہم سب گھر والے اس کی ذات،

اس کے دکھ، اس کے مسائل میں انوالو ہوتے جارہے تھے۔ نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی دیکھ بھال میں دلچسپی لیتے اور پھر گھبرا کر رہ جاتے کہ یہ اکیلی ذات زندگی کو کیسے برتے گی...... کیسے زندہ رہ سکے گی...... کیا ہوگا اس کا؟ میں ذرا دانستہ طور پر اس کی زندگی سے دور رہتی کیونکہ مجھے ڈر لگتا تھا کہ کوئی بھی اس جیسے انجام کو پہنچ سکتا ہے۔ وہ مجھے اپنا آئینہ لگتی اور میں اس آئینے میں اپنا چہرہ دیکھنا نہیں چاہتی تھی۔ اتنی بڑی اور مانی ہوئی مشہور اداکارہ زمانے کے سانحے سہہ کر معدوم ہو سکتی ہے تو میں کیا چیز تھی...... ایک ذرہ...... ایک ہی ٹھوکر سے ریزہ ریزہ ہو جانے والی کمتر ذات...... ویسے بانو مکمل طور پر اکیلی بھی نہ تھی۔ اس کی ماں تو آگ میں جل کر ختم ہو چکی تھی۔ ایک بہن ضرور تھی جو نعت خوانی اور مجالس میں مذہبی کلام پڑھ کر اچھے پیسے کما لیتی تھی مگر وہ اپنے شوہر بچوں میں اتنی مصروف تھی کہ اسے ذہنی مریضہ بہن کا خیال رکھنے کا وقت ہی نہیں ملتا تھا۔

☆☆☆

جب چھوٹی نے بانو کے بیٹے کے قتل کا بتایا تو میرا دل پارہ پارہ ہو گیا۔ سوچا دو دن سے وہ گھر میں بند پڑی ہوگی۔ کچھ کھانے کو نہ ہوگا۔ کیوں نہ اس سے افسوس کروں اور کچھ کھانے کو دے آؤں۔ نہ چاہتے ہوئے بھی میں نے گاڑی اس کی گلی میں موڑ دی۔ گلبرگ کے اس پوش علاقے میں رونقیں ہی رونقیں لگی رہتیں۔ گلی کے آغاز پر ایک جدید ترین کافی شاپ کھل جانے کی وجہ سے شہر کے امراء کے لڑکے لڑکیاں وہاں باقاعدگی سے آتے جاتے اور آپس میں میل ملاقات کرتے۔ ایک ہزار روپے کی کافی کا کپ ان کی جیب پر گراں نہیں گزرتا کیونکہ ان میں سے اکثر کے باپوں نے پاکستان کی لوٹ کھسوٹ اور کرپشن میں خوب مال بنایا ہوا ہے جسے ان کے بچے سہولت اور بے دردی سے نوچتے ہیں تو ان کے باپوں کو قطعاً تکلیف نہیں ہوتی بلکہ عین راحت نصیب ہوتی ہے۔

بانو کی بھوک کا خیال آتے ہی میں نے بھی گاڑی کافی شاپ کے باہر روک دی اور اندر جا کر تازہ مزے دار سینڈوچز، کیک اور کافی پیک کروا کر بیگ بھر لیا کچھ ہی دیر میں، میں بانو کے گھر پہنچ چکی تھی۔ میں نے گاڑی پارک کر دی اور پھر متعدد بار بیل بجائی مگر کوئی کھولنے کو نہ آیا۔ کچھ دیر میں ساتھ والے گھر کا ملازم لڑکا باہر آیا اور بڑے آرام سے بولا۔

”بی بی اوپر کی منزل پر ہوں گی مجھے ابھی نظر آئی تھیں۔“

”ہائے اس کا کیا حال ہے؟“ میں ملازم سے ہی پوچھنے لگی۔ میرا بس نہیں چل رہا تھا کہ میں اس دکھیاری ماں کی کسی طرح سے کوئی مدد کر دوں...... کچھ کروں اس کے لیے۔

”پتا نہیں باجی ہم تو انہیں نہیں پوچھتے۔ بیل بجاؤ تو وہ ڈنڈا یا جھاڑو لے کر ہمیں مارنے آجاتی ہیں اور ان کا حلیہ بھی عجیب وغریب ہوتا ہے۔“ ملازم زیرِ لب مسکرانے لگا۔ مجھے تھوڑا سا غصہ آیا مگر میں برداشت کر گئی۔ میں نے پھر بیل بجائی تو اوپر چھت پر سے ایک سفید بالوں والا سر نمودار ہوا۔

”کون ہے؟“ بانو نے نحیف آواز میں پکارا اور نیچے جھانکا۔

”بانو میں آئی ہوں چھوٹی کی آپا...... کچھ کھانے کو لائی ہوں تمہارے لیے۔“ میں نے اسے بتایا تو وہ نیچے آنے کے لیے سیڑھیاں اترتی دکھائی دینے لگی۔ چند لمحوں کی تاخیر کے بعد دروازہ کھل گیا۔ بانو میرے سامنے کھڑی تھی۔ میلے بے ترتیب کپڑے، الجھے ہوئے کھچڑی بال، ہونق چہرہ، ویران آنکھیں۔ اسے دیکھتے ہی میرے اندر جذبات کا ایک شدید طوفان اٹھا اور میں نے بے اختیار بانو کو گلے لگانا چاہا۔ مجھے اپنی طرف آگے بڑھتے دیکھ کر وہ غصے سے چیخی۔

”کیا کر رہی ہیں آپ......! میرے اوپر ہی چڑھتی چلی جا رہی ہیں۔ پیچھے ہٹ کے کھڑی ہوں۔“

میں پل بھر کو چونکی اور اس کی بات سے سبکی محسوس کر کے کچھ پیچھے ہوگئی۔ پھر کچھ سوچا۔ یہ پگلی تو جانتی ہی نہیں ہے کہ اس کے ساتھ ہو کیا چکا ہے۔ اس کی کسی

بات کا کیا برا منانا سو پھر اسے مخاطب کیا۔

''بانو...... رضا کے حادثے کے بعد سے تم دو دن سے گھر میں بند ہو۔ بھوک تو لگی ہو گی۔ میں تمہارے لیے یہ کھانا لائی ہوں۔'' میں نے پلاسٹک کے فینسی بیگ میں نفاست سے پیک شدہ فائیو اسٹار ہوٹلوں جیسا کھانے پینے کا سامان اس کے آگے لہرایا ہی تھا کہ یک دم نہ جانے کہاں سے وہ لمبا چوڑا ہانپتا کانپتا کتا آیا، رالیں ٹپکاتا ہوا...... بیگ مجھ سے چھینا اور بھاگ گیا۔ میں حیران پریشان رہ گئی۔

''بانو...... یہ کھانا تو میں خاص طور پر آپ کے لیے لائی تھی۔'' میں نے بے بسی سے اس کی طرف دیکھا۔

''یہ دنیا کتوں کی دنیا ہے اور کتوں کو بہت بھوک لگتی ہے۔ یہ رضا کا کتا ہے...... اس سے بچھڑ کر بہت بھوکا ہوگا۔ رضا ہی تو اسے کھلاتا پلاتا تھا۔'' وہ میکانکی انداز میں بولتی چلی گئی۔ اسے اپنے آپ کے پھر سے بھوکے رہ جانے کا قطعاً احساس ہوتا نظر نہ آتا تھا۔

یک دم ایک گاڑی گیٹ پر رکی اور اس میں سے ایک خوش لباس، صحت مند خاتون باہر نکلی جس کے ہاتھ میں تھاما موبائل فون اس کی انگلیوں میں سجی ہیرے کی انگوٹھیوں کے رنگ سے میچ کرتا دکھائی دیتا تھا۔

''بانو یہاں باہر کیوں کھڑی ہے۔ چل اندر۔'' اس نے آتے ہی بانو کو غصے سے ڈانٹا۔

''آپ کون؟'' میں پوچھے بغیر نہ رہ سکی۔

''اس کی بہن ہوں نجیبہ۔ دیکھنے آئی ہوں کہ گھر میں بھی ہے یا کہیں سڑکوں پر ماری ماری پھر رہی ہے۔'' اس نے بڑی بیزاری سے کہا۔

''بہن؟'' میں نے دل میں سوچا۔ کیسی بہن ہے جس کی پگلی بہن کی آنکھوں کا نور اس کے جینے کا واحد سہارا اس سے چھین لیا گیا ہو اس کے لیے اتنا سخت لہجہ اور کٹھور پن...... کم از کم اس کے کھانے کے لیے ہی کچھ لے آتی۔ کوئی روٹی سالن، چائے کا سامان، پانی کی بوتل مگر وہ تو خالی ہاتھ آئی تھی اور بانو کو ڈانٹ ڈپٹ کر رہی تھی۔ عجیب بہن تھی۔ میں نے یہ بھی سنا تھا کہ بانو کا ایک بھائی انڈیا کا بہت بڑا طبلہ نواز تھا۔ مگر بانو تو اب کسی گنتی یا کھاتے میں ہی نہیں رہی تھی۔

''یہ بھوکی ہوگی۔'' میں کہے بغیر نہ رہ سکی اور اس کی بہن کی طرف بغور دیکھا۔

''ہم کیا کریں۔ بڑا تنگ کیا ہوا ہے اس نے۔ ابھی میں نے اور میرے میاں نے تھانے سے رضا کی لاش چھڑائی ہے۔ اسے قبر میں اتارنا ہے۔ سو کام ہیں۔ کھپ گئے ہیں ہم تو اس کے بکھیڑوں میں۔''

''وہ میں کہنا چاہتی تھی کہ میری چھوٹی بہن نے بتایا کہ اس کے گھر میں گیس کی بدبو پھیلی ہوئی ہے۔ شاید کوئی پائپ لیک کر رہا ہے۔ کہیں کسی دن گیس سے......'' میں ہچکچاتے ہوئے کہا۔

''میں کیا کر سکتی ہوں۔ فاؤنٹین ہاؤس داخل کرواؤ تو وہاں سے بھاگ آتی ہے۔ میرے اپنے بال بچے ہیں۔ میرا اپنا کام ہے۔ میں اس کا خیال کیسے رکھ سکتی ہوں کسی کی سنتی تو ہے نہیں۔'' بہن جھنجلا کر بولی۔

''یہ لے بانو کاغذ سائن کر۔ تھانے والے تیرے سائن کے بغیر لاش نہیں دیں گے۔'' اس نے ایک چھپا ہوا کاغذ آگے بڑھایا اور پین سے بانو سے سائن کروا لیے۔ بانو بالکل چپ کھڑی اس کا حکم بجالاتی رہی یوں جیسے وہ انسان یا ماں نہ ہو، کوئی بے جان کاٹھ کا پتلا ہو، جس میں نہ تو کوئی جذبات ہوتے ہیں نہ احساسات جو بس آگ میں جل کر خاک ہونا ہی جانتا ہو اور اس کے علاوہ اس میں کوئی قابلیت نہیں ہوتی۔

میں بانو کے پیچھے پیچھے اس کے گھر میں داخل ہو گئی۔ کتا لان کے ایک کونے میں بیٹھا مزے سے سینڈوچ اور کیک اڑا رہا تھا۔ اپنی بدنصیب مالکن کے پیٹ اور دل کے خالی رہ جانے کا اسے کوئی احساس ہوتا دکھائی نہ دیتا تھا۔

بانو حیرت کدہ ڈراموں میں کام کرتی رہی تھی مگر میں جس گھر میں قدم رکھ رہی تھی وہ ہی اصل حیرت کدہ تھا۔ چاروں طرف کسی آسیب کا سایہ چھایا محسوس ہوتا تھا یک دم مجھے احساس ہوا جب سب لوگ چلے جاتے

ہیں تو لو دے کے تمام دیپے بجھ جاتے ہیں۔ سورج سر نیہوڑائے سوچتا ہے اب پنچھی بھی اڑ جائیں گے اور رات شاید مستقلاً ٹھہر جائے گی۔

اس گھر میں شاید دن کبھی نکلتا ہی نہ تھا۔ اندھیرے تھے اور گیس کی بدبو۔ میں نے حیران ہو کر سوچا۔ یہ عورت کتنی ڈھٹائی سے زندگی بسر کیے جارہی ہے۔ ٹوٹتی ہی نہیں۔ زندگی اس کے ساتھ شدید دشمنی کیے چلی جارہی ہے اور یہ ہے کہ ہتھیار پھینکنے کو تیار ہی نہیں۔ جیے چلی جارہی ہے۔

''بانو...... میں گیس کا والو بند کردوں؟'' میں نے ڈرتے ڈرتے گیس پائپ کی طرف قدم بڑھائے تو وہ چیل کی طرح مجھ پر جھپٹی۔

''خبردار جو میرے گھر کی کسی چیز کو ہاتھ لگایا۔'' وہ یوں چیخی جیسے میں نے اس کے راج محل کی کسی دیوار سے سونے کی ایک اینٹ کھسکانے کا ارادہ کیا ہو۔ میں خاموشی سے پیچھے ہوگئی اور اس کے وحشت زدہ گھر کے در و دیوار کا جائزہ لینے لگی۔ سارا گھر ٹوٹے پھوٹے سامان، لکڑی کے ٹکڑوں، پرانے کپڑوں، پھٹے ہوئے گدیلوں اور گند بلا سے اٹا ہوا تھا۔ کتے کی غلاظت، کاکروچوں، چوہوں کے مُردہ جسموں کے ڈھانچے فرش سے چپک کر فرش کا حصہ بنے نظر آتے تھے۔ ایک کمرے کا دروازہ جل کر سیاہ ہوچکا تھا۔

''بانو یہ کیا ہوا؟'' میں نے اس کی طرف اشارہ کرکے پوچھا۔

''آگ لگ گئی تھی۔'' اس نے بڑے سکون سے جواب دیا اور بیٹے رضا کی بڑی سی فریم شدہ تصویر گود میں لے کر ہولے ہولے گانے لگی۔

''جانا تھا ہم سے دور بہانے بنالیے...... کیوں اتنی دور تم نے ٹھکانے بنالیے......'' کس قدر سریلی آواز تھی بانو کی۔ میں سن کر کانپ گئی اور میری آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو بہنے لگے۔ مگر بانو بے خبری سے گاتی چلی گئی۔ پھر اپنے ادھڑے پھٹے میلے بدبودار بستر پر دراز ہوکر اس نے دوسرا گانا شروع کردیا۔

''زندگی تماشا بنی۔ دنیا دا ہاسا بنی۔ کدی وی نہ پیار ملیا......

''کون کہتا ہے یہ عورت پاگل ہے۔ اسے حقیقتوں کی سمجھ نہیں۔'' میرا دل روئے چلا جارہا تھا۔ بانو کا دل اتنا چھلا ہوا تھا۔ میں اسے پیار کرکے تھپکانا چاہتی تھی مگر وہ تو اس وقت اپنے بیٹے رضا کے ساتھ تھی۔ میں نے اس کے اور اس کے بیٹے کے تعلق کے بیچ مخل ہونا مناسب نہ سمجھا اور اٹھ کر اس حیرت کدے کے دوسرے کمروں کا جائزہ لینے لگی۔ سیلاب بلا کس کے گھر آ پہنچا تھا۔ آج معلوم ہوگیا تھا۔

بیٹھک کی دیوار پر لگے پرانے سے بدوضع آئینے پر کسی بجھتی ہوئی شمع کی لو سے لکھا تھا ''نسخہ ہائے وفا'' ایک پلنگ الٹا کھڑا تھا جس کے اردگرد وی سی آر کی ٹیپوں کے کالے کالے فیتے یوں لپٹے ہوئے تھے جیسے انہوں نے اس پلنگ پر لیٹے ہوئے کسی خیالی پیکر کو جکڑ دیا ہو۔

''بانو یہ ٹیپس......؟'' میں نے نہ چاہتے ہوئے بھی پوچھ لیا۔

''میرے ڈراموں کی ہیں ذرا دیکھیں تو سہی میں نے کتنے ٹی وی ڈرامے کیے ہیں۔ اس طرح سے میرا کام میری آنکھوں کے سامنے رہتا ہے۔'' وہ ہنس ہنس کر فخریہ انداز میں بولتی چلی گئی۔ نہ جانے ایسا کیوں ہوتا ہے مگر ہوتا رہتا ہے۔ تخلیقی ذہن رکھنے والے لوگ اکثر ذہنی انتشار کا شکار ہوجاتے ہیں۔

مجھے ماضی کی مشہور اور کامیاب ہندوستانی اداکارہ پروین بابی یاد آنے لگی جو شیزوفرینیا جیسے الجھا دینے والے مرض کا شکار ہوکر گوشہ نشین ہوگئی تھی۔ اس نے بھی اپنے آپ کو اپنے فلیٹ میں تنہا مقید کرلیا تھا اور دنیا سے کوئی واسطہ نہ رکھتی تھی۔ پھر امریکی اداکارہ مارلن منرو کے عروج و زوال کی کہانی سے کون واقف نہیں۔ مارلن کو ایک بار ذہنی امراض کے اسپتال میں بھی داخل کروایا گیا تھا جہاں وہ مارلن سے نورما جینز (جوکہ اس کا اصلی نام تھا) بن کر وقت گزارتی رہی۔ اس کا بھی اپنی ماں سے کوئی نفسیاتی مسئلہ تھا جس نے اسے ذہنی طور پر کمزور اور ہمہ وقت بے یقینی کی کیفیت میں مبتلا کر رکھا تھا ایسی خواتین اکثر محبت میں بھی ناکام رہتی ہیں اور اس کی تلاش میں کئی ناخوشگوار تجربے کرتی

چلی جاتی ہیں۔

☆☆☆

ایک دن چھوٹی کو کسی چینل والوں کا فون آیا۔ وہ بانو کو اپنے ایک گرینڈ ایوارڈ فنکشن میں بلانا چاہتے تھے مگر انہیں پتا تھا وہ اکیلی آنے کے قابل نہیں ہے لہٰذا انہوں نے بطور ہمراہی مجھے مدعو کرلیا جس کے لیے وہ لاہور سے کراچی تک کا ہوائی سفر ٹکٹ بھی دینے کو تیار تھے۔

میں شش و پنج میں پڑگئی۔ بانو گو مجھ سے مانوس تھی مگر ذہنی طور پر اس قابل ہرگز نہ تھی کہ اسے دوسرے شہر کا سفر کروایا جاتا۔ ٹی وی چینل والوں کو ریٹنگ درکار تھی لہٰذا ان کے فون پر فون آنے لگے۔ بانو بھی سن کر مچل اٹھی کہ اسے کراچی بلایا جارہا ہے۔ اس کا اشتیاق دیکھ کر میں بھی سوچ میں پڑگئی۔

''میں ضرور جاؤں گی کراچی میری امی کا شہر ہے۔ ہمارا وہاں فلیٹ بھی ہوا کرتا تھا۔ اسی میں امی جل کر مرگئی تھیں۔ پھر وہ فلیٹ نجیبہ نے لے لیا۔'' بانو اپنی رو میں خاندانی رازوں سے پردے اٹھاتی چلی جارہی تھی۔ اس دم مجھے وہ مکمل طور پر ٹھیک اور سمجھدار لگی یوں جیسے اس نے جہانِ دیوانگی میں کبھی قدم تک نہ رکھا ہو۔ کیا دیوانگی اور فرزانگی کی سرحدیں اتنی قریب ہوتی ہیں۔ مجھے دیکھ دیکھ کر حیرت ہورہی تھی۔

میرا دل بھی پسیج گیا۔ سوچا بے چاری جھلی اگر چند لمحوں کے لیے بہل جائے خوش ہوجائے تو میرا کیا جائے گا۔ میں نے اس کے ساتھ کراچی جانے کی ہامی بھرلی۔

فنکشن میں شامل ہونے کے لیے بانو کے پاس نہ ڈھنگ کے کپڑے تھے نہ سوٹ کیس، وہ میلے کچیلے پھٹے پرانے چند جوڑے ایک ٹوٹے پھوٹے بکسے میں ڈال کر ایئرپورٹ جانے کے لیے تیار بیٹھی تھی۔ ہفتوں یا شاید مہینوں سے نہ نہائی ماضی کی عظیم اداکارہ اپنے مردہ پیلے سے رنگ والے چہرے پر سرخ لپ اسٹک لگا کر شانِ بے نیازی سے ایک کالا بیوٹی بکس ہاتھ میں تھامے بت بنی خلاؤں میں نہ جانے کیا دیکھے جارہی تھی۔

مجھے گلزار کی بنائی ہوئی فلم Sunset Boulevard یاد آگئی جس میں اس نے اسی طرح ماضی کی عظیم اداکارہ نادرہ کی کہانی دکھائی تھی۔ جو ایام گزشتہ کے عروج کے ختم ہوجانے کے باوجود خود کو حسین، جوان، مقبول اداکارہ سمجھے جانے پر اصرار کرتی۔ حقیقتیں اسے سانپ کی طرح ڈستی رہتی تھیں۔

اف یہ پرانی اداکارائیں...... میرا دل تلخیٔ ایام کی بے درد کٹھنائیوں کے احساس سے بھر آیا۔ کامیابی کتنی بڑی ناکامی اور عذاب ہوتی ہے۔

اپنے پاس سے کچھ کپڑے اور ایک بہتر سوٹ کیس دے کر میں اسے لے کر ایئرپورٹ روانہ ہوگئی۔

جہاز میں اس نے وہ بدنما پرانا بیوٹی بکس اپنے قریب رکھ لیا اور پھر فلائٹ شروع ہوتے ہی اسے کھول لیا۔ اس میں ٹوٹے پھوٹے آئینوں اور میک اپ کے سامان کے علاوہ کسی سیپارے کے بوسیدہ پھٹے ہوئے اوراق بھی تھے جنہیں اس نے ہاتھ میں تھام کر اونچی اونچی آوازمیں پڑھنا شروع کردیا۔ مسافر اسے پہچان کر آپس میں چہ میگوئیاں کرنے لگے۔ تلاوت کے بعد یک دم اس نے اس گرد آلود کالے بیوٹی بکس کو اٹھایا اور

زور زور سے جھاڑنا شروع کر دیا تو جہاز میں دھول پھیلنے لگی۔ میں نے گھبرا کر اسے روکنا چاہا مگر وہ تو اس وقت کسی اور ہی دنیا میں پہنچی ہوئی تھی۔

جہاز کے سفر کے دوران وہ کچھ نہ کچھ بولتی رہی۔ نہ جانے کون اس کے سامنے تھا جو اسے اتنا ستا رہا تھا۔ اس نے کھڑکی سے شٹر اٹھا دیا رات کا غلاف تھا باہر آسمان پر، چاند چمک رہا تھا۔ بانو نے اپنے بیٹے رضا کی تصویر کھانے والی ٹیبل پر سجا لی اور چاند سے یوں باتیں کرنے لگی جیسے وہ رضا ہو۔

وہاں ایوارڈ کے فنکشن میں اتنا مجمع دیکھ کر بانو جھوم اٹھی اور بیچ میدان میں اٹھ کر ناچنے لگی اور بار، بار یہی کہتی چینل والوں نے میرے بیٹے کو کتنا اچھا خراجِ تحسین پیش کیا ہے۔ میرا بیٹا اسی عزت کا مستحق تھا۔

ہم دونوں بہنیں اکثر اسے گلبرگ کی سڑکوں پر اکیلی بھٹکتے اپنے بیٹے کے کپڑے پہنے چلتے پھرتے دیکھتیں تو ہمارا دل پارہ پارہ ہو جاتا۔ بانو نے چھوٹی کو ایک بار یہ بھی بتایا کہ کئی مطلب پرست خونخوار انسانی کتے دو وقت کی روٹی کا لالچ دے کر اسے کبھی کبھار اپنے ساتھ بھی لے جاتے ہیں یا پھر کھانا لے کر اس کے ہی گھر چلے آتے ہیں۔ چھوٹی یہ سن کر بانو پر بہت ناراض ہوئی اسے ڈانٹا سمجھایا مگر اسے کچھ سمجھ نہ آتی تھی۔ بس کھانا کھانے کی خواہش کا ہی اظہار کرتی رہتی یا پھر رضا کی باتیں سنانے بیٹھ جاتی۔ اب وہ بہت دبلی دِکھتی یوں جیسے کوئی کم عمر لڑکی ہو۔ بھوک اور تنہائی کا مہیب دیو اسے دھیرے دھیرے نگلتا جا رہا تھا۔

''آپی اس کا کوئی پرسانِ حال نہیں ہے۔ میں حیران ہوں کہ زندہ کیسے رہ لیتی ہے؟'' ایک روز چھوٹی آنکھوں میں آنسو بھر کر بولی۔ ''سردیوں میں اسے سردی اور گرمیوں میں گرمی تو لگتی ہوگی۔ لوڈشیڈنگ میں اندھیرے سے بھی خوف کھاتی ہوگی اسے ڈینگی کا مچھر بھی تو کاٹ سکتا ہے۔'' چھوٹی فکرمندی سے بولی۔ میں کچھ دیر خاموش رہی پھر زبان کھولی۔

''اچھا ہو اگر یہ مر ہی جائے۔ اسے ڈینگی کا مچھر ہی کاٹ لے۔'' میں نے دھیرے سے کہا۔ ''قدرت جب سفاک ہوتی ہے تو دراصل وہ رحم دلی کا مظاہرہ کر رہی ہوتی ہے۔'' میں نے دل ہی دل میں پھر سوچا۔ مجھے یاد آیا پروین بابی ایک روز اکیلی ہی اپنے فلیٹ میں دم توڑ گئی تھی۔ کئی دن تک اس کی موت کا کسی کو علم تک نہ ہو سکا تھا۔

''آپی یہ مرگئی تو کئی روز تک تو کسی کو اس کا پتا ہی نہیں چلے گا۔'' چھوٹی تڑپ کر بولی۔ ہم دونوں خاموش ہوگئیں۔

''اور اس کے کتے کا کیا ہوگا۔ اسے کھانا کون دے گا؟'' چھوٹی نے سوال کر کے مجھے لاجواب کر دیا۔

شاعر افتخار نسیم کی ایک نظم یاد آنے لگی جس کے آغاز میں اس نے اپنی پالتو بلیوں سے محبت کے بارے میں بتایا تھا اور یہ کہا تھا کہ اسے فکر رہتی ہے کہ اس کی موت کے بعد انہیں کھانا کون دے گا۔

''بانو بھوکی پیاسی کب تک زندہ رہ سکے گی۔'' ہم دونوں سر جوڑے بیٹھی سوچتی رہیں۔

''مگر آپی مجھے تو بانو سے زیادہ اس کے کتے کی بھوک کا خیال آتا ہے۔ بلکہ ڈر لگتا ہے سوچ کر۔'' چھوٹی سہم کر بولی۔ ''اگر بانو کو کھانا نہ ملا تو وہ مر بھی سکتی ہے۔''

افتخار نسیم نے اپنی نظم کے آخر میں لکھا تھا کہ اسے پھر بھی تسلی ہے کہ اگر وہ تنہا اپنے فلیٹ میں مر گیا تو اس کی بلیوں کے لیے کوئی انتظام تو ہو ہی جائے گا۔ وہ اس کے نلکے سے رستے ہوئے پانی کو پی کر اپنی پیاس بجھا لیں گی اور اپنے مالک کے مردہ جسم سے خوراک حاصل کر لیں گی۔ میں نظم میں کھوئی ہوئی تھی کہ یک دم چھوٹی کی آواز سے چونک گئی۔

آپی اگر ایک دن کتے کو شدید بھوک لگی اور باہر سے کچھ کھانے کو نہ ملا تو؟''

''ہاں مگر صوفے پر لیٹی ہوئی زرد رو نیم جاں چھپکلی نما جسم کو تو وہ......'' میری بات نے میرے لبوں پر ہی دم توڑ دیا۔ میں اپنی بات کو مکمل کرنے کی سکت خود میں نہ پا رہی تھی۔

# وہ کون تھی

ہالہ احمد

وہ چپ چاپ اپنے بستر پر لیٹی چھت کو تکے جا رہی تھی۔ کمرے کا دروازہ بند تھا اور بند دروازے کے اس پار آوازیں تھیں، شور وغل تھا، قہقہے تھے لیکن ان سب رونقوں کا حصہ بننے کا اس کا بالکل بھی من نہیں تھا۔ ہاں مگر...... کچھ ہی دیر پہلے تک تو وہ ان سب کا حصہ تھی سب سے باتیں کرتی ہوئی، چھوٹے بچوں کے ساتھ بچہ بنی شور مچاتی ہوئی...... بات بے بات زوردار قہقہے لگاتی ہوئی۔ اور بس ایک پل ہی لگا تھا اس کی مسکراہٹوں، اس کے قہقہوں کو یک لخت رک جانے میں...... ہاں ایک پل ہی تو لگا اس کے ہونٹوں پر چپ کی مہر لگ جانے میں۔

☆☆☆

کل سے اس کی دونوں نندیں آئی ہوئی تھیں، اپنے، اپنے بچوں کے ہمراہ چند دن میکے میں گزارنے کو...... ایک کے تین بچے اور دوسری کے چار بچے اور خود اس کا اپنا تین سالہ شرارتی گپلو سا بچہ...... آٹھ بچوں کی چہکاریں اتنی دلفریب تھیں کہ بڑے بھی اُن کے ساتھ بچہ بن جانے پر مجبور تھے۔ اس کی ساس سب بچوں کی بلائیں لیتے ہوئے حد درجہ خوش نظر آرہی تھیں۔ وہ اِدھر سے اُدھر کام کرتی پھر رہی تھی، کبھی جا کر نندوں کے پاس بیٹھ جاتی تو کبھی بچوں میں جا گھستی...... ساتھ ہی چپکے، چپکے اپنے شوہر کا بھی انتظار کرتی ہوئی، جس کے گھر آنے کا وقت بس ہوا ہی چاہتا تھا...... ویسے تو ہر روز ہی وہ جی جان سے شوہر کا انتظار کیا کرتی مگر آج تو اسے خاص طور سے انتظار تھا۔

☆☆☆

بات ایسی کچھ خاص بھی نہیں ہوئی تھی۔ یوں ہی ہنسی مذاق میں کسی ایک نقطے پر آکر اس کی شوہر سے بحث ہونے لگی۔ بالکل ویسے جیسے معمول کی بات ہو...... وہ بھی تو ہنستی ہوئی محض بات سے بات نکالے جا رہی تھی۔ ضد کا کوئی عنصر نہ تھا اور نہ کوئی طنز...... نامعلوم کیوں ایکا یک اس کے شوہر کو بے طرح غصہ آگیا۔ اس نے حیرت سے غصے کی وجہ جاننا چاہی



تو شوہر نے اسے بے بھاؤ کی سنادیں۔

''بات کرنے کی تمیز نہیں سکھائی کسی نے، شوہر سے خوب مقابلہ کرتی ہو، جواب دیے بغیر چین نہیں آتا تمہیں...... شوہر کی ذرا سی عزت نہیں تمہارے دل میں......'' یہ اور...... اس جیسی کئی اور باتیں وہ تو بِنا پلکیں جھپکے حیرت کی مورت بنی بس اپنے مجازی خدا کا چہرہ دیکھتی رہی کہ آخر بات کیا ہوئی تھی۔

☆☆☆

اگلے دن یعنی آج کی صبح...... اس کا شوہر خاموشی سے ناشتا کرکے کام پر نکل گیا۔ نہ کوئی بات، نہ کوئی الوداع...... وہ بھی چپ رہی، شاید دل ہی دل میں خود سے ہونے والی زیادتی کا غصہ تھا یا ملال تھا۔ بہرحال کچھ دیر تو اداسی کی کیفیت رہی پھر آہستہ آہستہ گھر کے باقی افراد بھی بیدار ہونے لگے۔ خصوصاً بچوں کے بیدار ہونے کے بعد تو وہ گھن چکر ہی بن گئی۔ کسی کو ناشتے میں کچھ چاہیے تو کسی کو کچھ...... وہ بھی بڑے پیار سے سب کی فرمائشیں پوری کرتی رہی۔ ساس، نندوں کی پسند کا الگ سے خیال رکھنا بھی ضروری تھا۔ خیر سب کچھ خوشی، خوشی نمٹایا، ساتھ ہی دوپہر کے کھانے کی فکر نے سر اٹھایا۔ غرض وہی لگی بندھی سی روٹین...... تمام دن یونہی بھاگم بھاگ گزر گیا۔ اچھا تھا کاموں میں لگ کر وقت گزرنے کا احساس نہ ہوا ورنہ شوہر کے انتظار میں دن کیسے گزرتا...... صبح ناراض ہوکر گیا تھا بلکہ کل شام ہی سے ناراض تھا۔ اسے پوری امید تھی کہ وہ کام سے گھر واپس آئے گا تو ناراضی کا شائبہ تک اس کے چہرے پر نہیں ہوگا بلکہ وہ اپنے کل کے رویے پر اس سے محبت کے ساتھ معذرت کے دو بول بھی بول لے گا کہ آخر غلط بات پر ناراض ہوا تھا...... بلاوجہ...... ایسے ہی...... بس یہی سوچ سوچ کر وہ آپ ہی آپ مسکرا اٹھتی تھی۔

''ماموں آگئے۔'' دروازے پر دستک ہوئی۔

''آگیا میرا بیٹا......''

''بھائی آگئے۔'' بچوں کا شور، ساس کی آواز، نندوں کی پکار...... وہ خود زبان سے تو ایک لفظ نہ بولی ہاں دوڑتی ہوئی دروازے تک ضرور گئی۔ دروازہ کھلا، شوہر اندر داخل ہوا، اس کے چہرے پر نظر پڑتے ہی بے اعتنائی سے منہ موڑ کر اندر کی طرف چل دیا۔ اس کا دل برا ہوا مگر ہمت پھر بھی نہیں ہاری، پیچھے پیچھے لپکی مگر ابھی اسے انتظار کرنا تھا۔ ماں، بہنوں، بھانجے، بھانجیوں اور بیٹے سے ملنے ملانے کا سلسلہ شروع ہوا۔ تمام دن کا احوال ایک دوسرے سے پوچھا گیا۔ وہ بھی خاموش کھڑی رہی، ایک نگاہِ غلط بھی شوہر نے اس پر نہ ڈالی تھی۔ جب وہ منہ ہاتھ دھونے اندر کی طرف چلا تو وہ بھی پیچھے بھاگی۔ اندر جاکر خود سے مخاطب کیا مگر شوہر صاحب کا نخرہ ابھی باقی تھا۔ اس بری طرح سے جھاڑ پلائی اور کمرے سے چلے جانے کو کہا کہ اس کا تو دل ہی لرز کر رہ گیا۔ چہرے کی جوت بجھ گئی۔ یعنی کہ حد ہی ہوگئی تھی۔ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے والا معاملہ ہوگیا تھا۔

''سب کے ساتھ ہنس، ہنس کر باتیں اور مجھ سے ایسا رویہ وہ بھی بغیر کسی وجہ کے......'' اس کا شوہر تو تازہ دم ہونے کے بعد باہر سب کے درمیان جا بیٹھا تھا۔ اور وہ...... اپنے دل کو سنبھالنے میں لگی تھی۔ بے پناہ دل چاہا کہ کسی کو اپنی بپتا سنائے، کچھ اپنے من کا بوجھل پن ہی ہلکا کرے...... ایسے میں ماں سے بڑھ کر کون؟

''بتاتی ہوں اماں کو۔'' بڑے طنطنے کے ساتھ موبائل فون اٹھایا۔ نمبر ملایا۔ دوسری طرف ماں کی آواز۔

''میری بیٹی کیسی ہے؟ اللہ خوش رکھے تجھے، کتنے دن سے آواز نہیں سنی تیری۔'' کیسا پیار کیسا سکون تھا ماں کے لہجے میں...... ابھی تک تو وہ نہیں جانتی تھیں کہ بیٹی پر کیا گزری...... وہ بھی سوچ میں پڑ گئی...... کیا یہ سب رام کہانی سنا کر وہ ماں کے لہجے سے سکون منفی کردے؟ انہیں بے چین کردے؟ انہیں فکر میں مبتلا کردے؟ جو یہ سمجھ رہی تھیں کہ بیٹی

نے حال چال دریافت کرنے کو معمول کے مطابق فون کیا ہے۔

''نہیں، نہیں، نہیں۔'' ایک پل میں اس نے فیصلہ کیا اور اپنے آپ پر خوب صورتی سے قابو پاتے ہوئے بڑے حوصلے سے معمول کے مطابق بات کی اور فون بند کر دیا۔ کسے بتائے، کسے سنائے؟ ہاں۔۔ ہم جولیوں سے دل کی بات بڑی آسانی سے کہی جا سکتی ہے، اسے اپنی سب سے بہترین سہیلی یاد آئی۔ دل کچھ اور بھی بھر آیا۔ دوبارہ موبائل فون ہاتھ میں لیا مگر پھر سے دماغ کی رو بھٹک گئی۔

''کیا کہے گی؟ آج تک تو بڑا بھرم، بڑا مان رکھا...... میں نے سب سہیلیوں کے سامنے...... اب ایسی بات کر کے ہمیشہ کے لیے وہ بھرم' وہ مان توڑ دوں؟'' دل اور دماغ عجیب کشمکش میں تھے۔ آپس میں گتھم گتھا...... دل کہتا تھا کہہ ڈالو سب...... شاید خود پر پڑے بوجھ کو اٹھانے سے قاصر تھا جبھی یہ مشورہ دے رہا تھا۔ دوسری طرف دماغ تھا جو اسے ایسا کرنے سے روک رہا تھا...... اور پھر...... وہ رک بھی گئی۔

''گھر کی بات گھر ہی میں بھلی......'' بے شک سہیلیاں بہت پیاری مگر یہ بات ان سے کہنا چنداں مناسب نہیں...... اُف! کیا کروں؟'' دل تھا کہ غصے اور دکھ کے ملاپ سے بیٹھا ہی جا رہا تھا۔ بہت ضروری تھا کہ کسی سے دل کا حال کہہ لیا جاتا۔

''ارے اچھا ہے آج تو دونوں نندیں بھی ہیں یہاں...... ساس سے شکایت کرتی ہوں، خود ہی تینوں مل کر خبر لیں گی اپنے لاڈلے کی۔'' تیر کی تیزی سے اٹھی...... دروازے تک ہی گئی تھی کہ ساس کی آواز نے قدم روک دیے۔

''بھئی کہاں جا کر بیٹھ گئیں بہو......! آفس سے تھکا ہوا۔۔۔ میرا بچہ آیا ہے کوئی پانی کا پوچھتیں...... جاؤ بچے! اپنی ممانی کو بلا کر لاؤ۔'' دوسری آواز جو کانوں میں پڑی وہ بڑی نند کی تھی۔

''اللہ بھائی! کیا بھائی روزانہ یونہی کیا کرتی ہیں؟ اس وقت تو انہیں کمرے سے باہر ہونا چاہیے۔'' جواب میں مظلوم بھائی نے کیا کہا اس سے سنا نہیں گیا۔ وہ واپس چلتی بستر تک آئی۔ چپ چاپ لیٹ گئی۔ یہ تھیں ساس جن کی خدمت وہ دل و جان سے کیا کرتی تھی۔ یہ تھیں وہ نندیں جن کی خاطر مدارات اور ان کے بچوں کی فرمائشیں پوری کرتے وہ دن بھر ہلکان ہوا کرتی تھی اور ان سے وہ چلی تھی شوہر کی شکایت کرنے......؟ اس نے جانے یہ سوچا بھی کیونکر کہ وہ شکایت کرے گی تو ساس اپنے بیٹے کے کان کھینچیں گی۔ نندیں اپنے بھائی کو آڑے ہاتھوں لیں گی...تو گویا کوئی نہیں جس سے وہ سب کچھ کہہ ڈالے، افسوس! اس کی سوچوں کا ارتکاز ٹوٹا...... نگاہیں چھت سے ہوتی دروازے پر جا لگیں۔ جہاں دستک ہو رہی تھی۔

''ممانی...... نانو بلا رہی ہیں۔'' کسی بچے کی آواز...... بے دلی سے اٹھی، چپل پاؤں میں اُڑسی اور دروازہ کھول کر باہر آ گئی۔ ساس نے ترچھی نگاہ اس پر ڈالی، نندوں نے عجیب سی اچٹتی نظر اس پر ڈالی اور پھر سے باتوں میں مشغول ہو گئیں۔ اس نے سلے ہوئے لبوں کو اور بھی سختی سے بھینچ لیا۔ باورچی خانے سے پانی کا گلاس لا کر پھولے منہ والے شوہر کو پیش کیا۔ واپس باورچی خانے میں آ گئی اور رات کا کھانا پکانے کی تیاری کرنے لگی۔ آٹا بھی گوندھنا تھا۔ برتن بھی دُھلنے کے منتظر تھے اور پھر وہی فرمائشیں......

''ممانی! یہ کھانا، ممانی! وہ کھانا......'' اور وہ سر ہلاتے ہوئے جُت گئی۔ یہ سب کچھ اسے ہی دیکھنا تھا۔ یہ سب کام اسے ہی کرنے تھے۔ اس کے دل میں کیا پکڑ دھکڑ چل رہی تھی اسے سننے والا کوئی نہیں تھا۔ اسے خود ہی دل کو بھی آسرا دینا تھا اور اپنا غم بھی غلط کرنا تھا اور کیوں نہ کرتی......؟ ضرور کرتی کیونکہ... وہ ایک بہو تھی، بھاوج تھی، ماں تھی اور بیوی تھی مگر اصل میں وہ تھی کون......؟ ہاں تھی تو عورت ہی ناں مگر کیا وہ ایک جیتی جاگتی انسان بھی تھی؟ وہ یہی سوال سوچتی کام میں جُت گئی۔

مکمل ناول

# نبھانا ہے محبت سے

سکینہ فرخ




ابا کا موڈ سخت آف تھا...... اماں کا چہرہ مُتا ہوا تھا...... عافیہ نہ جانے کہاں چھپ کر بیٹھ گئی تھی اور عاشر تو صبح سویرے ہی بائیک لے کر کہیں نکل گیا تھا اور میں مشین کے کسی فالتو پرزے کی طرح یہاں وہاں لڑھک رہا تھا۔

پورے گھر میں اگر کوئی چہک رہا تھا تو وہ ماورا تھی۔ اس کے ہونٹوں پر صبح سویرے جو مسکراہٹ کھلی تھی وہ کئی گھنٹے گزر جانے کے بعد بھی تر و تازہ تھی۔

وہ مستعدی سے پیکنگ میں لگی ہوئی تھی...... نہ آج اسے نیند آ رہی تھی اور نہ ہی سر میں درد ہوا تھا...... نہ طبیعت گھبرائی اور نہ جی متلایا...... پہلی بار میں اسے اس قدر چاق و چوبند اور خوش دیکھ رہا تھا...... جبکہ میرا دل وقت کے ہر گزرتے لمحے کے ساتھ ڈوبا جا رہا تھا...... ساری شوخی اور شرارت ہوا ہو چکی تھی۔ غصے سے ابلتا ہوا خون برف کی طرح ٹھنڈا ہوئے جا رہا تھا اور عقل کام کرنا چھوڑ چکی تھی۔

''اف یہ میں نے کیا کر دیا...... بات کہاں سے شروع ہوئی اور کہاں تک جا پہنچی...... لیکن اب جو ہونے جا رہا تھا اس سے کیسے بچوں؟'' میں نے کنپٹی مسلتے ہوئے سوچا۔

اماں کی طرف بڑھا...... وہ آنسو پونچھ رہی تھیں۔ مجھ پر نظر پڑی تو منہ پھیر کے بیٹھ گئیں۔ ابا جو بظاہر ''مجھے کیا'' کی عملی تفسیر بنے بیٹھے ٹی وی پر چلنے والا ٹاک شو دیکھ رہے تھے مزید تیوریاں چڑھا کے اینکر کو گھورنے لگے گویا ابھی اسے ٹی وی سے نکال کر باہر لا پٹخیں گے۔

میں نے کچھ کہنے کی ہمت جمع کرتے ہوئے گلا صاف کرنے کو کھنکھارا...... مگر اس سے پہلے کہ منہ سے ایک لفظ بھی نکلتا ابا نے ایک دم ٹی وی آف کیا، ریموٹ میز پر پٹخا اور لاؤنج سے نکل گئے۔ اماں کی طرف مڑا تو وہ تنک کے اٹھیں اور دوپٹے کے پلو سے آنکھیں پونچھتے ہوئے ابا کے پیچھے، پیچھے چل دیں۔ ابا تو خیر بھی کبھار غصہ کر ہی لیا کرتے تھے مگر اماں کافی متحمل مزاج تھیں...... زندگی میں پہلی بار میں انہیں غصے میں دیکھ رہا تھا...... گو کہ انہوں نے منہ سے ایک لفظ بھی نہیں کہا صرف روئے جا رہی تھیں مگر ان کی نگاہوں میں جو کاٹ تھی وہ مجھے اندر تک کاٹے جا رہی تھی...... شاید غلطی صرف میری ہی تھی مگر جو کچھ بھی ہوا وہ اس قدر اچانک تھا کہ مجھے سنبھلنے کا موقع ہی نہیں ملا۔ شاید مجھے خود بھی اندازہ نہیں تھا کہ میں کیا کرنے جا رہا ہوں۔ جتنی مصیبت میں، میں پچھلے دس ماہ اور گیارہ دنوں سے مبتلا تھا وہ شاید میں ہی جانتا تھا، میرے گھر والے مجھ پر بیتنے والے اس ظلم سے آگاہ نہیں تھے...... ہم مردوں کی زندگی بھی کوئی زندگی ہے؟ آدھی زندگی ابا کے زیرِ تسلط اور باقی کی آدھی بیوی کے خوف میں گزر جاتی ہے...... کھلی ہوا میں سانس لینے کا موقع تب ملتا ہے جب سانس کی آمد و رفت ہی بند ہو جاتی ہے...... کمائیں ہم اور اس کمائی پر عیش دوسرے کرتے ہیں...... شادی شدہ مردوں کی زندگی تو ٹینس کی اس گیند کی طرح ہوتی ہے جو ایک کورٹ سے دوسرے کورٹ تک پھدکتی پھرتی ہے...... کبھی اماں ابا کی سائڈ تو کبھی بیگم کی طرف...... اور جہاں بھی جاؤ ''ہٹ'' ہی لگائی جاتی ہے۔ صبح سے اب تک گھر کے کئی چکر لگانے اور پھر کونوں کھدروں میں بیٹھ کر سگریٹ پینے کے علاوہ میں کچھ بھی نہیں کر پا رہا تھا۔ تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ تف ہے ایسی بے بسی کی زندگی پر...... آدمی جتنا شریف ہوتا ہے ہر طرف سے اس پر اتنے ہی جوتے برستے ہیں...... آنے والے مستقبل کا خوف ابھی سے لرزانے لگا تھا...... بارھویں سگریٹ کے بچے ہوئے ٹکڑے کو زمین پر پھینک کر زور، زور سے جوتے سے مسلنے کے بعد گویا میں نے اپنے اندر کی فرسٹریشن اس پر نکال دی۔

☆☆☆

''لڑکی مجھے سلیقہ شعار لگ رہی ہے...... گھر بھی صاف ستھرا تھا اور وہ خود بھی تمیز دار لگ رہی تھی۔'' اماں خوش ہو کے بولیں۔

''خاندان اچھا ہے، شریف لوگ لگتے ہیں۔''

''خوب صورت بھی ہیں۔'' عافیہ نے گویا میرے ذہن میں اٹھنے والے اس اہم ''سوال'' کو پڑھ لیا۔

عاشر شوخ نگاہوں سے میری طرف دیکھ رہا تھا اور میں مشرقی مردوں کی طرح سعادت مندی سے سر جھکائے بیٹھا تھا۔ اپنے سے دو سال چھوٹے اس شریر بھائی سے نگاہیں ملانے سے گریز کر رہا تھا کہ مبادا نگاہیں ملیں اور میری ہنسی چھوٹ جائے اور اماں ابا کے سامنے شرمندگی ہو۔

''دو بھائی اور تین بہنیں ہیں۔ سب سے چھوٹی ہے...... دونوں بڑی بہنوں کی شادیاں ہو چکی ہیں...... دونوں بھائی بھی شادی شدہ ہیں...... اماں ابا بفضلِ خدا حیات ہیں بلکہ دادی بھی حیات ہیں اور کافی ضعیف ہیں اور سب ساتھ ہی رہتے ہیں۔'' اماں نے بائیو ڈیٹا بتایا۔

''اگلی بار تصویر بھی لے آؤں گی تاکہ آپ بھی دیکھ لیں۔'' عافیہ کا ذہن ہونے والی بھابی کی خوب صورتی میں اٹکا ہوا تھا۔

''ارے اب پہلے ان لوگوں کو اپنے گھر بلانا ہوگا تاکہ وہ بھی لڑکے کو اور ہمارے گھر کو دیکھ لیں۔'' اماں نے جلدی سے کہا۔

''بالکل صحیح کہا...... گھر تو ضرور دیکھ لیں...... ان کے گھر کے مقابلے میں کافی چھوٹا ہے ہمارا گھر......'' ابا کا لہجہ کسی سوچ میں ڈوبا ہوا تھا۔

''آج کل سمجھ دار والدین لڑکے کو دیکھتے ہیں...... لڑکے کی تعلیم، اس کی جاب اور اس کی شخصیت...... اور ان سب میں ہمارا عامر ہزاروں میں نہیں بلکہ لاکھوں میں ایک ہے۔''

''اس میں تو کوئی شک نہیں۔'' ابا فخر سے بولے۔ میں بدستور سعادت مندی سے سر جھکائے بیٹھا رہا۔ دل میں خوشی کے لڈو پھوٹ رہے تھے۔

ہر مشرقی اور شریف لڑکے کی طرح میرے دل میں بھی بڑے ارمان تھے۔ ایک اچھی محبت کرنے والی، خوب صورت اور خدمت گزار بیوی کے خواب میری آنکھوں میں تب سے مچلنا شروع ہو گئے تھے جب سے انجینئر بننے کے بعد اپائنٹمنٹ لیٹر ہاتھ میں آیا تھا اور اب اس خواب کی تعبیر ملنے جا رہی تھی۔

☆☆☆

شادی بڑی دھوم دھام سے ہوئی۔ ہمارے گھر کی پہلی اور ان کے گھر کی آخری شادی، سو دونوں اطراف سے تمام ارمان پورے کیے گئے۔

ماورا میری توقع سے زیادہ حسین تھی۔ بڑے گھر کی انتہائی لاڈلی، خوب صورت لڑکی میری بیوی بن چکی تھی۔ مجھے یقین ہی نہیں آ رہا تھا...... اس کے سامنے تو میں کچھ بھی نہ تھا...... میں اس سے مرعوب ہو گیا۔ نتیجتاً اسے خوش رکھنے کے لیے جو کچھ میرے بس میں تھا اس کے قدموں میں ڈھیر کر دیا۔

وہ حسین تھی...... حسین ترین ہو گئی، مغرور تھی مغرور ترین ہو گئی۔ اماں ابا بھی بہو کے لاڈ اٹھانے میں کسی سے پیچھے نہیں تھے...... عافیہ، بھابی کی دیوانی تھی اور عاشر بھی بہت خوش تھا گو وہ عمر میں عاشر سے چھوٹی تھی لیکن وہ بھابی سے انتہائی احترام سے پیش آتا۔

میرا گھر جنت بن چکا تھا...... شادی کے بعد دو مہینے کیسے گزرے پتا ہی نہیں چلا...... روز گھومنے پھرنے اور دعوتیں اڑانے کے ساتھ، ساتھ ہم دونوں پندرہ دنوں کے لیے شمالی علاقہ جات کی سیر بھی کر آئے۔

رفتہ، رفتہ زندگی معمول پہ آنے لگی۔

میں نے یا گھر والوں نے ماورا پر کوئی ذمے داری نہیں ڈالی۔ سب کا خیال تھا کہ وہ خود ہی آہستہ، آہستہ گھر کے ماحول میں رچ بس جائے گی۔ مگر شاید یہ ہماری خام خیالی تھی۔

شروع، شروع میں جب میں آفس جاتا تو وہ سو رہی ہوتی، واپس آتا تو وہ بنی ٹھنی کمرے میں بیٹھی ہوتی۔ اسے دیکھ کر میرا سیروں خون بڑھ جاتا۔ ہم دونوں لیلیٰ مجنوں کی طرح ایک دوسرے پر نثار ہوتے...... کبھی وہ میکے جانے کی فرمائش کرتی تو ہم وہاں چلے جاتے اکثر رات کا کھانا بھی وہیں کھا لیتے۔ اس کا گھر بڑا خوب صورت تھا...... کھلا، کھلا سا آراستہ و پیراستہ......

اس کا کمرا ابھی تک اس کی اماں نے جوں کا توں رکھا ہوا تھا...... وہ جب بھی جاتی کچھ دیر اپنے کمرے میں ضرور گزارتی...... ماں باپ تو خیر آؤ بھگت کرتے ہی...... دونوں بھائی اور بھابیاں بھی مہمان نوازی میں کوئی کسر نہ چھوڑتیں وہ میکے جا کے خوب چہکتی تو مجھے بھی خوشی ہوتی۔

کچھ وقت اور سرکا...... تو اماں نے کچھ دبے، دبے انداز میں شکایت کی۔

''کیا مطلب...... کیا ماورا دن میں کمرے سے باہر ہی نہیں نکلتی؟'' میں حیران ہوا۔ روزانہ صبح جب میں آفس جاتا تو مجھے ناشتا اماں یا عافیہ ہی دیتی تھیں۔ وہ سو رہی ہوتی تھی تو میں بھی اس کا آرام خراب نہ ہونے کی وجہ سے اسے نہیں جگاتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ کچھ دیر کے بعد وہ اٹھ ہی جاتی ہو گی اور باہر آ کے اماں اور عافیہ کا ہاتھ بٹاتی ہو گی۔

''وہ تو سارا دن سوئی رہتی ہے...... شروع، شروع میں کچھ دن عافیہ اس کے لیے ناشتا لے کر گئی تو اس نے منع کر دیا کہ وہ ناشتا نہیں کرتی...... پھر دوپہر کے کھانے پر جگایا تو بولی آپ لوگ کھا لیا کریں میرا انتظار مت کریں۔ میں جب اٹھوں گی اور بھوک لگے گی تو خود ہی کھا لوں گی۔ اب اس کے بعد کبھی، کبھی تین چار بجے تک باہر آ جاتی ہے اور کچھ کھا پی لیتی ہے کبھی باہر ہی نہیں آتی...... خدا جانے سو رہی ہوتی ہے یا جاگ رہی ہوتی ہے...... پھر شام میں عافیہ چائے لے کر اس کے کمرے میں جاتی ہے تو وہ ہمیشہ کسی سے فون پر بات کر رہی ہوتی ہے عافیہ چائے رکھ کے چپ چاپ باہر آ جاتی ہے...... بیچاری کو بڑی تمنا تھی کہ بھابی سے دوستی کرے گی، گپ شپ کرے گی...... ایک بہن کی کمی پوری ہو جائے گی...... مگر......'' انہوں نے ٹھنڈی سانس بھری اور میں شرمندہ سا ہو گیا۔ میں نے ماورا سے بات کرنے کا سوچا۔

''اور بھئی تم نے یہ تو نہیں بتایا کبھی کہ دن کیسے گزرتا ہے تمہارا......'' میں نے پیار سے اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے طریقے سے بات کا آغاز کیا۔

''انتہائی بور اور بیکار۔'' اس نے منہ بنایا۔

''کیا مطلب؟'' میں حیران ہوا۔

''مطلب یہ کہ کچھ کرنے کو ہی نہیں ہے۔ بس سوتی ہوں، سو کر اٹھتی ہوں، فریش ہوتی ہوں کچھ کھاتی پیتی ہوں اپنا کمرا صاف کرتی ہوں اور اس کے بعد ٹائم پاس کرتی ہوں...... کبھی فون پہ گپ شپ کر لی، کبھی کوئی مووی دیکھ لی۔'' اس نے منہ لٹکا کے کہا۔

مجھے اپنی اس معصوم بیوی پر پیار آ گیا۔

''تو کیوں اتنا بور ہوتی ہو...... کمرے سے باہر نکلا کرو۔ اماں، ابا، عافیہ سے گپ شپ کرو۔'' میں نے دانستہ ''کام'' کو گول کر دیا۔

''وہ لوگ میرے مزاج کے نہیں ہیں۔ آٹھ بجے تمہارے گھر ناشتا ہو جاتا ہے...... ایک ڈیڑھ بجے تم لوگ کھانا کھا لیتے ہو...... یہ انڈا، پراٹھا، دال، سبزی، بریانی ٹائپ چیزیں میں نہیں کھا سکتی......اور نہ ہی اتنی جلدی میرے ناشتے کھانے کا ٹائم ہوتا ہے...... آنٹی کے پاس خاندان والوں کے علاوہ کوئی ٹاپک ہی نہیں ہے بات کرنے کو...... عافیہ صرف اپنے کالج کے گھسے پٹے قصے لے کر بیٹھ جاتی ہے اور انکل سے کیا بات کروں......بس اپنے کمرے میں ہی بیٹھی رہتی ہوں۔''

اس کے جواب نے میرے چودہ طبق روشن کر دیے۔ وہ میرے گھر والوں کے لیے کیسے جذبات رکھتی تھی، مجھے بے انتہا افسوس ہوا۔

''تم باہر نکلو گی سب کے ساتھ بیٹھو گی تب ہی تم ان کو اور وہ تم کو سمجھیں گے۔ آہستہ، آہستہ تم سب ایک دوسرے کو سمجھنے لگو گے تو خود بخود سب اچھا لگنے لگے گا۔'' میں نے اپنی مایوسی پر قابو پاتے ہوئے کہا۔

''میں زیادہ سوشل نہیں ہوں عامر۔'' اس نے منہ بنایا۔

''اس میں سوشل ہونے کی کیا بات ہے...... یہ تمہارا گھر اور یہ سب تمہارے گھر والے ہیں یار......'' میں ہلکا سا جھنجلا گیا۔

جواباً وہ کچھ نہیں بولی بس اپنے ہاتھوں میں پڑے کنگن سے کھیلتی رہی جو اسے میں نے منہ دکھائی میں پہنایا تھا۔ یہ کنگن اسے بہت پسند تھا۔ وہ اسے ہر وقت پہنے رہتی تھی اور میں یہ دیکھ، دیکھ کر خوش ہوتا تھا کہ اسے میری دی ہوئی چیز سے کتنی محبت ہے...... میرے دیے ہوئے تحفے سے اتنی محبت مگر مجھ سے جڑے رشتوں کی یہ قدر افزائی......؟ کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔

''اچھا چلو ایسا کرو کل سے تم میرے لیے ناشتا بنایا

کرو۔'' میں نے محبت سے اس کے ہاتھوں کو تھامتے ہوئے مگر دل ہی دل میں ڈرتے ہوئے لگاوٹ سے کہا۔

''میں...... ناشتا......؟ سوری عامر میں تو ناشتا کرتی ہی نہیں بناؤں گی بھلا کیا! تم پلیز میری وجہ سے اپنی روٹین مت ڈسٹرب کرو...... جیسے چل رہا ہے چلنے دو۔'' وہ جلدی سے بولی۔

ماورا شاید عام لڑکیوں سے کچھ زیادہ ہی مختلف ہے...... یعنی میری انتیس سالہ زندگی میں، میں نے جتنے ڈرامے دیکھے یا دوستوں میں جو بھی گپ شپ ہوئی یا اپنے اور دوستوں کے گھروں کے جس قدر حالات سے میں واقف تھا وہاں کہیں دور، دور تک ایسی ''بہو'' یا بھابی دیکھی نہ سنی تھی۔

میرا تو خیال تھا کہ شادی کو تین ماہ گزرنے کے بعد اسے سب میں گھل مل کے اسی خاندان کا حصہ بن جانا چاہیے تھا...... خیر، لگتا ہے اسے گھلانے ملانے کے لیے مجھے ہی کوشش کرنی پڑے گی۔

☆☆☆

اس دن میں آفس سے جلدی آ گیا...... اماں نے دروازہ کھولا...... اور حیران رہ گئیں۔

''تم اس وقت...... سب خیر تو ہے بیٹا؟''

''جی اماں بس آج ذرا چھٹی مل گئی۔'' میں مسکرایا۔

''چلو آؤ...... ہم نے تو ابھی، ابھی کھانا کھایا ہے تم منہ ہاتھ دھولو، میں تمہارے لیے کھانا نکالتی ہوں۔'' انہوں نے جلدی سے کہا۔

''ارے نہیں اماں آپ کیوں...... میں ماورا سے کہتا ہوں۔'' میں نے بیڈ روم کی طرف قدم بڑھایا۔ اماں کچھ نہ بولیں مگر انہوں نے مجھے ایسی نگاہوں سے دیکھا گویا میں نے کوئی انہونی ناقابلِ یقین بات کہہ دی ہو۔

میں بیڈ روم کا دروازہ کھول کے اندر داخل ہوا...... ماورا شاید نہا کے نکلی تھی اور ڈریسنگ ٹیبل پہ بیٹھی ہیئر ڈرائر سے اپنے بال سکھا رہی تھی...... اس نے چونک کے گردن گھمائی اور مجھے دیکھ کر اس کی آنکھوں میں بھی حیرت در آئی۔ ''آپ اس وقت؟''

''ہاں یار، بس آج ذرا جلدی چھٹی ہو گئی...... تم ابھی جاگی ہو؟'' میں نے پوچھا۔

''ہاں آدھا گھنٹا ہو رہا ہے۔'' اس نے ہیئر ڈرائر ٹیبل پر رکھتے ہوئے جواب دیا۔ میں نے وال کلاک پر نظر دوڑائی وہاں سوا تین بج رہے تھے۔

''پھر تو تم نے بھی لنچ نہیں کیا ہوگا۔ مجھے بھی بڑی زبردست بھوک لگ رہی ہے۔ ایسا کرو کہ تم اپنا اور میرا کھانا یہیں لے آؤ...... دونوں مل کے کھاتے ہیں۔'' میں نے پلان کے پہلے حصے پر عمل کیا۔

''مگر میں تو لنچ نہیں کرتی۔ کچھ فروٹس اور دودھ لے لیتی ہوں اس وقت......'' اس نے حیرت زدہ انداز میں کہا۔

''کوئی بات نہیں...... آج میرے ساتھ میرا دل رکھنے کو ہی لنچ کر لو...... میں کون سا روز، روز اس ٹائم دفتر سے آتا ہوں۔'' میں نے اسے اکسایا۔

''تم عافیہ سے کہہ دیتے ناں۔'' وہ جھنجلائی۔

''کیوں؟ اس سے کیوں کہوں...... بھئی اب میں بیوی والا ہوں اپنی بیوی سے کہوں گا کہ جائے میرے لیے گرما گرم روٹیاں بنائے اور پھر ہم دونوں اکٹھا کھانا کھائیں...... سوچو کتنا رومینٹک لگتا ہے ناں......'' میں نے ہنس کے کہا۔

''بالکل بھی نہیں...... روٹیاں بنانا ہرگز بھی رومینٹک کام نہیں ہے۔'' اس نے برملا کیا۔

''شوہر کے لیے روٹیاں بنانا رومینٹک نہیں لگتا تمہیں؟'' میں نے لہجے کو افسردہ بناتے ہوئے کہا۔

''پلیز عامر کیوں بور کر رہے ہو...... چھوڑو لنچ...... تم بھی میرے ساتھ آج فروٹ کھاؤ۔'' اس نے بیڈ روم فریج سے سیب اور مالٹے نکالتے ہوئے کہا۔

''مگر مجھے بھوک......'' میں نے کمزور سا احتجاج کرنا چاہا۔

''تو اس سے بھی بھوک مٹ جائے گی...... اور فروٹ تو صحت کے لیے بہت اچھے ہوتے ہیں...... اس

سے اسکن اچھی اور خون صاف ہوتا ہے...... یہ بتاؤ دودھ ٹھنڈا پیو گے یا گرم......'' اس نے پوچھا اور دودھ کا پیکٹ ہاتھ میں لیے مائیکرو ویو کی طرف بڑھی...... کمرے میں فریج بھی تھا، مائیکرو ویو بھی، جوسر اور بلینڈر بھی...... کافی میکر بھی...... اس نے اپنے جہیز میں ملنے والے کچن آئٹمز کو کمرے ہی میں سجا کے منی کچن تعمیر کر لیا تھا...... اب باہر نکلنے کی ضرورت بھی کیا تھی...... ان سب چیزوں کو دیکھ کر پہلی بار ان پر غصہ آیا۔

''دودھ تو میں نے دس بارہ برس کی عمر میں پینا چھوڑ دیا تھا۔'' میں نے منہ بنایا۔

''تو کافی بنا دوں؟'' اس نے پوچھا۔

''نہیں، یہ کافی پینے کا کون سا ٹائم ہے...... تم کرو اپنے شوق پورے...... میں آرام کروں گا۔'' میں نے قدرے خفگی سے کہا۔ سارا پلان چوپٹ ہو گیا تھا۔ میرا تو مقصد اسے کمرے سے باہر نکالنا اور اماں کے پاس کچن میں بھیجنا تھا تاکہ کفر تو ٹوٹے کسی طرح...... مگر وہ شاید بہت چالاک تھی...... یا پھر ضدی...... اب عالم یہ تھا کہ واقعی بھوک سے برا حال ہو رہا تھا مگر اب باہر جا کے اماں سے کھانا مانگنے پر شرم بھی آ رہی تھی۔

میں نے بس جوتے اتارے اور آفس کے کپڑوں ہی میں بستر میں گھس گیا۔

ماورا بے نیازی سے مالٹے کے چھلکے اتارنے لگی۔

☆☆☆

وقت گزرنے کے ساتھ، ساتھ اماں کا موڈ مستقل آف رہنے لگا...... عافیہ کے ایگزامز چل رہے تھے، وہ پڑھائی میں مصروف تھی اور گھر کا سارا بار اماں کے کمزور کندھوں پر آ پڑا تھا۔ ابا ریٹائرمنٹ کے قریب تھے، اکثر بیمار رہتے تھے۔ دمے کا دائمی مرض تھا انہیں، جس نے انہیں کمزور کے ساتھ، ساتھ چڑچڑا بھی بنا دیا تھا۔ جب بیمار پڑ جاتے اور گھر میں رہتے تو اماں بیچاری ان کی دیکھ بھال کرتے ہی میں حال سے بے حال ہو جایا کرتی تھیں...... اور آج کل ان کی بیماری ہی کا دور چل رہا تھا اور اماں گھر کے کاموں اور ابا کی تیمارداری میں بری طرح الجھی ہوئی تھیں۔ عاشر کا میڈیکل کا فائنل ایئر تھا...... اس کی اسپتال ہی میں ڈیوٹی لگی ہوئی تھی۔ گھر آتا تو وہ بھی ابا ہی میں مصروف رہتا۔

مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ گھر کے افراد مجھ سے کھنچے، کھنچے سے ہیں۔ وجہ میں بخوبی جانتا تھا مگر افسوس کچھ کرنے پہ قادر نہ تھا کہ میری بیوی اپنے طور طریقے بدلنے پر بالکل بھی راضی نہ تھی اور اب تو اسے ایک مستقل بہانہ ہاتھ آ گیا تھا...... وہ امید سے تھی...... اس پر سختی بھی نہیں کی جا سکتی تھی۔

تنگ آ کر میں نے گھر کے کام کاج کے لیے ایک مستقل ملازمہ کا بندوبست کر دیا۔ گو کہ میری تنخواہ کا ایک معقول حصہ اس مد میں نکلنے لگا مگر اس کے سوا اور چارہ بھی نہیں تھا۔

اماں نے سکون کی سانس لی تو ان کے ماتھے کے بل بھی قدرے کم ہوئے...... مگر ظاہر ہے کام کا مسئلہ تو حل ہو گیا تھا مگر بہو اور سسرال والوں کے درمیان فاصلے تو بدستور برقرار تھے۔

شاید بچہ ہو جائے تو حالات بہتر ہو جائیں...... وہ اپنے خول سے باہر نکل آئے اور سب میں گھلنے ملنے کا قرینہ سیکھ جائے...... امید پر دنیا قائم تھی...... سو میں بھی اس کے ساتھ، ساتھ ''امید'' سے تھا۔

☆☆☆

''مجھے ماما یاد آ رہی ہیں......'' میں آفس سے گھر واپس آیا، تھکا ماندہ کمرے میں داخل ہوا تو سلام دعا کے بغیر اس نے رونی صورت بنا کے کہا۔

''تو ان کو فون کر لو......'' آج دفتر میں ظہیر صاحب...... جو کہ اتفاق سے میرے باس ہوتے تھے...... سے میری ہلکی پھلکی جھڑپ ہو گئی تھی...... میرا موڈ سخت آف تھا۔ نوکری برقرار رکھنے کے لیے کیسوں کیسوں سے بنا کر رکھنی پڑتی ہے، آفیسرز کی تلخ و ترش سننی پڑتی ہے...... کتنی ہی بڑی ڈگری ہو یا بھاری بھرکم کوالیفکیشن...... جونیئر بہرحال جونیئر ہی ہوتا ہے...... سینئرز کب کس بات پر بھڑک جائیں...... کچھ پتا نہیں

ہوتا۔ میں ٹھنڈی سانسیں بھر بھر کے جوتے، موزے اتارنے لگا...... دوسری طرف ماورا منہ بنا کے بیٹھی رہی۔

"کیا ہوا؟" میں نے اس کی جانب خاموشی دیکھ کر مڑ کے اسے دیکھا۔

"فون میں ان کو روز کرتی ہوں...... مجھے ان کے پاس جانا ہے۔" وہ ٹھنکی۔

"ٹھیک ہے، کل ہفتہ ہے تمہیں ملا لاؤں گا۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"کل نہیں آج...... بلکہ ابھی...... اور ملانہیں...... لاؤں گا میں وہاں رہنے جاؤں گی۔" اس نے بدستور ٹھنکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"یہ بیٹھے بٹھائے کیا سوجھی تمہیں...... رہنے کا کیا مطلب...... تمہاری حالت ایسی ہے کسی بھی وقت کوئی ضرورت پڑ سکتی ہے ابھی تمہیں یہیں رہنا چاہیے۔" میں نے اپنے سر کے درد کو بہ مشکل ضبط کرتے ہوئے اسے سمجھایا۔

"میں نے کہہ دیا کہ جانا ہے تو جانا ہے...... اور حالت کا کیا مسئلہ ہے، اگر وہیں کچھ ہوا تو گھر میں تین تین گاڑیاں ہیں سب لوگ ہیں کوئی مسئلہ نہیں ہوگا۔ ویسے بھی میرا دل یہاں نہیں لگتا...... وہاں سارے میرے اپنے ہیں......" اس کا آخری جملہ میرے سر میں جو درد سے پھٹنے کے قریب تھا راکٹ کی طرح جا کے لگا اور بالآخر سر پھٹ گیا۔

"کیا مطلب؟" میں چیخا۔ "وہاں تمہارے سارے اپنے ہیں اور یہاں پرائے بلکہ دشمن......"

اس نے پہلی بار مجھے اتنے غصے میں دیکھا تھا۔ ایک لمحے کو اس کی آنکھوں میں ہلکا سا خوف جھانکا جس پر اس نے فوراً قابو پالیا۔

"یہ تم مجھ سے کس طرح بات کر رہے ہو؟" وہ غصے میں بولی۔

"یہ تم کس طرح کی باتیں کر رہی ہو......؟" میں بھی غصے میں پھنکارا۔

"میں نے کیا غلط کہہ دیا؟" وہ تنتنا کے کھڑی ہوگئی۔

"تم نے غلطی کی ہے اور اب غلط کہہ بھی رہی ہو...... تم نے میرے گھر والوں کو کبھی اپنا سمجھا ہوتا تو آج تمہیں تمہارے اپنے یاد نہ آ رہے ہوتے۔" میں چبا کے بولا۔

"تمہارے گھر والوں سے میرا مزاج نہیں ملتا...... ان کی اور میری سوچ میں بہت زیادہ فرق ہے...... تمہیں نہیں پتا میں یہاں کتنی مشکل سے رہتی ہوں...... کسی سے کچھ کہتی سنتی نہیں ہوں پھر بھی تمہاری ماں اور بہن اکثر کوئی نہ کوئی طنزیہ بات کر جاتی ہیں...... تمہارے باپ اور بھائی مجھے عجیب سی نظروں سے دیکھتے ہیں۔" وہ کوفت بھرے لہجے میں بولی۔

"بالکل ایسا ہی ہوتا ہوگا اور اس کی وجہ تم خود ہو۔" مہینوں سے دل میں بھرا ہوا غبار نکلا تو میری زبان بھی کھلنے لگی۔

"تمہارے رویے سے ہی وہ سب تم سے بیزار ہوئے ہیں ورنہ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ وہ سب تمہیں کتنی محبت اور عزت سے بیاہ کر لائے تھے...... تم ان کے بڑھے ہوئے ہاتھوں کو ذرا تھامتی تو سہی...... تم نے خود کھویا ہے ان سب کو......" میں نے اسے آئینہ دکھایا۔

"دیکھو میں یہ سب نہیں جانتی...... مجھے صرف اپنا اور اپنے بچے کا خیال ہے...... ساجد بھائی اور ان کی فیملی اگلے ہفتے دبئی شفٹ ہو رہے ہیں۔ سائرہ اور عذرا باجی پہلے ہی کینیڈا میں ہیں...... اب صرف عابد بھائی یہاں رہ جائیں گے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ میں اپنے ماں باپ کے گھر شفٹ ہو جاؤں...... اتنا بڑا گھر ہے...... بھائیں، بھائیں کرتا ہے...... ساجد بھائی کے جانے کے بعد تو اور خالی ہو جائے گا...... مما، پاپا بھی میرے اس فیصلے سے خوش ہیں......" میں آنکھیں پھاڑے اس کی گفتگو سن رہا تھا...... مجھے اپنے کانوں پر یقین نہیں آ رہا تھا۔

"تم مجھے چھوڑ کے یہاں سے چلی جاؤ گی؟"

"تمہیں چھوڑ کے کیوں جاؤں گی...... تم بھی میرے ساتھ ہی جاؤ گے۔" وہ اس عرصے میں پہلی بار مسکرائی۔

"اور تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ میں تمہارے پیچھے پیچھے چل دوں گا؟" میں غرایا۔

"عقل سے کام لوگے تو چل ہی دو گے...... دیکھو تمہارا چھوٹا سا تین کمروں کا تو گھر ہے۔ ایک کمرا مجھے اور تمہیں ملا ہوا ہے...... ایک میں اماں اور عافیہ سوتے ہیں اور دوسرا جو ڈرائنگ روم کا کام دیتا ہے وہاں تمہارے ابا...... اور بیچارہ عاشر چھت پر بنے ہوئے اس نامکمل سے کمرے میں رہتا ہے۔ جہاں دس منٹ بیٹھنا بھی مشکل ہے...... اب تمہاری جاب اچھی سہی مگر ترقی کر کے زیادہ پیسے کما کے اپنا کوئی گھر بناؤ گے تو بھی اس میں بیس سال کا عرصہ تو لگ ہی جائے گا۔ جب قدرت تمہیں، مجھے اور ہمارے ہونے والے بچے کو ایک بہتر اور صاف ستھرا ماحول دینے جا رہی ہے تو انکار کیسا......؟" اس نے دانشمندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مجھے سمجھایا۔

"جب تمہارے اماں، ابا تم سے میری شادی پر تیار ہوئے تھے تو انہیں میرا گھر نظر نہیں آیا تھا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھا۔

"انہیں تمہاری ڈگری، تمہاری قابلیت اور تمہاری وجاہت نظر آئی تھی...... گھر کو انہوں نے اگنور کر دیا تھا...... سچی بات بتاؤں تو وہ یہ تھی کہ انہوں نے سوچا تھا۔ شادی کے کچھ دنوں کے بعد وہ کرائے پر ہمیں کوئی بہتر گھر لے دیں گے...... مگر تمہارا فیملی سسٹم...... میں پورے لاؤ لشکر کے ساتھ کہیں بھی شفٹ ہونا نہیں چاہتی تھی...... اس لیے......"

"تو اب تمہارا کیا خیال ہے میڈم...... کہ تم لاؤ لشکر یہیں چھوڑ کے صرف مجھے لے اڑو گی...... تو یہ تمہاری خام خیالی ہے...... نہ میں کہیں جاؤں گا اور نہ ہی تم...... سمجھیں......" میں نے اس کا جملہ مکمل ہونے سے پہلے ہی کاٹ دیا...... دو عدد سر درد کی گولیاں پانی کے ساتھ نگلیں اور بغیر کچھ کھائے پیے بستر پر لیٹ گیا...... خون، رگوں میں گویا آگ کی طرح دوڑ رہا تھا...... ذلت اور بے عزتی کا ملا جلا احساس اندر ہی اندر کچوکے لگا رہا تھا۔ یہ لڑکی نادانی میں یہ سب کچھ کہہ رہی ہے یا غرور میں...... شاید نفرت میں یا ہو سکتا ہے غصے میں...... میری کنپٹیوں پر دستک دیتا درد دھیرے دھیرے کم ہونے لگا...... میں سونے لگا تھا۔

☆☆☆

اگلی صبح آنکھ کھلی تو میں نے مڑ کر اس کی سائیڈ پر دیکھا...... وہ موجود نہیں تھی...... دھیرے، دھیرے مجھے گزشتہ رات کی اپنی اور اس کی تلخ کلامی یاد آئی...... میں رات بھی غصے میں کھانا کھائے بغیر ہی سو گیا تھا۔

شادی سے پہلے چاہے کچھ بھی ہو جائے اماں مجھے کبھی بھوکا سونے نہیں دیتی تھیں اور اب پچھلے چند ماہ سے میں ان گنت بار بھوکا سو چکا تھا۔ اماں بھی شاید عادی ہو گئی تھیں...... نہ جانے وہ میرے اس عمل کو کیا معنی پہناتی ہوں گی۔ ان سے اب میرا آمنا سامنا کم ہی کم ہوتا تھا...... عافیہ کا یونیورسٹی میں داخلہ ہو چکا تھا۔ اب مجھے صبح ناشتا نسرین بنا کے دیا کرتی تھی...... اماں بھی کبھی کبھار نظر آ جاتی تھیں ورنہ وہ ابا کے ساتھ کمرے ہی میں ناشتا کرنے لگی تھیں۔ عاشر کا ہاؤس جاب چل رہا تھا وہ تو ہفتوں مجھے نظر ہی نہیں آتا تھا خدا جانے کب گھر آتا جاتا تھا...... ابا کے کمرے میں، میں خود ڈر کے مارے نہیں جاتا تھا، وہ ہی اگر باہر نظر آ جاتے تو دو گھڑی کو ان کے پاس بیٹھ جاتا ورنہ نہیں...... میں غیر محسوس طریقے سے اپنے گھر والوں سے دور ہوتا چلا جا رہا تھا...... شادی کے ان سائیڈ ایفیکٹس کے بارے میں، میں نے تو کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔ لیکن ابھی یہ ہے کہاں...... میں نے اٹھ کر باتھ روم چیک کیا...... خالی ملا...... کہیں رات والی باتوں سے متاثر ہو کر میرے لیے ناشتا بنانے تو نہیں چلی گئی...... میں نے تصور کی آنکھ سے ماورا اور اماں، ابا کو کھانے کی میز پر ہنستے مسکراتے ناشتا کرتے دیکھا...... ایک ٹھنڈی سانس بھری اور باتھ روم میں گھس گیا۔

تیار ہو کے باہر نکلا تو اماں کچن کے سامنے کھڑی تھیں...... اور نسرین میرے لیے ٹیبل پر ناشتا

رکھ رہی تھی...... اس سے پہلے کہ میں اِدھر اُدھر دیکھنے کے بعد اماں سے ماورا کے بارے میں پوچھتا، اماں خود ہی بول پڑیں۔

''ماورا کے گھر سے صبح صبح گاڑی آئی تھی، وہ میکے چلی گئی ہے، کہہ کر گئی ہے کہ جب تمہیں فرصت ہو تو اس سے بات کر لینا۔'' اماں کا لہجہ بے تاثر تھا۔

''جی اماں......!'' میں نے خود پر قابو پاتے ہوئے جواب دیا۔ دل نہ چاہنے کے باوجود ناشتا کرنے بیٹھ گیا۔ تاکہ ہر چیز نارمل نظر آئے۔

''اگر ڈلیوری کے لیے اس کا پروگرام میکے جا کے رہنے کا تھا تو کم از کم تم ہی مجھے بتا دیتے، میں تو یہاں تیاریوں میں لگی رہی۔'' اماں سے نہ رہا گیا۔

میں اماں کو کیا بتا تا جب کہ اس کے پروگرامز مجھ پر کل رات ہی منکشف ہوئے تھے۔

''مجھے نہیں معلوم اماں کہ اس کا کیا پروگرام ہے۔'' میں نے ہمت کر کے کہہ دیا۔

''تم نے تو عامر ہم سب کی ناک ہی کٹا دی بیٹا...... ہم تو یوں اپنی نگاہوں میں جرم نہ کر کے بھی مجرم بن گئے کہ کسی سے کیا کہیں؟'' وہ میرے سامنے بیٹھ کر کن انکھیوں سے کچن میں کام کرتی نسرین کو دیکھ کر دبے لہجے میں بولیں۔

''میں آفس سے آ جاؤں پھر اس پر بات کر لیتے ہیں......'' میں نے جلدی، جلدی چائے کے چند گھونٹ بھرے اور اٹھ کھڑا ہوا...... وہ کچھ نہ بولیں بس مجھے دیکھتی رہیں...... کچھ بھی تھا ماورا میری بیوی تھی...... میری سچ مچ کی پہلی چاہت...... اس کے آنے سے میری زندگی میں بہار آ گئی تھی...... وہ بہار دھیرے دھیرے کیوں خزاں میں تبدیل ہونے لگی مجھے ہرگز نہیں معلوم تھا۔ اس کے چلے جانے کے بعد سب کچھ ایک دم سونا، سونا لگنے لگا تھا...... میں نے باہر آ کے بے دلی سے کار اسٹارٹ کی اور آفس کی طرف روانہ ہو گیا...... وہاں پر بھی حالات نہ جانے کیسے ہوں گے کچھ پتا نہیں...... کل کا دن شاید میری زندگی کا ایک ایسا دن تھا جس نے مجھے کئی معاملات میں دوراہے پر لا کھڑا کیا تھا اور شاید آج کا دن ممکن ہے کہ کسی فیصلے کا ہو...... میرا ذہن مختلف فکروں میں پھنسا ہوا تھا۔

☆☆☆

توقع کے خلاف آفس کا ماحول نارمل تھا۔ باس کا وہ منہ جو کل پھول کے غبارے کی شکل اختیار کر گیا تھا آج اپنے نارمل سائز پر واپس آ چکا تھا۔ میں بھی ایسا ہی بن گیا جیسے میں نے تو کچھ کہا ہی نہیں...... مستعدی سے اپنے فرائض انجام دینے لگا...... لنچ ٹائم پر گھر کا محاذ یاد آیا۔ ابھی ماورا کو کال کرنے کا سوچ ہی رہا تھا کہ سسر صاحب کا نمبر موبائل اسکرین پر جگمگانے لگا۔

''اوہو...... لگتا ہے اپنے ماں، باپ سے میری خوب شکایتیں لگا دی گئی ہیں۔'' میں نے کال ریسیو کرتے ہوئے سوچا۔

''کیسے ہو بیٹا......؟'' سسر صاحب کا لہجہ شہد میں ڈوبا ہوا تھا...... یہ بات میرے لیے حیرت انگیز تھی۔

''میں ٹھیک ہوں آپ کیسے ہیں؟'' میں نے بھی تابعداری کا مظاہرہ کیا۔

''ہاں ہم لوگ تو ٹھیک ہیں بس ماورا......'' وہ کہتے، کہتے رک گئے۔

''کیا ہوا ماورا کو؟'' میں ایک دم پریشان ہو گیا۔

''وہ اصل میں کافی اسٹریس میں تھی...... ایسی حالت میں اسٹریس کتنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔'' انہوں نے پھر جملہ ادھورا چھوڑ دیا۔ شاید وہ میرے ضبط کا امتحان لے رہے تھے...... سو میں نے بھی خود پر کنٹرول کرنے کی ہر ممکن کوشش کی...... اور کچھ نہ بولا۔

میری خاموشی دیکھ کر وہ دوبارہ گویا ہوئے۔

''اب بہتر ہے اس کی طبیعت، اسپتال سے گھر لے آئے ہیں۔'' انہوں نے پھر پہیلی بجھائی۔

صبح سات بجے وہ میرے گھر سے نکلی...... اور اب دو بج رہے تھے...... اس عرصے میں وہ اسپتال سے بھی ہو آئی...... خیر......

''چلیں شکر ہے اب اس کی طبیعت بہتر ہے......

میری طرف سے بھی پوچھ لیجیے گا اسے۔'' میں نے جل کر کہا۔ ''اب فون بند کرتا ہوں۔''

''ارے، ارے سنو تو میاں...... تم آفس سے سیدھے اِدھر آؤ، تم سے بہت ضروری بات کرنی ہے۔'' وہ بالآخر اصل مدعے پر آگئے۔

''جی ہاں فرصت ملے گی تو ضرور حاضر ہو جاؤں گا۔'' میں نے پھر پھلجھڑی چھوڑی۔

''فرصت کیسی صاحبزادے، آپ آج ہی تشریف لائیں۔'' وہ بھی ذرا تیز ہوئے۔

''دیکھیے انکل' میں نے عرض کیا ہے ناں...... فرصت ملے گی جب آجاؤں گا۔'' میں نے تمام اخلاقیات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے انہیں ٹکا سا جواب دے کر فون بند کردیا...... جب میں ٹینشن میں ہوں تو تھوڑی سی ٹینشن دوسروں کو بھی سہی...... میرے سر میں دوبارہ درد شروع ہو چکا تھا۔

☆☆☆

گھی سیدھی انگلیوں سے نہ نکلا تو جناب جنید جاوید یعنی سسر جی نے انگلیاں ٹیڑھی کرلیں یعنی ابا کو فون ملادیا۔

میں گھر پہنچا تو میری پھیلائی ہوئی ٹینشن گھوم پھر کے دوبارہ میرے اپنے گھر واپس آچکی تھی۔

''آخر یہ سب ہو کیا رہا ہے؟'' ابا کا موڈ سخت خراب تھا۔

''جی مجھے نہیں معلوم......'' میں نے آہستہ سے کہا۔

''تمہیں نہیں معلوم تو پھر کس کو معلوم ہوگا؟'' وہ تیز لہجے میں بولے۔

''تمہارے سسرال والے چاہتے کیا ہیں آخر......؟'' اماں کچھ، کچھ معاملے کی تہ تک پہنچ چکی تھیں۔

''ان لوگوں سے میری کوئی بات نہیں ہوئی۔ ماورا کے ابا نے مجھے گھر بلایا تھا اور میں نہیں گیا۔'' میں نے کندھے اچکائے۔

''ایک دن صبح، صبح تمہاری بیوی ایک چھوٹا سا بیگ اٹھا کے اپنے گھر سے گاڑی منگوا کے اپنے ماں، باپ کے گھر چلی جاتی ہے...... بغیر کسی پروگرام کے...... یہاں تک کہ تم بھی بے خبر...... تم دونوں میں لڑائی ہوئی ہے؟'' اماں نے کریدا۔

''اماں آپ تو جانتی ہیں اس کا رویہ سب کے ساتھ کتنا اجنبی ہے...... میرا وجود تک اس کے لیے بس اتنی اہمیت رکھتا ہے کہ میں اس کا خیال رکھوں، اس کی باتیں مانوں تو ٹھیک ورنہ میری حیثیت کچھ بھی نہیں......'' میں جھنجلا کر بولا۔

''تو شریف لوگوں کے طور طریقے یہی ہوتے ہیں کہ گزارہ کرتے ہیں...... مصالحت کی کوشش کرتے ہیں...... لڑ جھگڑ کے تھوڑی بیٹھ جاتے ہیں۔'' اماں نے سمجھایا۔

''تم اس کے گھر جاؤ...... ان لوگوں سے ملو اور بات ختم کرو...... ماورا کو واپس گھر لے آؤ......'' ابا نے فیصلہ سنا دیا۔

''اور جو وہ واپس ہی نہ آنا چاہے؟'' میں منہ، منہ میں بڑبڑایا۔

''کیا کہا تم نے؟'' ابا چونکے۔

''کچھ نہیں......'' میں سر جھکا کے بولا۔

''تو پھر تم کل جا رہے ہو۔'' ابا اٹھتے ہوئے بولے۔ اماں بھی ابا کی تائید میں سر ہلاتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئیں۔

جانے میں تو کوئی حرج نہیں...... اگر صرف ماورا کو واپس لے کر آنا ہوتا تو میں سو مرتبہ جانے کو تیار تھا...... مگر میں جانتا تھا کہ معاملہ ماورا کو لانے کا نہیں بلکہ میرے وہاں رک جانے پر ختم ہونے والا ہے...... یہ بات میرے بھولے والدین نہیں جانتے تھے اور میں ان کو بتا کے پریشان نہیں کرنا چاہتا تھا۔

☆☆☆

''ماورا ہماری سب سے چھوٹی اور سب سے زیادہ لاڈلی بیٹی ہے۔'' جنید صاحب مجھے چائے بسکٹ' سموسے، پیسٹری ٹھنسانے کے بعد مطلب کی بات پر

آ گئے۔

''ہم نے اسے ہتھیلی کا چھالا بنا کر پالا ہے۔'' بیگم جنید بھی گویا ہوئیں۔

''تو اس میں میرا کیا قصور ہے......'' میں دل ہی دل میں چلاّیا۔

''ہمیں تم نیک اور شریف لڑکے لگے تھے۔'' جنید صاحب پہلو بدل کے بولے۔

''مطلب بے وقوف اور احمق......'' میرے دل سے آواز آئی۔

''ہمیں لگا تم ہماری بیٹی کو خوش رکھ سکتے ہو......وہ بہت کمزور دل کی ہے۔'' بیگم جنید نے ساڑی کا پلو ٹھیک کرتے ہوئے کہا۔

''بالکل آپ کو اپنی بیٹی کے لیے جو کمزور دل کے ساتھ، ساتھ کمزور دماغ کی بھی ہے، ایک بے دُم کا بودم چاہیے تھا۔ جو ڈگڈگی پہ ناچ کے آپ کی بیٹی کو خوش رکھ سکے۔'' میں پھر دل میں بدبدایا۔

''تم تو کچھ کہہ ہی نہیں رہے ہو۔'' مسز جنید نے مجھے بغور دیکھتے ہوئے کہا۔

''کہہ تو رہا ہوں ......... اگر آپ ہی کو سنائی نہیں دے تو میں کیا کروں......'' میں نے ان کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پھر دل ہی دل میں کہا۔

''دیکھو بیٹے......'' جنید صاحب کھنکھارتے ہوئے سیدھے ہوتے ہوئے بولے۔ ''ہمیں ماورا عزیز ہے......تم بھی بے حد عزیز ہو......میری خواہش ہے کہ تم اپنے والدین کی اجازت سے ہمارے پاس میرا مطلب ہے اس گھر میں شفٹ ہو جاؤ...... اتنا بڑا گھر ہے......اوپر کا پورشن اگلے ہفتے خالی ہو جائے گا۔ ساجد اپنی فیملی کے ساتھ دبئی شفٹ ہو رہا ہے، تم لوگ آرام سے رہ سکتے ہو۔'' انہوں نے بالآخر وہ کہہ دیا جو میں سننے کے لیے گھنٹے بھر سے تیار بیٹھا تھا۔ میری کیفیت عجیب ہو رہی تھی اور اس عجیب کیفیت میں میرے منہ سے نکلا۔

''ٹھیک ہے انکل مجھے منظور ہے۔'' میں نے ایک دم کہا اور خود ہی حیران رہ گیا۔......دونوں میاں، بیوی کے چہروں پر حیرت دوڑ گئی۔ ان کے منہ کھلے اور بند ہوئے وہ دونوں شاید اس جواب کی توقع نہیں کر رہے تھے۔

چند لمحے خاموشی طاری رہی وہ شاید اپنی خوشی کو ہضم کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

''تو پھر اگلے ہفتے تم لوگ یہاں شفٹ ہو جاؤ...... کسی بھی قسم کا سامان لانے کی ضرورت نہیں...... یہاں سب کچھ موجود ہے اور ہاں اپنے والدین کا خیال ضرور رکھنا ......میرا مطلب ہے خرچا وغیرہ پہلے کی طرح دیتے رہنا کوئی کوتاہی مت کرنا......والدین کے بڑے حقوق ہوتے ہیں۔'' جنید صاحب میٹھے، میٹھے لہجے میں کہتے ہوئے مجھے اس وقت زہر لگ رہے تھے...... بجائے اپنی بیٹی کو سمجھانے کے وہ مجھے قابو کرنے چلے تھے۔ ماورا کو سمجھانے کی رہی سہی امید بھی جاتی رہی تھی...... جہاں ماں، باپ خود ہی بیٹی کی ہر جائز ناجائز بات پر پشت پناہی کریں وہاں ہر کوشش بیکار ہو جاتی ہے......میرا بچہ اس دنیا میں عنقریب آنکھیں کھولنے والا تھا اور میں ابھی کسی قسم کی محاذ آرائی میں نہیں پڑنا چاہتا تھا...... ماورا کی ضدی طبیعت سے کچھ بعید نہ تھا کہ وہ میرے انکار پر مزید کون سا قدم اٹھا لے۔

یہ فیصلہ تو میں نے فوراً ہی کر لیا مگر گھر آ کے اماں، ابا کو بتانا شاید میرے لیے اب تک کی زندگی کا سب سے مشکل ترین کام تھا مگر تیر کمان سے نکل چکا تھا اگلی صبح ماورا اپنا ضروری سامان لینے آئی تو انہیں خبر ہو ہی گئی۔

ان کی نگاہوں میں غصہ، افسوس، بے بسی سب ہی کچھ تو تھا...... میں جس ذہنی کرب سے گزر رہا تھا اس سے شاید وہ ناواقف تھے...... ورنہ میری بیچارگی پر افسوس کرتے یوں مجھ سے خفا نہ ہوتے......

بیٹیوں کی پیدائش پر والدین کے ذہن میں یہی خیال ہوتا ہے کہ ایک نہ ایک دن انہیں رخصت کرنا ہوگا مگر بیٹوں کے لیے کم از کم ہمارے معاشرے میں ایسا کوئی تصور موجود نہیں...... اس بیٹے سے جس کو محنت

مشقت سے پال پوس کر تعلیم دلا کر کسی قابل بنایا جاتا ہے، ماں، باپ بڑی امیدیں وابستہ کر لیتے ہیں...... میں نے اپنے والدین کی ساری امیدیں خاک میں ملا دی تھیں۔

مجھے گھر سے رخصت کرتے ہوئے میرے ماں، باپ، بہن اور بھائی مجھے جن نگاہوں سے دیکھ رہے تھے وہ کچھ اس قسم کی تھیں جیسے میرا جنازہ رخصت کر رہے ہوں...... میں اندر ہی اندر لرز گیا۔ ان کے لیے دوبارہ زندہ ہونا اب میری زندگی کا نصب العین تھا......

☆☆☆

ماورا کے گھر کا اوپر کا پورشن ہمارے لیے صاف ستھرا اور ٹھیک ٹھاک کر دیا گیا تھا۔ ماورا اب اس کو سجانے بنانے میں لگی ہوئی تھی اور مجھے اس سجاوٹ بناوٹ سے قطعی کوئی مطلب نہیں تھا...... وہ ہر روز کچھ نہ کچھ خرید کے لے آتی...... کبھی نئے پردے بنواتی تو کبھی کوئی نیا فرنیچر آ رہا ہوتا...... وہ داد وصول کرنے والے انداز سے مجھے دیکھتی اور میں کوئی دلچسپی نہ لیتا...... وہ جز بز ہو جاتی۔

گھر سیٹ کرنے کے بعد اس کا زیادہ وقت نیچے اپنے ماں، باپ کے ساتھ گزرنے لگا...... میں آفس سے آتا تو وہ نیچے بیٹھی سب کے ساتھ خوش گپیاں کر رہی ہوتی...... لاؤنج میں قہقہے بکھیر رہی ہوتی اور میں جل کے کباب ہو جاتا...... ان آٹھ دس دنوں میں اس کی صحت پہلے سے کہیں زیادہ اچھی ہو گئی تھی...... ہر وقت طبیعت کی خرابی کی شکایت کرنا اس نے بالکل چھوڑ دیا تھا...... وہ خوش تھی اور میں اداس...... میں اس کی نیچے موجودگی کو نظر انداز کر کے سیدھا اپنے پورشن کی طرف بڑھ جاتا...... مجھے دیکھ کر وہ لپک کے پیچھے آتی۔

''عامر نیچے رکیں ناں سب کے پاس...... بابا آپ کو پوچھ رہے ہیں۔'' وہ کہتی۔

''میں تھکا ہوا ہوں...... آرام کروں گا۔'' میں اپنے پیچھے اٹھنے والی نظروں کو نظر انداز کرتا ہوا زینہ چڑھ جاتا۔

کبھی وہ میرے پیچھے آ جاتی...... کبھی تھوڑی دیر کے بعد آتی مگر آتے ہی شکایت کرتی......

''عامر کتنا برا لگتا ہے...... وہ لوگ بیٹھے ہوتے ہیں اور آپ سلام دعا کے بغیر اس طرح اوپر آ جاتے ہیں۔''

''اس میں برا لگنے کی کیا بات ہے...... میری اپنی زندگی ہے مجھے جس میں آرام ملے گا میں اس طرح رہوں گا۔'' میں نے کندھے اچکائے۔

''اچھا...... سنڈے کو بابا ایک گیٹ ٹو گیدر رکھ رہے ہیں اس دن ذرا جلدی آ جائیے گا۔'' اس نے مصالحانہ انداز میں کہا۔

''سنڈے کو تو میرے ایک دوست کی شادی ہے...... اب تم تو اس حالت میں جاؤ گی نہیں، اس لیے مجھے ہی اکیلے جانا ہوگا۔ تم یہاں کا فنکشن اٹینڈ کر لینا۔'' میں نے ڈریسنگ روم میں گھستے ہوئے جواب دیا۔

باہر نکلا تو وہ بیڈ پر منہ لٹکائے بیٹھی تھی۔

''کھانے کے لیے چلیں۔'' اس نے مجھے دیکھ کر آہستہ سے کہا۔

''کہاں......؟'' میں حیرت زدہ رہ گیا۔

''اصل میں آج میری طبیعت خراب تھی اس لیے میں نے کچھ نہیں بنایا۔ مما نے کہا کہ تم لوگ آج کھانا ہمارے ساتھ ہی کھا لو۔'' اس نے مجھے اطلاع دی۔

''دیکھو میں پچھلے آٹھ دنوں سے تمہارے ہاتھ کا بنا ہوا الٹا سیدھا جنک فوڈ زہر مار کر رہا ہوں...... ایک دو بار نیچے سے تمہارے لیے قورمہ، بریانی آ گئی تو وہ بھی میں نے برداشت کر لی...... مگر ایک بات میں تمہیں واضح بتا دوں کہ مجھے میرے گھر کا پکا ہوا، میری کمائی سے آیا ہوا سیدھا سادہ کھانا چاہیے۔ اس لیے آئندہ خیال رکھنا۔'' میں خفگی سے بولا۔

''حد ہو گئی میں برداشت کر رہی ہوں اور تم بڑھے ہی جا رہے ہو......'' وہ تنک کے کھڑی ہو گئی۔

''تو نہ کرو برداشت...... چیخو، چلاؤ جو مرضی آئے کرو...... میں نیچے جا کے کھانا نہیں کھاؤں گا۔'' میں بیڈ پر نیم دراز ہو گیا۔

"ماما، بابا کیا سوچیں گے، آج تو کھالو پھر نہیں کہوں گی۔" میری آواز بلند ہوتے دیکھ کر اس نے بہ مشکل اپنے غصے پر قابو پالیا۔

میرے گھر رہتے ہوئے اس کی حرکتوں کی وجہ سے جو دباؤ مجھ پر تھا کہ میرے ماں، باپ، گھر والے کیا کہیں گے اگر ماور کا چیخنا چلانا انہوں نے سن لیا تو...... اب وہی دباؤ ماورا کے اوپر تھا...... وہ اپنے گھر والوں کو سب اچھا ہے ہی دکھانا چاہتی تھی...... ماں، باپ سے زیادہ اس پر بھابی کا پریشر تھا جو ہر وقت ہمیں معنی خیز نگاہوں سے دیکھا کرتی تھیں۔

"ٹھیک ہے میرا کھانا اوپر لے آؤ۔ میں نیچے نہیں جاؤں گا......" میں نے اسے ایک اور آزمائش میں ڈال دیا اور خود آرام سے لیٹ کر ریموٹ سے ٹی وی آن کرلیا...... وہ چند لمحے بے بسی سے مجھے دیکھتی رہی پھر نیچے چلی گئی۔

☆☆☆

میرے ان سب کو نظر انداز کرنے کی حرکت بالآخر ساس صاحبہ اور سسر صاحب کی نگاہوں میں آگئی۔ ایک دن میں آفس سے واپس آیا تو وہ لوگ اوپر براجمان تھے۔

"بھئی ہم نے سوچا کہ تم مصروف ہو تو کیا ہوا...... ہم تو فارغ ہی ہیں، آج تم سے ملنے کو آگئے ہیں۔" سسر صاحب محبت سے گلے لگاتے ہوئے بولے۔

"جی بہت شکریہ......" میں ان کے سامنے بیٹھتے ہوئے آہستہ سے بولا۔

"جاب کیسی چل رہی ہے؟" رسمی سوالات کا آغاز ہوگیا۔

"بہت اچھی......" میں نے مختصر جواب دیا۔

"والدین ٹھیک ہیں۔" ساس صاحبہ گویا ہوئیں۔

"ٹھیک ہی ہوں گے......" میں نے ٹکڑا توڑ جواب دیا۔

"کیا مطلب...... تم وہاں گئے نہیں......؟" سسر صاحب نے حیرت سے پوچھا۔

"جی نہیں...... کس منہ سے جاتا......" جملے کا اگلا حصہ صرف میں نے سوچا۔

"تمہیں جانا چاہیے تھا۔" ساس صاحبہ نے دریا دلی کا مظاہرہ کیا۔

"اصل میں ماما، یہ اتنے مصروف رہتے ہیں کہ وقت ہی نہیں ملتا۔" ماورا بیگم لوازمات کی ٹرالی کے ساتھ تشریف لاتے ہوئے بولیں۔

"یہ بات تو ٹھیک ہے بیٹا کہ تم مصروف رہتے ہو...... مگر کچھ وقت نکالو...... ماورا کے لیے، ہمارے لیے اور اپنے والدین کے لیے کہ سب تمہارے اپنے ہیں......" سسر صاحب نے چائے کی جگہ ساری چینی اپنے جملے میں ملادی۔

"جی بالکل...... آپ کہہ رہے ہیں تو ضرور جاؤں گا ان سے ملنے۔" میں نے سعادت مندی کا مظاہرہ کیا۔

"ارے پہلے ہم سے تو مل لیا کرو...... ہم تو تم سے زیادہ قریب رہتے ہیں......" ساس صاحبہ جلدی سے بولیں۔ جواب میں، میں انہیں صرف دیکھ کر رہ گیا۔

"آپ سے تو ایسا ملوں گا کہ یاد رکھیں گی۔" ماورا کی ضد میں اس کا ساتھ دینے والی یہی خاتون تو تھیں۔

☆☆☆

"آج چھٹی کا دن ہے کہیں باہر چلیں؟" اتوار کی صبح ماورا نے مسکرا کر پوچھا۔

"آج کا دن میں امی اور ابو کے ساتھ گزارنا چاہتا ہوں...... چلنا چاہو تو تم بھی چلو......" میں نے حتمی لہجے میں کہا۔ اس کے چہرے پر آئی مسکراہٹ ایک دم غائب ہوگئی۔

"وہاں کسی اور دن چلے جائیں گے...... آج تو......"

"نہیں وہاں آج ہی جائیں گے...... تمہیں شاید یاد ہوگا جب تم سسرال میں تھیں تو ہر اتوار اپنے میکے میں گزارا کرتی تھیں اور میں بھی سارے پروگرامز چھوڑ کے تمہارے ساتھ یہاں آجایا کرتا تھا۔" میں نے جتاتے ہوئے کہا۔

''تو تم اس کا بدلہ لو گے۔'' وہ خفگی سے بولی۔

''اس میں بدلے کی کیا بات ہے...... چیزوں نے اپنی جگہیں بدل لی ہیں مگر حقیقتیں تو اپنی جگہ ہی رہیں گی...... کل تمہارے تو آج میرے والدین منتظر ہیں۔''

''میں نہیں جاؤں گی۔'' وہ ماتھے پر بل ڈال کر بولی۔

''شوق سے مت جاؤ...... مگر میں تو جاؤں گا۔'' میں نے جواب دیا اور الماری سے اپنے کپڑے نکال کر ڈریسنگ روم میں گھس گیا۔

میری تیاریاں دیکھ کر وہ منہ بنائے بیٹھی رہی اور میں نے بھی اس کی پروا نہیں کی...... اماں، ابا کے گھر پہنچا تو وہاں دوسرا امتحان تیار تھا۔

مجھے دیکھ کر سب کے چہروں پر خوشی کی جھلک نظر آئی جو کمالِ مہارت سے چھپالی گئی...... سب بظاہر سرد مہری سے ملے۔

ابا لاتعلقی سے اخبار میں منہ گھسائے بیٹھے رہے...... عاشر ضروری کام کا بہانہ کر کے باہر نکل گیا...... اماں اس قدر انہماک کے ساتھ بھنڈیاں کاٹنے میں لگی رہیں جیسے دنیا میں اس سے زیادہ اہم اور کوئی دوسرا کام نہیں رہا ہوگا...... البتہ عافیہ میرے لیے جھٹ پٹ میری پسند کی کڑک چائے بنا کے لے آئی...... میں نے شکر گزار نگاہوں سے اسے دیکھا تو وہ نظریں چرا گئی۔

مجھے اسی قسم کے استقبال کی امید تھی...... رویوں پر طاری اس جمود کو توڑنے کے لیے تو میں یہاں آیا تھا...... وہ پورا دن میں نے سب کو منانے میں گزار دیا...... جب واپس جانے لگا تو اس حد تک کامیابی ملی تھی کہ اماں مجھ سے باتیں کرنے لگی تھیں اور اپنی کاٹی ہوئی بھنڈیاں فریج میں رکھنے کے بعد عافیہ کو میرے لیے پلاؤ بنانے کا کہہ چکی تھیں...... سو اپنی پسندیدہ ڈش خوب پیٹ بھر کے کھائی...... اماں اور عافیہ سے گپیں لگانے اور اماں کے بیڈ پر لیٹ کر کچھ دیر آرام کرنے کے بعد میں بڑی حد تک تازہ دم ہو چکا تھا۔ شام ڈھلے عاشر بھی واپس آ گیا مجھے وہیں پا کر حیران رہ گیا۔

اماں، ابا کا نارمل چہرہ دیکھ کر وہ بھی نارمل ہو گیا۔ رات کا کھانا سب نے مل کر کھایا...... پہلے دن اتنی کامیابی ہی بہت تھی...... ساڑھے گیارہ بجے جب قصرِ راحت پہنچا تو حسبِ روٹین دروازہ لاک اور لائٹس آف تھیں...... میرے پے در پے ہارن پر سالے صاحب سڑا ہوا منہ بنا کر دروازہ کھول گئے...... میں گنگناتا مسکراتا سیدھا اوپر چلا گیا۔

ماورا نہ جانے واقعی سو رہی تھی یا سوتی بن گئی تھی...... کمرے کی لائٹس آف تھیں اور وہ آنکھیں بند کیے پڑی تھی۔

میں بھی شب خوابی کا لباس پہن کر بیڈ پر آ گیا۔

☆☆☆

کچھ دن اور سرک گئے۔ اس کے گھر والے مجھ سے قدرے اکھڑے، اکھڑے لگ رہے تھے۔ میں ان کی محبت کا جواب محبت سے جو نہیں دے رہا تھا۔ پھر وہ شام آئی جب میرے بیٹے نے اس دنیا میں آنکھیں کھولیں۔ سب کی خوشی کا ٹھکانا نہ تھا۔

اماں نے پوتے کو گود میں اٹھایا مگر ان کی آنکھوں میں خوشی سے زیادہ حسرت تھی۔ یہ وہ پوتا تھا جس کی چاہ وہ میرے روزگار سے لگنے کے فوراً بعد ہی کرنے لگی تھیں۔ مگر اس کو کھلانے کا ارمان پورا ہونا بظاہر ممکن نہیں تھا۔ ماورا کی اماں پورے استحقاق سے بیٹی کے قریب اور نواسے کو دبوچے بیٹھی مجھے ایک آنکھ نہ بھا رہی تھیں۔

ماورا اسپتال سے گھر واپس آ گئی اور بچے میں بری طرح مصروف ہو گئی۔ وہ اس کے چھوٹے، چھوٹے کاموں میں لگی رہتی اور میں حیران ہوتا کہ یہ وہی ماورا ہے جسے اپنی ذات کے علاوہ اور کچھ نظر نہیں آتا تھا۔

''عامر، پاپا کی طبیعت اتنی خراب ہو گئی آپ نے انہیں پوچھا تک نہیں۔'' ایک دن آفس سے آنے پر اس نے شکوہ کیا۔

''کیا ہو گیا انہیں؟'' میں نے حیران بن کر پوچھا۔ دو دنوں سے وہ مجھے گھر پر دکھائی دے رہے تھے۔ ان کی گاڑی بھی گھر ہی پہ دکھائی دے رہی تھی

لیکن میں نے اس کی وجہ جاننے کی کوئی کوشش نہیں کی۔

''اتنا زبردست فلو ہو گیا ہے انہیں...... اوپر سے بی پی شوٹ کر گیا تھا۔'' وہ تشویش کے عالم میں بولی۔

''فلو...... اوہ...... تو دیکھو یاسر کو ہرگز نیچے مت لے کر جانا...... فلو تو چھوت کا مرض ہے، اتنے چھوٹے بچے کو بالکل نہیں ہونا چاہیے۔'' اس نے حیرت کے عالم میں میری طرف دیکھا جیسے اسے مجھ سے اس جواب کی توقع ہرگز نہ رہی ہو۔

مجھے خود بھی اپنے آپ سے ایسے جواب کی امید نہیں تھی...... مگر کبھی، کبھی انسان اپنی امید کے خلاف بھی تو کچھ کر جاتا ہے۔

☆☆☆

ماورا کے بابا سچ مچ زیادہ بیمار ہو گئے...... ہاسپٹلائزڈ ہو گئے...... سارا گھر پریشان تھا...... سوائے میرے...... ایک دفعہ غیروں کی طرح جا کے انہیں اسپتال میں دیکھ آیا اور بس......

''آپ آفس سے کچھ دنوں کی چھٹی کر لیں۔'' ماورا روتے ہوئے بولی۔

''آفس سے چھٹی...... یہ ممکن نہیں بہت ضروری پروجیکٹ پر کام کر رہا ہوں......''

''میرے باپ کا آپ کو کوئی احساس نہیں۔'' وہ چیخی۔ ''آپ کے لیے آپ کی ذات اور کام زیادہ اہم ہیں...... کسی کی زندگی نہیں......؟'' وہ زور سے بولی۔

''آہستہ بولو...... نہیں تو مجھے بھی چیخنا آتا ہے۔'' میں بھی قدرے تیز آواز میں بولا۔

''یہ تم نے ہی مجھے سکھایا ہے کہ انسان کی ذات، اس کی پسند ناپسند، اس کا آرام سب سے زیادہ اہم ہوتا ہے...... باقی دوسروں کی اس کی زندگی میں اہمیت اس کے بعد آتی ہے۔'' میں نے سرد لہجے میں جواب دیا۔ اپنا بریف کیس اٹھایا اور کمرے سے باہر نکل گیا...... یہ دیکھے بغیر کہ وہ بت بنی اپنی جگہ پر کھڑی ہوئی ہے۔

☆☆☆

''آپ کو مجھ پر غصہ ہے...... اس کا بدلہ میرے ماں، باپ سے تو مت لیں۔'' میں حسبِ عادت رات گئے دیر سے گھر واپس آیا...... وہ یاسر کے ساتھ جاگ رہی تھی...... مجھے کچھ دیر خاموشی سے دیکھتی رہی...... پھر بولی۔

''میں بہت تھکا ہوا ہوں...... کسی بحث میں نہیں پڑنا چاہتا۔''

''کھانا تو کھا کر ہی آئے ہوں گے آپ؟'' اس نے اگلا سوال کیا۔

''ظاہر ہے...... سسرال کے ٹکڑوں کی لالچ میں سارا کام چھوڑ کے گھر تو آنے سے رہا...... دیر سے آیا ہوں تو کھانا بھی کہیں زہر مار کر ہی لیا ہوگا۔'' میں نے ڈریسنگ روم کا دروازہ زور سے بند کرتے ہوئے جل کر جواب دیا۔ سلیپنگ سوٹ پہن کر باہر نکلا تو وہ رو رہی تھی۔

مجھے افسوس سا ہوا...... مگر میں منہ سے کچھ نہیں بولا اور بیڈ پر دوسری طرف کروٹ بدل کے لیٹ گیا...... اماں کا آج آفس میں فون آیا تھا۔

ابا کی طبیعت خراب تھی...... عاشران کا چیک اپ کروانے گیا تھا...... اماں سخت پریشان تھیں...... میں آفس سے سارا کام چھوڑ کر اماں کے بتائے ہوئے اسپتال پہنچ گیا...... ڈاکٹر نے بے شمار ٹیسٹ بتادیے تھے۔ عاشر اسی بھاگ دوڑ میں لگا تھا...... ابا مجھے دیکھ کر منہ سے کچھ نہ بولے مگر ان کی آنکھوں میں ایک عجیب سا اطمینان اور سکون اتر آیا۔ عاشر بھی مجھے دیکھ کر خوش ہو گیا...... ہم دونوں بھائیوں نے مل کر ابا کے سارے ٹیسٹ مکمل کروائے...... کچھ کی رپورٹس فوراً مل گئیں...... کچھ کی اگلے دن اور کچھ کی چار پانچ دنوں تک ملنے والی تھیں...... عاشر خود ڈاکٹر تھا...... ابا کی رپورٹس اس کی پیشانی کے بلوں میں اضافہ کر رہی تھیں۔

''کیا ہوا ہے؟'' میں نے اس سے آہستہ سے پوچھا۔

''دعا کریں...... باقی رپورٹس بہتر ہوں...... ابھی کچھ کہا نہیں جا سکتا......'' اس نے جیسے مجھے بہلانے کی کوشش کی۔

ڈاکٹر زعیم ہارٹ اسپیشلسٹ اور عاشر کے میڈیکل کالج میں استاد بھی تھے۔ انہوں نے ابا کو کچھ ضروری دوائیں دے کر ایک ہفتے کے بعد آنے کو کہا۔ گھر کا راستہ سب نے خاموشی سے طے کیا...... عاشر کے پاس بائیک تھی، ابا کو وہ ٹیکسی میں لے کر آیا تھا...... واپس پر سب میرے ساتھ تھے...... مجھے یاد تھا جس دن میں نے یہ گاڑی لی تھی سب سے زیادہ خوش ابا تھے۔ ابا کی زندگی کا خواب تھا اپنی گاڑی خریدنا...... جس کی تعبیر انہیں میری گاڑی کی صورت میں ملی تھی۔

''ارے بھئی ہم نے تو جو کچھ کمایا اس سے شاید ایک ٹوٹی پھوٹی چھوٹی موٹی گاڑی خریدی جاسکتی تھی مگر میں ہوں ذرا عقل مند...... میں نے سوچا انویسٹمنٹ کر دیتے ہیں...... ایک انجینئر اور ایک ڈاکٹر پر...... دیکھو بھئی پہلی قسط منافع کی تو مل گئی۔'' انہوں نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھا۔ ''ابھی دوسری قسط دیکھتے ہیں کہ کب ملتی ہے۔'' وہ عاشر کو دیکھ کر مسکرائے۔

میں جانتا تھا ان کی خوشی گاڑی کی وجہ سے نہیں ہے...... وہ تو بس میری کامیابی پر خوش تھے...... نہ انہوں نے میری گاڑی کبھی چلائی اور نہ ہی ایک آدھ دفعہ سے زیادہ اس میں بیٹھے......بس مجھے کار چلاتا دیکھ کر خوش ہوا کرتے تھے۔

آج میرے برابر میں خاموش بیٹھے نہ جانے کیا سوچ رہے تھے۔ گھر واپس آکر اماں اور عافیہ کو تسلی دی۔ سب کے ساتھ کھانا کھایا...... ابا کو ان کی دوائیں کھلائیں اور اگلے دن آنے کا کہہ کر واپس ماورا کے گھر آگیا۔

میں نے اس کے والد کی خیریت تک دریافت نہیں کی...... وہ روتی رہی...... میں کڑھتا رہا اور نہ جانے کب نیند کی آغوش میں چلا گیا۔

☆☆☆

میرے اس سرد رویّے کی وجہ سے ماورا کے گھر والے مجھے عجیب سی نظروں سے دیکھنے لگے...... میں نے ایک دن وقت ملنے پر نیچے جا کر انکل کی خیریت دریافت کی...... وہ اسپتال سے گھر واپس آچکے تھے...... آج کل گھر ہی میں آرام فرما رہے تھے......

''زندہ ہوں۔'' میرے پوچھنے پر مجھے گھور کے بولے۔

آنٹی سارا ٹائم منہ میں رس گلے بھرے چپ بیٹھی رہیں...... طویل خاموشی سے اُکتا کے میں وہاں سے اٹھ کے اپنے پورشن میں آگیا اور آکے ماورا سے اس کے والدین کے نازیبا رویّے کی شکایت کی۔

''اس میں آپ کا قصور ہے...... وہ تو سب آپ سے اتنی محبت کرتے تھے، آپ نے اپنا رویّہ دیکھا ہے ان کے ساتھ۔'' وہ تلملا کر بولی۔

''محبت کرتے تھے تو کرتے رہنا چاہیے ناں...... میری رویّے سے کیا فرق پڑتا ہے۔ میں تو ویسے بھی داماد ہوں...... کوئی بہو تھوڑی ہوں۔'' میں نے معصوم بن کے کندھے اچکائے...... وہ مجھے گھورتی رہی مگر بولی کچھ نہیں۔

''اچھا آج اتوار ہے...... مجھے میرے میکے جانا ہے...... تم چلوگی ساتھ......؟'' میں نے اسے آفر کی۔

''جی نہیں...... آپ ہی جائیں اپنے میکے...... مجھے نہیں جانا......'' وہ چڑ کے بولی۔

''اچھا ٹھیک ہے...... مجھے اپنے میکے میں کام ہے تین چار دن وہیں رہوں گا۔'' میں نے ایک اور بم پھوڑا۔

''کیا؟'' وہ سیدھی ہو کر بیٹھ گئی...... ''رہیں گے کیوں؟''

''رہ کیوں نہیں سکتا......لڑکیاں بھی تو مہینے، مہینے جا کے میکے رہتی ہیں...... میں چار دن رہ لوں گا تو کون سی قیامت آجائے گی۔'' میں نے بے نیازی سے کہا۔

''کوئی ضرورت نہیں ہے۔'' وہ غصے سے بولی۔

''کیوں، ضرورت کیوں نہیں ہے...... میرے ابا بیمار ہیں...... اور پرسوں ان کا آپریشن ہے...... میرا وہاں رہنا ضروری ہے۔'' میں نے آہستہ سے کہا۔

''میرے ابا بیمار تھے تب تو ایک دن کی چھٹی بھی نہیں کی۔'' اس نے خفگی سے کہا۔

''اس لیے کہ وہ تمہارے ابا تھے اور یہ میرے ابا

ہیں۔'' میں نے جلتی پر تیل ڈالا۔

''اوہ...... ٹھیک ہے...... تو پھر آپ کا خاندان آپ کا اور میرا خاندان میرا۔'' وہ تنک کر بولی۔

''میرا خیال ہے کہ پچھلے ایک سال چار ماہ اور چھیالیس دنوں سے کچھ ایسا ہی ہے کہ تمہارا خاندان ہی تمہارا ہے۔ میرا خاندان تمہارا ابھی نہیں رہا۔'' میں نے الماری سے اپنے کپڑے نکال کر سوٹ کیس میں رکھتے ہوئے جواب دیا۔

''میں اکیلی کیسے رہوں گی......'' وہ مجھے سوٹ کیس بھرتا دیکھ کر سراسیمگی کے عالم میں بولی۔

''اکیلی کیوں...؟ تمہارا سارا خاندان ہے ناں تمہارے ساتھ...... ایک میرے نہ ہونے سے تمہیں کون سی کمی ہوگی۔'' آخری جملہ ادا کرتے ہوئے میرا دل سچ مچ بھر آیا...... جسے چھپانے کے لیے میں باتھ روم میں گھس گیا۔

اگر میں نے ماورا سے سچ مچ اتنی زیادہ محبت نہ کی ہوتی تو شاید اس کا رویہ مجھے اتنی تکلیف بھی نہیں دیتا۔

☆☆☆

شکر تھا کہ ابا کا آپریشن کامیاب ہوگیا تھا لیکن انہیں ایک لمبے عرصے تک احتیاط کرنی تھی۔ گھر میں سب نے شکرانہ ادا کیا......

تیسرے دن ماورا بھی اپنے ماں، باپ کے ساتھ ابا کو دیکھنے آئی...... ابا کو آئی سی یو سے کمرے میں شفٹ کر دیا گیا تھا۔

انکل پہلے کی طرح تپاک سے ملے......

''بیٹا تم اتنے دن اتنے زیادہ پریشان رہے اور ہمیں کانوں کان خبر بھی نہیں ہونے دی۔'' انہوں نے بڑی اپنائیت سے کہا...... نہ جانے ماورا ان سے کیا کہہ کر انہیں لائی تھی۔

''بس انکل اب تو سب ٹھیک ہے۔'' میں نے مسکرانے کی کوشش کی۔

''یاسر کو دو دن سے بخار ہے...... ماورا بھی بڑی پریشان ہے دو دنوں سے۔'' آنٹی نے مجھے اطلاع دی۔ بیٹے کی بیماری کا سن کر میں سچ مچ پریشان ہوگیا۔

''بخار کیسے ہوگیا؟'' میں ماورا کی طرف مڑا۔

''فلو نہیں ہوا ہے......'' وہ جل کے بولی۔

''ویکسینیشن کروائی تھی اس وجہ سے ہوا ہے۔''

''اوہ'' میں نے سکون کی سانس لی اور سیدھا ہوگیا۔

''تم کب تک واپس آجاؤ گے؟'' مسز جنید پہلو بدل کے بولیں۔ اصل پریشانی یہ تھی انہیں۔

''جب ابا گھر شفٹ ہو جائیں گے......'' میں نے ابا کے سرہانے لگے مانیٹر کو بغور دیکھتے ہوئے جواب دیا۔

''اس میں تو ابھی کافی ٹائم لگے گا۔'' انہوں نے منہ ہی منہ میں کہا۔

''جی ہاں تقریباً ہفتہ تو لگ ہی جائے گا اگر فاسٹ ریکوری ہوئی تو......'' میں نے پلٹ کر کہا، وہ اپنا سا منہ لے کر رہ گئیں۔ ان کے میاں نے ان کو گھورا اور بات سنبھالنے کی کوشش کی۔

''بالکل بیٹا، تم کو ابھی یہیں رکنا چاہیے بلکہ میں تو کہتا ہوں ماورا کو بھی تمہارے ساتھ تمہارے گھر میں رہنا چاہیے۔'' جنید انکل مجھ سے کہتے ہوئے ایک دم ماورا کی طرف مڑ کے بولے۔ ماورا اس اچانک حملے پر گڑبڑا گئی۔ میں نے زخمی نگاہوں سے ماورا کی طرف دیکھا جو اپنے بابا کی بات سنی ان سنی کر کے اپنے موبائل کی اسکرین پر خدا جانے کیا تلاش کر رہی تھی...... مجھے ماورا کا جواب مل چکا تھا اور مجھے اس جواب کے علاوہ اور کسی بات کی امید بھی نہیں تھی......

''شاید وہ دن کبھی نہ کبھی تو آئے جب تمہیں اپنی غلطی اور اپنے رویے کی بدصورتی کا احساس ہو...... اور تب تک...... مجھے تمہیں یہ احساس دلانے کی کوشش کرنی ہی پڑے گی۔'' میں نے دل، دل میں کہا۔

☆☆☆

میں تقریباً پندرہ دنوں کے بعد ماورا کے گھر واپس پہنچا...... میں تو واپس جانا ہی نہیں چاہ رہا تھا مگر

اماں نے مجھے واسطے دے، دے کر واپس بھیجا۔

''تمہارا بیٹا ہے وہاں...... تم کو اس کے لیے جانا ہوگا۔ شریف مرد ہر حال میں گزارہ کرتے ہیں۔ نہ تمہارا گھر خراب ہو اور نہ ہی خاندان میں بدنامی ہونی چاہیے۔'' وغیرہ وغیرہ ایک شادی کر کے مرد کے اوپر کتنے پریشر آجاتے ہیں...... یہی پریشرز عورت کے اوپر بھی آتے ہیں مگر وہ صنفِ نازک ہونے کا فائدہ اٹھاتی ہے۔ عورت روئے تو سب وجہ جانے بغیر اس کے آنسو پونچھنے کو آگے بڑھتے ہیں...... مرد کو تو رونے کا الاؤنس ہی نہیں ملتا اور جو اگر کبھی رونے کی غلطی کر بیٹھے تو سب اس پر ہنستے ہی ہیں۔ آنسو کوئی نہیں پونچھتا...... مردوں کے آنسوؤں کو مگر مچھ کے آنسو سے زیادہ اہمیت ہی نہیں دی جاتی۔

ابا تیزی سے روبصحت تھے...... گھر شفٹ ہو چکے تھے...... میں نے اس عرصے میں دل و جان سے ماں باپ کی خدمت کی...... ایسی خدمت تو شاید زندگی میں پہلے کبھی نہیں کی تھی۔ شاید اس خدمت کے پیچھے مجھے ان کو چھوڑ کر جانے کا احساس تھا...... اور یہ احساسِ جرم مجھے اپنے کیے کی تلافی پر اکسا رہا تھا۔

ابا مجھ سے راضی ہو چکے تھے۔ اماں تو خیر موم کی بنی ہوئی تھیں میری ذرا سی محبت کی آنچ بھی انہیں پگھلا دیا کرتی تھی...... عافیہ اور عاشر بھی پہلے کی طرح بے تکلفی سے ہنسنے بولنے لگے تھے...... ساری دوریاں مٹ چکی تھیں۔ میں جلدی آنے کا کہہ کر بجھے دل سے واپس آگیا۔

ماورا نے سارے گھر کو سجایا ہوا تھا...... بیڈ روم میں تازہ، تازہ پھول مہک رہے تھے...... خود ماورا بھی خوب سجی سنوری تھی۔ مجھے دیکھ کر مسکرا کے میرے قریب آگئی۔

''کیسے ہو؟'' اس کا لہجہ نرم تھا۔

''ٹھیک ہوں اور تم......؟'' میں اس پر نظر ڈالتے ہوئے بیٹے کے کاٹ کی طرف آگیا جو جاگ رہا تھا اور قلقاریاں مار رہا تھا۔

میں نے جھک کر اسے اٹھالیا...... وہ میرے چہرے کو بغور دیکھنے لگا۔ ماورا بھی میرے نزدیک چلی آئی۔

میں ماورا کو نظرانداز کر کے بیٹے کو کھلانے لگا......

مجھے دیکھ کر اس کے معصوم چہرے پر جو مسکراہٹ ابھری تھی اس نے میری زندگی کی آدھی تھکن دور کر دی تھی۔ وہ معصوم سا بچہ نہ جانے کیوں مسکرا رہا تھا۔ ہوسکتا ہے اسے اس بات کی پہچان ہو کہ میں اس کا باپ ہوں۔ خون نے جوش مارا ہو یا پھر میرے کھلانے اور... گدگدانے پر مسکرایا ہو۔ میں کچھ دیر بیٹے سے کھیلتا رہا...... اسے ہنساتا رہا...... ماورا مجھے خاموشی سے دیکھتی رہی...... پھر یاسر کو نیند آنے لگی اور وہ دھیرے، دھیرے سو گیا۔

میں نے آہستہ سے اسے کاٹ میں لٹادیا۔

''تم فریش ہو جاؤ...... میں کھانا نکالتی ہوں......'' ماورا مجھے دیکھ کر بولی۔

''نہیں، کھانا تو میں کھا کر آیا ہوں...... بس چینج کر کے سوؤں گا...... کل آفس بھی جانا ہے۔'' میں نے جواب دیا۔

''آج جلدی کھانا کھالیا......؟'' اس نے گھڑی پر نظر ڈالی جہاں ساڑھے نو بج رہے تھے۔

''ہوں...... آج اماں نے میری پسند کا پلاؤ بنایا تھا اس لیے کھائے بغیر رہ نہ سکا۔'' میں نے اسے جتاتے ہوئے کہا۔

''اچھا......'' اس نے مایوسی سے کہا۔ اور میرے قریب بیٹھ گئی۔

میں نے ایک طائرانہ نگاہ کمرے پر ڈالی...... اے سی...... کی ہلکی، ہلکی خنکی، مدھم مدھم روشنی اور پھولوں کی مہک نے ایک عجیب سا رومانوی ماحول بنا دیا تھا۔ یوں جیسے حجلۂ عروسی ہو...... مجھے اپنا حجلۂ عروسی یاد آگیا...... وہ کمرا جو سارے گھر والوں نے محبت سے مل کر میرے اور ماورا کے لیے سجایا تھا...... اب لاکڈ پڑا تھا...... میرے وہاں جانے پر اماں نے اس کمرے کو کھولنا چاہا مگر میں نے منع کر دیا...... ماورا کے بغیر وہاں قدم بھی رکھنا میرے لیے

دشوار تھا...... وہ کمرا تو آباد ہی ماورا کے دم سے تھا...... میں جتنے دن بھی رہا ابا کے ساتھ ان کے کمرے میں ہی رہا...... ان کے بیڈ کے برابر نیچے قالین پر اپنا بستر لگا کے سوتا رہا...... وہ ناراض ہوتے، منع کرتے مگر میں نہ سنتا...... عاشر بھی نیچے آگیا تھا...... اماں اور عافیہ بھی دیر تک وہاں بیٹھی رہتیں...... رونق لگی رہتی۔

''تمہیں یاد ہے آج سے کچھ عرصے پہلے ایک اور کمرا بھی اسی طرح پھولوں سے مہکا کرتا تھا۔'' میں نے اس کی طرف دیکھے بغیر کہا۔

وہ کچھ نہ بولی۔

''وہ کمرا تمہارے اس کمرے کے جتنا بڑا اور خوب صورت نہیں تھا مگر وہ ہمارے گھر کا سب سے اچھا اور بڑا کمرا تھا...... اس کمرے میں میرے ماں، باپ رہا کرتے تھے مگر میری شادی کے وقت انہوں نے وہ کمرا اس بہو کے نام کر دیا تھا جسے وہ پورے مان اور محبت کے ساتھ گھر میں لا رہے تھے...... میں نے وہاں اٹیچڈ باتھ روم بنوایا تھا تاکہ تمہیں تکلیف نہ ہو...... عاشر نے نہ جانے کہاں، کہاں سے پیسے بچا کے اکٹھا کر کے اس کمرے کو اے سی کا تحفہ دیا تھا کہ بھابی آرام سے گرمیوں کے دن گزار سکیں۔ وہ کمرا ایسا تھا جہاں ہوا کا گزر سب سے زیادہ تھا۔ کھڑکی کے پاس چھوٹے سے باغیچے میں جہاں کیاریوں میں اماں نے گلاب، موتیے اور رات کی رانی کے پودے لگوائے تھے ان پھولوں کی خوشبو اس ہوا کے ساتھ کمرے میں آتی تھی اور پورا کمرا مہک جاتا تھا...... تم نے شاید وہ کھڑکی کبھی کھولی ہی نہیں...... اس لیے تم اس خوشبو سے محروم ہی رہ گئیں......'' میں جیسے کسی ٹرانس میں بولے جا رہا تھا۔

میں نے اس پر ایک نظر ڈالی...... وہ خاموش کھڑی تھی۔

میں بیڈ کے کنارے ٹک گیا اور اپنے جوتے اتارنے لگا۔

''تمہارا رویہ روز بروز مشکل ہوتا جا رہا ہے...... مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں ہو کیا گیا ہے......'' وہ میرے نزدیک آ کے بیٹھ گئی۔

میں نے اس کا جملہ نظر انداز کر کے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

''جب ایک متوسط خاندان اپنے گھر میں بہو لا رہا ہوتا ہے اور بہو بھی وہ، جو اس سے بڑے گھر سے آ رہی ہو تو وہ اسے عزت، محبت اور اس گھر کے مالکانہ حقوق دیتے ہوئے اپنے گھر کی زینت بناتا ہے...... تو ایسے میں اس بہو کو کیا کرنا چاہیے؟ تمہارا کیا خیال ہے اس بارے میں؟'' میں نے بیڈ پر نیم دراز ہوتے ہوئے اسے مخاطب کیا۔

''دیکھو عامر...... میری اپنی زندگی ہے، اسے میں اپنے انداز میں گزارنا چاہتی ہوں۔ مجھے کسی سے کوئی مسئلہ نہیں ہے مگر میں کسی دوسرے کی خوشی کے لیے اپنی زندگی کو بدل نہیں سکتی......'' وہ کچھ دیر سوچتی ہوئی بولی۔

''بات تو ٹھیک ہے...... مگر دوسری بات یہ بھی ہے کہ جب تم کسی کی خوشی کی خاطر خود کو نہیں بدل سکتیں تو کوئی دوسرا بھی تمہاری خوشی اور مرضی کے لیے اپنی قربانی کیوں دے...... بہر حال میری پروموشن ہوگئی ہے اور میں اگلے ہفتے دبئی برانچ آفس کا چارج سنبھالوں گا......'' میں نے تکیے پر سر رکھتے ہوئے آرام سے کہا۔

''کیا......؟ تم دبئی جا رہے ہو...... اور مجھے ابھی بتا رہے ہو......؟'' وہ حیرت زدہ رہ گئی...... ''اور میرا کیا ہوگا...... مجھے ساتھ لے کر جاؤ گے؟'' وہ ایک سیکنڈ کے بعد دوبارہ بولی...... اس بار لہجے میں پریشانی تھی۔

''تمہاری مرضی ہے...... یہاں رہنا چاہو تو یہیں رہ لو...... اماں، ابا کے گھر تو رہو گی نہیں...... ہاں ایک کام کر لینا کہ اپنا سامان وہاں سے منگوا لینا...... تین ماہ کے بعد عاشر کی شادی اور عافیہ کی رخصتی ہے...... وہ کمرا اماں، عاشر کی بیوی کو دینا چاہ رہی ہیں۔'' میں نے اسے ایک اور اطلاع دی۔

''عاشر کا رشتہ طے ہو گیا؟'' اس نے حیرت سے

پوچھا۔ عافیہ کا نکاح تو چند سال قبل ہمارے پھوپی زاد سے ہوا تھا جو انگلینڈ میں تعلیم مکمل کرنے کی غرض سے مقیم تھا۔

''ہاں اصل میں عافیہ کی رخصتی کرنی تھی...... ابا کی علالت کی وجہ سے یہ فیصلہ کیا گیا کہ عاشر کی جلدی شادی کردی جائے تاکہ اماں، ابا گھر میں اکیلے نہ رہیں کوئی ان کی خدمت کے لیے ان کے پاس ہو۔'' میں نے یاسر کے ننھے ہاتھوں پر آہستگی سے ہاتھ پھیرتے ہوئے جواب دیا جو بے خبر سو رہا تھا۔

''میں، وہاں ہوتی تو پھر عاشر کو کون سا کمرا دیتے وہ لوگ......'' وہ تنک کر بولی۔

''تو شاید اتنی جلدی عاشر کی شادی ہی نہ کرتے...... پہلے اوپر کی منزل مکمل کرواتے پھر یہ نیک کام کرتے...... لیکن خیر یہ چھوڑو کہ ایسا ہوتا تو کیا ہوتا ویسا ہوتا تو کیا ہوتا...... یہ دیکھو کہ ہو کیا رہا ہے......'' میں نے ٹکا سا جواب دیتے ہوئے کہا۔

''تم مجھے اپنے ساتھ دبئی کیوں نہیں لے جاتے......'' اس نے پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا۔

''دیکھو یہ اتنی جلدی ممکن نہیں ہوگا...... پہلے مجھے وہاں سیٹل تو ہونے دو......'' میں نے اسے ٹالتے ہوئے کہا۔

''تم کسی چھوٹی موٹی نہیں بلکہ ایگزیکٹو پوسٹ پر جارہے ہو، تمہیں تو فوراً ہی رہائش مل جائے گی پھر فیملی نہ لے کر جانے کا مطلب......؟'' اس نے جرح کی۔

''دراصل میں ابھی یہ طے نہیں کر پا رہا ہوں کہ تم میرے ساتھ خوش بھی ہو یا نہیں...... تم اپنے پیاروں کو چھوڑ کے میرے ساتھ جانا پسند کرو گی یا نہیں...... میرا مطلب ہے کئی سوال تھے میرے ذہن میں اور وقت کم تھا اس لیے فی الحال میں نے وہاں اکیلے آنے کی اطلاع دی ہے۔ تم بھی سوچ لو اور پھر فیصلہ کرو......'' میں نے آنکھیں موندتے ہوئے کہا۔

''تم کیا سمجھتے ہو دبئی جانے کے لیے میں تمہاری محتاج ہوں......؟ کئی دفعہ جا چکی ہوں اور اب بھی اپنے خرچے پر جاسکتی ہوں...... تم بے شک مت لے

## فرحانہ ناز ملک کی برسی

جانے والا سب کے دل کو توڑ جاتا ہے
جو جاتا ہے وہ رنگ اپنا چھوڑ جاتا ہے
یاد کرے جب ایک تو دو جا دوڑ جاتا ہے
دل کو دل سے راہ ہے دل ہر موڑ جاتا ہے

بے شک میں نے فرحانہ ناز کو کبھی نہیں دیکھا لیکن وہ مجھے نظر آرہی ہے۔ کتنی ہی محبتیں تو وہ ساتھ لے گئی ہے اور کتنی ہی یہاں چھوڑ گئی ہے۔ یہ اس کی خوش اخلاقی کا منہ بولتا ثبوت ہے کہ آج اس کو گئے ایک سال ہوگیا ہے مگر وہ ہم میں موجود ہے۔ وہ مجسم اپنے بچوں کی زندگی میں شامل رہے گی اور رہنمائی بھی کرے گی کہ پیار کرنے والے ہر جگہ سے حاضری دے سکتے ہیں۔

فرحانہ تجھے سلام

شاعرہ: کوثر خالد، جڑانوالہ

جاؤ مگر میں تمہیں وہاں جا کے دکھا سکتی ہوں...... کسی بھی ہوٹل میں آرام سے کئی دن رہ سکتی ہوں۔'' وہ چبا چبا کر بولی۔

''اوہ...... یقیناً شوق سے...... ضرور جاؤ...... بلکہ دبئی کیا امریکا اور کینیڈا بھی ہو آؤ...... نو پرابلم......'' میں ایک جھٹکے سے اٹھ کے بیٹھ گیا اور اسے گھورتے ہوئے بولا۔

''یو نو واٹ...... جب تمہارا رشتہ آیا تھا تو سب نے منع کیا تھا کہ کوئی جوڑ نہیں...... تمہارے اور ہمارے اسٹیٹس میں زمین آسمان کا فرق ہے...... مگر بابا...... وہ نہیں مانے وہ تمہاری قابلیت...... وجاہت اور خاندانی شرافت سے متاثر تھے اور انہوں نے سب کو منا لیا...... اور میری عقل پر پتھر پڑ گئے تھے کہ میں مان گئی......'' وہ کندھے اچکا کے اور آنکھیں گھما کے طنز سے بولی۔ اس کی بات پر میں ایک جھٹکے سے اٹھ بیٹھا۔

''اوہو...... ایک بات تو رہ گئی...... تمہارے بابا میری ان چیزوں سے متاثر ہوتے کے ساتھ، ساتھ تمہاری بد لحاظی اور بد زبانی سے پریشان بھی

تھے...... تمہارے دو رشتے تمہاری ان ہی کوالیٹیز کی وجہ سے ختم ہو چکے تھے۔ انہیں لگا کہ میں اس سچویشن میں تمہارے لیے بالکل فٹ رہوں گا...... میں اور میرا خاندان تمہارے سامنے زبان تک نہیں کھولیں گے اور کچھ ہی عرصے میں تم بہلا پھسلا کر یا لالچ دے کر مجھے اپنے ساتھ اپنے گھر تک لے آؤ گی اور پھر راوی آگے تم سب کے لیے سکھ ہی سکھ لکھتا رہے گا۔'' میں نے اس کے کندھوں پر اپنے ہاتھ کا دباؤ سخت کر کے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

وہ ایک دم گڑبڑا گئی......

''تمہیں کیسے معلوم ہوا...... کیا عرشیہ بھابی نے بتایا؟'' اس کا ذہن عرشیہ بھابی کی طرف مڑ گیا......

''نہیں، تمہاری بھابی بیچاری تو میرے سامنے ہی کم آتی ہیں...... وہ کیا بتائیں گی، میری معلومات کے ذرائع اور بھی ہیں...... جیسے ایک بہو سسرال میں آتی ہے تو وہاں کے راز از خود اس پر آشکار ہو جاتے ہیں...... ویسے ہی ایک داماد جب گھر داماد بن جاتا ہے تو بہت کچھ اس کے کان میں پڑ ہی جاتا ہے۔'' وہ میرے ہاتھوں کے دباؤ سے اپنے کندھے آزاد کرنے کی کوشش کرنے لگی......

''چھوڑو مجھے۔'' ناکام ہو کے چلائی۔

''دل تو یہی چاہتا ہے۔'' میں نے دل میں کہا۔

''تمہیں ایک موقع دیتا ہوں...... سدھر جاؤ...... رشتوں کی اہمیت کو سمجھو......'' میں نے ایک دم اس پر سے ہاتھ ہٹا لیا...... وہ اپنے زور میں لڑکھڑا گئی۔ ''یہ جو شادی سے بنائے ہوئے رشتے ہوتے ہیں ناں ان کی واقعی کوئی حیثیت نہیں ہوتی...... نہ شرعی...... نہ قانونی...... یعنی ساس، سسر، دیور، جیٹھ، نند، سالا اور سالی...... صرف میاں بیوی کے رشتے کی شرعی اور قانونی حیثیت ہوتی ہے...... لیکن یہ رشتے کچھ نہ ہوتے ہوئے بھی خود بخود اتنے نزدیک چلے آتے ہیں کہ بسا اوقات خون کے رشتے بھی پیچھے رہ جاتے ہیں...... صبح شام کا ساتھ ہو جاتا ہے ان کے ساتھ، اکٹھا کھانا پینا رہنا سہنا ہو جاتا ہے...... خود ہی سوچو کیا ہر وقت ساتھ رہنے والے ان رشتوں سے نفرت کر کے کوئی سکھ سے رہ سکتا ہے......؟'' میں نے تھوڑا نرم لہجہ رکھا۔

''میں مانتا ہوں کہ ان سے فوری طور پر محبت ہو ہی نہیں سکتی...... بسا اوقات ان رشتوں کو محبت کبھی نصیب نہیں ہوتی...... کوئی بات نہیں، یہ کوئی ایسا بڑا مسئلہ نہیں، محبت ہو جائے تو اچھا نہیں ہو سکے تو نہ سہی...... برداشت تو ہو سکتی ہے ناں...... تھوڑا سا دکھاوا ہی ہو سکتا ہے ناں......'' میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا...... وہ خاموش رہی۔

''اگر گھر کا ماحول اچھا رکھنے کے لیے، اپنے شوہر کو مطمئن رکھنے کے لیے اور دنیا کو انگلیاں اٹھانے سے روکنے کے لیے عورت سسرال میں سسرالیوں کے ساتھ محبت نہ سہی تھوڑا سا محبت کا دکھاوا بھی کرلے، تھوڑے سے خلوص کا مظاہرہ ہی کرلے تو میرے خیال میں وہ بھی بہت ہے۔'' میں نے آہستہ سے کہا۔

''میں دکھاوا نہیں کر سکتی۔'' وہ ہٹ دھرمی سے بولی۔

''دکھاوا میں بھی نہیں کر سکتا تھا مگر کر رہا ہوں...... ورنہ میرا تو دل چاہتا ہے کہ تمہارے باپ اور بھائی کو کھری کھری سناؤں۔'' میں آج تمام حساب بے باق کرنے کے موڈ میں تھا۔

''کیا مطلب......؟ انہوں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے...... تم ان سے اتنی نفرت کیوں کرتے ہو؟'' وہ ٹھٹکی۔

''بگاڑا تو شاید میرے گھر والوں نے بھی تمہارا کچھ نہیں تھا مگر وہ لوگ بھی تمہیں خواہ مخواہ برے لگتے تھے......'' میں نے کندھے اچکائے۔

''تم نے تو ایک دن بھی یہ کوشش نہیں کی کہ میرے گھر والوں کو محبت نہ سہی عزت اور احترام کے لائق ہی سمجھ لو...... جس طرح ایک عورت کو اس کے والدین اور بہن، بھائی بہت عزیز ہوتے ہیں اسی طرح ایک مرد بھی اپنے گھر والوں کے لیے وہی جذبات رکھتا ہے۔ فرق بس اتنا ہوتا ہے کہ عورت ماں، باپ سے جدا ہو کر ان کے لیے پہلے سے زیادہ بے قرار ہو جاتی ہے

اور مرد شادی کے بعد اپنے گھر میں اپنے والدین کے ساتھ رہتے ہوئے وہ بے قراری محسوس نہیں کر پاتا...... لیکن تم نے مجھے اس بے قراری سے آشنا کر دیا۔ اس کے لیے تمہارا شکریہ......" میں طنزیہ انداز میں بولا۔

"تو یوں کہو کہ تمہیں مجھ سے محبت ہے ہی نہیں...... صرف اپنے والدین کا خیال ہے۔" وہ خفگی سے بولی۔

"مجھے تمہیں یہ احساس یا یقین دلانے کی اب ضرورت ہی نہیں کہ میں نے تم سے کتنی محبت کی ہے...... لیکن تمہاری ضد اور میرے گھر والوں سے بے جا نفرت نے شاید میرے دل سے تمہاری محبت اور تمہارے گھر والوں کی عزت باہر نکال دی۔" میں نے کندھے اچکائے۔

"محبت ایک دفعہ ہو جائے تو کبھی دل سے نہیں جاتی......" اس نے کتابی فقرہ ادا کیا۔

"جھوٹ...... ایک دم بکواس...... محبت ایسی کوئی ماورائی شے نہیں ہے جو ایک دفعہ ہو جائے تو دائمی ہو...... انسانی احساسات اور جذبات وقت اور حالات کے زیرِ اثر بدلتے رہتے ہیں...... نفرت شاید محبت میں تبدیل ہونے میں کافی وقت لے لے مگر محبت کو نفرت میں بدلنے کے لیے صرف چند لمحے درکار ہوتے ہیں۔ محبت اور نفرت کا یہ کھیل تمام زندگی جاری رہتا ہے، دونوں میں سے کوئی کیفیت بھی مستقل نہیں ہوتی۔ سامنے والے کا رویہ اس سلسلے میں بڑی اہمیت رکھتا ہے۔" میں نے کافی گہری بات کی تھی جو میرے لیے اپنی زندگی کا نچوڑ تھی۔

"اگر اولاد ناخلف، نالائق اور اذیت دینے والی ہو تو پیٹ سے پیدا کرنے والی ماں بھی بیزار ہو جاتی ہے، چڑنے لگتی ہے، ہو سکتا ہے محبت تب بھی کرتی ہو مگر وہ محبت اس وقت تک کے لیے سو جاتی ہے جب تک کہ کوئی جوار بھاٹا نہ آئے۔ باقی کے رشتے اس استثنا سے عاری ہیں محترمہ...... ورنہ بھائی، بھائی کا خون نہ کرتا...... باپ، بیٹے کو گھر سے نہ نکالتا...... بیٹی، ماں، باپ کو ذلیل کر کے گھر سے نہ بھاگتی...... یہ دنیا ہے میڈم...... جب خون کے رشتے بیگانے ہو سکتے ہیں تو بنائے ہوئے رشتے کیوں نہیں۔"

"تم کیا چاہتے ہو آخر......؟" وہ تھک کر بولی۔

"کچھ نہیں، میرے چاہنے کا وقت گزر چکا...... اب صرف ذمے داری باقی رہ گئی ہے۔ تمہاری اور اپنے بیٹے کی...... وہ میں نبھاؤں گا...... تمہیں تمہاری اسٹینڈرڈ کی زندگی دینے کے لیے کماؤں گا...... اپنے بچے کو اچھی زندگی دینے کے لیے خود کو داؤ پر لگا دوں گا تاکہ کچھ سالوں کے بعد اسے میری طرح اپنے گھر، اپنی حیثیت پر شرمندہ نہ ہونا پڑے۔"

"تو گویا...... تمہیں مجھ سے محبت ہے ہی نہیں......" اس نے آخری حربہ استعمال کیا۔

"ہو سکتا ہے کہ اب نہ رہی ہو...... مگر تم کو تو مجھ سے محبت کبھی تھی ہی نہیں...... تو پھر کیا، کیا جائے......" میں نے دوبارہ بیڈ پر نیم دراز ہوتے ہوئے کہا۔

وہ خاموشی بیٹھی رہی۔

"ہائے محبت......" میں نے آہ بھری۔ "اب تو شاید دنیا ہی سے اٹھتی چلی جا رہی ہے...... ایک نفسانفسی کا عالم ہے...... کوئی کسی کا پرسانِ حال نہیں، سب اپنے اپنے بکھیڑوں میں پھنسے ہوئے ہیں...... ہاں تو صحیح ہے جب کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا، جب کوئی کسی سے محبت بھی نہیں کرے گا تو پھر سب کو اپنے سارے کام خود کرنے پڑیں گے اور محبت بھی خود ہی اپنے آپ سے کرنی ہوگی...... تو سوچ رہا ہوں کہ اب خود سے محبت کر کے دیکھوں...... دیکھوں تو کیسا لگتا ہے۔" میرا جملہ بظاہر طنزیہ تھا مگر دل کرچی کرچی ہو رہا تھا۔

وہ بے حس و حرکت بیٹھی رہی۔

"سو جاؤ بہت رات ہو گئی ہے۔" میں نے کروٹ بدلتے ہوئے کہا وہ پھر بھی یوں ہی بیٹھی رہی۔

رات گزرتی رہی۔ میں اور وہ دونوں جاگ رہے تھے مگر ہمارے درمیان خاموشی تھی۔ فاصلے تھے اور شکایتیں تھیں۔

☆☆☆

"کل رات گاڑی اندر لاتے ہوئے تمہارے ابا کی گاڑی سے ٹکرا گئی ہے۔ بمپر ٹوٹ گیا ہے ان کی کار کا۔" میں نے صبح تیار ہوتے ہوئے اسے اطلاع دی۔

"اور تم مجھے اب بتا رہے ہو۔" وہ یاسر کو فیڈ کروا رہی تھی چونک کے بولی۔

"رات کو بتا دیتا تو تم کیا کر لیتیں؟ اب اپنے خاندانی مکینک کو بلا کر ٹھیک کروا لینا......" میں نے بیزاری سے جواب دیا۔

"ایسا لگتا ہے جیسے تم اس گھر میں رہ تو رہے ہو مگر سب سے انتقام لیتے ہوئے۔" اس نے یاسر کو بیڈ پر لٹاتے ہوئے آہستہ سے کہا۔

"داماد ہو یا بہو...... اپنے گھر میں کسی دوسرے کو جگہ دینا اور رکھنا پھر اس کی حرکتوں کو برداشت بھی کرنا یقیناً بڑے ہی صبر وضبط کا کام ہے۔" میں نے فوراً اس کی تائید کی۔

"خیر اب تو کچھ ہی دنوں کی بات ہے...... میرے بوجھ سے تمہارے گھر والوں کو نجات مل جائے گی۔" میں نے خود پر اچھی طرح پرفیوم چھڑکتے ہوئے بے نیازی سے اگلا جملہ ادا کیا۔

"تم آخر چاہتے کیا ہو؟" وہ تنک کر میرے سامنے آ کھڑی ہوئی۔

"پہلے تو تمہیں چاہتا تھا...... اب نہ جانے کیا چاہتا ہوں۔" میں نے کندھے اچکائے۔

"میں تمہارے ساتھ دبئی جا رہی ہوں۔ کان کھول کر سن لو......" وہ تیز لہجے میں بولی۔

"سبحان اللہ کیا انداز ہیں...... اپنی بات منوانے کے لیے لہجے کو شیریں اور الفاظ کو نرم رکھنا ضروری ہوتا ہے...... آپ شاید اس سے بھی واقف نہیں۔" میں نے اسے سامنے سے ہٹاتے ہوئے آگے بڑھ کر کمرے کا دروازہ کھولا اور باہر نکل گیا...... میں نے پیچھے مڑ کر نہیں دیکھا مگر مجھے یقین تھا کہ وہ اسی جگہ بے بسی سے کھڑی ہوگی۔

☆☆☆

کہانی میں ہلکا سا ٹوئسٹ تھا...... میں نے ماورا کو جو کچھ بتایا سب سچ تھا، بس معمولی سے فرق کے ساتھ...... یعنی میں دبئی جا رہا تھا...... میری پروموشن بھی ہوئی تھی بس فرق صرف اتنا ہی تھا کہ وہاں میرا ٹرانسفر نہیں ہوا تھا بس ایک ماہ کا ڈیپوٹیشن تھا۔

عافیہ کی رخصتی اور عاشر کی شادی بھی یقیناً تین ماہ کے بعد ہی تھی۔ اور عاشر کو میرا کمرا ابھی دیا جانے والا تھا کیونکہ میں اوپر کا نامکمل پورشن مکمل کروانے جا رہا تھا...... اسے جدید انداز میں بنوانے کے لیے مجھے کافی پاپڑ بیلنے پڑے...... کام کا آغاز ہو چکا تھا اور میں اس سلسلے میں تن من دھن سے لگا ہوا تھا...... مجھے اس مسئلے کا یہی حل نظر آیا تھا کہ ماورا کو اس کے مزاج کے مطابق ایک عدد گھر سیٹ کر کے دے دیا جائے۔ جہاں وہ بھی خوش رہے اور اطمینان سے یاسر کی پرورش کر سکے اور میں بھی اپنے والدین کے نزدیک رہ کر ان کی خدمت کر سکوں...... سب سے بڑھ کر اپنے گھر میں عزت سے سر اٹھا کے رہ سکوں...... گھر دامادی کے ذلت آمیز لیبل سے نجات حاصل کر سکوں...... ویسے بھی اب بات میری یا ماورا کی نہیں تھی...... بلکہ یاسر کی تھی اور یاسر کی شخصیت کی بہترین تعمیر اور اس کی خود اعتمادی کے لیے ضروری تھا کہ وہ اس گھر میں ہوش سنبھالے جو اس کے باپ کا ہو۔

مجھے یقین تھا کہ ماورا میرے اس فیصلے سے انحراف نہیں کرے گی...... اتنی سمجھ تو اب تک اسے بھی آ ہی چکی ہوگی۔

بس اب مسئلہ صرف یہ تھا کہ میں یہ فیصلہ نہیں کر پا رہا ہوں کہ اسے اس ایک ماہ کے لیے اپنے ساتھ دبئی لے جاؤں یا نہیں؟ لے کر جاتا ہوں تو شاید ماحول کی تبدیلی سے محترمہ کے مزاج پر اچھا اثر پڑے...... اور نہ لے کر جاؤں تو شاید میری زندگی تھوڑی آسان رہے...... لے کر جاؤں یا نہیں......؟ ویسے آپ کا کیا خیال ہے......؟

اختر شجاعت

# صبر...... رضائے الٰہی

اے میرے معبود! میں تیری تسبیح کرتا ہوں، تو مجھ پر کرم بالائے کرم فرما...... بارِ الٰہا! میں تیری تسبیح کرتا ہوں اور تو بلند و برتر ہے...... اور عزت تیرا ہی جامہ ہے اور عظمت تیری ہی ردا ہے...... کبریائی تیری دلیل و حجت ہے جو کچھ تہ خاک ہے تو اسے سنتا اور دیکھتا ہے۔ تیری ذات ہر راز دارانہ گفتگو سے مطلع ہے...... پاک ہے تو اے وہ جس سے بڑی سے بڑی امیدیں باندھی جاتی ہیں...... جو کچھ پانی کی گہرائی میں ہے اسے تو دیکھتا ہے۔ (تیری ذات) تو سمندروں کی گہرائیوں میں مچھلیوں کے سانس لینے کی آواز سنتا ہے...... تیری ذات، پاک اور منزہ ہے میں تیری تسبیح کرتا ہوں...... تعجب ہے کہ جس نے تجھے پہچانا وہ کیونکر تجھ سے خوف نہیں کھاتا۔

اے اللہ! میں حمد و ثنا کے ساتھ تیری پاکیزگی بیان کرتا ہوں۔ پروردگار! حضرت محمد مصطفیٰؐ اور ان کی آل پر سب رحمتوں سے افضل و برتر رحمت نازل فرما...... وہ جو برگزیدہ معزز و گرامی اور مقرب ہیں ان پر اپنی کامل ترین برکتوں کا اضافہ فرما...... ان پر اور ان کی آلِ پاک پر ایسی پسندیدہ رحمت نازل فرما جس سے بالاتر کوئی رحمت نہ ہو...... آمین!

☆☆☆

صبر کے لغوی معنی ہیں...... برداشت، تحمل، قناعت...... مزید صبر کے معنی باندھنے اور روکنے کے ہیں...... قرآن وسنت کی اصطلاح میں خلافِ طبع چیز پر ثابت قدم رہنے اور نفس کو قابو میں رکھنے کو صبر کہا جاتا ہے۔

صبر کی تین اقسام ہیں۔

1۔ صبر علی العمل
2۔ صبر فی العمل
3۔ صبر عن العمل

1۔ صبر علی العمل: یہ ہے کہ نفس کو کسی کام پر روک لینا یعنی اس کام پر استقامت اختیار کرنا جم جانا اور قائم رہنا...... مثلاً نماز، روزہ، زکواۃ اور اعمال صالح کی پابندی اختیار کرنا۔

2۔ صبر فی العمل...... یہ ہے کہ عمل کرتے وقت نفس کو دوسری طرف التفات کرنے اور متوجہ ہونے سے روکنا...... طاعات بجالاتے وقت اور عبادات میں مصروفیت کے وقت ہمہ تن متوجہ رہنا اور حضوری قلب سے انہیں بجالانا...... ان کے حقوق و آداب کو سکون و اطمینان سے بجالانا...... مثلاً نفس کو اس طرف راغب کرنا کہ سرکشی چھوڑ کر دل لگا کر نماز و اذکار وغیرہ میں مشغول ہو جائے۔

3۔ صبر عن العمل: یہ ہے کہ جن باتوں سے اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہے اور وہ جو راہِ سلوک میں رکاوٹ ہیں ان سے رُکا رہے۔ مثلاً حسد، بغض، شہوت، ہر ممنوعہ عمل سے رکنے اور اپنے نفس کو باز رکھنے کو صبر عن العمل کہا جاتا ہے۔

مولائے کائنات حضرت علی کرم اللہ کا ارشاد ہے کہ ”صبر کی نسبت بے قراری زیادہ تکلیف دہ ہے۔“

حضرت خواجہ حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ ”صبر اس

شخص کا ہے جو جزا کے سوال کو درمیان سے اٹھا دے تا کہ اس کا صبر محض اللہ تعالیٰ کے لیے ہو نہ کہ بدن کی سلامتی کے لیے۔"

حضرت جنید بغدادیؒ فرماتے ہیں کہ "صبر کے معنی یہ ہیں کہ کڑوی چیز کو کھا کر منہ نہ بگاڑیں...... "صبر نفس کو خدا کے ساتھ رکھتا ہے۔

حضرت منصور حلاجؒ فرماتے ہیں۔ "صبر یہ ہے کہ ہاتھ پاؤں کاٹ کر دار پر لٹکایا جائے تو آہ نہ کرے۔"

قرآن پاک میں صبر کا ذکر بارہا آیا اور اللہ نے فرمایا...... "میں صبر کرنے والوں کے ساتھ ہوں......" اگرچہ دیگر تمام عبادات کا اجر بھی بہت ہے لیکن...... "اللہ کے ساتھ" کا اجر صرف صابرین کے لیے مخصوص ہے۔

حضرت جنید بغدادیؒ صبر کی مزید تعریف یوں فرماتے ہیں کہ "کسی کڑوی چیز کو ناک منہ بنائے بغیر گھونٹ گھونٹ پی جانا صبر ہے۔" ہم عموماً صبر اور برداشت میں تفریق نہیں کر پاتے...... اگر ہم نے کڑوی چیز کو ناک منہ چڑھا کر بالجبر پیا تو یہ برداشت ہے......لیکن اگر کڑوی چیز کو ناک منہ بنائے بغیر ہنسی خوشی پی گئے تو یہ صبر ہے...... برداشت کا انعام نہیں ہے لیکن صبر کا اجر ہے......اللہ کی دوستی اور ساتھ کی شکل میں۔

کچھ بزرگوں کے نزدیک صبر سے مراد یہ ہے کہ ربِ تعالیٰ کی طرف سے آنے والے مصائب کو اپنی تقدیر کا حصہ سمجھ کر شکر کے ساتھ برداشت کر لیا جائے۔

میرے نزدیک صبر وہ مقام ہے جہاں انسان نعمت اور مصیبت کا فرق کرنا چھوڑ دیتا ہے......نعمت کے حصول پر اسے جتنی خوشی ہوتی ہے اللہ کی طرف سے بھیجی گئی مصیبت کو بھی وہ اسی خندہ پیشانی کے ساتھ جھیل لیتا ہے۔

اللہ کے احکامات کی بجا آوری کے دوران درپیش آنے والی دشواریوں اور زحمتوں کو ہنسی خوشی سہنا......تمام مصائب و مشکلات کو ہنسی خوشی برداشت کرنا، تو انسان پھر اس مقام پر جا پہنچے...... جہاں وہ دیدارِ الٰہی کا منتظر رہنے لگے اور اس انتظار کی راہ میں آنے والی صعوبتوں کو ہنسی خوشی برداشت کر جائے...... یہ بہت اعلیٰ پائے کا مقامِ صبر ہے اور اس مقام پر بہت کم لوگ فائز ہوتے ہیں۔

صبر کے اس مقام تک پہنچنے سے بیشتر دیگر بہت سے مقامات طے کرنا ہوتے ہیں......ان میں سے ایک مقام "مقامِ رضا" ہے۔

"رضا سے مراد یہ ہے کہ بیماری ہو یا پریشانی جب دل میں یہ جذبہ پیدا ہو جائے اور انسان کی سوچ ایک ہی نقطے پر ٹھہر جائے کہ یہ سب میرے آقا، میرے رب کی عطا کردہ ہے۔ اس سے گھبرانے کے بجائے میں اسے اپنے آقا اور مالک کی عطا سمجھ کر سینے سے لگا رکھوں تو یہ مقامِ رضا ہوگا۔

اپنے رب کی طرف سے جو بھی عطا ہو، اسے اپنی تقدیر کا حصہ سمجھ کر ہنسی خوشی قبول کر لے...... خواہ وہ رحمت ہو یا زحمت...... یہ درجہ خالصتاً اللہ کی توفیق ہی سے عطا ہوتا ہے۔

ایک بزرگ حضرت فضیل بن عیاضؒ محافل میں اکثر فرمایا کرتے تھے کہ "فقر میرے لیے امارت سے بہتر ہے...... بیماری میرے لیے صحت سے بہتر ہے اور موت میرے لیے حیات سے بہتر ہے۔" کسی شخص نے جا کر حضرت امام حسینؓ سے عرض کیا کہ فضیل بن عیاضؒ یہ جملے کہتے ہیں۔ حضرت امام حسینؓ نے فرمایا۔ "اللہ ان کے حال پر رحم فرمائے...... یہ رضا کا ایک مقام ہے۔"

☆☆☆

ایک صحابی نے آپ ﷺ سے عرض کیا......" یا رسول اللہ ﷺ پہلے تو میرا مال چلا گیا...... اب میرا جسم بیمار ہو گیا......" اس کے جواب میں آپ ﷺ نے فرمایا۔ "تمہارے اندر کچھ نہ کچھ بہتری کا سامان موجود ہے جس کی بنا پر یہ حالات آئے ہیں۔" اس پر حضرت ابو بکر صدیقؓ نے تعجب کا اظہار فرمایا۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا۔ "اے ابو بکرؓ......! کیا تم کبھی بیمار نہیں ہوئے؟ کیا تم پر کبھی کوئی مصیبت نہیں آئی؟ کیا تم کبھی رنجیدہ

نہیں ہوئے؟ کیا تم نے کبھی مشکلیں نہیں سہیں؟ اگر تم نے زندگی میں یہ سب جھیل لیا تو اس سے تمہارے گناہوں کا تو کفارہ یہیں ادا ہو گیا...... اللہ تمہاری مغفرت فرمائے۔"

پھر آپ ﷺ نے فرمایا...... "جب اللہ تعالیٰ کسی کو مشکل میں ڈالتا ہے یا بیمار کرتا ہے تو اس کو سمجھ لینا چاہیے کہ اللہ کو دراصل اس کی بھلائی مقصود ہے اور اللہ اسے کوئی ایسا درجہ عطا کرنا چاہتا ہے جس پر ان مشکلات کو عبور کیے بغیر پہنچنا ممکن نہیں۔" آپ ﷺ نے فرمایا۔ "کہ جب کوئی شخص اللہ کی قربت حاصل کرنا چاہتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے مشکل میں ڈال کر آزماتا ہے۔"

بدقسمتی سے ہم میں سے اکثر لوگ ایسے ہیں جو کوئی مشکل آجانے پر بولائے بولائے پھرتے ہیں اگر اس لمحے ہم صرف یہ سوچ لیں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں مشکلات میں ڈال کر دراصل ہمارے گناہوں کو دھو رہا ہے...... یا پھر ہمیں اس مصیبت سے گزار کر کوئی اعلیٰ درجہ عطا کرنا چاہتا ہے اور یہ مصیبت زحمت نہیں بلکہ رحمت ہے...... تو اس پر صبر کا انعام اللہ کے ساتھ کی صورت میں عطا ہو جاتا ہے۔ اگر ہم اللہ کا ساتھ چاہتے ہیں تو اس کی طرف سے آنے والے ہر غم اور ہم (مشکل) کو اس جذبے کے ساتھ قبول کرنا ہوگا کہ یہ ہمارے لیے بہترین ہے۔

☆☆☆

کوئی شخص اس وقت تک ایمان کی لذت نہیں پاتا جب تک وہ کسی آفت میں مبتلا نہ ہو اور پھر اس پر صبر کرے اور راضی رہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ "جو شخص ایک رات بیمار رہا اور اس نے صبر کیا اور خدا کی مرضی پر راضی رہا تو وہ گناہوں سے ایسے پاک ہو جاتا ہے جیسے آج ہی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا ہے۔"

حضرت ضحاکؒ کا قول ہے کہ جو شخص ہر چالیسویں رات میں ایک رات بھی کسی مصیبت یا رنج و غم میں مبتلا نہیں ہوتا اس کی خدا کے نزدیک خیر نہیں ہوتی۔ حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے

کہ "جب اللہ تعالیٰ کسی بندۂ مومن کو بیماری میں مبتلا کرتا ہے تو اس کے بائیں طرف کے فرشتے کو کہتا ہے کہ اس سے قلم اٹھا لے...... (یعنی اس کے گناہ لکھنے چھوڑ دے) اور دائیں طرف کے فرشتے کو حکم دیتا ہے کہ میرا بندہ نیک عمل کرتا ہے اس سے زیادہ لکھ۔"

حدیثِ قدسی میں ارشادِ ربِ العزت ہے" جو میری قضا (حکم) پر راضی نہ ہوا اور میرے عطیہ (دیا ہوا) کا شکر نہ کیا...... اسے چاہیے کہ میرے سوا اور کوئی رب تلاش کرے۔"

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جب کوئی بندہ بیمار ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی طرف دو فرشتے بھیجتا ہے اور انہیں کہتا ہے کہ دیکھو میرا بندہ کیا کہتا ہے...... اگر وہ اس حالت میں الحمدللہ کہتا ہے یعنی شکر ادا کرتا ہے تو وہ عمل خدا کی طرف اٹھایا جاتا ہے...... پھر اللہ فرشتوں سے فرماتا ہے کہ گواہ رہو اگر میں اس بندے کو اس حالت میں فوت کروں گا تو جنت میں جگہ دوں گا اور اگر شفا دوں گا تو اس کے گوشت کو اچھے گوشت سے تبدیل کروں گا اور اچھا خون پیدا کروں گا اور اس کے گناہوں کو معاف کر دوں گا۔

حدیثِ رسول ﷺ ہے کہ "صبر نصف ایمان ہے۔" ایک اور جگہ فرمایا۔ "صبر جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔" مزید ارشاد فرمایا...... "مصائب پر صبر کرنے میں بڑی برکت ہے۔"

☆☆☆

ایک بار حضور اکرم ﷺ حضرت اُمِ صائبؓ کے گھر تشریف لے گئے اور پوچھا...... "اے اُمِ صائب......! کیا ہوا جو تم اتنی کپکپا رہی ہو؟" انہوں کہا "کمبخت بخار آ گیا۔"

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ "بخار کو برا مت کہو۔ کیونکہ یہ تو انسان کے گناہوں کو اس طرح ختم کر دیتا ہے جیسے بھٹی لوہے کے میل کچیل کو صاف کر دیتی ہے۔"

☆☆☆

ایک عورت خانہ کعبہ کا طواف کررہی تھی اور نہایت خوش ہُو ہو کر اپنے مولا کے سامنے ''لبیک لبیک حاضر ہوں اے اللہ، میں حاضر ہوں''، کہہ رہی تھی۔ ایک بزرگ جو اس کی یہ حالت دیکھ رہے تھے انہوں نے جب اس کی یہ کیفیت دیکھی تو سوچا کہ یہ عورت بے حد خوش حال اور بے فکر معلوم ہوتی ہے کہ کس قدر خوشی کے لہجے میں لبیک لبیک پکار رہی ہے۔ عورت جب طواف سے فارغ ہوئی تو آپ نے اس عورت سے خوشی کا سبب دریافت کیا تب اس عورت نے کہا۔

''اے مرد بزرگ......! میرا مکان ملکِ شام میں تھا میرا خاوند ایک بڑا تاجر تھا ایک بار جب وہ سفر پر گیا تو دورانِ سفر جہاز غرق ہو گیا اور مجھے خبر ملی کہ میرا خاوند ڈوب گیا...... میں نے یہ سنا اور سن کر صبر کیا......

پھر میرے دو ننھے بچے گھر میں کھیل رہے تھے ایک بچے نے کھیلتے کھیلتے چولھے میں ہاتھ دے دیا...... دوسرے پر جلتی ہوئی ہنڈیا الٹ گئی...... دونوں بچے جل کر خاک ہو گئے...... میری جوان بیٹی جو دریچے سے یہ منظر دیکھ رہی تھی اپنے بھائیوں کو جلتا دیکھ کر دوڑی...... اس کا پیر پھسلا نیچے گری اور اسی وقت مر گئی...... میں نے ان تمام باتوں پر صبر کیا اور میں اپنے پروردگار کے تمام فیصلوں پر راضی ہوں...... پھر اس کی رضامندی اور صبر کا یہ نتیجہ ہے کہ اپنی لبیک کے ساتھ ہی اس کی لبیک کی آواز اپنے کانوں سے سنتی ہوں اور گویا میرا معبود ہر وقت میرے ساتھ ہے۔'' سبحان اللہ!

☆☆☆

حضرت ایوب علیہ السلام کا قصہ اہلِ بلا اور سالکین کے لیے صبر کی بہترین مثال ہے۔ آپ اہلِ ثروت تھے۔ مال و دولت کی فراوانی تھی، زرعی زمین اس قدر تھی کہ کھیتی باڑی کے لیے بیلوں کی پانچ سو جوڑیاں تھیں...... ہزاروں کی تعداد میں بھیڑ بکریاں تھیں۔ سات بیٹے اور سات بیٹیاں تھیں اور ہر قسم کی آسائش میسر تھی لیکن جب اللہ تعالیٰ نے انہیں آزمائش میں مبتلا کیا تو کھیتیاں جل کر راکھ ہو گئیں۔ مال مویشی سب وبا کی نذر ہو گئے۔ بیٹے اور بیٹیاں سب ایک مکان کی چھت گرنے سے لقمۂ اجل بن گئے اور آپ ایک ایسی جلد کی بیماری میں مبتلا ہوئے کہ سارا بدن گل سڑ گیا...... زخموں میں پیپ اور کیڑے پڑ گئے...... اس حالت میں بس ایک وفادار بیوی کے علاوہ سب عزیز و اقارب، دوست یار اور عقیدت مند ساتھ چھوڑ گئے' وبا کے ڈر سے شہر والوں نے بستی سے نکال دیا۔ اس بیماری میں آپ نے کئی سال گزارے...... کہیں سات سال، کہیں بارہ سال اور کہیں بیس سال کا ذکر ملتا ہے۔

بہر حال یہ تمام عرصہ آپ نے بے حد کسمپرسی میں گزارا...... مگر آزمائش کے ان دردناک لمحات میں بھی آپ نے صبر کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑا...... اور اپنے مالک سے اپنے رب سے ایک بار بھی ناقابلِ برداشت تکلیف کا شکوہ تک نہیں کیا...... سارا جسم بیماری میں مبتلا تھا فقط ایک زبان سالم تھی اور وہ ہر وقت خالق و مالک کی ثنا میں معروف رہی...... اور جب یہ کیفیت انتہا کو پہنچی تو زبان سے صرف اس قدر الفاظ ادا ہوئے کہ ''اے میرے رب مجھے تکلیف ہو رہی ہے تو مجھ پر رحم فرما کہ تو سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔''

اور پھر رب العزت نے آپؑ کی آزمائش ختم کی اور آپؑ اس آزمائش میں سرخرو ہوئے...... تو اللہ نے آپؑ پر رحمتوں کی بارش کر دی...... آپؑ صحت یاب ہو گئے، حسن و شباب پھر لوٹ آیا...... مال و دولت کی پہلے سے زیادہ فراوانی کر دی...... اولاد کو بھی دوبارہ زندہ کر دیا گیا۔ جو حضرات رنج و مصیبت میں صبر کا دامن چھوڑ دیتے ہیں وہ حضرت ایوبؑ کے قصے سے سبق حاصل کریں۔

واقعۂ کربلا صبر و رضا کی عظیم ترین مثال ہے...... جہاں حضرت امام حسینؓ صبر و رضا کا پیکر بن کر سامنے آئے۔

حضرت یحییٰ حضرمیؒ فرماتے ہیں کہ میں سفرِ صفین میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ساتھ تھا۔ تو جب آپؓ نینوا کے برابر پہنچے تو آپؓ نے پکارا...... ''اے ابو عبداللہ

فرات کے کنارے صبر کرنا......'' میں نے عرض کیا...... یہ کیا؟'' آپؐ نے فرمایا...... کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔ '' مجھے جبرئیلؑ نے بتایا ہے کہ حسینؓ فرات کے کنارے قتل ہوگا اور مجھے وہاں کی مٹھی بھر مٹی دکھائی......'' اور بھی روایات ہیں جن میں حضورِ اکرمؐ ...... نے حضرت امام حسینؓ کی شہادت کا اظہار و اعلان فرمادیا تھا...... لیکن یہ کسی روایت میں نہیں پڑھا کہ کسی نے دعا کی ہو کہ الٰہی کربلا میں ہونے والا واقعہ یا آنے والے مصائب نہ آئیں۔ حضور ﷺ دعا فرمادیتے...... حضرت علی کرم اللہ وجہہ، حضرت فاطمہؓ و حضرت امام حسنؓ اور خود حضرت امام حسینؓ ہی دعا فرمادیتے کیونکہ کاملین کی دعا تقدیرِ مُبرم کو بھی بدل دیتی ہے۔

تو کسی نے دعا کیوں نہ فرمائی؟ اس لیے کہ وہ راضی برضا تھے...... اور جانتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ ایک امتحان اور آزمائش ہوگی۔

اور واقعۂ کربلا میں حضرت امام حسینؓ بے مثال صبر و ضبط کا پیکر بن کر جامِ شہادت نوش کرتے ہیں صرف اپنے مولا کی رضا کے لیے۔

بلاشبہ کھرے اور کھوٹے، سچے اور جھوٹے کی اگر پہچان ہوتی ہے تو امتحان کے میدان میں ہی ہوتی ہے...... اور ہر شخص کا امتحان اس کی دینی و ایمانی حیثیت کے مطابق ہوتا ہے۔ جس قدر کوئی دین و ایمان میں مضبوط اور سخت ہوتا ہے اسی قدر اس کے امتحان میں سختی کی جاتی ہے...... چنانچہ سرور کائنات ﷺ کا ارشاد ہے کہ سب سے زیادہ سخت امتحان انبیا کا ہے...... ان کے بعد صالحین کا...... یوں درجہ بدرجہ ان لوگوں کا جو ان کے ساتھ مشابہت رکھتے ہیں۔

☆☆☆

آقائے دو جہاں ﷺ کی حیاتِ طیبہ کا مطالعہ کریں تو دیکھیں کہ آپؐ...... یتیم پیدا ہوئے...... چھ سال کی عمر میں والدہ کا سایہ بھی سر سے اٹھ گیا پھر دادا نے آپ ﷺ کی پرورش کی...... نو سال کے ہوئے تو

## خوش آمدید

اسے تھی دسمبر سے گہری نسبت
ملا، تو بھی دسمبر میں
بچھڑا، تو بھی دسمبر ہی میں
تھا مزاج بھی دسمبر کی طرح
سرد، برفیلا سا
تبھی تو دوستو!
ہر سال دسمبر کو اپنے اشکوں کی مالا پہنا کر
خونِ جگر کی، سرخ کارپٹ بچھا کر
ہلکا سا مسکرا کر
خوش آمدید کہتی ہوں

☆☆☆

## دسمبر پوچھتا ہے

یخ بستہ دسمبر کی، اِک سرمئی سی شام
جب تقدیر نے تجھ سے ملایا
وہ لمحہ، وہ موسم، آج بھی ہے
سوچ کی دہلیز پر ٹھہرا ہوا
یہی تو تھا وہ موسم، جب میری زندگی رنگین ہوئی
میری پلکوں سے اشکوں کو چن کر
تم نے سپنے دکھائے
دسمبر کی اس خنکی کو تو نے
اپنی نرم باتوں اور جذبوں کی حدت سے گرما دیا تھا
میری سماعتوں کو قہقہوں سے آشنا کیا تھا
آج...... پھر دسمبر کی وہی شام ہے
مگر...... ٹھٹرتی، سہمی سی میں تیرا ہجر رو رہی ہوں
کہاں ہے تو
تیرا خیال انگلی بن کے، میرے اشک پونچھتا ہے
ان ہجر لمحوں میں، دسمبر تیرا پوچھتا ہے

شاعرہ: عین الحیا ترمذی، وادیٔ کاغان

دادا بھی رحلت فرما گئے...... پچیس سال کی عمر میں حضرت خدیجہؓ سے شادی کی۔ اور جب فریضۂ تبلیغ شروع کیا تو کفار کی جانب سے بے تحاشا اذیتیں دی گئیں۔ آپ ﷺ کی پیاری بیوی حضرت خدیجہؓ اور آپؐ کے چچا حضرت ابو طالب نے آپؐ کا بے حد ساتھ دیا اور بالآخر یہ دونوں بھی وفات پا گئے۔ آپؐ ...... نے اس بڑے صدمے کو بے حد صبر کے ساتھ سہا...... آپؐ کی اولادیں آپؐ کے سامنے وفات پا گئیں مگر آپ ﷺ کے قلب و ذہن پر ہمیشہ صبر کی مہر لگی رہی۔

غزوۂ احد میں کفار نے آپ رسول اکرمؐ پر تیر برسائے...... کنکر پھینکے...... دندانِ مبارک شہید کیے لیکن آپ ﷺ کی زبانِ مبارک سے ان کے حق میں بھی الفاظ نکلے...... ''اے اللہ! ان کو معاف فرما یہ نادان ہیں۔'' آپؐ کی حیات میں شاید ہی کوئی پریشانی ایسی ہو جس سے آپ ﷺ کا واسطہ نہ پڑا ہو...... لیکن کبھی زبانِ مبارک سے دشمنوں کے حق میں بددعا نہ نکلی...... آپ ﷺ کی سیرتِ طیبہ صبر و ضبط کی مکمل تفسیر ہے۔

☆☆☆

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے صبر کو ارکانِ ایمان میں سے ایک رکن قرار دیا آپؓ نے فرمایا...... ''اسلام چار ستونوں پر مبنی ہے۔

1۔یقین 2۔صبر 3۔جہاد 4۔عدل'

حضرت علیؓ نے فرمایا۔ ''ایمان میں صبر کی مثال ایسی ہے جیسے بدن میں سر...... جس کا سر نہ ہو اس کا بدن نہیں ہوتا اور جسے صبر حاصل نہ ہو اس کا ایمان نہیں ہوتا۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ وہ لوگ اپنا اجر دوگنا پائیں گے جس پر انہوں نے صبر کیا۔'' (سورۃ القصص)

اور فرمایا...... ''صبر والوں کو ہی ملتا ہے ان کا اجر بغیر حساب کے۔'' (سورۃ الزمر)

یعنی صبر کی جزا کو ہر عمل کی جزا سے دوگنا بتایا ہے۔

مشہور واقعہ ہے کہ دریائے دجلہ میں ایک درویش پھنس گیا وہ تیرنا نہیں جانتا تھا کسی نے کنارے سے پکار کر کہا...... ''اے درویش! اگر تم چاہو تو کسی کو بلاؤں تاکہ وہ تمہیں نکال لے......'' درویش نے کہا۔ ''نہیں'' اس شخص نے کہا کہ کیا غرق ہونے کی خواہش ہے؟'' درویش نے کہا۔ ''نہیں'' اس نے کہا کہ ''پھر کیا چاہتے ہو؟ جواب دیا۔ ''وہی چاہتا ہوں جو میرا رب میرے لیے چاہتا ہے۔'' سبحان اللہ......

افسوس صد افسوس...... آج مخلوق سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کے افعال و احکامات پر ہر لمحے اعتراض کرنے میں مصروف نظر آتی ہے...... اس کے موسموں پر اعتراض...... اس کے قضا و قدر سے ناراضا مندی...... اس کی آزمائشوں پر بے صبری...... اور بہت زیادہ قابلِ اعتراض فقرے اب ہماری زبانوں پر اس عظیم ربِ کائنات کے خلاف دن رات جاری رہتے ہیں...... جن سے ہمیں سخت احتیاط برتنا چاہیے...... اور اللہ تعالیٰ کے ہر فعل پر راضی رہنا چاہیے...... جیسے حضرت منصور حلاجؒ خوشی خوشی اس کی رضا کے لیے سولی پر چڑھ گئے۔

ہمیں اپنے رب کی رحمت پر پختہ یقین ہونا چاہیے...... اور انتہائی صبر کے ساتھ اچھے وقت کا انتظار کرنا چاہیے...بغیر کسی شکوہ شکایت کے...... اللہ ہمیں صابرین میں شمار فرمائے...... (آمین)

اے میرے پروردگار! اس مضمون کی تیاری میں کہیں کوئی غلطی کی کوئی کوتاہی دانستہ یا نادانستہ ہوگئی ہو تو میرے پیارے رب مجھے معاف فرما اور اس میں تعاون کرنے والوں کو اس کا مطالعہ کرنے والوں کو توشۂ آخرت بنادے۔

آمین......

نوٹ: قارئین کرام! محترمہ اختر شجاعت آٹھ دس مصنفین کی کئی، کئی جلدوں پر مشتمل تصانیف سے مکمل تحقیق استفادے کے بعد یہ جامع صفحات آپ کے لیے ترتیب دیتی ہیں۔ (جزاک اللہ)

# کیا خیال ہے

عظمیٰ آفاق سعید

"تعریف شاید دنیا کا سب سے مشکل اور تکلیف دہ کام ہے جو اگر کسی سے نہ چاہتے ہوئے بھی انجام پا جائے تو وہ یقیناً اکیلے میں اپنا منہ پیٹتا ہوگا کہ یہ میں نے کیا کر ڈالا۔

"کسی کی تعریف کر کے ہم کیوں کسی کو خوشی مہیا کریں؟"

"ہماری کون تعریف کرتا ہے جو ہم کسی کی کریں؟"

"دماغ خراب کرنا ہے تعریف کر کے......"

یہ وہ چند جملے ہیں جو ہم بیشتر اوقات سنتے ہیں۔ یعنی گویا تعریف نہ کر کے آپ اچھے خاصے لوگوں کو پاگل ہونے سے بھی بچا سکتے ہیں۔ چاہے آپ سند یافتہ ڈاکٹر ہوں یا نہ ہوں۔

اب ایسا ہی کچھ ہمارے ساتھ بھی ہوا کہ جب ہم نے نیا گھر خریدا...... گویا جیسے چاند کا ٹکڑا خرید لیا ہو (ماشاءاللہ) ---- یہ ہماری رائے ہے اوروں کا اس سے متفق ہونا ---- بے حد ضروری ہے۔

نیا گھر تھا تو چیزیں بھی اپنے حساب کتاب سے بڑھ کر یا عرفِ عام میں کہیں تو اوقات سے بڑھ کر رکھ ڈالیں اور جو پرانی والی بھی رکھیں انہیں بھی منہ دھلوا کر سرخی پاؤڈر لگا کر رکھا تاکہ پرانی سی نہ لگیں۔

جب سارا تام جھام سج گیا تو وہی خصلت جو ہر ایک میں موجود ہے کہ اب انہیں دکھایا جائے اور تعریف بھی سنی جائے...... دوسروں کو جلایا جائے...... (یہ بات بار بار دل میں آئی جسے لات مار کر بھگایا کہ بری بات ہے)

"شبانہ آنٹی کو تو ہارٹ اٹیک ہی ہو جائے گا ہمارا گھر دیکھ کر۔ اسما خالہ تو بے ہوش ہو جائیں گی۔ رفیق ماموں کا تو دماغ الٹ جائے گا...... اور شبو آنٹی تو اسپیچ لیس ہو جائیں گی" (گمان بھی تو دیکھیے ایف سکسٹین 330 کی اڑان رکھتے تھے)

یہ وہ چند گزارشات عرض کی گئی ہیں جو ہم اور ہمارا خاندان اس دعوت سے پہلے کورس میں گایا کرتا تھا جو ہم نے اپنے نئے گھر کے سلسلے میں رکھی تھی۔ مگر اس دعوت کے بعد ہمارا اپنا دماغ الٹا، ہم بے ہوش ہوئے اور اٹیک آتے، آتے بچا...... کیونکہ ہمارے احباب بھی تو اسی طبقے سے تعلق رکھتے تھے۔ جہاں کسی کی تعریف کرنا، گناہِ کبیرہ تھا۔ (ٹٹ فار ٹیٹ اسی کو تو کہا جاتا ہے۔)

"کہاں سے مل گئیں یہ چیزیں؟ اور پتا کیسے چل گیا تمہیں کہ کون سی چیز کہاں رکھی جاتی ہے؟" چھوٹی آنٹی جب ہمارے گھر آئیں تو بیزاری سے تمام چیزوں کا جائزہ لیتی ہوئی بولیں۔ (مجال ہے کہ منہ سے واہ نکلا ہو)

"وہ میں نے یہ تمام چیزیں......" ابھی میری بات مکمل بھی نہیں ہوئی تھی کہ انہوں نے جملہ اچک لیا۔

"اب یہ مت کہنا کہ تمام چیزیں تم نے ڈیزائن کی ہیں...... یا ڈیکوریٹر کے ساتھ مل کر تم نے سیٹ کی ہیں۔" جملہ اب مکمل ہوا۔

"واقعی میں نے ہی ڈیزائن کی ہیں، کب سے لگی ہوئی تھی تقریباً ایک سال لگا ہے تمام چیزیں مکمل ہونے میں۔" میں نے انہیں یقین دلاتے ہوئے کہا۔ (اور حقیقت بھی تھی...... مجھ سے بڑھ کر شاید ہی کوئی ہاؤس ڈیکوریٹر ہو...... ہر ہر چیز کا)

"بھئی دیکھو برا مت ماننا، ہم نے تمہارا پرانا گھر بھی دیکھا ہوا ہے اور تمہارا ڈیزائنر مائنڈ بھی دیکھا ہوا ہے۔ تو ہم سے تو تم یہ باتیں کرو نہیں......" بڑی آنٹی نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔

"جی کیا کہہ رہی ہیں آپ......؟" کسی ہیروئن کی طرح سر تمام کر پوچھا گیا۔

"ارے بچوں کے کھلونے ڈرائنگ روم میں رکھتی تھیں۔ کبھی جو چائے کی پیالی کے نیچے اس کپ کی میچنگ ساسر رکھی ہو؟ ہمیشہ کوارٹر پلیٹ رکھی ہوتی تھی۔" میری پرانی

سہیلی مجھ پر چوٹ مار رہی تھی..... جس کا مطلب تھا کہ جس طرح ڈھنگ کے کپڑے نہیں پہنتیں اسی طرح ڈھنگ کے برتن بھی نہیں رکھتیں۔

''تمہارے بچوں کے لیے ہی تو رکھتی تھی کھلونے ڈلیلوں.....'' میرے اوپر حیرت کے پہاڑ ٹوٹ رہے تھے کہ یہ میرے اپنے ہیں..... (وہ الگ بات کہ کھلونے ڈیکوریشن پیس سمجھ کر ہی رکھے تھے کیونکہ صاف اور نئے وہی تھے)

''سنو یہ اتنا اچھا صوفہ کہاں سے مل گیا.....؟''

یعنی تعریف میں بھی ایک برچھی چھپی ہوئی تھی۔

''کہاں سے مل گیا کا کیا مطلب.....؟ ڈیزائن سوچا تھا ویسا ہی بنوایا ہے ہم نے۔'' میں نے اتراہٹ سے کہا کہ چلو اب کے تو کوئی تعریف سننے کو ملی..... جب چچی نے صوفے پر بیٹھ کر ہاتھ پھیرنا شروع کیا۔

''دماغ تو رہنے ہی دو تم اپنا، وہ کہاں چلتا ہے تمہارا، کسی سے گھر سیٹ کروایا ہے تم لوگوں نے ورنہ یہ سب تمہارے بس کی بات نہیں.....'' وہ برا سا منہ بنا کر بولیں..... کہ اگر بالفرض ایسا ہوا بھی تھا..... تو بھی تعریف کرنے میں کیا حرج تھا۔

''کیا آپ ایسا سمجھتی ہیں مجھے.....؟'' میں نے مصنوعی ناراضی کا اظہار کرتے ہوئے کہا..... حالانکہ اس وقت میرے غصے کی حدود گالم گلوچ کی سرحدوں کو بھی پار کر گئی تھیں۔

''کیوں نہ سمجھوں؟ دو دفعہ تو اتنی تیس پہن کر تم ہمارے گھر آ چکی ہو..... اگر اتنی ہی دماغ کی تیز ہوتیں تو ہمیں پتا چل چکا ہوتا.....'' بس سب تیر برسا رہے تھے۔

(اور میں کھا رہی تھی)

''کہاں جنگل میں گھر بنا لیا ہے اتنی دور.....'' کسی نے جملہ مارا۔

''اب ہم آ گئے ہیں منگل کریں گے.....'' میں نے جملے کی مزاحمت میں کہا۔

''سمندر کے قریب گھر لینے کی کیا ضرورت تھی۔ ابھی اگر طوفان آیا تو سب سے پہلے تمہارا ہی نمبر آئے گا.....'' ایک قہقہے کے ساتھ یہ جملہ ادا ہوا۔

''اب کوئی طوفان نہیں آئے گا..... کیونکہ ہم کسی طوفان سے کم تھوڑی ہیں.....'' دوسرے رشتے دار کا منہ بند کیا گیا..... (اور خیال آیا..... یہ جو عرصے سے طوفان آتے، آتے رک جاتا ہے..... یقیناً اللہ کس، کس کی دعاؤں کو قبول کر رہا ہے اور کرتا رہے گا)

''اتنا بڑا گھر لینے سے کیا فائدہ.....کوئی مار کے بھی چلا جائے تو پتا نہ چلے کہ کب مرے اور کس نے مارا.....'' کسی نے اپنے سینے میں ٹھنڈ محسوس کرتے ہوئے کہا۔

(ہم کوئی مشہور لوگ تھوڑی ہیں)

''یہاں تو کوئی بھی کسی سے نہیں ملتا.....ایک دم نکو بن جاؤ گی۔''

''کوئی کسی سے بے شک نہ ملے..... مگر ہم سے ضرور ملے گا..... ہمیں لوگوں کی عزت کرنی آتی ہے.....'' دل تھام کر کہا..... جس پر تمسخرانہ قہقہے سنے گئے۔

''جس کو رشتے داروں سے نفرت ہو وہ یہاں آ کر رہے۔'' (ہم نے تو اپنی محبت کے بیان کبھی نہیں دیے تو نفرت کیسے کریں گے)

غرض اسی طرح کی اور کئی باتیں جو سننے کو ملیں اس دعوت میں، جس میں ہم میزبان تھے اور مہمان قسائی جن کے ہاتھوں میں بغدے تو نہیں تھے مگر زبانیں کسی تیز دھار چھری سے کم نہیں تھیں۔ دعوت سے نمٹنے کے بعد فون کی قطاریں لگ گئیں۔

''جی ہاں، مجھے کہیں جانا ہے اور میں بہت خوش ہوں ابھی کل ہی فون آیا ہے کہ بڑی ممانی نے بھی میرے گھر کے پیچھے ہی گھر بنا لیا ہے اور ایک ہفتے میں ان کے گھر بھی دعوت ہے سو میں نے بھی اپنی زبان کو دھار لگانا شروع کر دی ہے اور وہی جملے میری سماعتوں میں گونجنے لگے ہیں کہ اس تعریف کا وقت آ گیا ہے جو میں نے بھگتی ہے۔

آج کل میں بہت خوش ہوں اور کیوں نہ ہوں..... کہ مجھے بھی تو کافی دنوں بعد کسی کی اچھی طرح تعریف کرنے کا موقع ملنے والا ہے۔

کیوں، کیا خیال ہے.....؟

☆☆☆

# باتیں بہار وخزاں کی

زندگی رات دن کی گردش ہے
کچھ خزاں کی ہے کچھ بہار کی بات

عزیز بہنو! ہم ہمیشہ ہی سے کچھ نہ کچھ نیا اور دلچسپ کرتے چلے آئے ہیں سو آج بھی ایک مختصر مگر جامع سوالنامہ حاضرِ خدمت ہے تا کہ آپ کی اپنی شخصیت کے بھی کچھ نہاں پہلو سب کے سامنے آئیں اور آپ کے ذاتی افکار، خیالات اور تجربات سے ہم سب بھی آگاہ ہوں اور لطف بھی اٹھائیں۔ امید ہے آپ کو یہ چھوٹا سلسلہ بہت پسند آئے گا۔

سوالات حاضرِ خدمت ہیں۔

1۔ روز و شب کے اس گزرتے گورکھ دھندے میں خواتین اپنی شخصیت کو کیسے پُر اثر بنا سکتی ہیں، آپ کا مشورہ اپنے تجربے کے حوالے سے......

2۔ آپ کی زندگی کا کوئی دلچسپ قصہ، واقعہ یا لمحہ جس نے آپ کے فکر و خیال کا رخ موڑ دیا۔

3۔ پاکیزہ کے مختلف سلسلے کیوں پسند ہیں؟ اور آپ کون سا ایسا سلسلہ شروع کرنا چاہیں گی جو سب کو پسند بھی آئے؟

4۔ پاکیزہ مصنفات سے آپ کیا کہنا چاہتی ہیں......کوئی دل کی بات؟

5۔ اپنے تعارف کو دو جملوں یا دو اشعار میں بیان کیجیے۔

آپ کے قیمتی خیالات کا انتظار رہے گا۔ آپ چاہیں تو اپنی تصویر بھی ارسال کر سکتی ہیں۔

## پروین افضل شاہین......بہاول نگر

1۔ اپنی شخصیت کو پُر اثر بنانے کے لیے ہر انسان سے پُر خلوص ہو کر ملیں اور چہرے پر مسکراہٹ سجائے رکھیں۔

2۔ اپنے ابو کے دنیا سے چلے جانے کے بعد میرے فکر و خیال کا رخ تبدیل ہو گیا ہے۔ کیا، کیا کچھ دیکھنا پڑ رہا ہے۔

3۔ میں اکثر گنگناتی ہوں، پاکیزہ ڈائری، بزم پاکیزہ مجھے اس لیے پسند ہے کہ ان سلسلوں میں بہنیں بہت ہی دلچسپی سے حصہ لیتی ہیں اور یہ سلسلے سب کو ہی پسند ہیں۔ میں چاہوں گی کہ ایک سلسلہ ملاقات کے عنوان سے شروع کیا جائے جس میں بہنیں ایک دوسرے کو پیغام دیں۔

4۔ ضمیر کی عدالت میں ضرور جائیں کیونکہ وہاں غلط فیصلے نہیں ہوتے اور نہ ہی وکیلوں کی فیس ادا کرنی پڑتی ہے۔

5۔ میرا تعارف انہی دو اشعار میں ہے۔

دوستی میں خود کو جھکا دینا کوئی عیب نہیں فراز
چمکتا سورج بھی ڈوب جاتا ہے چاند کی خاطر
جو مانگی تھیں دعائیں زندگی میں اپنی خوشیوں کی
میں ان ساری دعاؤں کو تمہارے نام کرتی ہوں

## طلیبہ عنصر مغل، راولپنڈی

1۔ میری ذاتی رائے یہ ہے کہ خواتین کو دوسروں کے ساتھ ساتھ اپنا خیال بھی رکھنا چاہیے۔ لیکن اس میں انہیں اپنے اندر کے ہنر کا جوہر ضرور تلاشنا ہوگا۔ میں نے اپنی شادی شدہ زندگی کے ابتدائی سال اپنی سسرال کو اپنا بنانے اور ان میں گھلنے ملنے میں گزار دیے۔ اس سارے میں اپنی ذات کہیں گم ہو گئی۔ یقین کریں میں مختلف جرائد میں شادی سے پہلے لکھا کرتی تھی لیکن وہ سب چھوٹ گیا تھا۔ اس طرف واپس لانے والی ہستی انجم انصار جی کی ہے انہوں نے مجھے واپس لکھنے کی ترغیب دی۔ سو آپ ہاؤس وائف ہیں یا ورکنگ وومن......آپ اپنے ہنر کو استعمال میں لائیں

اور اپنے اخلاق کو ہر قدم پر بہتر رکھیں۔

2۔ مجھے نہیں پتا کہ میری پاکیزہ بہنوں کو یہ واقعہ دلچسپ لگے یا نہیں لیکن میرے لیے بہت اہم ہے جب ہماری نئی ،نئی شادی ہوئی تو ہمیں سب سے زیادہ بے چینی اپنے پیارے پاکیزہ کو پڑھنے کی تھی۔ ہمارے میاں جانی نے ہمارے شوق کو دیکھتے ہوئے باقاعدگی سے پاکیزہ ہمیں لا کے دینا شروع کیا۔ میری سسرال میں مطالعے کا کوئی شوقین نہیں تھا ہمیں اپنی ساسو امی سے ڈر لگتا تھا کہ کہیں ان کو اعتراض نہ ہو...... میں خوب دل لگا کر کام کرتی اور پھر وقت ملتے ہی کمبل میں چھپ کر پاکیزہ پڑھتی ...... پر جناب ایک دن جب دوپہر کے کام نبٹا کے ہم نے سب کو آرام کرتے پا کر اپنے کمرے کی راہ لی اور کمبل میں گھس کر پاکیزہ میں ایسے گم ہوئے کہ پتا بھی نہیں چلا کہ ساس امی کب ہمارے پلنگ پر آ کے لیٹ گئی ہیں۔ پتا تو تب چلا جب انہوں نے ہمارے کندھے پر دھپ لگائی اور پوچھا یہ کیا ہے جو تم روز پڑھتی رہتی ہو ہماری تو سٹی گم ہوگئی لیکن ان کی اگلی خواہش پہ تو ہم حیران ہی رہ گئے جب امی نے ہم سے کہا کہ جب پڑھنا ہی ہے تو تھوڑا اونچا پڑھا کرو تاکہ میں بھی سن لیا کروں ...... پھر ہم ساس بہو کا یہ معمول بن گیا کہ میں ان کو ناول سناتی اور وہ سنتیں اور مزے کے تبصرے بھی کرتی تھیں۔ ان کے اسی عمل نے مجھے ان سے بہت قریب کر دیا اور مجھے ایک سہیلی مل گئی۔

3۔ پاکیزہ کے مختلف سلسلے اس لیے پسند ہیں کہ ان میں انفرادیت ہے...... اصلاح ہے، مزہ ہے۔ خواہش ہے کہ یہ ایک سلسلہ شروع ہو کہ پاکیزہ کی قاری بہنیں (اخلاق کے دائرے میں رہ کر) ایک دوسرے کو پیغامات دے سکیں۔ دوسرا ہم جیسی نو آموز شاعرات کو بھی موقع ملنا چاہیے۔

4۔ پاکیزہ مصنفات سے بہت پیار اور احترام سے یہ استدعا کرنا چاہوں گی کہ وہ اپنے ناول کے اوپر ڈراما ضرور بنائیں مگر اس سے ناول کا حسن مجروح نہ ہو۔

5۔ الفاظ میں پڑ جائے گی جان مکمل
لے آئیں گے ہم عشق پہ ایمان مکمل
آجائے میرا نام پاکیزہ کے ہمراہ
ہوجائے کسی روز تو پہچان مکمل

## فرخندہ جعفری، گجرات

1۔ میں اپنے تجربے کے حوالے سے یہ کہوں گی کہ خواتین سروس کر رہی ہوں یا امورِ خانہ داری ......دن رات گورکھ دھندوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اگر وہ پلاننگ کے تحت زندگی گزاریں اور عقلمندی سے اپنی شخصیت کو پُراثر بنانا اور حالات کا مقابلہ کرنا آتا ہو تو کوئی بھی گورکھ دھندا یا مشکلات ان کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکتے ......وہ اپنے حسن سلوک سے دوسروں کے دکھ درد میں ان کا ساتھ دیں تو ان کی شخصیت خود بخود پُراثر ہو جائے گی۔

2۔ بہت سے واقعات ہو سکتے ہیں کسی ایک کا کیا ذکر...... پاکیزہ سے بہت کچھ سیکھا۔

3۔ پاکیزہ کے سب ہی سلسلے بہت پسند ہیں سب میں زندگی کی رمق نظر آتی ہے۔ اختر شجاعت صاحبہ کا شمع ہدایت پڑھ کر دل کو سکون ملتا ہے۔ اس کے تمام سلسلے مل کر ایک گلدستہ بن جاتا ہے اور اسی گلدستے کا نام پاکیزہ رسالہ ہے۔ ہر خط کا جواب بڑی محنت سے دیا جاتا ہے۔

4۔ میں پاکیزہ مصنفات سے یہ کہنا چاہتی ہوں کہ آپ سب بہت محنت کر رہی ہیں، بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ کوئی ناولٹ ہو، کوئی افسانہ ہو یا کوئی کہانی ہو سب میں کچھ نہ کچھ پیغام دے رہی ہیں۔ ماشاءاللہ ......مگر کہانی میں اتنا ظلم بھی نہ دکھایا کریں کہ ان پر دل دکھی ہو جائے خاص کر بیٹیوں کے بارے میں ......

5۔ تعارف کے سلسلے کیا کہوں میرا نام فرخندہ جعفری ہے جو آپ جان گئی ہوں گی اور میں پاکیزہ کی

مستقل قاری اور لکھاری ہوں۔

گلشاد نذیر......مری

1: روز و شب کے اس گزرتے وقت میں دوسروں سے گلے شکوے کم سے کم کریں بلکہ دوسروں کے کام زیادہ آئیں۔ ضروری نہیں کہ پیسے خرچ کریں بلکہ دوسروں کے ساتھ بیٹھ کر ان کے دکھ درد سن کر اور انہیں اچھے مشورے دے کر اپنی شخصیت کو پُر اثر بنائیں۔ میں نے بھی ہمیشہ دوسروں کو عزت دی۔ خواہ وہ صفائی والا ہو، مانگنے والا ہو یا کوئی اور بڑی شخصیت، یہی وجہ ہے کہ میں ان کی طرف سے عزت پاتی بھی ہوں کہ عاجزی تو میرے مولا کو بھی پسند ہے۔



2: تفسیرِ قرآن پاک پڑھنے کے بعد خیالات میں بڑی مثبت تبدیلی آئی ہے اور دنیا کی محبت دل سے ختم ہوگئی بلکہ اب میں صرف اپنے رب کو راضی کرنے کے لیے کوشاں رہتی ہوں۔

3۔ پاکیزہ ڈائری بہت پسند ہے کہ عظمیٰ کو دریا کوزے میں بند کرنا آتا ہے۔ جلترنگ، اداریہ، حمد و نعت، شعر، لطیفے غزل، غرضیکہ ان صفحات میں سب کچھ مل جاتا ہے۔ خواتین کے لیے مختلف موضوعات پر مختصر مضامین لکھنے کا سلسلہ بلکہ انعامی سلسلہ شروع کیا جائے کیونکہ ہر بہن افسانہ نہیں لکھ سکتی۔ مگر مختصر موضوعات کو قلم بند کرسکتی ہے۔

4۔ پاکیزہ مصنفات سے کچھ کہنا سورج کو چراغ دکھانا ہے مگر صرف اتنا کہوں گی کہ حقیقت سے قریب ترین تحریر ہی دلوں کو چھوتی ہے۔ بس اس کا خیال رکھیں۔

5۔ یہ محفل جو آج سجی ہے اس محفل میں
ہے کوئی ہم سا ہم سا ہو تو سامنے آئے

کوثر خالد، جڑانوالہ

1: مٹا دے اپنی ہستی کو اگر کچھ مرتبہ چاہے
کہ دانہ خاک میں مل کر گل و گلزار ہوتا ہے

میں نے سسرال والوں کے لیے اپنی لڑکپن کی عادات بدلیں اور پھر ان لوگوں کو بدلنے پر مجبور کردیا۔ آج میں سرخرو ہوں، راج کرتی ہوں۔ اس شعر کی مکمل تفسیر بنی ہوں کہ

اپنے لیے تو سب ہی جیتے ہیں اس جہاں میں
ہے زندگی کا مقصد اوروں کے کام آنا

سچ بولنا اور سادہ رہنا...... گھر کے ڈھیروں کام کم کر دیتا ہے اور سکون بھی رہتا ہے اور دوسروں کے لیے بھی وقت ملتا ہے۔ میں تو یہی کہوں گی کہ تقویٰ، سادگی، سچائی اور میانہ روی کامیابی کا زینہ ہے۔

2۔ جناب... کہاں تک سنو گے کہاں تک سناؤں...... ہزاروں واقعات، کروڑوں لمحے ہوں گے جب ہم نے دعا کی ہوگی کہ اللہ ایسا بنا دے اور اللہ ایسا بننے سے بچالے۔ پانچویں جماعت میں مس محمودہ کی بیٹی بے بی آئیں...... کلاس لی اور لڑکیوں سے رسالے برآمد ہوئے تو ایک بات کہی...... دیکھو میں رسالے پڑھنے کی اجازت اس بچی کو دوں گی جو ہیرو سے متاثر ہو کر نیکی کی ہر بات خود میں پیدا کرے اور بدکرداروں سے پناہ چاہے...... ہم اس بات پر آج تک قائم ہیں۔ بسم اللہ پڑھ کر رسالہ کھولتے ہیں اور دعا مانگتے ہیں کہ اس رسالے کی ساری اچھی باتیں مجھ میں پیدا کر دے مولا...... اور باقیوں سے بچالے کہ دعا ہی مومن کا ہتھیار ہے۔

3۔ میں چاہتی ہوں کہانیاں کم اور مختصر ہوں بلکہ ان کی جگہ بالکل سچے واقعات ہوں تاکہ ہمیں پتا چلے پاک لوگ دن بھر میں کیا کرتے ہیں اور ماضی میں کیا، کیا...... ہر رسالے میں حمد و نعت اور اسلامی سلسلوں کو بہت زیادہ ہونا چاہیے۔ غلط باتوں کو سرِعام نہ کریں۔

4۔ پہلے تو میں ہر بندے سے ہر عالم سے ہر مصنف سے پوچھنا چاہتی تھی مگر جب ایک حدیث پڑھی۔

امنت باللہ کہہ اور قائم رہ...... کسی سے سوال نہ

پوچھنا پڑے گا...... تو الحمدللہ اب سوالوں کے جواب خود ہی چل کر آجاتے ہیں۔ یہ آپ کا سوالنامہ بھی میری دعا یا آرزو کا نتیجہ ہے کہ میں نے بارہا واقعہ لکھ کر بھیجنے کا سوچا مگر نہ کر سکی۔ تو میرے مولا نے سوال بھیج دیے۔

ظاہر میں کچھ ایسی ہوں نوکر دو کر دکھتی ہوں
باطن میرا ایسا ہے سب پر حکومت کرتی ہوں
آخر میں اِک پیغام مسلمانوں کے نام......
کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

## یاسمین کنول...... پسرور

1۔ اپنی شخصیت کو پُراثر بنانے کے لیے اپنا خیال رکھیں صرف کاموں کو زندگی کا مقصد نہ بنائیں وہ تو ہوتے رہتے ہیں۔ اپنے اوپر بھی توجہ دیں خصوصاً متوازن خوراک کی طرف تاکہ اپنے خاندان کو سنبھال سکیں ویسے بھی ایک صحت مند جسم ہی صحت مند دماغ رکھتا ہے۔



2۔ میرا چھوٹا بیٹا باتوں، باتوں میں کہہ گیا پہلے ماما فوت ہوں گی اور آخر میں، میں کیونکہ میں سب سے چھوٹا ہوں۔ فکر و خیال کا رخ فوراً دنیا سے آخرت کی طرف مڑ گیا۔ ہم نے بچوں کو کیا بنانا ہے ان کی بہتر تعلیم و تربیت کریں گے تو بعد میں یاد رکھیں گے۔

3۔ اشعار والے سلسلے زیادہ پسند ہیں۔ غزلیں، نظمیں علیحدہ صفحات پر ہونی چاہئیں۔

4۔ پاکیزہ مصنفات سے اتنی گزارش ہے کہ زندگی کے تلخ واقعات ضرور لکھیں مگر شیریں بیانی کے ساتھ...... ہر طرف یہاں بری خبریں بکھری پڑی ہیں۔ انسان مایوسی کی طرف چلا جاتا ہے اپنی تحریروں میں امید اجاگر کریں تاکہ عام آدمی کا مورال بلند ہو۔

5۔ یاسمین کنول ایم اے، ایم ایڈ...... انجم انصار صاحبہ کی بہت پرانی فین...... پاکیزہ سے رشتہ کبھی نہ توڑنے والی ایک معمولی شاعرہ ہے جس کی دو کتابیں ''خاموشی جب کلام کرتی ہے'' اور ''آنکھ میں سمندر'' شائع ہو چکی ہیں۔

## رداحسین، کراچی

1۔ آج گھر کے اندر بیٹھ کر آس پاس سے...... بےخبر ہو کر زندگی نہیں گزاری جا سکتی اس لیے اپنی ذات کی انفرادیت کو سب سے پہلے پہچاننے کی کوشش کریں اور پھر ہر طرح کے لوگوں اور ماحول میں اپنی جگہ بنائیں۔

2۔ میں نے مصنف ہاشم ندیم کا ناول ''عبداللہ'' خرید کر رکھا ہوا ہے جب کبھی روٹین لائف سے اکتاہٹ ہونے لگتی ہے تو اس کتاب کے مختلف حصے پڑھ لیتی ہوں کیونکہ یہ وہ پہلی کتاب ہے جس کو پڑھ کر میری زندگی میں بہت سی مثبت تبدیلیاں آئیں۔

3۔ پاکیزہ میں بے شمار موضوعات ہوتے ہیں جو روزمرہ زندگی کے حوالے سے ہوتے ہیں۔ اس لیے ہر لڑکی کو پاکیزہ پڑھنا چاہیے...... سوشل میڈیا کے حوالے سے مفید معلومات کا سلسلہ بھی شروع کریں۔

4۔ پہلی مرتبہ محترمہ ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا پڑھی اگلے ماہ کے پاکیزہ کا انتظار ہے اسی طرح ہمارے لیے اچھی، اچھی چیزیں لکھتی رہیں۔

5۔ مجھے نئے، نئے لوگوں سے ملنا اور ان کے بارے میں جاننا اچھا لگتا ہے۔ اس طرح لوگوں کے رویے اور ان کی فطرت کو سمجھنے کا موقع ملتا ہے جو زندگی کے لیے بہت ضروری ہے۔

## بنت اصغر حسین...... کراچی

1۔ اس تیز رفتار دور میں اپنی شخصیت کو مضبوط اور پُراثر بنانے کے لیے باعمل اور بامقصد کاموں کو اپنی زندگی کا لازمی حصہ بنائیں۔

2 زندگی میں ہونے والا ہر حادثہ یکسر تبدیل کرتا گیا اور آج بھی گزرے کل سے مختلف ایک نئی شخصیت ہوں۔

3۔ افسانے بہت پسند ہیں کیونکہ ایک ہی وقت میں بیٹھ کر ایک سبق آموز تحریر دلچسپی کا باعث بنتی ہے.....اور بیوٹی ٹپس کا سلسلہ بھی ہونا چاہیے۔ (اب تو یہ حاضر ہے جناب)

4۔ سب مصنفات کی تحریروں میں انفرادیت ہوتی ہے اکثر کسی نہ کسی کہانی میں اپنی شخصیت کی جھلک نظر آتی ہے تو بے اختیار مصنفہ سے روبرو ملاقات کر کے یہ بات بتانے کو بہت دل کرتا ہے کہ آپ کی کہانی کا یہ کردار تو بالکل میرے جیسا ہے۔

تندیِ بادِ مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب
یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اڑانے کے لیے

## انجم مشیر......کراچی

1۔ اپنے قیمتی وقت کے کچھ لمحے اپنے ان عزیزوں کے نام کریں جو نادار ہیں، بیمار ہیں، ضعیف ہیں اور بے اولاد ہیں۔ خلوصِ دل سے ان کی مدد کریں، احوال پوچھیں، دل جوئی کریں۔ شخصیت خود بخود پُراثر بن جائے گی۔



2۔ بہت پرانی بات ہے، والد صاحب کا انتقال ہوچکا تھا والدہ اور دو چھوٹے بھائی تھے۔ بھائی والدہ سے زیادہ ہم سے ڈرتے تھے کہ ہم نے کہا ہوا تھا کہ آپ دونوں سات بجے کے بعد گھر سے کہیں نہیں جائیں گے ایک دن چھوٹا والا بھائی جس کی عمر نو، دس سال تھی ٹیوشن سے گھر آتے ہوئے ساتھی بچوں کے ساتھ کھیل تماشے میں لگ گیا۔ باقی بچے اپنے گھروں کو چلے گئے اور وہ نو بج جانے کی وجہ سے ڈر کے مارے گھر نہ لوٹا.....اور ساری رات ایک زیرِ تعمیر مسجد کے سامنے پڑی بجری پر سوتے جاگتے گزار دی۔ ہم گھر والے، محلے والے رات بھر ڈھونڈتے رہے۔ صبح ہونے پر لوگ ڈھونڈ کر لائے تو ہم نے پوچھا ایسا کیوں کیا رات بھر خود بھی پریشان رہے اور ہم سب بھی تو بولا۔ آپ سزا دیتیں تب اس لمحے ہم نے عہد کیا کہ اب کبھی اتنی سختی نہیں کریں گے کہ یہ بھی غلط ہے۔

3 کیونکہ سب بہنوں کی محفل میں آکر سب سے ملاقات ہوجاتی ہے۔ حال احوال پتا چلتا ہے جلترنگ مسکرانے قہقہے لگانے پر مجبور کرتا ہے۔ ہر ماہ ایک رائٹر کا انٹرویو ضرور ہو۔

4۔ عشق و محبت کی داستانوں میں دو پٹے کو اتنا پُرکشش بنا کر پیش کریں کہ ہماری نئی نسل جو اس سے بے نیاز ہوتی جارہی ہے اس کو دوبارہ سینے سے لگا لے۔

ہم روحِ سفر ہیں ہمیں ناموں سے نہ پہچان
کل اور کسی نام سے آجائیں گے ہم لوگ

## سلوک

ایک مرتبہ حضرت علی ابن الحسینؓ المعروف امام زین العابدینؓ قحط کے زمانے میں مدینے کے لوگوں میں کھانا تقسیم فرمار ہے تھے۔ ایک شخص کی باری آئی تو اس نے کہا۔
''آپ نے مجھے پہچانا نہیں؟''
آپؓ نے فرمایا۔ ''میں تجھے کیسے بھول سکتا ہوں جب ہم کربلا سے قیدی بن کر جار ہے تھے تب تُو نے ہمیں پتھر مارے تھے۔''
اس نے کہا۔ '' آپ پھر بھی مجھے کھانا دے رہے ہیں؟'' آپؓ نے فرمایا۔
''اس وقت ہم تیرے در پر آئے تھے اور وہ تیرا سلوک تھا لیکن......آج تُو ہمارے در پر آیا ہے اور یہ آلِ محمد ﷺ کا سلوک ہے۔''
سبحان اللہ......

مرسلہ: نیلوفر خان، بہارہ کہو

شائستہ زریں




## آواز کی دنیا کا دُرِ نایاب

# ربیعہ اکرم

## پروگرام مینجر ایف ایم 101 کراچی سے دلچسپ باتیں

قارئینِ کرام! السلام علیکم
راہِ عمل میں جذبۂ کامل ہو جن کے ساتھ
خود ان کو ڈھونڈ لیتی ہے منزل کبھی کبھی
اور ہماری پاکیزہ کی مہمان اس شعر کی عملی تفسیر ہیں۔ ربیعہ اکرم نام ہے عزمِ مصمم اور عملِ پیہم کا...... پیکرِ اخلاص و محبت، ربیعہ اکرم کا کمال یہی ہے کہ نہایت جانفشانی اور خوش اسلوبی سے اپنی تمام تر منصبی ذمے داریاں نباہتے ہوئے بھی ہر دم ہنسی مسکراتی نظر آتی

ہیں۔ بذلہ سنج، خوش اطوار اور خوش ذوق ربیعہ اکرم کا تعارف لکھنے بیٹھی تو خیال آیا کیوں نہ لندن میں مقیم ممتاز براڈ کاسٹر اور عالمی اخبار کے چیف ایڈیٹر محترم صفدر ہمدانی صاحب سے جو ربیعہ اکرم کے ریڈیو کے استاد بھی رہ چکے ہیں، ربیعہ اکرم کے بارے میں تاثرات معلوم کیے جائیں اور اسے ابتدائیہ کا حصہ بنایا جائے۔ بے حد ممنون ہوں صفدر ہمدانی صاحب کی کہ انہوں نے میری درخواست پر ربیعہ اکرم کے بارے میں اپنی گرانقدر رائے دی جو نذرِ قارئین ہے۔

''پہلی بات ربیعہ اکرم کے بارے میں جو میرے لیے بہت اہم ہے، وہ محبت میں گندھا ہوا اس کا خمیر ہے کہ جس سے اس کے والدین کی تہذیب و تربیت کی خوشبوئے مسلسل آتی ہے۔ ریڈیو پاکستان کی اکیڈمی میں زیرِ تربیت پروڈیوسر کے طور پر اس کا استاد ہونے کے ناتے مجھے اس کی ریڈیو میں آمد یاد ہے اور پھر ملازمت کے مختلف مراحل سے گزر کر موجودہ مقام تک پہنچنے کا سارا سفر بھی معلوم ہے۔ ربیعہ میرے ان شاگردوں اور دوستوں میں سے ہے جو دنیا کے جس بھی کونے میں رہی اس نے مجھ سے رابطہ رکھا اور مناصب اور عہدہ بڑھنے کے باوجود مجھ فقیر کی عزت میں کوئی کمی نہیں آنے دی جو بلاشبہ اس بے بصر اور مفاد پرست عہد میں ایک نعمت ہے۔ بلاشبہ ربیعہ ایک بہت اچھی انسان ہے عزت کرنا اور کروانا جانتی ہے۔ وہ ایک بہت پیاری بیٹی ہے، محبت کرنے والی بیوی اور ماں ہے۔ دوستی کی حدود جاننے والی دوست ہے۔ افسر کیسی ہے اس کا مجھے تجربہ نہیں لیکن یقین ہے ٹریک ریکارڈ کے طور پر ہردلعزیز ہوگی۔ میرے الفاظ میں وہ تخلیق کار پروڈیوسر ہے۔ نشریات کی دنیا سے واقف ہے، جدید نشریاتی تقاضوں سے بھی آگاہ ہے۔ محنت اور لگن سے نشریاتی سفر پر رواں دواں ہے۔ میں اگر اس کا استاد تھا تو مجھے بے پناہ خوشی ہے کہ وہ اب خود استاد کی جگہ موجود ہے۔ سب سے اچھی بات یہ ہے کہ اس نے میرے فلسفۂ نشریات کو زندہ رکھا ہوا ہے۔ ریڈیو پر کئی عشروں سے زوال کی کیفیت طاری ہے لیکن مجھے زوال کے اس عہد میں بھی ربیعہ اکرم اور ایسے ہی درجن بھر تخلیق کاروں میں ایک بار پھر اس قومی ادارے کے عروج کی امید نظر آتی ہے۔''

اور اب ملتے ہیں پاکیزہ کی مہمان ربیعہ اکرم سے......

پاکیزہ ✧......''پوت کے پاؤں پالنے میں دیکھے جاتے ہیں۔'' یہ مثل آپ پر کتنے فیصد صادق آتی ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......یہ مثل خاکسار پر ۱۰۱ فیصد صادق آتی ہے کیونکہ بچپن ہی سے اپنی خداداد صلاحیتوں کے اظہار کے لیے بے تابی تھی یہی وجہ تھی کہ دوسری جماعت کی ننھی منی طالبہ نے بھرے مجمع کے سامنے اسٹیج پر اپنے اسکول کی سینئر طالبہ کے ساتھ لگائی بجھائی کرنے والی بڑھیا کا کردار فل گیٹ اپ کے ساتھ سفید بال، پانوں سے رنگا منہ اور چوڑی دار پاجامہ کرتا پہنے جب انٹری دی تو پنڈال تالیوں سے گونج اٹھا اور سب نے پرفارمنس کے بعد بہت سا پیار کیا۔ پھولے پھولے گالوں کو خوب نوچا اور وہیں کسی نے یہ پیش گوئی کر دی تھی کہ یہ بچی مستقبل میں عرشِ منیر ثابت ہوگی۔

پاکیزہ ✧......زمانۂ طالبعلمی میں کس نوعیت کی غیر نصابی سرگرمیوں میں حصہ لیتی تھیں؟

ربیعہ اکرم ❖......اسٹیج ڈرامے، تقاریر، مباحثے، ذہنی آزمائش، ٹیبلو، ملی نغموں، مضمون نویسی، کلاس سجانے، کارڈز بنانے، مصنوعی پھول بنانے غرض ہر طرح کے مقابلوں میں حصہ لیا۔

پاکیزہ ✧......عموماً زمانۂ طالبعلمی میں ہر فن مولا قسم کی طالبات تعلیم ختم ہوتے ہی تمام سرگرمیوں سے ہاتھ کھینچ لیتی ہیں۔ اس کے برعکس ماشاءاللہ آپ تواتر سے سرگرمِ عمل ہیں، راہ میں رکاوٹ نہیں آئی؟ آپ کے عزائم بلند تھے یا پھر حوصلہ افزائی کا ٹانک ملتا رہا اور سفر جاری رہا؟

ربیعہ اکرم ❖......جی ہاں! الحمدللہ سفر جاری رہا۔ راہ میں رکاوٹ تو آئی لیکن وہ رکاوٹیں مجھے بہت

پیاری تھیں۔ مثلاً پیا کے گھر ہجرت کر جانا، ماں کے عظیم رتبے پر فائز ہو جانا۔ لہٰذا بچوں کے بچپن اور ازدواجی زندگی کے آغاز پر اپنے بلند عزائم کو کچھ عرصہ silent mode پر رکھ دیا، تاہم جب بچے بڑے ہو گئے اور وہ خود میرے مددگار بنے تو یہ بلند عزائم دوبارہ سے میرے رگ و پے میں موجود محرکات کو پیش منظر میں لانے کا باعث بنے اور اگر شوہر کی جانب سے حوصلہ افزائی کا ٹانک براہِ راست نہ ملتا تو پھر شاید یہ سفر جاری نہ رہ پاتا۔

پاکیزہ ✧...... آواز کی دنیا سے شناسائی کیسے ہوئی؟

ربیعہ اکرم ❖...... یہ 1979ء کی بات ہے کہ ہم علامہ اقبال کے یوم پیدائش پر تقریری مقابلے میں حصہ لینے کے لیے پاکستان نیشنل سینٹر حیدرآباد گئے وہاں پر ریڈیو پاکستان کے ایک کارکن تنویر عسکری جو طلباد طالبات کے سیکشن سے وابستہ تھے بحیثیت جج موجود تھے۔ انہوں نے کہا بی بی! آپ اتنی اچھی تقریر کرتی ہیں تو ریڈیو پاکستان کے طالبعلموں اور نوجوانوں کے پروگراموں میں حصہ کیوں نہیں لیتیں؟ مقابلوں کے دوران مائیکروفون پر گفتگو کرنے کا حوصلہ تھا ہی اس لیے فوراً ہی ہم رضامند ہو گئے کہ چلو ریڈیو پاکستان کے مائیکروفون پر بھی اپنے فنِ خطابت کو آزمائیں اور پھر 1979ء سے ہی آواز کی دنیا سے شناسائی ہوگئی۔

پاکیزہ ✧...... آپ نے ہوم اکنامکس میں ایم ایس سی کی سند حاصل کر کے براڈ کاسٹنگ کی راہ لی جبکہ آپ نے کامیابی بھی امتیازی نمبروں سے حاصل کی تھی۔ اس کی کیا بنیادی وجہ ہے؟

ربیعہ اکرم ❖...... جی ہاں ہوم اکنامکس میں ایم ایس سی کرنے والی میں واحد براڈ کاسٹر ہوں جس نے کسی کالج میں لیکچرر بننے کے بجائے ریڈیو پاکستان حیدرآباد کی پروڈیوسر بننے کو ترجیح دی۔ سندھ پبلک سروس کمیشن کا امتحان Top کرنے کے باوجود میں کالج آف ہوم اکنامکس اس لیے جوائن نہیں کر سکی کہ ریڈیو پاکستان حیدرآباد کے اس وقت کے اسٹیشن ڈائریکٹر عنایت بلوچ صاحب جو کہ اسمِ بامسمیٰ تھے۔ انہوں نے مجھ سے کہا کہ ربیعہ! لیکچررز تو ہمارے شہر میں ہزاروں کی تعداد میں موجود ہیں لیکن خاتون پروڈیوسر آپ پورے حیدرآباد میں واحد ہیں لہٰذا یہ ہی شناخت قائم رکھیں اور شکر ہے کہ یہ شناخت پھر وجۂ شہرت بنی، تو بنیادی وجہ وہ جذباتی بلیک میلنگ بنی۔ سو آج تک ریڈیو پاکستان ہی سے وابستہ ہوں۔

پاکیزہ ✧...... حیدرآباد ریڈیو اسٹیشن پر آپ کی تقرری کس بنیاد پر ہوئی؟

ربیعہ اکرم ❖...... ہم یہ بات اللہ رب العزت کا بہت سا شکرانہ ادا کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ریڈیو پاکستان حیدرآباد میں ہماری تقرری خالصتاً میرٹ پر ہوئی اور 1988ء-1989ء کے ریڈیو پاکستان کے پروڈیوسرز کے بیچ میں صوبہ سندھ سے منتخب ہونے والی میں واحد لڑکی تھی جس نے تحریری امتحان اور انٹرویو میں امتیازی نمبروں سے اپنی جگہ بنائی۔ (بہت خوب)

پاکیزہ ✧...... آپ کی ریڈیائی تربیت میں کس کا کردار اہم رہا؟

ربیعہ اکرم ❖...... ریڈیو میں میری تربیت میں سب سے پہلے تو میرے مشاہدے، تجربے اور ذوقِ سماعت نے اہم کردار ادا کیا۔ اس کے علاوہ میرے سینئرز اشفاق احمد خان، محمود صدیقی، سید نور اظہر جعفری، الیاس رضا، پرویز اختر، قاصد عزیز، اسرار احمد خان اور دیگر بہت سے نام ہیں۔ جنہوں نے قدم قدم پر میری رہنمائی کی اور تربیت کا عمل تو آج بھی جاری ہے۔ جبکہ دورانِ تربیت میرے اساتذہ میں صفدر ہمدانی، مشکور صدیقی، ضمیر صدیقی، سلیم خان اور نشاط انجم شامل تھے۔ جنہوں نے ہمیں پاکستان براڈ کاسٹنگ اکیڈمی میں نشریات کی الف ب پڑھائی۔ کراچی میں میری سینئر کمپیئر شبینہ افتخار صاحبہ کو میں نے سن کر بہت کچھ سیکھا اور وہ بھی میرے استادوں میں شامل ہیں۔

پاکیزہ ✧...... بحیثیت پروڈیوسر پہلا پروگرام کون سا تھا اور خود آپ کی ذاتی دلچسپی کس نوعیت کے

پروگراموں میں ہوتی ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......خواتین کا ہفتہ وار پروگرام ''انجمن'' تھا جس میں نصف گھنٹے میں ہم سامعین کو بہت کچھ فراہم کرتے تھے اور مجھ سے پہلے یہ پروگرام ریکارڈ ہوتا تھا لیکن میں نے براہِ راست پیش کرنے کا رسک لیا یہ 1989ء کا ذکر ہے۔



گزشتہ سال کے اختتام پر صبح پاکستان کے ریڈیو پاکستان کے مقبول پروگرام کا ایوارڈ حاصل کرنے کے بعد ڈائریکٹر پروگرام محترمہ نیر جمال اور سابق انچارج FM101 تنویر اقبال صاحب کے ساتھ ایک یادگار تصویر

پاکیزہ ✧......خواتین کے پروگرام کرتے وقت کن امور کو ملحوظ رکھتی تھیں؟

ربیعہ اکرم ❖......خواتین کے پروگرام چونکہ میں حیدرآباد اسٹیشن سے کرتی تھی جس کی نشریات کا دائرۂ سماعت ہماری دیہی آبادی تک بھی پھیلا ہوا تھا لہٰذا میں شہری اور دیہات میں رہنے بسنے والی خواتین دونوں کے حساب سے سیگمنٹ ترتیب دیتی تھی تاکہ وہ خواتین بھی ایسا محسوس کریں کہ میں نے یہ سوچا گویا کہ یہ بھی میرے دل میں تھا۔ صحت کے مسائل، بجٹ بنانا، کم خرچ والی ڈشز بنانا، لڑکیوں کی تربیت اور دیگر ٹپس پروگرام میں شامل ہوتی تھیں۔

پاکیزہ ✧......بحیثیت ڈراما پروڈیوسر کون، کون سے یادگار ڈرامے کیے؟

ربیعہ اکرم ❖......حیدرآباد میں ابنِ اثر تجلی کا لکھا ہوا ڈراما ''کلیاں اور چنگاری'' صابر وسیم کا لکھا ہوا ڈراما ''پروڈیوسر'' پروین کاظمی صاحبہ کا لکھا ہوا ڈراما ''اوپر والا ہاتھ'' یادگار ڈرامے تھے۔ ان ڈراموں میں پروڈکشن کے علاوہ صداکاری بھی کی جبکہ کراچی اسٹیشن سے میثاق حسین زیدی کا تحریر کردہ ڈراما ''خواب نگری'' نادیہ فاطمہ کا لکھا ہوا ڈراما ''انمول رشتے'' وغیرہ۔

پاکیزہ ✧......کبھی ایسے کرداروں کی ادائیگی کا موقع ملا جو آپ کے لیے آزمائش اور سامعین کے لیے باعثِ حیرت تھے؟

ربیعہ اکرم ❖......ایسے بہت سے ڈراموں میں صداکاری کے مواقع ملے جو واقعی ایک چیلنج تھے۔ مثلاً مردانہ کردار، تیسری جنس کا کردار، 80 برس کی بوڑھی خاتون کا کردار، تیز طرار لڑاکا خاتون کا کردار اور جو سب سے کامیاب بات رہی وہ یہ کہ لوگ مجھے پہچان نہیں سکے کہ یہ کردار میں نے کیے، سامعین نے حیرت اور ستائش کا اظہار کیا۔

پاکیزہ ✧......اپنی نسائیت اور نغمگی سے بھرپور آواز میں جب مردانہ اور تیسری جنس کردار ادا کیا تو سامعین کے کیا تاثرات تھے؟ اور اس مشقت میں خود آپ پر کیا گزری؟

ربیعہ اکرم ❖......سامعین کی جانب سے تو پزیرائی ملی ہی لیکن میرے اپنے صوتی ڈبے یعنی vocal chords پر بہت شدید اثر پڑا اور گلا بیٹھ گیا، غرارے کرنے پر ٹھیک ہوا۔

پاکیزہ ✧......کس قسم کے ڈرامے پیش کرنے میں زیادہ دلچسپی لیتی ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......سچ جانیے تو مجھے ہلکے پھلکے

طنزیہ ومزاحیہ ڈرامے پروڈیوس کرنے میں زیادہ مزہ آتا ہے کیونکہ خود میری نیچر میں دوسروں کو ہنسانا، خوش رکھنا شامل ہے۔ حیدر آباد ریڈیو پر میں نے محترمہ انجم انصار صاحبہ کی معرکتہ الآراء کتاب جلترنگ سے بھی مزاحیہ خاکے منتخب کر کے ان کی ڈرامائی تشکیل کی اور بہت لطف آیا، کراچی میں 101 پر پوسٹنگ ہوئی تو انجم انصار صاحبہ کو ٹیلیفون پر آن لائن لے کر جلترنگ سے منتخب حصے ان ہی کی آواز میں نشر کرتی تھی۔ اور پاکیزہ کا یہ مقبول سلسلہ مجھے بے حد پسند ہے۔

پاکیزہ ✧......کراچی اسٹیشن آئیں تو بطور پروڈیوسر کس شعبے کی ذمے داری آپ کے حصے میں آئی؟

ربیعہ اکرم ❖......کراچی اسٹیشن پر آپ کا خط ملا کے ساتھ، ساتھ ڈراما پروڈکشن اور ڈیک جوکی پروگرام ''گل نغمہ'' کی ذمے داری بھی سونپی گئی۔ اور ہم نہایت جوش و خروش کے ساتھ ان ذمے داریوں کو نباہتے تھے۔

پاکیزہ ✧......سینٹرل پروڈکشن یونٹ سے کس نوعیت کے پروگرام نشر ہوتے تھے؟

ربیعہ اکرم ❖......سینٹرل پروڈکشن یونٹ میں موسیقی کی مختلف اصناف مثلاً گیت، غزلیں اور کلاسیکل آئٹمز کی ریکارڈنگ ہوتی تھی۔ اس کے علاوہ مشاہیر کی برسیوں، تہواروں خصوصی اور اہم ایام کے فیچرز، دستاویزی پروگرام اور تقاریر ہوتی تھیں۔ سینٹرل پروڈکشن یونٹ میں پوسٹنگ کے دوران مجھے موسیقی کی بہترین پروڈیوسر کا ایوارڈ بھی ملا تھا۔ وہیں پر مجھے ایک خصوصی پروگرام بھی تفویض کیا گیا تھا جس کا نام شب بخیر تھا۔ اس پروگرام کی خاص بات یہ تھی کہ زندگی میں پہلی مرتبہ محترم انور مقصود صاحب نے ریڈیو پر کسی پروگرام کی میزبانی کے فرائض انجام دیے۔ اس پروگرام میں ہمارے ''آواز خزانے'' میں موجود مختلف یادگار پروگراموں سے انتخاب پیش کیا جاتا تھا۔ مجھے پہلا نیشنل ایکسی لینس ایوارڈ اسی پروگرام پر ملا تھا۔

پاکیزہ ✧......آپ کے حصے میں یہ اعزاز بھی آیا کہ ریڈیو پاکستان میں اپنی مدتِ ملازمت کے ایک عشرے کے بعد ہی آپ کو وائس آف امریکا کے لیے بھیج دیا گیا آپ کا انتخاب کیسے اور کس بنیاد پر کیا گیا؟

ربیعہ اکرم ❖......وائس آف امریکا کے لیے میرا انتخاب خبروں کے ترجمے میں مہارت اور آواز کی بنیاد پر ہوا تھا۔ وہاں جانے کے لیے میرٹ ہی بنیادی شرط ہوتی ہے۔

پاکیزہ ✧......کبھی فی البدیہہ ترجمہ کرنے کا موقع ملا اور یہ تجربہ کیسا رہا؟

ربیعہ اکرم ❖......اس وقت کے امریکا کے صدر بل کلنٹن تقریر کر رہے تھے اور میں ساتھ ساتھ آن لائن ترجمہ کرتی جا رہی تھی، شدید سردی کے باوجود پسینہ آ گیا تھا، وقتی طور پر گھبراہٹ ہوئی جو فوری طور پر میری طاقت بھی بن گئی اور فطری خود اعتمادی سے ترجمہ کرتی رہی۔ وائس آف امریکا کے انچارج نے بہت تعریف کی جس سے میرا حوصلہ بڑھا اور اس روز مجھے جو اعتماد ملا براڈ کاسٹنگ کے سفر میں وہ آج بھی میرا اہم قدم ہے۔

پاکیزہ ✧......وائس آف امریکا کی اردو سروس سے آپ کس حیثیت سے منسلک رہیں؟ اور کون، کون سے کامیاب پروگرام آپ کے حصے میں آئے؟

ربیعہ اکرم ❖......وائس آف امریکا سے انٹرنیشنل ریڈیو براڈ کاسٹر کی حیثیت سے منسلک رہی وہاں پر پروگرام صبح بخیر اور سوالوں کے موتی جوابوں کی مالا اور امریکا میں مقیم پاکستانیوں کی سرگرمیوں کی رپورٹس بہت کامیاب رہے۔ مجھے آٹھ روزہ دورے پر خصوصاً کیلی فورنیا بھیجا گیا تا کہ وہاں پر مقیم پاکستانی کمیونٹی کے نمایاں افراد کے انٹرویو کروں۔ بہت مزہ آتا تھا۔ اس کے علاوہ خبریں اور رپورٹس تو روز کی ذمے داری تھے۔

پاکیزہ ✧......ریڈیو پاکستان اور وائس آف امریکا کے پروگراموں میں واضح فرق کیا محسوس کیا؟

ربیعہ اکرم ❖......بنیادی فرق پالیسی کا ہے۔ بس اس ایک جملے کو ہی بہت جانیے۔ ہاں قدر



ربیعہ اکرم اپنی فیملی کے ساتھ

مشترک یہ تھی کہ یہاں ہم حکومت پاکستان کی پالیسیوں کے ترجمان ہوتے ہیں جبکہ وہاں امریکی سرکار کی پالیسیوں پر عمل پیرا ہونا پڑتا تھا۔

پاکیزہ ✧......وائس آف امریکا میں ریڈیو پاکستان سے وابستہ کون، کون سے سینئر براڈ کاسٹر تھے کہ آپ کو ان سے سیکھنے کا موقع ملا؟

ربیعہ اکرم ❖......محترم اظہار کاظمی صاحب، محترمہ صفیہ کاظم، شہناز عزیز صاحبہ، صلاح الدین احمد صاحب، سلطان غازی صاحب شامل تھے۔ اور ان تمام سینیئرز سے بہت زیادہ سیکھنے کا موقع ملا۔ ان کو سُن، سُن کر ترجمہ کرنے میں روانی آتی گئی۔

پاکیزہ ✧......وطن واپسی کب ہوئی؟

ربیعہ اکرم ❖......وطن واپسی 2001ء ماہِ ستمبر کے اختتام پر ہوئی اور پھر یکم اکتوبر کو سینٹرل پروڈکشن یونٹ کراچی جوائن کیا۔

پاکیزہ ✧......سینٹرل پروڈکشن سے ایف ایم 101 تک رسائی کیسے ہوئی؟

ربیعہ اکرم ❖......cpu سے ایف ایم ۱۰۱ تک رسائی میں انتہائی اہم کردار سابق کنٹرولر جناب نثار میمن نے ادا کیا۔ وہ جوہر شناس براڈ کاسٹر تھے اور ایف ایم ۱۰۱ کی پروگرامنگ کے لیے ہمیشہ خلوصِ دل سے کوشاں رہتے تھے لہٰذا ان کی ذاتی کوششوں سے ایف ایم ۱۰۱ پر میری پہلی تعیناتی ہوئی۔

پاکیزہ ✧......ایف ایم 101 کراچی مرکز سے آپ نے اپنے سابقہ دور میں خواتین کے کون کون سے کامیاب پروگرام کیے؟

ربیعہ اکرم ❖......نامور خواتین کا کھانا پکانے کا پہلا تجربہ آن لائن پوچھا جاتا تھا۔ دوسرا گھر بیٹھے آمدنی کے ذرائع حاصل کرنے کے طریقے، اس وقت کی اپوا کی روحِ رواں اور معروف ڈراما آرٹسٹ جہاں آراء حئی صاحبہ سے معلوم کیے جاتے تھے۔ بہت مقبول ہوا وہ پروگرام۔ پھر غذا اور غذائیت پر مبنی سلسلے ماہرینِ غذائیت کو مدعو کر کے معلوماتی گفتگو ہوتی تھی۔ پروگرام خواتین کے لیے قانونی مشورے ایڈووکیٹ جنرل تبسم غضنفر قانونی مشورے دیتی تھیں۔ گھر میں حادثات سے نمٹنے کے لیے خواتین کو احتیاطی تدابیر بتانے کے لیے معروف برن سرجن پروفیسر ڈاکٹر شائستہ آفندی اہم ٹپس بتانے آتی تھیں۔ بیوٹیشن سیماخان کا پروگرام گوری کرت سنگار بھی خواتین کا پسندیدہ رہا۔

پاکیزہ ✧......گویا آپ کی امورِ خانہ داری کی

سند یہاں کام آئی؟

ربیعہ اکرم ❖...... جی بالکل اور مجھے اطمینان بھی محسوس ہوتا تھا ایسے پروگرام کر کے۔

پاکیزہ ✧...... ایف ایم 101 ہاٹ لائن پیشکش کا تجربہ کیسا رہا؟ اور سامعین اس سے کیسے مستفید ہوئے؟

ربیعہ اکرم ❖...... یہ ایک نمایاں اور شاندار تجربہ رہا اور ہمارے ایک پروگرام کو جو اولڈ ہومز کے بارے میں تھا' اسلام آباد میں اسٹیشن ڈائریکٹرز کی کانفرنس میں بہت سراہا گیا۔ معاشرے کی بہت سی دُکھتی رگوں پر ہاتھ رکھا۔ ایف ایم 101 کے مائیکروفون کو اسٹوڈیو سے نکال کر عوام الناس تک لے گئے۔ اور معاشرے کے مختلف مسائل کی نشاندہی کرنے کے ساتھ' ساتھ ان کا حل بھی پیش کیا گیا۔ سامعین شدت سے انتظار کرتے تھے اس پروگرام کا۔ 5,6 گھنٹے کی ریکارڈنگ میں سے آدھے گھنٹے کا پیکج تیار کرنا بھی کارِ دارد تھا۔

پاکیزہ ✧...... خود آپ کو کبھی آؤٹ ڈور براڈ کاسٹنگ کا موقع ملا؟

ربیعہ اکرم ❖...... جی بالکل ہم نے مختلف مواقع پر Road Shows کیے' OB کوریج بھی کی اور خوشی ہوتی تھی کہ ہم ریڈیو پاکستان/ایف ایم 101 کے نمائندوں کی حیثیت سے اپنی شناخت کے ساتھ تقریب کور کرتے تھے۔

پاکیزہ ✧...... فرائضِ منصبی کے حوالے سے وہ کون سے اصول ہیں جن پر آپ کبھی سمجھوتا نہیں کر سکتیں اور ان ہی کی وجہ سے آج آپ کامیاب براڈ کاسٹر اور پروگرام منیجر ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖...... میں کسی بھی پروگرام کی تیاری میں غیر سنجیدہ رویے بالکل برداشت نہیں کر سکتی۔ چھوٹے سے چھوٹا یا بڑے سے بڑا کوئی پروگرام ہو میں خود involve نہ ہوں تو مطمئن نہیں ہوتی۔

پاکیزہ ✧...... فیچر اور ڈاکومینٹری پیش کرتے وقت روایتی انداز اختیار کرتی ہیں یا اپنی جدت پسند طبیعت کے مطابق کرتی ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖...... روایتوں سے انحراف کرنا ہی میری جدت پسندی کا خاصہ ہے اور میں لگے بندھے فرسودہ طریقوں سے پروڈکشن نہیں کر سکتی۔

پاکیزہ ✧...... پروگرام منیجر کا عہدہ ملنے پر کیا احساسات و عزائم تھے؟ پُرامید تھیں کہ خوش اسلوبی سے تمام ذمے داریاں نباہ لیں گی؟

ربیعہ اکرم ❖...... PM کا عہدہ ملنے کے بعد بھی مجھے تو پروڈیوسر کی طرح ہی کام کرتے ہوئے پایا گیا بلکہ PM بننے کے بعد انتظامی امور کے ساتھ ساتھ پروڈکشن کا بے تحاشا کام کیا۔ مسلسل چار سال قومی نشریاتی رابطے کے تمام اہم پروگرام پی بی سی کراچی سے پیش کیے۔

پاکیزہ ✧...... پروگرام منیجر کی بنیادی ذمے داری کیا ہے؟ فرائض کی ادائیگی میں آزمائش کی گھڑی آئی تو آپ کیسے نبرد آزما ہوئیں؟

ربیعہ اکرم ❖...... PM کی بنیادی ذمے داری تو پروگرام کا انتظام و انصرام ہے لیکن چونکہ پروڈکشن اسٹاف کی کمی ہے۔ لہٰذا پروڈکشن کا کام بھی کرنا پڑتا ہے اور ریڈیو پاکستان کی ملازمت کا تو دوسرا نام ہی آزمائشوں سے نبرد آزما ہوتا ہے بس یوں سمجھ لیجیے ع
ایک آگ کا دریا ہے اور تیر کے جانا ہے۔ بس آپ کو تیراکی کا ماہر ہونا چاہیے۔

پاکیزہ ✧...... قومی نشریاتی رابطے پر آپ نے پہلا پروگرام کب اور کون سا کیا؟

ربیعہ اکرم ❖...... قومی نشریاتی رابطے پر پہلا پروگرام تو میں نے پروڈیوسر بننے سے بھی کافی پہلے بحیثیت میزبان کر لیا تھا۔ جب ریڈیو پاکستان حیدرآباد سے ہم ہر ہفتے ایک نیا ڈراما پیش کرتے تھے تو اس وقت کے پروڈیوسر پرویز اختر صاحب مجھ سے براہِ راست پورے ڈرامے کا خلاصہ اتعارف قومی نشریاتی رابطے پر پڑھوایا کرتے تھے۔

پاکیزہ ✧...... ایف ایم 93 سے عرصۂ دراز سے



ربیعہ اکرم پروگرام ''یہ بچہ کس کا ہے'' کی میزبانی کرتے ہوئے

نشر ہونے والے پروگرام ''یہ بچہ کس کا ہے'' میں بحیثیت میزبان اور پروڈیوسر اپنی ذمے داری کیسے پوری کی ۔اس ضمن میں کوئی کامیابی آپ کے حصے میں آئی ؟

ربیعہ اکرم ❖......ایف ایم 93 پر ہمارے سابق اسٹیشن ڈائریکٹر تنویر اقبال صاحب نے پروگرام ''یہ بچہ کس کا ہے'' کی ذمّے داری سونپی۔ میں نے اس پروگرام کے اندازِ پیشکش کو بھی جو برسوں پرانا تھا تبدیل کیا۔ ایدھی ہوم سے آنے والے بچوں کے ساتھ میرے اندازِ گفتگو کو سامعین اور اسٹاف نے بہت سراہا۔ یقین کیجیے کہ میں خود بچوں سے گفتگو کرتے وقت پھوٹ پھوٹ کر رونے لگتی تھی اور مجھے خوشی ہے کہ میرے انٹرویو کیے 95 فیصد بچے اپنے گھروں کو پہنچ گئے۔ یہ پروگرام مجھے تو ایک ثوابِ جاریہ محسوس ہوتا تھا۔ میں تنویر اقبال صاحب کی انتہائی شکر گزار ہوں۔ جنہوں نے اس کام کے لیے مجھ پر اعتماد کیا۔

پاکیزہ ✧......ایف ایم 93 کے پروگرام ''صبحِ پاکستان'' میں بحیثیت میزبان پروڈیوسر آپ نے صرف سامعین کی تعداد ہی میں نہیں مقبولیت میں بھی اضافہ کیا۔ آپ کے کیا تاثرات ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......پروگرام ''صبحِ پاکستان'' میرے لیے ایک بہت بڑا چیلنج تھا کیونکہ مجھ سے پہلے عظیم سرور، اقبال فرید اور نرگس رشید جیسے مقبول براڈ کاسٹرز یہ پروگرام پیش کر چکے تھے اور ایک عرصہ دراز کے تعطل کے بعد یہ پروگرام دوبارہ شروع ہوا تھا۔ اس لیے سب کچھ نئے سرے سے کرنا تھا۔ اللہ کی بے حد شکر گزار ہوں کہ اپنی محنت اور نیند کی قربانی کی بدولت اس پروگرام کی پیشکش میں کامیاب رہی اور تیسرا انیشنل ایکسی لینس ایوارڈ ملا۔ اس پروگرام کو ریڈیو پاکستان کا مقبول ترین پروگرام قرار دیا گیا۔ یہ وہ واحد پروگرام تھا جس کے لیے ریڈیو پاکستان کی اس وقت کی ڈائریکٹر جنرل محترمہ ثمینہ پرویز نے خود فون کر کے مجھے پروگرام کرنے کے لیے کہا۔ اس پروگرام کی بدولت مجھے ملک بھر کے طول و عرض میں پھیلے ہوئے لاکھوں سامعین کی محبت، ستائش اور خلوص حاصل ہوا جو میرا اثاثہ تھا۔

پاکیزہ ✧......ایف ایم 94 کے بارے میں بتایئے؟

ربیعہ اکرم ❖......ایف ایم 94 سے ریڈیو پاکستان کے ''آواز خزانے میں'' موجود بیش بہا ریکارڈنگز کے مناسب کمپیئرنگ کے ساتھ باقاعدہ پروگرام پیش کیے جاتے ہیں۔ ایف ایم 94 ریڈیو پاکستان کے ورثے کو مقبول عام کر رہا ہے۔

پاکیزہ ✧......ایف ایم 93 اور ایف ایم 101 کے مزاج میں بنیادی فرق کیا ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......ایف ایم 93 اور ایف ایم 101 دونوں کا اندازِ پیشکش مختلف ہے۔ ایف ایم 93 پر ریڈیو پاکستان کے روایتی طرز کے پروگرام ہوتے ہیں۔ جبکہ 101 پر پروگراموں میں موسیقی کا تناسب زیادہ ہوتا ہے جبکہ پبلک سروس کا بھی خیال رکھا

جاتا ہے۔ یہاں پر نسبتاً نوجوانوں کو میزبانی کا موقع فراہم کیا جاتا ہے۔جس کا ٹیمپو فاسٹ ہوتا ہے۔

پاکیزہ ✧......آپ کے زرخیز تخلیقی ذہن نے ہمیشہ ریڈیو پاکستان کے توسط سے خواہ وہ ایف ایم 101 ہو یا ایف ایم 93 خواتین کے لیے کارآمد اور مفید پروگرام پیش کیے۔آج کل ایف ایم 101 سے خواتین کے کون،کون سے پروگرام پیش کررہی ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......آج کل ایف ایم 101 سے معاشرے کی کامیاب خواتین کے انٹرویوز پر مبنی پروگرام ''کہانی میری کامیابی کی'' نشر ہو رہا ہے اس کے علاوہ رشتوں ناتوں کی نزاکتوں پر مبنی روحانی مسائل پر مبنی نفسیاتی مسائل اور ان کے حل پر مبنی اور ایف ایم 101 کی خواتین آرجیز کی آپس کی کھٹی میٹھی باتوں پر مبنی پروگرام پیش کیے جارہے ہیں۔

پاکیزہ ✧......کیا آپ سمجھتی ہیں کہ آپ اپنے مقصد میں کامیاب رہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......مقصد میں کامیابی اگر سامعین کی تعداد میں اضافہ ہے تو یقیناً یہ کامیابی ہے۔

پاکیزہ ✧......آواز کی دنیا میں اپنے ہم عصروں میں سے کس کی آواز اور کارکردگی سے متاثر ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......اپنے سینئرز سید نور اظہر جعفری،شہناز وسیم، شبینہ افتخار صاحبہ، یاسمین طاہر صاحبہ،تنویر اقبال صاحب،خلیل چنہ صاحب میری پسندیدہ آوازیں اور ماہرین نشریات ہیں۔

پاکیزہ ✧......براڈکاسٹنگ کے شعبے میں آنے کے خواہشمندوں کو آپ کیا صلاح دیں گی؟

ربیعہ اکرم ❖......براڈکاسٹنگ کے شعبے کو ملازمت سمجھ کر نہ آئیں اسے ایک جذبہ یا شوق سمجھ کر اپنائیں۔

پاکیزہ ✧......پسندیدہ ادیب و شاعر کی فہرست میں سرفہرست کون سے نام ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......ادیبوں میں مشتاق احمد یوسفی کی دلدادہ ہوں جبکہ پسندیدہ شاعر فیض صاحب اور پروین شاکر ہیں۔

پاکیزہ ✧......ہمارے قارئین کی دلچسپی کے لیے بتائیے کہ فیض صاحب سے اپنی عقیدت کا عملی ثبوت آپ نے کیسے پیش کیا؟

ربیعہ اکرم ❖......میں نے اپنے بیٹے کا نام ہی فیض خان رکھ دیا۔فیض صاحب کا شعر ہے

فیض ان کو ہے تقاضائے وفا ہم سے جنہیں
آشنا کے نام سے پیارا ہے بیگانے کا نام

بیٹی کا نام وفا ہے گویا مذکورہ شعر کے مصرعۂ اول سے ہم نے بیٹے اور بیٹی دونوں کا نام رکھ کر فیض صاحب سے اپنی عقیدت کا عملی ثبوت پیش کردیا۔

پاکیزہ ✧......بیٹی بھی اکلوتی اور بیٹا بھی ،کیا آپ ان کی تعلیم وتربیت پر مساوی توجہ دیتی ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......ربیعہ اکرم:جی ہاں اولادوں کے سلسلے میں چاہے وہ تعلیم ہو یا تربیت مساوی سلوک کی قائل ہوں،دعاگو ہوں کہ میری بیٹی وفا اعلیٰ نصیب ہو اور ایک قابل ڈاکٹر کے روپ میں مسیحا بنے جبکہ بیٹا فیض اپنے والد کا سہارا بنے اور خاندان کا نام روشن کرے آمین!

پاکیزہ ✧......وہ کون سی حکمتِ عملی ہے جسے اختیار کرکے ملازمت پیشہ عورت گھر اور دفتر دونوں میں توازن برقرار رکھ سکتی ہے؟ آپ کا تجربہ کیا کہتا ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......سچ بتاؤں تو میرا تجربہ یہ کہتا ہے کہ یہ توازن برقرار رکھنا انتہائی مشکل ہے بلکہ کسی حد تک ناممکن بھی۔میرا اپنا تجربہ تو یہ کہتا ہے کہ خواتین کو ملازمت نہیں کرنی چاہیے کیونکہ بہرحال نہ صرف گھر بلکہ صحت بھی متاثر ہوتی ہے۔

پاکیزہ ✧......ازدواجی زندگی کے استحکام کے لیے گھریلو اور ملازمت پیشہ عورت کا کردار ایک ہی ہے......یا جدا جدا؟

ربیعہ اکرم ❖......جدا جدا ہیں بھئی ،ملازمت پیشہ خواتین تو بیچاری دوہری ذمّے داریاں ادا کرتی ہیں۔پھر بھی طعنے ہی سنتی ہیں جبکہ گھر بیٹھی خواتین زیادہ فائدے میں رہتی ہیں۔



ربیعہ اکرم جنرل راحیل شریف کی ہمشیرہ محترمہ خالدہ سعادت کا انٹرویو کرتے ہوئے

پاکیزہ ✧......آپ کی نظر میں آزادیِ نسواں کا تصور کیا ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......میری نظر میں آزادیِ نسواں اس حد تک ہی ہے جب ہماری مذہبی اقدار متاثر نہ ہوں ،معاشی استحکام کے لیے باہر کام ضرور کریں لیکن اگراس کام سے تمام نمازیں قضا ہو جائیں تو پھرکوئی فائدہ نہیں۔

پاکیزہ ✧......آپ کا پسندیدہ رشتہ، رنگ، خوشبو، موسم، وقت، کتاب، ڈش، تہوار، تفریحی مقام اور کھیل کون کون سے ہیں؟

ربیعہ اکرم ❖......پسندیدہ رشتہ ماں، رنگ نیلا، گلابی اور سفید، خوشبو ہراچھے پرفیوم کی، موسم بہار کا، ڈش کڑھی چاول اور کوفتے، پالک پنیر، باربی کیو، وقت عصراور مغرب کا درمیانی وقت، کھیل کرکٹ اور تفریحی مقام ساحلِ سمندر۔

پاکیزہ ✧......آپ کا شمار پاکیزہ ڈائجسٹ کے قارئین میں کس وقت سے ہوتا ہے، اپنی یادیں تازہ کریں گی؟

ربیعہ اکرم ❖......میں پاکیزہ ڈائجسٹ کی اس وقت سے قاری اور شیدائی ہوں جب لڑکیوں کو ڈائجسٹ پڑھنے کی اجازت نہیں تھی اور وہ لحاف میں چھپ چھپ کر یا کتاب میں چھپا کر پڑھتی تھیں۔ ہمارا بھی کچھ یہی حال تھا پاکیزہ کے فہرست والے صفحے سے لے کر آخری اشتہار تک کئی بار نظر سے گزرتے تھے اور پھر اگلے ماہ کا انتظار شروع ہو جاتا۔ میری شادی کی تصویر بھی پاکیزہ میں چھپی تھی۔ اب دفتری اور گھریلو ذمے داریوں میں الجھ کر وہ پہلی سی فرصت ہی نہیں ملتی۔ بے قاعدگی سے ہی موقع ملے تو پاکیزہ پڑھتی ضرور ہوں۔

پاکیزہ ✧......با اعتبارِ مجموعی پاکیزہ کیسا ڈائجسٹ ہے؟

ربیعہ اکرم ❖......پاکیزہ ڈائجسٹ بھی اسمِ بامسمیٰ ہی ہے اور یہی پاکیزہ کا کمال ہے۔

پاکیزہ ✧......پاکیزہ ڈائجسٹ کی قارئین بہنوں سے کچھ کہیں گی؟

ربیعہ اکرم ❖......خود بھی خوش رہیں اور اوروں کو بھی خوش رکھیں۔ پاکیزہ کی قارئین بہنوں کی انتہائی شکر گزار ہوں، جنھوں نے مجھے آخری سطور تک برداشت کیا، بس جن نگاہوں سے یہ سطور گزر رہی ہیں پلیز وہ میری اور میرے اہلِ خانہ کی صحت و سلامتی کے لیے خصوصی دعا کریں اور مجھے دیارِ رسول ﷺ اور خانۂ خدا کی حاضری نصیب ہو اور میں وہاں احسن طریقے سے تمام ارکان پورے کر سکوں آمین۔ ثم آمین!

آخر میں بہنو! ہم اپنی اور ادارۂ پاکیزہ کی جانب سے ربیعہ اکرم کے بے حد ممنون ہیں کہ جنھوں نے انتہائی مصروفیت کے باوجود پاکیزہ کو میزبانی کا شرف بخشا اور معلومات سے پُر دلچسپ گفتگو نذرِ قارئین کی۔ انشاء اللہ اسی طرح ہم میزبانی کے فرائض انجام دیتے ہوئے مزید گوہرِ نایاب اس محفل میں لانے کی کوشش کرتے رہیں گے۔

☆☆☆



# بہنوں کی محفل

مدیرہ

★ عزیز از جان بہنو! السلام علیکم رحمتہ اللہ و برکاتہ!

★ حمد و ستائش اس ذات کے لیے جس نے کارخانۂ عالم کو وجود بخشا اور درود و سلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جنہوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کیا۔ پیاری بہنو...... اللہ پاک آپ کو ہمیشہ خوش رکھے اور اپنے خزانۂ غیب سے وہ سب کچھ عطا فرمائے جو آپ کے حق میں بہتر ہو۔ یاالٰہی دونوں جہان میں ہم سب کی خیر ہو اور تو ہم سے ہمیشہ راضی رہے۔ آمین ثم آمین۔

☆ پیاری بہنو! 2015ء کے آخری شمارے کے ساتھ حاضر ہوں...... 2015ء کب آیا اور کب ختم ہوا کہ دن بھاگ رہے ہیں اور وقت کا پہیا تیز چل رہا ہے۔ کتنے پیارے لوگ ہم سے بچھڑ گئے اور کتنے حادثات اور سانحات اس سال کی جھولی میں آگرے...... پھر بھی اللہ کا ہم جتنا بھی شکر ادا کریں کہ اس نے ہمیں ہماری اوقات سے بہت زیادہ عطا کیا۔ ہماری خطاؤں، گناہوں اور نافرمانیوں کے باوجود...... ہمیں اپنی پناہ میں رکھا۔ (الحمدللہ)

پیاری بہنو! آج آپ سے چند باتیں اپنے بچوں کے متعلق کہنی ہیں...... کہ بطور ماں ہمارا کام انہیں صرف کھلانا، پلانا، اسکول اور ٹیوشن بھیجنا ہی نہیں ہے...... آپ اپنے بچوں کی دوست بھی بنیں کہ وہ بات جو بچہ کسی نے نہ کہہ سکے وہ اپنے والدین سے شیئر کر سکے۔ میں نے بہت سے ایسے گھرانے دیکھے ہیں جہاں غربت کے باوجود بچوں کا اتنا زیادہ خیال رکھا جاتا ہے کہ ان بچوں میں احساسِ کمتری کہیں دور، دور تک نظر نہیں آتا...... یاد رکھیے جس بچے کا اپنے گھر میں کسی بھی وجہ سے مذاق اڑایا جاتا ہے وہ بزدل بن جاتا ہے...... اور جس بچے پر اعتبار نہیں کیا جاتا وہ دھوکے دینا سیکھتا ہے جن گھرانوں میں بچوں کی ہر، ہر بات پر تنقید کی جاتی ہے کہ تم نے ایسا کیوں کیا، ویسا کیوں نہیں کیا، تم تو کبھی اپنی جماعت میں فرسٹ آ ہی نہیں سکتے وغیرہ تو ایسے بچے کوشش کرنا ہی چھوڑ دیتے ہیں۔ اور یہ جان کر شاید آپ کو حیرت ہو کہ بچہ اپنی تعریف سن کر بے حد خوش ہوتا ہے اور تعریف اسے توانا بنا دیتی ہے اس کا حوصلہ بڑھتا ہے مگر جن گھرانوں میں اپنے بچوں کی تعریف اس وجہ سے نہیں کی جاتی کہ کہیں ان کا دماغ خراب نہ ہو جائے ایسے زیادہ تر بچے اچھی چیزوں کو پسند کرنا ہی ختم کر دیتے ہیں۔ آج بھی ہمارے بیشتر گھرانوں اور اسکولوں میں مارنے پیٹنے کا رواج ہے۔ میڈیا پر ایسے بہت سے شواہد دکھانے کے باوجود بچوں کو گھروں میں مارنا بند نہ ہوا...... والدین بھی انہیں مارتے ہیں، استاد بھی، جہاں وہ ملازمت کرتے ہیں وہاں کے مالکان بھی تشدد کرتے ہیں...... اور ایسے تمام بچوں کی صلاحیتیں دب جاتی ہیں...... ایک اخباری سروے کے مطابق بہت سے بچوں کے قد چھوٹے ہونے کی ایک وجہ یہ بھی بتائی گئی...... انہیں بچپن میں بے حد مارا پیٹا گیا...... اور بہت سے بچوں کی سماعت بھی کم ہو گئی۔ نئے سال کا سورج طلوع ہونے کو ہے اب یہ آپ کا فیصلہ ہے کہ اپنے پھول جیسے بچوں کا کیسا اور کتنا خیال رکھنا ہے۔

☆ آیئے اس سے قبل کہ اپنی بہنوں کی سرگرمیوں سے آگاہ ہوں، آیئے پہلے ایک بار درود ابراہیمی پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے، ابھی پڑھ لیں اور اس کے بعد صرف تین بار آیتِ کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالمِ اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔

## مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں

★ اگر ہمیں ویزا مل گیا تو انشاءاللہ، جنوری میں آپ کی باجی انجم انصار، سڈنی (آسٹریلیا) میں ہوں گی وہاں پاکیزہ کی قاری بہنیں ٹیلی فونک رابطہ کرنا چاہیں تو مجھ سے فی الحال کراچی کے اس نمبر پر رابطہ کر کے اپنا فون نمبر بتا دیں اور دیگر بہنیں بھی میرا یہ نیا نمبر نوٹ کر لیں کیونکہ پرانا نمبر میں نے بند کروا دیا ہے۔ میرا کراچی کا نیا نمبر یہ ہے۔ 021-36964779

★ پاکیزہ کی مستقل قاری عصمت، اوکاڑہ کے بھائی ڈاکٹر سرور چوہدری کی بیٹی میشا نے اپنا میڈیکل مکمل کر لیا ہے اور 24 جنوری کو اس کی شادی طے پا گئی ہے۔ (مبارکاں)

- پاکیزہ کی مستقل قاری ثنا عباس بھتیجی پیر گودھا نے اپنا ایل ایل بی کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں پاس کرلیا ہے۔(ماشاء اللہ)
- مصنفہ ساجدہ حبیب کی پیاری بھتیجی جس نے حال ہی میں ڈاکٹری کا امتحان پاس کیا ہے اس کی شادی گزشتہ دنوں... میرپور آزاد کشمیر میں بخیر و خوبی انجام پائی۔(مبارکاں)
- مصنفہ تسنیم منیر علوی اپنے قریبی عزیزہ کی شادی میں شرکت کرنے اس ماہ دبئی سے کراچی آرہی ہیں۔(خوش آمدید)
- پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار اور شاعرہ شمسہ الماس، عزیز و اقارب سے ملنے کے لیے ناروے سے پاکستان آنے والی ہیں۔(خوش آمدید)
- پاکیزہ کی معروف شاعرہ شگفتہ شفیق، لندن میں ہونے والے ایک مشاعرے میں شرکت کرنے کے لیے کراچی سے لندن روانہ ہوگئی ہیں۔(ماشاء اللہ)
- مصنفہ سلمیٰ غزل چھ ماہ اپنے بیٹے کے پاس امریکا رہنے کے بعد واپس کراچی آگئی ہیں۔(خوش آمدید)
- پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ذکیہ ایوب، لاہور سے کراچی آگئی ہیں۔(ماشاء اللہ)
- پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ارم کمال، فیصل آباد کی بیٹی کی شادی ہوئی ہے۔(مبارک باد)
- پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار سمیرا حمید فاروق، کراچی کی ڈاکٹر بیٹی، سعدیہ کی شادی عبداللہ کے ساتھ خوب دھوم دھام سے ہوئی...... جس میں شرکت کرنے کے لیے بیرون ممالک سے، بہت سے مہمان آئے۔(مبارکاں)
- پاکیزہ کی مستقل قاری مس ریما کی منگنی اپنے کزن فیصل کے ساتھ انگلینڈ میں ہوئی۔(مبارک باد)
- پاکیزہ کی مستقل قاری مسز فریدہ سجاد کی بھتیجی ثنام شاہد نے اے لیول کے امتحان میں ٹاپ کیا اور اب اسکالرشپ پر لندن میں داخلہ ہوگیا ہے(ماشاء اللہ)
- گزشتہ دنوں مصنفہ رخ چوہدری کی پیاری سی بھانجی ربیعہ کی منگنی خرم کے ساتھ خوب دھوم دھام کے ساتھ ہوئی۔
- مصنفہ اور تبصرہ نگار نائلہ بلیغ الرحمن، بہاول پور کی اس ماہ سالگرہ ہے۔
- پاکیزہ کی تبصرہ نگار فرحانہ پروین، راول پنڈی کی اس ماہ سالگرہ ہے۔
- پاکیزہ کی تبصرہ نگار رخسانہ امجد، ملکوال کی بھی اس ماہ سالگرہ ہے۔
- اس ماہ تبصرہ نگار فصیحہ آصف خان، ملتان کی بہن حمیرا کی سالگرہ ہے۔(مبارک باد)

## دعائے صحت کے لیے التماس ہے



- ☆ مصنفہ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی، کراچی کی طبیعت ناساز ہے۔
- ☆ میرا کزن سید احمد کمال بخاری، امریکا میں شدید بیمار ہے۔
- ☆ پاکیزہ کی مستقل قاری مسز ستارہ شیخ، کراچی علیل ہیں۔
- ☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار شازیہ محبوب، کراچی کی طبیعت ناساز ہے۔
- ☆ ہماری بہت سی دیگر تبصرہ نگار بہنیں اور مصنفات ان دنوں موسم کی تبدیلی کے باعث موسمی بخار و نزلہ و زکام میں مبتلا ہیں۔
- ☆ مصنفہ سیما بنت عاصم کی والدہ کے لیے دعائے صحت۔
- ☆ مصنفہ شائستہ زریں کی والدہ کے لیے دعائے صحت۔
- ☆ مصنفہ نگہت غفار کی سمدھن ان دنوں بیمار ہیں۔
- ☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ذکیہ ایوب، کراچی علیل ہیں۔
- ☆ شاعرہ فریدہ جاوید فری، لاہور ان دنوں بیمار ہیں۔
- ☆ پاکیزہ کی مستقل قاری ڈاکٹر میمونہ غوری، کراچی گھٹنوں کی تکلیف میں مبتلا ہیں۔
- ☆ مصنفہ شاعرہ سیما رضا ردا، ریڈیو پاکستان کراچی کی خورشید آپا شدید بیمار ہیں۔
- ☆ پاکیزہ کی مستقل قاری شہلا ظفر، کراچی ہنوز بستر علالت پر ہیں۔
- ☆ مصنفہ پاکیزہ کی مستقل قاری عذرا بی بی، راول پنڈی بیمار ہیں۔

☆ مصنفہ فاخرہ گل، اٹلی کی پاکستان میں مقیم والدہ علیل ہیں۔
☆ شاعرہ اور تبصرہ نگار ظل شاہین، رحیم یار خان کی والدہ بیمار ہیں۔
☆ ہم سب کی لاڈلی تبصرہ نگار اور شاعرہ امینہ عندلیب، سلانوالی اس ماہ بھی شدید بیمار رہیں اور انہیں کئی بار اسپتال بھی ایڈمٹ ہونا پڑا۔
☆ پاکیزہ کی مستقل قاری فریدہ، شریف آباد بے حد پریشان ہیں۔
☆ بہن الف، ج، سندھ کی اپنے شوہر سے بحث و تکرار اتنی زیادہ بڑھی کہ ان کے شوہر نے کہا کہ اگر انہوں نے یہ چائے پی لی تو وہ ان پر حرام ہیں اور وہ بہن وہ چائے سرعت سے پی گئیں۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں کو نیک ہدایت دے...... اور اب ان کے شوہر لگاتار ساٹھ روزے رکھیں یا ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائیں اور ایسے معاملات مجھ سے پوچھنے کے بجائے دارالعلوم سے رابطہ کیا کریں..... مگر ہماری بہنیں سب کے لیے لازمی دعا کریں کہ ایسے لوگوں کو عقلِ سلیم عطا فرمائے...... اور اپنا دماغ فضول باتوں پر خرچ نہ کریں کہ مذاق میں یا بحث میں طلاق یا حرام کی باتیں کرنا کوئی اچھی بات نہیں ہے۔

## انتقالِ پُرملال

☆ گزشتہ دنوں مصنفہ سدرۃ المنتہیٰ کے والد ماجد انتقال کر گئے۔
☆ مصنفہ حمیرا نوشین، منڈی بہاؤالدین کے بھائی اس دارِفانی سے کوچ کر گئے۔
☆ پاکیزہ کی شاعرہ اور تبصرہ نگار راشدہ صمد، ٹورنٹو اپنے ابدی سفر پر روانہ ہو گئیں۔
☆ نوٹ: تمام مرحومین کی مغفرت کی دعا کے ساتھ صرف تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کے درجات کی بلندی کے لیے دعا کریں۔

☆☆☆

✉ عصمت، اوکاڑہ سے۔ "پاکیزہ کی بہنوں کی محفل میں میرا خط شائع ہوا...... میرے پاس تو بہت فون آئے مگر مجھ سے زیادہ میرے ڈاکٹر بھائی سرور چوہدری کے پاس آئے۔ وہ چائلڈ اسپیشلسٹ ہے۔ اس کی تمام مریض خواتین نے اس سے کہا آپ کی آپا کا خط پاکیزہ میں لگا ہے۔ ماشاء اللہ یہاں ہمارا بہت بڑا حلقۂ احباب ہے اور میں آپ کو یہ بتانا چاہتی ہوں کہ سرگودھا اور اوکاڑہ والے آپ سے بہت محبت کرتے ہیں اور آپ کی تحریروں کو پسند کرتے ہیں۔" (ہمیں بھی تو آپ لوگوں سے محبت ہے...... اور محبت کا جواب تو محبت ہی ہوا کرتا ہے)

✉ تحسیم فضل خالق، پشاور سے۔ "اداریہ زبردست تھا۔ ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا کیسی خوب صورت روداد ہے...... کیسا پیارا لکھا ہے ذکیہ صاحبہ نے کہ ان پر بے اختیار پیار آ جاتا ہے۔ نگہت سیما کی اعتبارِ وفا کی ہر قسط دوسرے سے بڑھ کر ہوتی ہے۔ عنیقہ محمد بیگ کی کہانی وہ طلب گار تھا میں مریم مجبور تھی اسے معافی دینے کے لیے کہ رویّے انسان سے بعض فیصلے کرا دیتے ہیں۔ نبیلہ ابر راجا کا متاعِ دل ہمیشہ کی طرح دلچسپ تھا۔ دُرِ ثمین بلال کے ناول کی یہ قسط بھی زبردست تھی۔ پڑھ کر مزہ آیا۔ رفاقت جاوید کا افسانہ ایک حقیقت ایک فسانہ پڑھ کر کہیں لڑکیاں فوجیوں سے شادی کرنے سے منکر نہ ہو جائیں۔ صدف آصف کی وقعت پڑھ کر مزہ آیا۔ دلچسپ کہانی تھی۔ شیریں حیدر کی زندگی خاک نہ تھی کا یہ حصہ بھی بے حد اثر انگیز تھا۔ غزالہ عزیز کی جیت خرد کی جیت تو تھی ہی لیکن اس کہانی میں خدا پر یقین کا خوب صورت سبق دیا گیا ہے۔ قیصرہ حیات کی آخری امید اس شمارے کی جان تھی...... کتنے لوگ ہوں گے جن کا ایمان اس کہانی کو پڑھ کر مضبوط تر ہوا ہوگا۔ تم میرے قریب ہوتیں قیصرہ تو میں تمہاری انگلیاں چوم لیتی۔ اقبال بانو کا اپنا الگ انداز ہے ان کے ناولٹ کے دوسرے حصے نے مزہ دیا۔ اُمِ ایمان قاضی کی شناخت دلچسپ کہانی تھی لیکن اینڈ میں جلدی کر دی۔ فاطمہ خان کی مختصر کہانی، کہانی محبت کی نے مزہ نہیں دیا۔ مکمل ناول حقیقت سحر ساجد کی سچ سچ کی حقیقت تھی کچھ حقیقتیں کڑوی ضرور ہوتی ہیں لیکن ہوتی تو حقیقت ہی ہیں۔ پڑھ کر مزہ آیا۔ اختر شجاعت کی شمعِ ہدایت سچ مچ ہدایت کی شمع تھی۔ سندھ میں شادی کی رسمیں نے علم میں اضافہ کیا...... رفعت شبانہ بڑی پیاری سی ہیں۔۔۔ پاکیزہ کے مہمان، اب رائٹرز کے علاوہ اور لوگ بھی ہونے لگے...... سارہ رضا خان سے ملاقات اچھی لگی۔ جلترنگ ہمیشہ کی طرح زبردست تھا۔ عیدی، سب سے اچھا لگا...... اللہ آپ کو اور آپ کے قلم کو سلامت رکھے آمین۔" (تفصیلی تبصرے کا شکریہ)

✉ شگفتہ قدیر، لاہور سے۔ ”انجم باجی میں جاب کرتی ہوں اور گھر کے کام کاج بھی مگر آپ میری روحانی استاد ہیں اور آج آپ کو خراجِ تحسین پیش کرنے کے لیے رابطہ کر رہی ہوں جب سے آپ نے روزانہ دو نفل شکرانے کے پڑھنے کے لیے بتایا تب سے میں روز پڑھا کرتی ہوں اور آپ کی بتائی ہوئی باتوں سے بہت کچھ سیکھتی ہوں۔ میں ریڈیو سے بھی فوجی بھائیوں کا پروگرام پیش کرتی ہوں۔ پاکیزہ میں آپ کی تحریریں ہمارے لیے مشعلِ راہ ہیں...... آج آپ سے اس وجہ سے بھی رابطہ کیا ہے کہ عظمیٰ آفاق کی تحریروں کی بھی تعریف کروں، مجھے ذیشان کی شادی کا احوال بے حد اچھا لگا ہے...... اتنی سچائی سے ایسا سب کچھ لکھنا...... شاباش ہے بھئی میری مبارک باد دیجیے گا عذرا بہن کو۔“ (پیاری شگفتہ اس محفل میں خوش آمدید...... تم نے تو آتے ہی میری اس قدر تعریفیں کر دی ہیں کہ سچی مجھے شرم آرہی ہے...... یہ سب آپ بہنوں کی محبت ہے اور اللہ کا مجھ پر کرم کہ میں جو بھی جیسا بھی لکھ دوں آپ سب کو اچھا لگتا ہے۔ ہاں عذرا رسول آپ کا شکریہ ادا کر رہی ہیں کہ آپ ذیشان کی شادی کا احوال پسند آیا)

✉ صفیہ بیگم، لالہ موسیٰ سے۔ ”ذیشان کی شادی کا احوال پتا نہیں کتنی مرتبہ پڑھا ہے آپ کو بتا نہیں سکتے اور تصویریں تو بار، بار دیکھ رہے ہیں۔ ابھی تک یہ فیصلہ نہیں کر سکے ہیں کہ شادی کا احوال مزے کا ہے یا تصویریں زیادہ اچھی ہیں...... ہر چیز اتنی پیاری ہے کہ مزہ ہی آگیا۔“ (شکریہ)

✉ صبا نور، لیہ سے۔ ”باجی آپ کے حکم کے مطابق اب میں انٹر کا امتحان علامہ اقبال یونیورسٹی سے دینے والی ہوں...... اور میری تعلیمی قابلیت بڑھانے میں سو فی صد آپ کا ہاتھ ہے۔ (یہ سب تمہاری اپنی محنت وجہ سے ہو رہا ہے۔ اگر تم میری بات نہ مانتیں تو ایسا کیسے ہو سکتا تھا) اس ماہ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی قسط پڑھ کر بہت مزہ آیا مگر پلیز صفحات بڑھا دیں۔“ (ہاں اس دفعہ صفحات بڑھے ہوئے ہیں)

✉ نرگس نسیم، صابہ موہڑہ سے۔ ”ہر ماہ پاکیزہ لازمی پڑھتی ہوں اور تبصرہ بھی اکثر لکھتی ہوں مگر مسئلہ ڈاک میں پوسٹ کروانے کا ہے کہ کون جائے میری جاب ایسی ہے کہ گھر آتے آتے اکثر چار بج جاتے ہیں۔ آپی مجھے وہ وقت یاد آتا ہے جب میں ایک ہی دن میں رسالہ ختم کر کے اگلے ماہ کا بے چینی سے انتظار کرنے لگتی تھی اور بعض دفعہ تو آپ اور خاص کر کے نزہت کے کان کھا جاتی تھی کہ اگلا شمارہ کب آئے گا۔ عذرا آپی کیسی ہیں۔ میری طرف سے عذرا، عظمیٰ اور نزہت کو پیار و سلام کہیے گا۔ آپ کا تو مجھے سو فیصد یقین ہے کہ آپ مجھے بھولی نہیں کہ آپ ہر سالگرہ پر میرا نام انتہائی پیار سے دیتی رہیں ہیں۔ ہاں نزہت آپی مجھے بھول گئی ہوں۔“ (ہم پیارے قارئین، مصنفات، تبصرہ نگاران کسی کو نہیں بھولتے۔ وہ بھی نہیں بھولیں اب آپ مکمل تبصرے کے ساتھ آنا)

✉ افسر سلطانہ، کراچی سے۔ ”اکتوبر کا شمارہ ہاتھ میں ہے۔ آپ نے بالکل صحیح لکھا...... پچھلے سال حج میں یہ سب میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا...... دل چاہتا ہے اس مقدس سفر کے بارے میں لکھوں اگر آپ کی اجازت ہو (جی ضرور) اب ہو جائے بات ناولٹ کی...... نبیلہ اور اقبال بانو کے ساتھ اُم ایمان قاضی کو بھی پڑھا...... تینوں ناولٹ اچھے رہے۔ افسانوں میں کرچیاں دل کی سب سے اچھا افسانہ رہا۔ خصوصی مضامین کے حوالے سے چاروں سلسلے اچھے تھے۔ ناہید سلطانہ اختر کب پاکیزہ کی مہمان بنیں گی۔ انتظار رہے گا۔ (بہت جلد، انشاء اللہ...... پیاری ناہید تیار ہو جاؤ) اعتبارِ وفا کی یہ قسط بھی اچھی رہی۔ اس دفعہ پاکیزہ ڈائری میں اشعار بہت زبردست لگے۔ جلترنگ میں عیدی اور بے اختیاری میں پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ اختر شجاعت اب باقاعدگی سے آرہی ہیں۔ اچھا لگتا ہے۔“ (تبصرے کا شکریہ)

✉ راحت وفا، لاہور۔ گڑیا آپ کو میرا فون اس وجہ سے نہیں مل رہا کہ پرانا نمبر بند کروا دیا ہے۔ اب آپ اور دیگر بہنیں میرا نیا نمبر نوٹ کر لیں۔ 021.36964779

✉ انیسہ زینب، فاروق آباد سے۔ ”نومبر کا شمارہ جلد ہی مل گیا تبھی وقت پر تبصرہ بھجوا رہی ہوں ورنہ ہمیشہ دیر کر دیتی ہوں میں۔ پورا تو ابھی تک پڑھ نہیں پائی مگر جلترنگ، وہ آئے بزم میں، شمع ہدایت اور ملنے کو جی کرتا ہے پہلے پڑھ لیا اور سب سلسلے پسند بھی آئے۔ افسانوں میں ابھی تک بھوک پسند آیا۔ باتیں بہار و خزاں کی نامی سلسلہ اچھا اضافہ لگا۔ سلسلے وار ناول بھی اچھے رہے باقی پڑھنے باقی ہیں۔ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی روداد دلچسپ لگی ہے اور اگلے حصے کا انتظار رہے گا۔“ (شکریہ)

✉ شبنم کنول، گاؤں پاپا نگری سے۔ ''آخری امید، قیصرہ جی کیا کمال ہے آپ کی۔ نگہت سیما، شیریں حیدر، فرحین اظفر تسی وی گریٹ او...... دُرِ ثمن بلال کے ناول نے اچھا اسٹارٹ لیا ہے امید ہے یہ اسٹوری ہمیں بور نہیں کرے گی اور پلیز اسے زیادہ لمبا بھی مت کیجیے گا۔ افسانے بھی سب اچھے تھے، یادوں کی مالا زبردست جی کیا ہی عشق ہے۔ ملنے کو دل کرتا ہے عظمیٰ آپی آپ کے سوا یہ منظر کوئی بیان ہی نہیں کر سکتا تھا کیا خوب صورتی سے منظر کھینچا ہے۔ ارے میں تو اپنے فیورٹ ناولٹ کو بھول گئی کیا نہیں جی ایسا ہو ہی نہیں سکتا کہ میں متاعِ دل کو بھول جاؤں نبیلہ جی ..... ناولٹ مکمل ہونے پر لاکھوں مبارک باد۔'' (ہماری مصنفات شکریہ کہہ رہی ہیں)

✉ ذوالنورین، ہری پور ہزارہ سے۔ ''رائٹرز کی کہکشاں عظمیٰ آفاق کے قلم سے پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ ویسے عظمیٰ جی آپس کی بات ہے ہمیں آپ کا دانہ شانہ کہیں نظر نہیں آیا بلکہ اپنی تحریر کی طرح آپ خود بھی بہت پیاری لگ رہی تھیں۔ باجی آپ دوپٹے میں اتنی گریس فل لگ رہی ہیں کہ میں آپ کو بتا نہیں سکتی۔ میں جب بھی رسالہ کھولتی ہوں پہلے آپ کی تصویر دیکھتی ہوں پھر آپ کو دیکھ کر آپ کے ساتھ مسکرا کے آگے بڑھتی ہوں۔ سلسلے وار ناول تمام رائٹرز بہت خوب صورتی کے ساتھ آگے بڑھا رہی ہیں۔ قیصرہ حیات، عبدالرحمٰن کے کردار کو پورے نام سے لکھ رہی ہیں ایسا ہی لکھنا اور بلانا چاہیے بعض رائٹرز صرف رحمٰن جی یا رحمٰن صاحب لکھتی ہیں اس طرح لکھنا یا بلانا غلط ہے رحمٰن اللہ تعالیٰ کا ذاتی نام ہے۔ بھوک اور نھیا حقیقت سے قریب افسانے تھے۔ یادوں کی مالا اور شمع ہدایت مضامین میں بہت اچھا اضافہ ہیں۔'' (پسندیدگی کا شکریہ)

✉ رخسانہ امجد، ملکوال۔ گڑیا تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے ناں...... بہت دنوں سے تمہارے مراسلات نہیں ملے ہیں۔

✉ مقدس بیگم، کراچی سے۔ ''باجی آپ کو فیس بک پر کئی بار ریکوئسٹ بھیجی مگر آپ نے جواب تک نہیں دیا۔ آپ کی بہت ساری کتابیں میں نے نیٹ پر پڑھی ہیں۔ پلیز ہمیں پاکیزہ میں اور اپنے ساتھ نیٹ پر بھی شامل کریں۔'' (پیاری مقدس ...... پاکیزہ میں خوش آمدید...... میں اپنے فیس بک کا اکاونٹ روز چیک نہیں کیا کرتی اور جب میرا موبائل میرے پوتا، پوتی کے ہاتھ میں چلا جائے تو پھر تو وہ کیا کچھ کر ڈالتے ہیں...... آپ پاکیزہ میں بھرپور تبصرہ بھیجیں)

✉ ظل شاہین، رحیم یار خان سے۔ ''اداریہ پڑھا جہاں ہمیشہ ہی ایک بہترین موضوع ہوتا ہے بے شک انسان ایک معاشرتی حیوان ہے جو تنہا زندگی نہیں گزار سکتا۔ پھر جلدی سے صفحے پلٹے اور ذیشان بھیا کی شادی کے احوال اور تصاویر میں گم ہوگئے۔ ماشاء اللہ بہت پیارا کپل ہے دونوں کے چہروں پر معصومیت کے رنگ ہیں۔ اللہ کریم خوش و خرم رکھے، سلامت رکھے آمین۔ ویسے دولہا، دلہن کا کلوز اپ بھی ہونا چاہیے تھا۔ ویسے کی بھی صرف ایک تصویر ہے اور تمام تصاویر کلرڈ ہونی چاہئیں تھیں۔ تمام رائٹرز کی ہی تصاویر اچھی ہیں۔ اور عذرا آپا تو ماشاء اللہ دولہا کی والدہ کم اور بہن ہی لگ رہی ہیں۔ عذرا آپا اپنے مخصوص انداز میں سر پر دوپٹا اوڑھے بہت باوقار اور پیاری لگ رہی ہیں۔ ذیشان کی بہن سین کو ہم نے پہلی بار دیکھا وہ بھی خوب صورت لگ رہی تھیں۔ عذرا آپا کے قلم سے جھلکیاں پڑھیں عذرا آپا آپ کو یہ خوشیاں بہت، بہت مبارک ہوں اللہ کریم آپ کو مزید خوشیاں دیکھنی نصیب کرے۔ آپ کے بچوں کو سلامتی دے اور انکل معراج کو صحت و زندگی عطا فرمائے آمین۔ عظمیٰ کے مخصوص اندازِ تحریر میں شادی کا احوال پڑھا بہت خوب...... تمہارا طرزِ تحریر مجھ جیسی سیریس لڑکی کو بھی ہنسنے مسکرانے پر مجبور کر دیتا ہے۔ میں نے کچھ اور لوگوں کی تحریر بھی پڑھی ہیں۔ شادی کے احوال کے حوالے سے مگر جو بات تمہاری تحریر میں ہے وہ ان میں نہیں کیونکہ عظمیٰ تم صرف خوب صورت لباس، جیولری، میک اپ اور کھانوں کی تشہیر نہیں کرتیں بلکہ اپنے اردگرد کے ماحول، ان کے رویے اپنے نیچرل تاثرات اور بچوں کی معصوم باتیں اور شرارتیں ان سب کو بھی تحریر میں اس طرح سموتی ہو کہ پڑھنے والا لمحہ بہ لمحہ بہت انجوائے کرتا ہے۔ اللہ کریم تمہارے قلم کو مزید نکھارے۔ عظمیٰ ڈیئر آپ کو تو انجم باجی کی بیٹی ہونے پر فخر ہوگا ہی مگر ہمیں بھی تم پر فخر ہے کہ تم باجی کے نقشِ قدم پر چل کر ان کی روایت کو لے کر آگے بڑھو گی۔ اللہ تعالیٰ ہماری انجم باجی اور تمہاری والدہ کو لمبی عمر عطا فرمائے، آمین۔ اعتبارِ وفا کی اس قسط نے تو ڈپریشن میں مبتلا کر دیا۔ ویسے نگہت آپا کی عقل و دانش کو داد دینی پڑتی ہے اتنی زبردست پیچ و خم والی کہانی اور بے شمار کرداروں کو کس قدر خوب صورتی سے لے کر چل رہی ہیں۔ محبت یوں نہیں ہوتی عام سی کہانی ہے مگر عزہ نے بروقت درست فیصلہ کیا۔ محترمہ درخ چوہدری کا انٹرویو پڑھا نہ جانے کیوں پڑھ کر ہم اداس ہوگئے۔ ویسے باتیں بہت اچھی کیں انہوں نے۔ شمع ہدایت، محبت الٰہی کے موضوع پر بہترین تحریر رہی

سبحان اللہ۔" (دیکھو تمہارا خط خاصی تاخیر سے ملا تھا مگر پھر بھی شامل اشاعت ہے)

✤ خولہ بنت عرفان، کراچی سے۔" آپ کے خطوط اور جلترنگ ہمیشہ کی طرح آنکھ میں پانی اور پیٹ میں بل ڈالنے والے تھے۔ اس کے حسن بیان سے کوئی بد ذوق ہوگا جو انکار کرے۔ متاع دل میں کہانی آگے بڑھی دُرِ یکتا سکون میں آئی تو ذہن بھی سکون میں آگیا۔ شمیم فضل خالق نے کرچیاں دل کی میں اپنے ڈنر سیٹ کی صورت میں گھریلو محبتوں کی بہت پیاری عکاسی کی۔ کہانی محبت کی عام سی کہانی مگر انداز بہت خوب صورت، مختصر اور جاندار...... باقی سب افسانے اور ناول' ناولٹ بھی شاندار تھے۔" (خولہ...... تم اب جاگ جاؤ...... بہت سوچکیں...... ہاں تمہارا افسانہ قابلِ اشاعت ہے)

✤ نگینہ ضیا بنگش، کراچی سے۔" ٹائٹل گرل فرینہ اعجاز بہت پیاری لگی۔ اداریہ ہمیشہ کی طرح بہت، بہت سبق آموز رہا۔ باجی زور قلم اور زیادہ...... دین کی باتیں نے دل و ذہن کو منور کیا۔ یادوں کی مالا کا دوسرا باب محترمہ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی پُر اثر یادیں بہت متاثر کر رہی ہیں۔ ماشاء اللہ بہت عقیدت بھری داستان ہے اگلی قسط کا ابھی سے انتظار شروع ہوگیا ہے۔ ملنے کو دل کرتا ہے، عظمیٰ آفاق کے قلم سے مزے دار احوال پڑھ کر بے حد اچھا لگا اور اپنی تعریف پڑھ کر بہت، بہت خوشی ہوئی۔ مجھ ناچیز کو خوب صورت کہنے پر عظمیٰ تمہارا بہت، بہت شکریہ ہمیشہ خوش رہو' آمین۔ ناول سب اچھے جا رہے ہیں۔ منی ناول، شیریں حیدر، زندگی خاک نہ تھی، ویری ویل ڈن شیریں صاحبہ اتنی زبردست تحریر پر دل کی گہرائیوں سے مبارک باد قبول کریں۔ ناولٹ، کیسی ایمرجنسی نزہت جبیں ضیا آپ کی تحریر بہت پُر اثر رہی سیدھی دل پہ لگی نزہت جی اتنی اچھی تحریر پر بہت مبارک باد...... باقی سب تحریریں ایک سے بڑھ کر ایک ہیں۔ کسی ایک کی تعریف کرنا زیادتی ہوگی۔ مستقل سلسلے سب بہت اچھے جا رہے ہیں۔ بہنوں کی محفل تو پاکیزہ کی جان ہے۔ میں سب بہنوں کی خوشی غمی میں ان کے ساتھ ہوں جن کو خوشیاں ملی ہیں ان کو تہ دل سے مبارکاں اور جن کو دکھ ملے ہیں ان سب کو صبر جمیل عطا فرمائے اور مرحومین کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین۔ اور جو بیمار ہیں اللہ پاک ان سب کو صحت کے ساتھ لمبی عمر عطا فرمائے، آمین۔ نزہت آپی نے محترمہ رفاقت جاوید سے بھرپور ملاقات کروائی۔ نزہت آپی ہمیشہ خوش رہیں جو اتنی پیاری، پیاری شخصیات سے ملواتی ہیں، شمع ہدایت کی میں خصوصی طور پر تعریف کروں گی۔" (شکریہ)

✤ فریدہ افتخار، اسلام آباد سے۔" اقبال بانو کا ناولٹ اچھا لگا پڑھ کر خاصی قلمی پچویشن تھی کہانی میں۔ متاع دل میں دُرِ یکتا کے دکھ ختم ہونے والے لگتے ہیں۔ اگست کے شمارے میں شمیم فضل خالق نے تاک کر صحیح نشانہ لگایا۔ ایک یاد دہانی اپریل کے پاکیزہ میں صبیحہ شاہ کی کہانی خواب زادی میں ایک لفظ ہضم نہیں کر پا رہی۔ اگر میں غلط ہوں تو معذرت...... دوسرے پیرا گراف کی آٹھویں لائن میں انہوں نے لق و دق مالز کا ذکر کیا ہے۔ لق و دق بارونق جگہوں کے لیے ہرگز نہیں لکھا جاتا بلکہ یہ لفظ بیابانوں، صحراؤں کے حوالے سے لکھا بولا جاتا ہے۔ کرچیاں مرے دل کی شمیم فضل خالق نے کہانی لکھ کر حقیقت بیان کی ہے کہ ہماری والدہ صاحبہ کے جہیز میں نانا مرحوم نے انگلش ڈنر سیٹ دیا تھا اس وقت ظاہر ہے دونمبر پلاسٹک وغیرہ کا نام و نشان کا نام و نشان کہاں تھا جب سونا 22 روپے تولہ تھا۔ بے حد خوب صورت نیلے رنگ کے ڈنر سیٹ کو اماں عزیز رکھتیں اور خاص مہمانوں کے لیے نکالا جاتا۔ ہمیں آج تک دسترخوان پر ان ڈونگوں میں پکے سجے کھانے لذت، شکل سب یاد ہے۔ ابھی ہماری بڑی ہمشیرہ کو ان کی سنگر سلائی مشین پیروں والی بڑی عزیز ہے کہ ان کو ہماری والدہ نے اس لیے لے کر دی تھی کہ وہ سلائی کڑھائی کی شوقین تھیں۔ جہیز کی کڑاہی کے نام سے کہانی میرے اپنے گھر کی ہے۔ جب میں چھٹی جماعت کی طالبہ تھی میرا ایک بھائی دادا کے گھر کی بڑی، بڑی دیگوں کو آج تک نہیں بھولا کہ وہ سب کہاں گئیں جن میں ہر سال دو مرتبہ نذر نیاز پکتی تھی تھی۔ عظمیٰ کی ترتیب دی ہوئی پاکیزہ ڈائری...... خوب سے خوب تر ہے۔" (تبصرے کا شکریہ لق و دق کا مطلب یہ بھی ہے کہ وہ خالی ہوں اور سنسان سے ہوں آج سے بیس سال پہلے مجھے کینیڈا کے مالز بھی لق و دق سے لگے تھے...... کہ لوگ ہی نظر نہیں آرہے تھے...... سامان بے حساب...... خریدنے والے غائب)

✤ فاتحہ رابعہ، گوجر خان سے۔" اقبال بانو کی دو بہنوں کے انتقال کی خبر پڑھ کر دلی رنج ہوا...... میری دلی تعزیت ان تک پہنچا دیجیے (ضرور) پاکیزہ کا شمارہ...... مصنفات کی تصاویر سے دمک رہا ہے۔ مگر انجم آپ مجھے خاصی کمزور لگی ہیں (نہیں بھئی) اس ماہ کے روحانی مشورے کی میں جتنی بھی تعریف کروں وہ کم ہوگی...... استخارے کے بارے میں لوگوں کی معلومات انتہائی کم بھی اور غلط بھی ہیں...... آپ نے بہت عمدگی سے استخارے کے بارے میں معلومات دی ہیں (شکریہ)

ہاں شیریں حیدر کو مبارک باد ضرور دیں۔ بہت اچھا لکھا۔'' (تبصرے کا شکریہ)

٭ نائلہ ضیا، ڈیفنس کراچی سے۔ ''یوں تو میں گھریلو مصروفیات کی وجہ سے پاکیزہ کی خاموش قاری ہوں..... مگر اپنی رائے دینے کی اصل وجہ عظمیٰ آفاق کی خوب صورت اور پُرمزاح تحریریں ہیں..... ایسی جاندار تحریریں پڑھ کر بہت مزہ آتا ہے..... مصنفات کی عیدملن کی کوریج بے حد شاندار رہی..... اگر میں یہ کہوں کہ اس میں سے بہت سی باتیں ایسی تھیں جو انسان دوسرے سے چھپایا کرتا ہے مگر عظمیٰ نے کس آسانی سے لکھ دیں..... جو اکثر پڑھنے والوں کو بھی اپنے دل کی باتیں لگیں گی..... اس کے بعد مجھے پاکیزہ میں جو ہارٹ فیورٹ تحریریں رہی ہیں وہ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا، انجم انصار کی روحانی مشورے اور جلترنگ اور محترمہ اختر شجاعت کی شمع ہدایت پڑھ کر واہ نکلا..... میری مبارک باد سب کے لیے۔'' (نائلہ بہن اس محفل میں خوش آمدید، آئندہ آپ کے بھرپور تبصرے کی منتظر رہوں گی۔ اختر شجاعت، ذکیہ بلگرامی اور عظمیٰ آفاق شکریہ کہتی ہیں)

٭ فریحہ مبین، کراچی سے۔ ''پہلی بار اپنی رائے دے رہی ہوں پاکیزہ میرا پسندیدہ میگزین ہے۔ میں ایک معلمہ ہوں..... مصروف رہتی ہوں مگر اس کو ضرور پڑھتی ہوں اور میرا خیال ہے کہ اس کو پڑھ کر ہماری قاری بہنیں یقیناً مثبت چیزیں ضرور سیکھتی ہیں۔ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا بے حد پسند آرہی ہے۔ جلترنگ تو ٹینشن ختم کرنے کا ٹانک ہے۔ عظمیٰ آفاق نے عیدملن کا احوال جس انداز میں لکھا ہے پڑھ کر لطف آیا ہے..... کچھ نہ کہتے ہوئے بھی سب کچھ کہہ دینا ایک عمدہ طرزِ بیان کی دلیل ہوتی ہے..... تمام ناولوں میں مجھے شیریں حیدر سب سے زیادہ اٹریکٹ کر رہی ہیں.....'' (اس محفل میں خوش آمدید..... آپ کی پسندیدگی کے لیے مشکور ہوں..... شیریں حیدر شکریہ کہتی ہیں)

٭ مسز سمیرا حمید فاروق، کراچی سے۔ ''اس ماہ جلترنگ بہت ہی اعلیٰ تھا اور بہت مزہ آیا..... عظمیٰ آفاق کی تحریر کی جتنی تعریف کروں وہ کم ہوگی..... ویل ڈن نگہت سیما کی تحریر میں دھیما پن ہے..... مگر شیریں حیدر کی یہ قسط قدرے ماٹھی سی لگی۔ فرحین اظفر اور بشریٰ گوندل کی تحریروں میں ربط کا فقدان ہے اور بڑی الجھی ہوئی تحریریں..... جو مجھے بالکل بھی پسند نہیں آئیں۔ ذکیہ بلگرامی کی تحریر پڑھ کر دل میں سکون اترتا ہے..... عالیہ توصیف کی مختصر تحریر بہت اچھی لگی..... رفاقت جاوید کی تصویریں بہت خوب صورت ہیں..... مگر سچی بات کہوں گی کہ ان کی وضاحت کے باوجود بھی ان کا ناول ہماری سمجھ میں نہیں آیا کہ انہوں نے یہ کہا ہے کہ سائرہ کی آزادی کی بھی قائل ہیں اور دوسری لڑکی کے بارے میں وہ چاہتی ہیں کہ وہ خبر کے آگے سر جھکا دے..... حالانکہ وہ تو لڑکے کی محبت نہیں جنون تھا۔'' (رفاقت کی وضاحت کے بعد آپ کا یہ اعتراض بے جا ہے..... پھر بھی ہم آپ کی رائے ان تک پہنچا رہے ہیں)

٭ فیروزہ بیگم، کراچی سے۔ ''سب سے پہلے رائٹرز کی عیدملن کا احوال پڑھا۔ ہر سطر پڑھ کر مسکراہٹ آرہی تھی..... مگر میں اپنی رائٹرز سے یہ کہنا چاہوں گی کہ اپنے سروں پر دوپٹے ضرور لیا کریں۔ اس کے بعد رفاقت جاوید کا انٹرویو پڑھا۔ تصویریں دیکھ کر ایسا لگا جیسے کسی بلیک اینڈ وائٹ فلموں کی ہیروئن ہوں۔ رفاقت جاوید تو مجھے اپنے بچوں اور بہوؤں سے زیادہ خوب صورت لگیں..... ان سے کہنا ہے کہ وہ مڈل کلاس یا غریب غربا کے مسائل پر افسانے لکھنے کے بجائے اپنی کلاس کے مسائل پر قلم اٹھائیں کہ وہ اس پر زیادہ بہتر لکھ سکیں گی۔ ذکیہ بلگرامی کی تحریر تو موتیوں میں تولنے کے قابل ہے..... اور میں ان کی سب سے بڑی فین ہوں..... افسانوں میں نئی لڑکیوں کی تحریروں میں مشکل نویسی زیادہ نظر آرہی ہے..... تحریر کی روانی نظر نہیں آتی..... مگر شیریں حیدر کی ناول کی قسط سب سے عمدہ تھی..... اختر شجاعت نے بھی اچھا لکھا۔'' (تبصرے کا شکریہ)

٭ پروین وحید، لاہور سے۔ ''ایک طویل عرصے بعد اپنی رائے دے رہی ہوں۔ رفاقت جاوید کا انٹرویو اتنا خوب صورت شائع ہوا ہے کہ آج تک ایسا انٹرویو نہیں لگا ہوگا۔ ساڑی پہن کر تو وہ حسینہ لگ رہی ہیں۔ مصنفات کی عیدملن کی تصاویر میں مجھے سب سے اچھی عذرا رسول اور عظمیٰ لگیں۔ باقی بھی ٹھیک ہیں..... احوال کی کوریج زبردست رہی..... انجم باجی آپ کے ناول کا انتظار ہے..... بہت سال ہوگئے آپ کا ناول پڑھے ہوئے۔ آخر میں خاص بات ذکیہ بلگرامی کو پھولوں کے سو ٹوکرے پہنچا کر یادوں کی مالا کی مبارک باد دیجیے گا۔'' (پاکیزہ کے تمام انٹرویو ایک سے بڑھ کر ایک ہوتے ہیں۔ پسندیدگی کا شکریہ..... آپ کی تعریفیں پہنچائی جارہی ہیں، مجھ میں اتنی کہاں سکت کہ سو ٹوکرے اٹھاؤں گی، یہ کام تم خود کرلو)

٭ رفاقت جاوید، اسلام آباد سے۔ ''میں نے اپنا انٹرویو پڑھنے کے بعد سب کا شکریہ ادا کرنے کے لیے بے اختیاری میں

قلم اٹھایا۔ میں سب سے پہلے عذرا رسول کا شکریہ ادا کرتی ہوں جنہیں رب العزت نے اس کارِ خیر کے لیے منتخب کیا تھا۔ پھر مجھے یک لخت انجم انصار کی بے لوث محبت، توجہ اور راہنمائی ماضی میں لے گئی جو آپ سب سے شیئر کرنا چاہتی ہوں۔ جب میں نے پاکیزہ میں پہلی بار فون کیا تو رمضان صاحب سے میری تفصیلاً بات ہوئی۔ انہوں نے مجھے انجم انصار کی طرف کہانی بھیجنے کا مشورہ دیا۔ میں نے کہانی بھیجنے کے بعد تین بار رمضان صاحب سے رابطہ کیا تھا۔ چوتھی بار انہوں نے انکشاف کیا کہ وہ یہاں سے جا رہے ہیں۔ اس لیے آئندہ آپ انجم انصار سے خود رابطے میں رہیں۔ انہوں نے انجم کا نمبر لکھوا کر ان کی بہت تعریف کی۔ اگر میں ان کی باتوں سے مطمئن نہ ہوتی تو ہو سکتا ہے کہ میں انجم سے رابطہ ہی نہیں کر پاتی۔ میں نے انجم سے ایک رائٹر کے ناتے اپنا تعارف کرایا تو انہوں نے میرے ماضی اور شوق کو پرکھتے ہوئے میری حوصلہ افزائی کی اور پھر یکے بعد دیگرے میری کہانیاں پاکیزہ میں چھپنے لگیں۔ وہ ہر کہانی کو پڑھنے کے بعد میری راہنمائی کرتیں تو میں نے انہیں اپنا استاد مان لیا۔ آج بھی انہیں کئی بار اسی مقدس رشتے سے پکارتی ہوں۔‘‘

(پیاری رفاقت آپ سے معذرت خواہ ہوں کہ آپ کا پُرمحبت طویل خط شائع نہیں کر رہی ہوں۔ وجہ یہ ہے کہ اگر آپ میں ٹیلنٹ نہ ہوتا تو دو افسانے لکھ کر ہی ہار مان جاتیں...... گائڈ کرنے کا فائدہ تب ہی ہوا کرتا ہے جب کسی میں لکھنے کا ہنر بھی ہو۔ اللہ آپ کو مزید کامیابیاں عطا فرمائے، محترمہ عذرا رسول اور دیگر اراکین پاکیزہ بھی آپ کے لیے دعائے خیر کرتے ہیں)

ذکیہ ایوب، کراچی سے۔ ’’اداریہ کے بعد ذکیہ آپا کی یادوں کی مالا کا دوسرا موتی بھی زبردست تھا...... مسلم باغ میں ان کی جیپ کا حادثہ اور پھر سب کا بچ جانا...... دوبارہ پڑھنے میں ہی بہت اچھا لگا...... قیصرہ حیات کا ناول بھی بہت عمدگی سے جا رہا ہے۔ تو مسلم لوگوں کے کردار بہت اچھے بیان کیے ہیں...... صرف عظمیٰ کا ہی دل ملنے کو نہیں چاہتا ہے ہم لوگ بھی منتظر ہیں تحریروں سے ملاقات تو ہوتی ہے مگر تصویری ملاقات بھی زبردست رہی بلکہ ایک سے بڑھ کر ایک رہی...... بہت سی مصنفات سے ملاقات کروانے کا شکریہ...... تم مجھے بتاؤ کہ اتنی کمزور سی کیوں لگ رہی ہو...... (نہیں بھئی ایسی کوئی بات نہیں ہے) رخ چوہدری نے اپنے انٹرویو میں تصویریں نہیں دی تھیں مگر عید ملن میں ان کو دیکھ کر بہت اچھا لگا۔ پیاری بیٹی عظمیٰ تمہارے طرزِ تحریر کے بارے میں ہم کیا کہیں سوائے اس کے کہ زورِ قلم اور زیادہ ہو۔ مزاح کی ملکہ کی تحریروں کے ہم فین تھے...... اب مزاح کی شہزادی بھی اپنی تحریروں کے رنگ جمانے لگی ہیں...... نگہت سیما نے بھی اعتبارِ وفا کے آئینے سے گرد صاف کرنی شروع کر دی ہے۔ نبیلہ ابر راجا نے اپنوں اور غیروں کا فرق واضح کر دیا...... ’’دِرِ شمن‘‘ کا ناول اچھا لگ رہا ہے۔ شیریں زندگی خاک نہ تھی...... کے بارے میں یہی کہنا ہے کہ تم نے جب بھی لکھا ہمیشہ نئے موضوعات پر قلم اٹھایا...... ایک ماں کی چاروں بیٹیوں کی کہانی جس کی ڈور اپنی ماں سے جا کر ملتی ہو...... بہت خوب صورت ہے...... اختر شجاعت کی تحریر حاصلِ مطالعہ رہی...... اللہ ہم سب کو عمل کرنے کی توفیق دے...... رفاقت جاوید سے ملاقات اچھی رہی...... تصاویر بہت خوب صورت تھیں...... بہت گریس فل کپل تھا۔ اب عمیرہ احمد کو اور شیریں حیدر کو بھی لے کر آئیں۔ جلترنگ کی شادو بھابی واقعی ایسی خواتین بہت ہیں...... دوسرا خاکہ بھی بہت زبردست رہا۔ گھبراہٹ کے باوجود...... انجم تم نے استخارہ کے بارے میں لکھا اس سے خواتین و حضرات دونوں کو مدد ملے گی۔‘‘ (بھرپور تبصرے کا شکریہ)

شوکت، کراچی سے۔ ’’مجھے سب رائٹرز کی تصویریں بہت اچھی لگیں۔ مگر عذرا رسول کا تو کوئی جواب ہی نہیں ہے...... مجھے یوں تو پاکیزہ کی ہر تحریر بہت اچھی لگتی ہے بار، بار پڑھتی ہوں مگر عظمیٰ آفاق کی تحریروں کا کوئی جواب ہی نہیں ہے۔ تحریر میں سادگی، شوخی، ہمدردی سب ہی کچھ نظر آتا ہے۔ مجھے نگہت سیما کا ناول بھی بہت پسند آ رہا ہے اور ذکیہ بلگرامی کی مالا تو روزانہ پڑھتی ہوں میری خصوصی مبارک باد ان تک پہنچائیں۔‘‘ (آپ کی رائے پہنچائی جا رہی ہے آپ کی محبت کا کوئی جواب ہی نہیں ہے)

ڈاکٹر ممتاز ضیا، ضیاالدین اسپتال، کراچی سے۔ ’’ذکیہ تمہاری یادوں کی مالا بہت اچھی لگ رہی ہے۔ ذرا دھیان دو اس میں ایک چھوٹا سا موتی ہی ہمارا بھی ہے۔ آخری امید بہت اچھا جا رہا ہے مگر ان کے قلم سے یہ جملہ اچھا نہیں لگا کہ ولیمے کی رسم ختم ہو گئی۔ رسم کی جگہ تقریب کا لفظ بھی استعمال ہو سکتا تھا۔ اُف عظمیٰ ملنے کو دل کرتا ہے نہیں بلکہ ملنے کو بارہ بار دل کرتا ہے۔ واہ کیا خوب صورت کور پیج کی ہے تم نے جس کے لیے ہم تمہیں نہیں بلکہ عذرا رسول کو خود کو اور دیگر بہت سے قارئین کو شاباش دیتے ہیں جنہوں نے انجم کو ہرا کر تمہیں لانچ کیا...... تمہاری پارٹی کی تیاری بہت مزیدار لگی اجیہ نے تمہیں کتنا پیارا مشورہ دیا پھر بھی تم اپنے پیارے، پیارے بچوں سے شاکی رہتی ہو۔ بنین ہمیں بہت پیاری لگی ہم سمیت سب کے اتنے

اچھے فوٹوگرافس جو بنائے اس بچی نے ...تمہارے سوالات اور مصنفات اور قارئین کے جوابات بہت اچھے لگے۔ نہیں میں تمہاری صحیح تعریف کر کے تھکی نہیں تھی، تمہاری مصروفیت کا خیال تھا۔ آخر جانِ محفل تھیں تم...... تقریب اور ہمارے مصنفین بہت پیارے ہیں عذرا، نزہت اور انجم کی تو ایک الگ ہی اور خصوصی جگہ ہے ہی مگر باقی لوگ بھی اتنے اچھے ہیں۔ ہم جیسوں کو کسی کامپلیکس کا احساس نہیں ہوتا اتنی محبت اور خلوص سے سب ملتے ہیں کہ دل خوش ہو جاتا ہے۔ حمیرا طارق اور شائستہ اعجاز بھی بہت پیار سے ملیں۔ عظمٰی تم نے جو اپنے گھر آنے کی شرط رکھی ہے اب اس کی سزا بھگتو جلدی سے ایک کہانی لکھ کر ہمیں بھیجو جسے ہم اپنے نام سے چھپوا کر تمہارے گھر آنے کے حصے دار بنیں...... جلدی، جلدی بلکہ ہر شمارے میں آتی رہا کرو۔ سیما سراج کی مختصر کہانی بہت کچھ سکھا گئی۔ نگہت سیما بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ متاعِ دل اختتام پزیر ہوا۔ بہت زیادہ اچھا نہیں لگا۔ بھوک، سسی بے خبر اور ثمیا اچھی تحریریں ہیں۔ زندگی خاک نہ تھی، اتنا نازک موضوع اور شیریں کا قلم بس یہی کہہ سکتے ہیں اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ۔ اگر کچھ لوگ بھی سنبھل گئے اس کو پڑھ کے اور شیریں کا اجر بے حساب ہوگا، انشاء اللہ۔ دُرِ ثمن کے ناول پر تبصرہ کچھ اور قسطوں کے بعد کیسی ایمرجنسی ہلکی پھلکی اچھی تحریر ہے۔ تم نے کہا تھا خاص نہ لگی۔ توکل، یقینِ الٰہی بہت ایمان افروز مضمون ہے۔ اللہ اختر شجاعت کو اسی طرح راہنمائی کی توفیق عطا کرے آمین...... رفاقت جاوید بہت بھرپور انداز سے بزم میں آئیں۔ ان سے مل کر بہت اچھا لگا۔ ان کے نام کے حوالے سے دلچسپ تجربہ اچھا لگا اگر رفاقت بہن برا نہ مانیں تو معذرت کے ساتھ میں ان سے کہنا چاہوں گی کہ حساس صرف لکھاری ہی نہیں ہوتے بلکہ قارئین اور تبصرہ نگار بھی حساس ہوتے ہیں۔ ان کے لیے انہوں نے کچھ زیادہ سخت الفاظ استعمال نہیں کر لیے۔ جیسے موٹا اور ڈل دماغ، تیتر نہ بٹیر، نہ انگریزی کے نہ اردو کے وغیرہ وغیرہ۔ تنقید یا تبصرے سے کسی کی دل آزاری مقصود نہیں ہوتی، یہ تو انسان کی اپنی رائے ہے جس سے دوسروں کا متفق ہونا ضروری نہیں۔ اب باری ہے بہنوں کی محفل کی اس میں تم نے بچیوں کی حفاظت کے لیے والدین کو جو پیغام دیا ہے کاش ان کے دل میں اتر جائے۔" (بھرپور تبصرے کا شکریہ)

عزیز بہنو! آپ کی اس محفل کے صفحات کا کوٹا ختم ہوا...... آیئے اب حسبِ دستور درودِ ابراہیمی پڑھ کر دعا مانگتے ہیں۔ اللہ بزرگ و برتر کی توفیق کے بغیر نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی ہمت میں اس کلمہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کے ساتھ مدد مانگتی ہوں، اپنی زندگی اور موت پر اور ملک الموت کی آمد پر...... سکرات الموت اور اس کی بے ہوشیوں کے نزول کے وقت...... اے ارحم الراحمین! میں اپنی جان، اپنے اہلِ خانہ، اپنے مال، اپنی اولاد اور جو بھی موجود یا غائب ہے اسے آج تیرے پاس امانت رکھتی ہوں...... اے اللہ! ایمان کے ذریعے ہماری حفاظت فرما اور اس کو ہم پر محفوظ رکھ...... اے اللہ ہمیں اپنی رحمت میں ڈھانپ لے اور ہم سے اپنا فضل و کرم نہ چھین...... ہم تیری ہی طرف راغب ہیں۔ اے اللہ! ہم پناہ طلب کرتے ہیں سفر کی تکلیفوں سے اور پریشانی کی حالت دیکھنے سے اور اہل و عیال اور مال و دولت کے برے منظر سے، اے وہ جو شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے! اے وہ جو چاہے سو کرے...... اے وہ جو بندے اور اس کے دل کے درمیان حائل ہو جاتا ہے۔ اپنی طاقت و قوت سے ہمارے اور ہمیں تکلیف دینے والے کے درمیان حائل ہو جا...... اے ہر چیز کو مستغنی کرنے والے جس سے کوئی چیز بے نیاز نہیں ہو سکتی۔

اے ارحم الراحمین! دنیا اور آخرت کی تمام مہمات سے ہمیں مستغنی اور بے پروا کر دے۔

آمین، ثم آمین

یا مجیب، یا مجیب، یا مجیب

دعا گو

آپ کی اپنی باجی

انجم انصار



پاکیزہ میں خط لکھنے کا پتا

مدیرہ ماہنامہ پاکیزہ۔ 63.C فیز III ایکسٹینشن، ڈیفنس۔ مین کورنگی روڈ۔ کراچی۔ پوسٹ کوڈ 75500

فون نمبر 021-35895313 EXT 107,118 , 021-35804200



# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید

## حمد

میرے مالک، میرے مولا کرم اپنا سدا رکھنا
رحمتوں کی بارشیں یونہی مجھ پر برسا رکھنا
بات جب آئے میرے گناہوں کی بھرم میرا بنا رکھنا
ذکر جب آئے تیری رحمت کا دروازہ عطا کھلا رکھنا
میرے بس کی بات نہیں عطاؤں کا تیری شمار رکھنا
میری خطاؤں کو ہمیشہ اے غفار بھلا رکھنا
میری دعاؤں کو شرفِ قبولیت کا اذن دیا رکھنا
جسم و روح کی ہر بیماری میں بس تو اپنی شفا رکھنا
گناہوں کا بوجھ لیے حاضر ہوں، کرم اپنا عطا رکھنا
مجھ نکمی کے عیبوں کو اپنی رحمت تلے چھپا رکھنا

شاعرہ: اُمِ ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ

## نعت

اگر چھوڑ دے مجھ کو سارا زمانہ
ملے جب نہ مجھ کو کہیں بھی ٹھکانا
تو عاصی پہ اپنا کرم کیجیے گا
مجھے آپؐ اپنا بنا لیجیے گا
میں عاشق نبی ﷺ کا بتادوں گا سب کو
فنا میں بقا ہے دکھادوں گا سب کو
میں سہہ لوں گا ہر غم مگر پیارے آقا
مجھے آپ ﷺ اپنا بنا لیجیے گا
گناہوں کی چادر میں لپٹا ہوا ہوں
چھپایا ہے چہرہ کہ سہما ہوا ہوں
مجھے دستِ شفقت عطا کیجیے گا
مجھے آپؐ اپنا بنا لیجیے گا
مدینے کی گلیوں میں پھرتا رہوں گا
میں دیوانہ اُن کا رہا ہوں رہوں گا
زمانہ ہنسے گا مگر میرے آقا
مجھے آپؐ اپنا بنا لیجیے گا

کلام: ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی
مرسلہ: سعدیہ سلیم، سڈنی

## حج کے دوران وفات پانے والے

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا کہ ہم نبی کریم ﷺ کے ساتھ سفر میں تھے کہ ایک شخص جو احرام باندھے ہوئے تھا اونٹ سے گرا اور گردن ٹوٹ جانے کی وجہ سے فوت ہوگیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ ''اسے بیری کے پتوں اور پانی سے غسل دے دو اور ان ہی کپڑوں میں کفن دے دو اور اس کا سر نہ ڈھکو کیونکہ قیامت کے دن یہ اسی طرح تہلیل یا تلبیہ کہتے ہوئے اٹھایا جائے گا۔''

جامع ترمذی شریف
مرسلہ: اینہ عندلیب، سلانوالی

## بخش دیا جاتا ہے

حضرت براء بن عازبؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ ''دو مسلمان شخص جس وقت آپس میں ملتے ہیں اور مصافحہ کرتے ہیں تو جدا ہونے سے پہلے ان کو بخش دیا جاتا ہے۔ اور ابوداؤد کی روایت ہے کہ جس وقت دو مسلمان باہم ملیں اور مصافحہ کریں اللہ تعالیٰ کی حمد کریں اور اس سے بخشش چاہیں تو ان کو بخش دیا جاتا ہے۔''

مشکوٰۃ شریف
مرسلہ: صبا نور، لیہ

## دیکھا جو حرم کو

روشن ہوئی روح بھی، دل بھی نظر بھی
پہنچی جو تیرے در پر، دیکھا جو حرم کو

کیا مانگنے آئی تھی، نہ یاد رہا کچھ
نظریں جو اٹھیں اوپر، دیکھا جو حرم کو
بن مانگے ملا سب کچھ اِک تیرے کرم سے
ٹھنڈک سی پڑی دل میں، دیکھا جو حرم کو
واپس نہ کبھی جاؤں، رہ جاؤں یہیں پر
دل سے یہ دعا نکلی، دیکھا جو حرم کو

کلام: عالیہ ضیا، کراچی

## شکر

اگر ہم اپنے آپ پر، اپنے حالات اپنی زندگی اور اللہ تعالیٰ کی عنایتوں پر نظر ڈالیں تو سارا دن اور ساری رات بھی شکر ادا کرتے رہیں تو بھی اللہ پاک کی ایک عنایت کا بھی شکر نہیں ادا کر سکتے ہیں۔

کیونکہ سب سے پہلے تو یہ کہ اس نے ہمیں مسلمان گھرانے میں پیدا کیا، ہاتھ، پاؤں، آنکھ، کان، ناک، دماغ سب صحیح سلامت عطا کیا اگر ان میں سے ایک چیز بھی کم ہو جائے تو ہم ادھورے ہیں اگر آنکھ نہ ہو تو دنیا کی رونقیں نہیں دیکھ سکتے۔ پاؤں نہ ہو تو چلنے پھرنے سے معذور ہوتے۔ ماں، باپ جیسی دولت عطا کی۔ کھانے کو دیا، پینے کو دیا، ہر طرح کا سکون عطا کیا تو ہمیں ہر وقت اٹھتے بیٹھتے اپنے رب کا شکر ادا کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کو شکر گزار بندے بہت پسند ہیں۔ اور وہ شکر کرنے والوں کو زیادہ عطا کیا کرتا ہے۔

تحریر: رفعت مبین رفی، یو ایس اے

## دعا

سن لیں میری دعائیں
مدنی مدینے والے
پھر اپنے گھر بلائیں
مدنی مدینے والے
جب جب سوئے مدینہ
جب قافلے رواں ہوں
بس خواہشِ مدینہ
دل میں مرے جگائیں
گرد و غبارِ پا میں
میں ڈھونڈتی ہوں راہیں
اِک آس آرزو ہے
مجھے اپنے گھر بلائیں
تیرے کرم کا مجھ کو
اِک انتظار سا ہے
جاگے مرا نصیبہ
شاہِ عرب بلائیں
سن لیں مری دعائیں
مدنی مدینے والے

کاوش: فریدہ افتخار، اسلام آباد

## ماں

ایک ایسا پیارا رشتہ جس کا کوئی جواب نہیں...... یہ رشتہ جب نظروں سے اوجھل ہوتا ہے تو اولاد کی دنیا اجڑ جاتی ہے۔ بدقسمت ہے وہ اولاد جو اس رشتے کو پہچان نہیں پاتی۔ آج کل آپ کو ہر جگہ سے ہر رشتہ دل بہلانے کو اور وقت گزارنے کو مل جائے گا مگر ماں جتنا عظیم رشتہ نہ ملا ہے نہ کسی کو مل سکتا ہے۔ جن کے پاس یہ رشتہ ہے وہ اس کا احترام کریں اور جو بہ رضائے ربی اس رشتے سے محروم ہو چکے ہیں ان کے لیے دعائے مغفرت کریں تاکہ وہ دین و دنیا کی فلاح پائیں۔

مرسلہ: فرح ناز، ملکوال

## زلزلہ

دیکھتے دیکھتے اس آفت نے
کس قدر ظلم آہ کر ڈالا
کوئی کیسے کہے کہ کیا، کیا کچھ
زلزلے نے تباہ کر ڈالا

مرسلہ: ماہا بلوچ، میر پور خاص

## عورت

☆ ڈاکٹر کی نظر میں ایک تھرمامیٹر ہے جو حالات کے مطابق ٹمپریچر ظاہر کرتی ہے۔

☆ شاعر کے تصور میں قدرت کی شاعری کا

مجموعہ ہے۔

☆ قسائی کی نظر میں ایک ایسی چھری ہے جو ذبح تو کرتی ہے مگر خون نہیں کرتی۔

☆ دھوبی کی نظر میں ایسا کپڑا ہے جو صرف تعریف کے صابن سے دھویا جا سکتا ہے۔

☆ درزی کی نظر میں ایسا لباس ہے کہ جب پرانا ہو جائے تو فوراً نظر سے اتر جائے۔

☆ شوہر کی نظر میں شاپنگ کرنے کی مشین ہے۔

مرسلہ: آمنہ ولید، ٹاؤن شپ لاہور

## زندگی کے نام

کیسے ممکن ہے
بھول جاؤں تمہیں
زندگی کو بھی بھلا کوئی
فراموش کیا کرتا ہے

مرسلہ: عنبر وسیم، گوجرانوالہ

## خوشامد

☆ دو انسانوں کے مابین ایسے الفاظ جو سننے والا سمجھے کہ سچ ہے...... اور...... کہنے والا جانتا ہے کہ جھوٹ ہے...... وہ خوشامد کہلاتے ہیں۔

واصف علی واصف

مرسلہ: فردوس شاہی، لاڑکانہ

## زندگی

ہجوم غم میں کھو گئی برسوں سے
تلاش کرتی ہوں زندگی نہیں ملتی
وہ غم نصیب جئیں، کہاں جائیں
کہ زندگی میں جنہیں زندگی نہیں ملتی

مرسلہ: عائشہ اعوان، رحیم یار خان

## پیار کا مرہم

کھو چکی ہے ہنسی
گم ہوئی ہر خوشی
جو مکاں تھے کبھی
خاک کا ڈھیر ہیں
جن کے ملبے تلے
ہیں گھروں کے مکیں
منتظر کسی مہرباں ہاتھ کے
پیار کا اپنے مرہم ہی
رکھے کوئی
زندگی کی طرف
پھر بلائے کوئی

شاعرہ: شگفتہ شفیق، کراچی

## ٹھیکا

اپنے بارے میں کبھی برا مت سوچو کیونکہ یہ ٹھیکا آپ کے رشتے داروں نے اٹھایا ہوا ہے...... اور خاص طور پر آپ کے کزنز نے......

مرسلہ: مس فوزیہ، راول پنڈی

## نفرت اور محبت

میاں، بیوی کا رشتہ دنیا کا وہ واحد رشتہ ہے جس میں ایک ہی انسان سے کئی بار نفرت اور بار، بار محبت ہو سکتی ہے۔

از: منور شہزادی، گوجرانوالہ

## اس ماہ کی انعام یافتہ تحریر

## بیمار ساس اور ہم

کتنا آسرا ہے سوئے ہوئے بزرگ کا بھی
ہمیں لگتا ہے ہم اکیلے نہیں
کیسا سکون ہے بیمار کی سنگت میں
یہاں دنیا کے کچھ جھمیلے نہیں
دعاؤں کے نادیدہ حصار میں مقید ہیں
اس لیے عذاب ہم نے جھیلے نہیں
غیب کی امداد بھی ہے سوا نیزے پر
ہم بہت خوش ہیں گو یہاں میلے نہیں

شاعرہ: کوثر خالد، جڑانوالہ

☆☆☆



# جلترنگ

انجم انصار

## ٹاپ

"ساری بات نصیب کی ہوتی ہے، دل بھی لگایا تو کس سے......" میں اکثر آہ بھر کر سوچتی، یہ حقیقت تھی کہ شارق بڑے مشکل سے شخص تھے بات کرو تو یوں لگتا تھا جیسے بندہ حساب کا پرچہ دے رہا ہو۔

"کل آپ کیوں نہیں آئی تھیں؟" وہ عجیب کھڑتل سے لہجے میں پوچھتے۔

"آپ کو میری کمی محسوس ہوئی تھی؟" میرا انگ انگ آنکھوں میں سوال لیے پوچھتا۔

"لاحول ولا قوۃ......" وہ بھنا جاتے۔

"کیسے آتی میں......؟" میں کسی ہیروئن کی طرح اپنا دوپٹا انگلیوں پر لپیٹتے ہوئے کہتی۔

"کیا روزانہ ہوائی جہاز پر آتی ہو۔"

"کاش کوئی بائیک پر لینے آجاتا۔" میں دل ہی دل میں سوچتی مگر کہہ نہ پاتی۔

"یہ سر جھکا کر کیوں بیٹھ گئیں، کیا پوچھ رہا ہوں میں؟"

"گھر میں مہمان آگئے تھے کیسے آتی؟" میں اپنی چپل کی نوک سے قالین کا رواں نوچتے ہوئے کہتی۔

"مہمان داری ہوتی رہے گی تو کیا آپ پڑھیں گی نہیں......؟"

"کیوں نہیں پڑھوں گی، جب سے ہوش سنبھالا ہے کتابوں کے سوا کسی کو نہیں دیکھا...... یہی میری دوست ہیں اور یہی میری دشمن۔"

"کتابیں بھی کہیں دشمن ہوا کرتی ہیں؟"

"ہاں ہوتی ہیں...... جب ان کو یاد کر کے جاؤ اور امتحانی ہال میں وہ ذہن سے نکل جائیں تب اپنی کسی سہیلی سے صرف یہ پوچھنا ہوتا ہے کہ پلیز صرف شروع کا بتا دو باقی میں سب خود لکھ لوں گی۔"

"لگتا ہے آپ کی سہیلیاں بھی آپ جیسی ہیں؟"

"نہیں...... میری سہلیاں سب کالی کلوٹی سی ہیں، میں تو بے حد خوب صورت ہوں۔" میں انہیں آگاہی دیتی۔

"افوہ بات کا مطلب کتنا غلط سمجھتی ہیں آپ...... مجھے تو حیرت کے ساتھ افسوس بھی ہوتا ہے آپ کی نالائقی دیکھ کر۔"

"میں نالائق تھوڑی ناں ہوں...... آپ کی ایک بات کے دس مطلب تو سمجھ جاتی ہوں۔"

"میں آپ کے امتحان کے بارے میں سوچ رہا ہوں کیا ہوگا......؟" وہ سر تھام لیتے۔

"میں ہر امتحان میں پوری اتروں گی۔" میں شرما کر کہتی۔

"بہت مشکل ہے۔" وہ زیر لب بڑبڑاتے۔

"جی کہہ دیا ناں...... اب چھٹی نہیں کروں گی، میں نے اماں سے کہہ دیا ہے کہ اب گھر میں چاہے کتنے ہی مہمان آئیں میری وجہ سے کل آپ نے صبا کو بھی نہیں پڑھایا تھا۔" میرا لہجہ ٹوٹا پھوٹا سا ہوتا۔

"فیل تو آپ ویسے بھی ہوں گی بالکل ہی گھامڑ ہیں آپ۔" وہ ہلکی سی مسکراہٹ اپنے لبوں پر سجا کر کہتے۔

"میں تو سمجھتی ہوں کہ میں پاس بھی ہوگئی۔" میں آنکھوں میں نشہ بھر کر کہتی۔ اپنی دوست صبا کے یہ پروفیسر بھائی مجھے کچھ زیادہ ہی پسند آگئے تھے۔

"خاک ہوں گی آپ پاس......" وہ آنکھوں کی زبان سمجھ ہی نہیں پاتے۔ تب میرا دل چاہتا کہ جو کچھ میرے دل میں ہے وہ سب کہہ ڈالوں مگر ان کی طبیعت ایسی تھی کہ چاہتے ہوئے بھی میں دل کی بات ان سے نہ کہہ پاتی۔

''سر کل آئے گا ہمارے ہاں صبا کے ساتھ۔''
ایک دن میں نے ہمت کر کے کہا۔

''نہیں بھئی، یونیورسٹی سے آ کر مجھ میں قطعاً ہمت نہیں ہوتی کہ کسی کے گھر جاؤں۔''

''مگر اماں نے آپ کو بلایا ہے۔'' میں گھبرا کر کہتی۔

''کوئی خاص وجہ......؟'' ان کی خفیف سی مسکراہٹ بھی بے روح ہوتی۔

''ہمارے ہاں حلیم پک رہا ہے۔'' میں دبے، دبے لہجے میں بتاتی۔

''سوری، میں زیادہ شوق سے نہیں کھاتا ہوں۔''

''پھر کیا کھاتے ہیں؟'' میرا رواں، رواں سوالیہ بن جاتا۔

''جو مل جائے، سیدھی سادی غذا۔'' وہ اتراتے۔

''اچھا تو پھر نہیں آ رہے آپ......؟'' میرا لہجہ غم سے بوجھل ہو جاتا۔

''جی نہیں۔'' تڑ سے کہا جاتا۔

''جی بہت اچھا...... میں اماں کو بتا دوں گی۔'' میں آنکھوں میں ستارے چھپا کر اٹھ کھڑی ہوتی۔

''ہاں، آنٹی سے یاد سے کہہ دینا۔'' انہوں نے حکم نازل کیا۔

''بھلا کیا کہہ دوں......؟''

''یہی کہ اس امتحانی سیزن میں بالکل ڈسٹرب نہ کریں ورنہ میری ساری محنت اکارت جائے گی اور تم فیل ہو جاؤ گی۔''

''آپ کو کیا اگر میں فیل ہو گئی تو......؟'' آنسو رخساروں سے گرنے کو بے تاب ہو گئے تھے۔

''مصیبت تو میری ہی ہو گی۔'' انہوں نے کھنکھارا۔

''جی نہیں، آپ کو کوئی کچھ نہیں کہے گا۔'' میں نے جانے کے لیے قدم بڑھائے۔

''کسی کے کہنے کی میں پروا بھی نہیں کرتا مگر......؟''

''مگر کیا......؟''

''جاہل بیوی کے ساتھ گزارہ کرنا مشکل ہوگا۔''
آخر سوال حل ہو ہی گیا۔

''کیا......!'' میں حیرت کے سمندر میں غوطہ زن تھی پتھر کو جونک لگی تو کیسے۔

''محترمہ آپ جیسی نالائق لڑکی ایک قابل پروفیسر کی زندگی میں شامل ہو رہی ہے، تمہاری اماں نے میرے کہنے سے تمہیں لاعلم رکھا ورنہ فیل ہو جاتیں۔''

''فیل تو پہلے ہوتی اگر آپ مجھے نہ بتاتے غم کے مارے پڑھا ہی نہیں جاتا۔ آپ کو کیا پتا محبت سے محرومی کے غم کیا ہوتے ہیں۔ اب تو ٹاپ کروں گی ٹاپ......''
میں ہنستی کھلکھلاتی ان کے کمرے سے بھاگ آئی۔

## بارش کے بعد

بارش کی گیلی، گیلی سی دوپہر کا وقت تھا مگر بارش چھما چھم برس رہی تھی۔ چھت کی الگنی کے کپڑے اب ٹی وی لاؤنج میں سوکھ رہے تھے...... باہر کے برآمدے کا سامان بھی اندر آ گیا تھا۔ جنریٹر کو بھی بارش سے بچانے کے لیے اندر کے کمرے میں رکھ دیا گیا تھا...... کمبل اور چادریں کھانے کی ٹیبل پر سوکھ رہی تھیں۔

''کتنا گندا گھر ہو رہا ہے، ہر طرف چیزیں پھیلی ہوئی ہیں......'' میاں جی اپنے کمرے سے نکل کر آئے تو تیوری چڑھا کر بولے۔

''بارش میں کون آ رہا ہے...... جس کے لیے میں صفائیاں کروں...... یہ گھر ہے اسپتال تھوڑی جو ہر وقت صاف ستھرا رہے۔'' (میرا لہجہ بھی کٹ کھنا سا تھا)

''کوئی نہ کبھی آئے...... بے ترتیبی سے الجھن تو ہوتی ہے ناں......'' وہ لہجے میں سلیقہ سمو کر بولے۔

''مجھ سے نہیں ہوتی اتنی صفائی ہر وقت کام...... کام...... مجھ سے نہیں ہوتا...... اور بارش میں تو اچھے اچھوں کے گھر گندے نظر آتے ہیں۔''

اور پھر یوں ہوا کہ بڑی جیٹھانی اپنی ہائی روف میں اپنے بچوں کو بھر کر ہمارے گھر آ گئیں۔ ان کے

بچے جب گاڑی سے اتر رہے تھے...... تو مجھے یہی لگا کہ کسی اسکول کے بچے اتر رہے ہیں۔

مگر جب چاچی چاچی السلام علیکم...... چاچی السلام علیکم کی تکرار...... کسی طرح ختم ہونے میں نہ آئی تو میں سمجھ گئی کہ اس خراب موسم میں...... میرے گھر کی خراب حالت کا آج انسپکشن ہو رہا ہے۔

’’قمر آرا...... کیا بیمار ہو......؟‘‘ بھابی نے پوچھا۔

’’ہاں طبیعت کچھ ٹھیک نہیں ہے......‘‘ میں نے قدرے نڈھال سے لہجے میں کہا۔

’’کیا تم لوگ کہیں شفٹ ہو رہے ہو؟‘‘ وہ جگہ، جگہ سامان پھیلا دیکھ کر بولیں۔

’’نہیں تو......‘‘ میں کھسیا کر بولی۔

’’پھر یہ سامان کیوں پھیلا ہوا ہے؟‘‘ جیٹھ صاحب نے آخر کہہ دیا۔

’’وہ بارش ہو رہی تھی ناں...... اس لیے سب چیزیں یہاں آ گئیں...... حالانکہ یہ وہاں کی تھیں......‘‘ میں بدحواسی میں اٹک، اٹک کر بول رہی تھی۔

’’کراچی میں بارش ہوتی ہی کتنی دیر کی ہے...... مشکل سے آدھے گھنٹے کی بارش ہوئی تھی۔‘‘ جیٹھانی نے گو ہنس کر کہا مگر مجھے ان کا جملہ خاصا کَس کے لگا۔

اور پھر ایک ہی ہفتے بعد...... جب گھن گرج کے ساتھ بارش ہو رہی تھی...... میں اپنے میاں سے ضد کر کے جیٹھ کے گھر گئی...... ان کے ماشاء اللہ درجن بھر بچے...... دو بچے چھت پر...... دو محلے میں...... ابھی ہماری گاڑی ان کے علاقے میں داخل ہوئی تھی اور ان کے دو بچوں نے اپنے گھر میں مخبری کر دی کہ چاچا، چاچی ان کے گھر آ رہے ہیں...... ڈھیر بچوں کا انہیں کچھ تو فائدہ تو ہونا ہی تھا۔ ان پانچ سات منٹوں میں جب تک ہم ان کے گھر پہنچے...... دو بیٹیوں نے آناً فاناً گھر سنگوا کر جھاڑو پوچا لگا دیا...... دو بیٹیاں شامی کباب تلتے ہوئے پکوڑے بنانے کی تیاری کر چکی تھیں...... ہم ابھی بیٹھے ہی تھے...... پکوڑے...... نمک پارے...... کباب...... چٹنی کے ساتھ سامنے رکھ دیے گئے۔

’’دیکھا اسے کہتے ہیں سلیقہ......‘‘ گھر آ کر میاں جی موزے ڈریسنگ ٹیبل پر رکھتے ہوئے بولے۔

’’بھابی کے ڈھیر سارے بچے ہیں...... سلیقہ تو ہونا ہی تھا ناں ہمارے سامنے...... دو فارغ بچیاں تو لوڈو کھیل رہی تھیں۔‘‘ میں نے تنک کر کہا۔

’’تمہاری بھی تو دو بیٹیاں ہیں...... ان کو سلیقہ کیوں نہیں سکھایا؟‘‘

’’اتنے کم بچوں کو میں کیا، کیا سکھاؤں گی...... ان کی تو آپس کی لڑائیاں ہی ختم ہونے میں نہیں آتیں...... تو وہ سلیقہ کہاں سے سیکھیں گی...... یہ سلیقہ تو ان کے ہاں نظر آتا ہے جن کے ہاں بچوں کی فوج ہوتی ہے...... ہے ناں......‘‘

☆☆☆




# جو میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی

☆انعم حیدر خان...... پاک پتن
قتل کرتے ہیں نہ جینے کی دعا دیتے ہیں
لوگ کس جرم کی آخر یہ سزا دیتے ہیں
جب بھی ہم چاہتے ہیں اُن سے وفاؤں کا صلہ
سر پر لٹکی ہوئی تلوار دکھا دیتے ہیں

☆پروین افضل شاہین...... بہاول نگر
ہوا چلے گی تو خوشبو میری بھی پھیلے گی
میں چھوڑ آئی ہوں، پیڑوں پہ اپنے ہاتھ کے رنگ

☆نگہت زیدی...... اسلام آباد
اسے کہنا سدا موسم بہاروں کے نہیں رہتے
سبھی پتے بکھرتے ہیں ہوا جب رقص کرتی ہے

☆ایمان چوہدری...... فیصل آباد
بشر کو صبر نہیں ورنہ یہ مثل سچ ہے
کہ چپ کی داد غفور الرحیم دیتا ہے

☆ناظمہ شاہین اعوان...... واہ کینٹ
کڑے سفر کا تھکا مسافر تھکا ہے ایسا کہ سو گیا ہے
خود اپنی آنکھیں تو بند کرلیں، ہر آنکھ لیکن بھگو گیا ہے

☆نفیسہ آرا...... دبئی
مجھ کو اچھا نہیں لگتا کوئی ہم نام تیرا
کوئی تجھ سا ہو تو پھر نام بھی تجھ سا رکھے

☆روا اقبال...... اوکاڑہ
اے صبا آج ہمیں راکھ سمجھ کر نہ اڑا
ہم نے جل، جل کے تیرے راستے چمکائے ہیں

☆ناعمہ تحریم...... کراچی
خوشبو کی طرح پھیلے گی یہ بات کبھی تو
بخشے گا ہمیں شرفِ ملاقات کبھی تو
اب تک کی ملاقاتیں ہیں آئندہ کی خاطر
مل جائیں گے آپس میں خیالات کبھی تو

☆ماہ رخ...... لطیف آباد
بسا سکتے تھے یادوں کے کئی چہرے کئی پیکر
مگر کچھ سوچ کر ہم نے یہ دل ویران رکھا ہے
ہمیں شوقِ اذیت ہے وگرنہ اس زمانے میں
تیری یادیں بھلانے کو بہت سامان رکھا ہے

☆عنبر وسیم...... گوجرانوالہ
تجھ کو ڈھونڈے ہے گزرتا ہوا پل، پل جاناں
دیکھ ہم کب سے کھڑے ہیں سرِ مقتل جاناں
اب بھی ہونٹوں پہ الجھتے ہیں تیرے نام کے حرف
اب بھی سانسوں میں مہکتا ہے وہ آنچل جاناں

☆سیما گل...... ملتان
کبھی جو دل میں رہتا تھا ہمارے
پرائی آنکھ میں اب بس گیا ہے
نہ اس سے تم کوئی امید رکھو
سحر دنیا بڑی ہی بے وفا ہے

☆سیما ممتاز عباسی...... لاڑکانہ
قربت بھی نہیں دل سے اتر بھی نہیں جاتا
وہ شخص کوئی فیصلہ کر بھی نہیں پاتا
آنکھیں ہی نہیں خالی رہتی ہیں لہو سے
اِک زخم جدائی ہے کہ بھر بھی نہیں جاتا

☆صدف آصف...... کراچی
اور ہتھیلی سے مہکاریں پھوٹ پڑیں
میں نے تو بس نام تمہارا لکھا تھا

☆فردوس شاہی...... لاڑکانہ
دیکھی ہے اس کی آنکھ میں پہلی دفعہ نمی
یوں لگ رہا ہے جیسے سمندر اداس ہے

☆شازیہ حسن...... کراچی
ایسی حقیقتوں سے تصادم ہوا کہ بس
میں تو گیا ہوں بچ مگر خواب مر گئے

☆ راحت وفا...... ملتان
خاک مٹھی میں لیے قبر کی یہ سوچتے ہیں
مرتے ہیں انسان تو غرور کہاں جاتا ہے

☆ طیبہ عبید...... کراچی
نہیں کرتی پریشاں ان کو زندگی کی ٹھوکریں
خدا کا نام لے کر جن کو اٹھ جانے کی عادت ہو

☆ انیقہ...... کھاریاں
شاخ جھکتی جارہی ہے قربتوں کے بوجھ سے
پیار پہ ترکِ تعلق کا ثمر آنے کو ہے

☆ کرن ناز...... کھاریاں
کھلتا تھا کبھی جس میں تمنا کا شگوفہ
کھڑکی وہ بڑی دیر سے ویران پڑی ہے

☆ تمنٰی قندیل...... کمالیہ
درد حد سے بڑھا ہے تو یہ احساس ہوا ہے
دل بجھ کے بھی دل رہتا ہے پتھر نہیں ہوتا
ہر شخص کو منہ مانگی مرادیں نہیں ملتیں
ہر شخص مقدر کا سکندر نہیں ہوتا

☆ ثنا شاہ محمود...... گجرات
نیند پھر شب کو کہاں آپ کی زلفوں کی قسم
ذکر یاں جب سے سرِ شام تمہارا نکلا

☆ فوزیہ الیاس...... کھاریاں
پیار کے سچے مراسم کا پتا دیتا ہے
خط کے القاب میں اس کا مجھے پاگل کہنا

☆ گلناز گل...... ملتان
اب تو بیٹے بھی چلے جاتے ہیں رخصت ہو کر
صرف بیٹی کو ہی مہمان نہ سمجھا جائے

☆ کائنات عبدالحلیم...... میرپور خاص
روشنی بانٹتے رہنے سے بکھر جاتا ہوں
شام ہوتے ہی میں پانی میں اتر جاتا ہوں
میں ہوں پلکوں سے اترتا ہوا آنسو مظہر
چادرِ خاک پہ آتا ہوں تو مر جاتا ہوں

☆ مہرین ضیا بنگش...... کیماڑی
نہ کوئی رنج کا لمحہ کسی کے پاس آئے
خدا کرے کہ نیا سال سب کو راس آئے

☆ ساجدہ ظفر...... کمالیہ
دل جیتنے کے فن پہ اگر دسترس نہ ہو
دکھتی رگوں کو چھیڑنا دانشوری نہیں

☆ نایاب کرن صدیقی...... کمالیہ
روز روتے ہوئے کہتی ہے زندگی مجھ سے
صرف ایک شخص کی خاطر مجھے برباد نہ کر

☆ ارم کمال...... فیصل آباد
میں اپنی روح کی پوشاک بھی پہنا دوں اسے
وہ میری ذات میں رہنے کا فیصلہ تو کرے

☆ یاسمین کنول...... پسرور
مریضانِ محبت کو فقط دیدار کافی ہے
ہزاروں طب کے نسخوں سے نگاہِ یار بہتر ہے

☆ ایمن زرتاب ڈوگر...... کمالیہ
میں چپ رہوں کبھی بے وجہ ہنس پڑوں محسن
اسے گنوا کے عجب حوصلے تلاش کروں

☆ صائمہ سجاد بنگش...... کوہاٹ
بس یونہی دور جا نکلتے ہیں
بھلا خیال کی سرحد بھی کوئی ہوتی ہے

☆ نگینہ ضیا...... کیماڑی
مر کے آنسو ختم نہیں ہوتے
لوگ جب بین ڈال دیتے ہیں

☆ کوثر خالد...... جڑانوالہ
شاید شبِ وصال کی منزل قریب ہے
کانوں میں آرہی ہے کسی کی صدا مجھے

☆ جبین نیاز...... ملتان
گلدان سے جب مجھ کو تیری باس نہ آئی
مجھ کو میرے کمرے کی ہوا راس نہ آئی

☆ ماہ نور قیصر...... راولپنڈی
خاموشی کی تہ جمی تھی ایک مدت سے جہاں
دل کے دروازے پہ وہ جذبے صدا کرنے لگے

☆ زونیہ...... دینہ
کہاں تک مجھ سے ہو پاتی ہے اس دل کی نگہبانی
مکاں کی دیکھ بھال اس کے مکیں پہ چھوڑ دیتا ہوں




## پشاوری قیمہ

اجزا: قیمہ، مشین کا، ایک کلو۔ ثابت دھنیا، دو کھانے کے چمچ۔ لال مرچ کٹی ہوئی، ایک کھانے کا چمچ۔ لہسن، ادرک پیسٹ، ایک کھانے کا چمچ۔ پیاز سلائس میں کٹی ہوئی، دو عدد۔ زیرہ ثابت، ایک چائے کا چمچ۔ قصوری میتھی، دو چائے کے چمچ۔ ہلدی پاؤڈر، آدھا چائے کا چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ ہری مرچیں، چھ عدد۔ ہرا دھنیا، آدھی گڈی۔ ادرک، باریک کٹی ہوئی، ایک کھانے کا چمچ۔ تیل، آدھا کپ۔

ترکیب: ایک کڑاہی میں تیل گرم کریں۔ زیرہ، ثابت دھنیا، ادرک لہسن کا پیسٹ اور قیمہ ڈال کر فرائی کریں۔ ساتھ ہی نمک، کٹی ہوئی لال مرچ، ہلدی پاؤڈر ڈال کر دھیمی آنچ پر پکائیں۔ قیمے کا پانی خشک ہو جائے تو قصوری میتھی، ادرک، ہری مرچیں اور پیاز ڈال کر دم پر رکھیں۔ قیمہ گل جائے اور پیاز نرم ہو جائے تو ہرا دھنیا ڈال کر گرم گرم نان اور لیموں پیاز کی سلاد کے ساتھ سرو کریں۔

مرسلہ: فرحین عمران، کراچی

## ڈرائی بیف چلیز

اجزا: گائے کا گوشت انڈر کٹ، ایک کلو۔ بڑے بڑے ٹکڑے کرلیں، ان ٹکڑوں کو ایک سے دو گھنٹے کے لیے فریز کرلیں۔ ہری مرچ، پندرہ عدد۔ (بیج نکال کر لمبی، لمبی کاٹ لیں) سویا ساس، چار کھانے کے چمچ۔ چینی، ایک چائے کا چمچ۔ کالی مرچ پسی ہوئی، حسبِ ذائقہ۔ سفید سرکہ، دو کھانے کے چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ تل کا تیل، چند قطرے۔ کارن فلاور، دو چائے کے چمچ۔ سفید مرچ پسی ہوئی، حسبِ پسند۔ چکن کیوب ملا ہوا میدہ، ایک چائے کا چمچ۔ لہسن کے جوئے چھلے ہوئے، آٹھ عدد۔ (باریک کاٹ لیں) تیل، چار کھانے کے چمچ۔

ترکیب: فریز کیے ہوئے گوشت کے ٹکڑے نکال کر تیز چھری کے ساتھ باریک پارچے کاٹ لیں پھر ان پارچوں میں نمک، چینی، کالی اور سفید مرچ، سویا ساس، سرکہ، لہسن، کارن فلاور اور میدہ ڈال کر اچھی طرح ملا کر ایک گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ جب پکانا ہو تو ایک کڑاہی میں تیل گرم کریں پھر سب مسالا لگے پارچے ڈال کر تیز آنچ پر اسٹر فرائی کرلیں۔ جب پانی خشک ہونے لگے تو آنچ ہلکی کردیں۔ دوسرے فرائی پین میں ایک کھانے کا چمچ تیل ڈال کر ہری مرچوں کو اسٹر فرائی کر کے گوشت میں ڈال دیں پھر تل کا تیل ڈال کر گرم، گرم کھانے کے لیے پیش کریں۔ اس کے ساتھ خشکہ چاول کھائے جاتے ہیں۔ چاہیں تو کیچپ یا ہاٹ ساس کے ساتھ کھائیں۔

مرسلہ: مہ نور خان، بہارہ کہو

## چائنیز ڈرم اسٹکس

اجزا: چکن لیگ پیس، آٹھ عدد۔ پیاز، ایک عدد۔ سفید سرکہ، دو چائے کے چمچ۔ انڈا، ایک عدد۔ سفید مرچ پسی ہوئی، حسبِ پسند۔ چائنیز نمک، ایک چائے کا چمچ۔ کارن فلاور، ایک کھانے کا چمچ۔ میدہ، آدھا کپ۔ ہری مرچ، چھ عدد۔ (باریک کاٹ لیں)

ترکیب: لیگ پیس کو ایک سرے سے پکڑ کر گوشت کو تیز چھری سے اس طرح کاٹیں کہ وہ ہڈی سے علیحدہ تو ہو جائے مگر ہڈی کے سرے پر جڑا رہے۔ اس علیحدہ شدہ گوشت پر بھی چھری سے ہلکے، ہلکے کٹ لگائیں۔ تقریباً ایک گھنٹے کے لیے ان پر سرکہ اور چائنیز نمک لگا کر رکھ دیں۔ ایک پیالے میں پیاز کو آملیٹ کی

طرح کاٹ لیں، ہری مرچیں بھی ملا دیں۔ پھر نمک، سفید مرچ، کارن فلاور، انڈا اور میدہ بھی ملا دیں۔ اس مرکب کو مرغی کی ٹانگوں پر اندر اور باہر اچھی طرح لگا دیں۔ ہاتھ سے پانی لگا کر اچھی طرح شیپ دے کر ایک بڑی پلیٹ میں کر کے فریج میں رکھ دیں۔ جتنی دیر فریج میں رکھیں تلنے کے بعد اتنی ہی زیادہ مزے دار ہوں گی کیونکہ تمام مسالے اور خوشبو خوب رچ بس چکی ہوگی۔ کڑاہی میں کافی سارا تیل گرم کر کے ان کو تل لیں۔ آنچ تیز اور تیل زیادہ گرم نہ ہو ورنہ اندر سے کچی رہیں گی۔ تلتے ہوئے بھی کانٹے سے کچوکے لگاتے جائیں تاکہ اندر تک پک جائیں۔ گولڈن براؤن ہونے پر تل کر نکال لیں اور ڈش میں نکالیں اور ڈش میں سجا کر گرما گرم پیش کریں۔

مرسلہ: نفیسہ آرا، راس الخیمہ

## کھجور کا میٹھا

کھجور اگرچہ ماہِ رمضان میں زیادہ کھائی جاتی ہے مگر موسمِ سرما میں اس کے بنائے گئے میٹھے بہت قوی اور حدت بخش ثابت ہوتے ہیں۔

اجزا: کھجور، ایک پاؤ (گٹھلیاں نکال لیں) کریم، آدھا کپ۔ دودھ، آدھا کلو۔ پسا ناریل، دو کھانے کے چمچ۔ میوہ، بادام، پستہ، کشمش، حسبِ ضرورت و حسبِ استطاعت۔ چینی، دو کھانے کے چمچ اگر ضرورت .... ہو تو ورنہ کھجوریں میٹھی ہوں گی۔

ترکیب: کھجوروں کو دودھ میں اچھی طرح ابال کر نرم کر لیں اور پھر میش کر لیں اس میں چینی، کریم، ناریل اور میوہ ڈال کر پکائیں اور خوب گاڑھا کر لیں۔ یکجا ہو جائیں تو ٹھنڈا کر کے سرو کریں۔ چاہیں تو اوپر سے بھی باریک کٹا میوہ چھڑک دیں۔

مرسلہ: عرشیہ جنید، کراچی

## شاشلک

اجزا: بکرے کا گوشت، آدھا کلو، بغیر ہڈی کا۔ پیاز، درمیانی دو عدد۔ ہرے سیب، دو عدد۔ انڈا، ایک عدد۔ شملہ مرچ، دو عدد۔ سویا ساس، دو کھانے کے چمچ۔ سرکہ، دو کھانے کے چمچ۔ تیل، 3/4 کپ۔ لال ٹماٹر، تین عدد۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ اجینو موتو، حسبِ ذائقہ۔ کارن فلاور، دو چائے کے چمچ۔

ترکیب: گوشت کے چار 1/2 انچ موٹے پارچے بنا کر ان کے تقریباً ڈیڑھ، ڈیڑھ انچ کے چوکور ٹکڑے کر لیں۔ پیاز، مرچیں، ٹماٹر اور سیب سب کے ایک، ایک انچ کے چوکور ٹکڑے کر لیں۔ گوشت کے ٹکڑے سبزیوں کے ساتھ ملا کر سویا ساس، نمک، چائنیز نمک، سرکہ، سیاہ مرچ، انڈا اور کارن فلاور ملا کر رکھ دیں۔ اب شاشلک بنانے والی سیخوں یا تنکوں میں اس طرح پرو دیں کہ پہلے ایک بوٹی پھر پیاز پھر شملہ مرچ، ایک سیدھے پیندے کی فرائی پین میں تیل گرم کر کے ان سیخوں کو گھما، گھما کر تل کر چاروں طرف سے پکائیں۔ ابلے چاولوں کے اوپر رکھ کر پیش کریں۔ شاشلک چکن اور بیف کے بھی بن سکتے ہیں۔

مرسلہ: بینا عباس، کراچی

## سیب کی کھیر

اشیا: سیب، دو عدد کش کر لیں۔ کوکونٹ ملک، تین کپ۔ سبز الائچی، دو عدد۔ مکھن، ایک کھانے کا چمچ۔ چاول کا آٹا، دو کھانے کے چمچ۔ فریش کریم، ڈیڑھ کپ پھینٹی ہوئی۔ چینی، آدھا کپ۔ بادام، پستے سجاوٹ کے لیے۔

ترکیب: ایک پتیلی میں مکھن گرم کر کے الائچی ڈال کر کڑکڑائیں۔ اب اس میں چاول کا آٹا ڈال کر بھونیں اور مہک آنے پر چولھے سے اتار کر مسلسل چمچہ چلاتے ہوئے اس میں کوکونٹ ملک شامل کریں اور اچھی طرح مکس کر کے دوبارہ ہلکی آنچ پر پکائیں۔ ساتھ چینی بھی ڈال دیں۔ جب گاڑھا ہونے لگے تو اس میں کش کیے ہوئے سیب، بادام، پستے ڈال دیں۔ تھوڑی دیر پکانے کے بعد چولھے سے اتار لیں۔ جب کھیر ٹھنڈی ہو جائے تو اس میں کریم ڈال کر مکس کریں اور سرونگ ڈش میں نکال لیں۔

مرسلہ: نازنین آفریدی، پشاور




## چھائیاں اور ان سے مکمل بچاؤ کیسے ممکن ہے؟

چھائیوں سے بچاؤ بہت آسان اور مکمل مستقل مزاجی سے ہی ہوسکتا ہے۔آپ کو اپنے ڈاکٹر کی ہدایت کے مطابق خوراک ،ادویات اور ہلکی پھلکی ورزش یہ سب مل کر مستقل طور پر کرنا ہوگا۔کبھی کبھار کوئی چھوٹا موٹا وقفہ ہوجائے تو کوئی بات نہیں مگر مستقل بے پروائی آپ کی جلد کو مزید خراب کرنے کا باعث ہوگی۔

## چھائیوں کا مکمل میڈیکل علاج:

جیسے ،جیسے سائنس نے بے پناہ ترقی کی ہے ویسے ویسے چھائیوں اور جلد کی دوسری بیماریوں کے علاج بھی اب بہت آگے جاچکے ہیں۔چھائیوں کے علاج کے سلسلے میں سب سے اہم بات وٹامن سی کا استعمال' سورج کی شعاعوں سے بچاؤ کے لیے سن اسکرین' ہارمونز کی مکمل جانچ ،ٹینشن اور پریشانیوں سے نجات بہت ضروری ہے۔آپ کو پانی اور دودھ کا استعمال خاصی حد تک بڑھانا ہوگا۔ایسی کریمیں جن میں وٹامن سی اور cartizone Hydrog شامل ہوں صرف اور صرف ڈاکٹر کے مشورے سے ہی استعمال کی جاسکتی ہیں اگر کوئی بھی خاتون یا شخص اپنی مرضی سے ایسی ادویات یا کریمیں استعمال کرے گا تو ہوسکتا ہے بہت ہی زیادہ نقصان ہو جو نا قابلِ تلافی بھی ہوسکتا ہے اور یہ بھی عین ممکن ہے کہ نہ صرف چھائیوں کی رنگت اور زیادہ سیاہ ہوجائے بلکہ آپ کا پورا چہرہ ہی خراب ہوجائے۔

جدید علاج کے علاوہ آج کل Peeling بھی موجود ہے جو بہتر طریقہ علاج ہے اور اس کے کوئی نقصانات بھی نہیں ہیں۔مگر سب سے بڑی بات یہ ہے کہ Peeling صرف اور صرف ماہر اور مستند ڈاکٹر سے ہی کروانی چاہیے کہ اسے آپ کی جلد کی ساخت اور اندرونی عوارض کا پوری طرح سے علم ہو اور وہ آپ کی صحت ،عمر اور ساخت کی کیفیت کے حساب سے آپ کا علاج کرے اور اس کے بعد کیا دوا تجویز کرنی ہے اسے اچھی طرح سے معلوم ہونا چاہیے۔یاد رہے کہ peeling کا عمل ہر کوئی نہیں کرسکتا۔یہ صرف اور صرف ماہر ڈاکٹر کی نگرانی میں ہونا چاہیے کیونکہ غیر سند یافتہ شخص آپ کی جلد کو نا قابلِ تلافی نقصان بھی پہنچا سکتا ہے۔

عام طور پر جلد سرخ وسفید اور شاداب کیسے رکھی جاسکتی ہے

اگر ہم اپنے اندر سے بلاوجہ کا حسد وبغض ،کینہ اور ٹینشن نکال دیں۔باوضو رہیں ،پانچ وقت نماز پڑھا کریں۔ہلکی پھلکی غذائیں کھائیں۔مرغن غذاؤں سے بچیں ،پانی اور دودھ کا استعمال بڑھائیں۔سرسبز و شاداب علاقے میں ہلکی پھلکی ورزش اور چہل قدمی کریں۔غرض یہ کہ سکون کی زندگی گزاریں تو اس کا عکس ہمارے چہرے پر بھی آجائے گا اور ہم نکھرے ،نکھرے ،خوب صورت اور دلکش نظر آئیں گے۔اس کے علاوہ خواتین کا زیادہ تر وقت کچن میں گزرتا ہے تو اس کے لیے آپ کچن کی چیزوں سے فائدہ اٹھائیں۔

کچی سبزیاں جو بہ آسانی کھائی جاسکیں استعمال کریں۔مرغن غذاؤں سے بہتر ہے کہ پھل اور سبزی سے پیٹ بھریں۔ہرے پتوں والی سبزیوں کا استعمال کریں۔ہرے پتوں والی سبزیوں کا استعمال فولاد کی کمی پوری کرے گا۔اپنی بچیوں کو بچپن سے ہی باقاعدگی سے دودھ پینے کی عادت ڈالیں تاکہ آئرن اور کیلشیم مل سکے۔اس کے ساتھ ،ساتھ مختلف قسم کی پھلیوں کو غذا میں شامل کریں۔

☆☆☆



# بزمِ پاکیزہ
## پاکیزہ بہنیں

**پہلا انعام یافتہ سوال**

☆ فرخندہ جعفری، گجرات

سوال 1۔ اگر میرے جیسی بوڑھی خاتون کو گڑیا کہا جائے تو وہ کیا محسوس کرے گی؟

جواب۔ یہی کہ سچ بولنے والے اب بھی موجود ہیں۔

**دوسرا انعام یافتہ سوال**

☆ سائرہ ارم ڈوگر......کمالیہ

سوال۔ امتحان میں بغیر محنت، بغیر نقل اور بغیر رشوت......کامیابی حاصل کرنے کا آسان سا طریقہ بتادیں؟

جواب۔ پھر خواب میں امتحان دے دو اور خوابوں میں ہی ٹاپ بھی کرلو۔

حمنیٰ قندیل......ٹوبہ ٹیک سنگھ

سوال۔ مسالا زیادہ ڈالوں تو ساس کا موڈ خراب ہوتا ہے اور مسالا کم ڈالوں تو کھانا خراب ہوتا ہے، کیا کروں؟

جواب۔ نندوں سے پکوایا کرو......تم کیوں جاتی ہو کچن میں۔

اُمِ ایمان قاضی۔ کوٹ چھٹہ

سوال۔ ایک بیٹی اور ایک بہو کے لیے ایک ہی قسم کے معاملات میں اصول کیوں مختلف ہوتے ہیں؟

جواب۔ ساس ماں بننے کے لیے تیار نہیں اور نہ ہی بہو...... بیٹی بننے کے لیے رضامند ہے تو پھر ایسا ہی کچھ ہوتا ہے۔

ایمن رانی......پنجاب

سوال۔ چلو پھر آج کوئی بچپنے کا کھیل کھیلیں ہم بڑی مدت ہوئی بے ساختہ ہنس کر نہیں دیکھا

جواب۔ حیرت ہے کیا ٹی وی کے ٹاک شو نہیں دیکھتی ہو تم...... مجھے تو جھوٹے فریبی لوگوں کو آپس میں لڑتے دیکھ کر بڑی ہنسی آتی ہے۔

عذرا لیاقت......فیصل آباد

سوال۔ سب لوگ روٹی گول ہونے کا ہی اصرار کیوں کرتے ہیں؟

جواب۔ انہیں ٹیڑھی میڑھی محبت سے پکی ہوئی روٹی کی لذت معلوم نہیں ہوتی۔

نرگس نسیم......صابہ موہڑہ

سوال۔ باجی جب میں نسوار کلر کی ساڑی پہنتی ہوں ناں تو......؟

تو میں سب کو قوام جیسی دلکش نظر آتی ہوں۔

شمع خالد......جڑانوالہ

سوال۔ کیا سبزیاں صرف غریب غربا ہی کھاتے ہیں؟

جواب۔ نہیں، موٹے اور مریض بھی سبزیاں کھاتے ہیں۔ کولیسٹرول والے تو بہ حالتِ مجبوری بھی کھاتے ہیں۔

عنبر وسیم......گوجرانوالہ

سوال۔ آنٹی کھسیانی ہنسی کسے کہتے ہیں؟

جواب۔ جب ہنستے ہوئے رونے کو دل چاہے۔

فردوس شاہی......لاڑکانہ

سوال۔ کہتے ہیں کہ زندگی ایک امتحان ہے تو اس کا رول نمبر کہاں ہے۔

جواب۔ بغیر رول نمبر، بغیر ایڈمٹ کارڈ اور بغیر امتحانی سینٹر کے...... یہ امتحان ہوتا رہتا ہے۔

شہلا نواز......لاہور
سوال۔ عمر یا بیتی جائے کوئی رشتہ نہ آئے...... بتایئے کیا کروں؟
جواب۔ کسی اچھے اور قابلِ اعتماد میرج بیورو سے رابطہ کریں۔

سیدہ غزالہ عالم......لانڈھی
سوال۔ 2015ء تو گزر گیا، یہ سال کس کا تھا۔
جواب۔ گزرنے والوں کا۔

ماہ رخ......حیدر آباد
سوال۔ مینڈکی کوز کام کب ہوتا ہے؟
جواب۔ جب وہ کچن کے کام نمٹا کر اپنے اے سی چلتے کمرے میں آجاتی ہوگی۔

انیقہ صدف......لطیف آباد
سوال۔ سفید جھوٹ کسے کہتے ہیں؟
جواب۔ جو سفید سوٹ پہن کر بولا جائے۔

نسیم منظر......بفرزون
سوال۔ افواہیں کیسے پھیلتی ہیں؟
جواب۔ موبائلز اور ٹی وی کے چینلوں سے؟

صائمہ سجاد بنگش......کوہاٹ
سوال۔ ان کے بیل نے ہمارے بیل کو ٹکر ماردی؟
جواب۔ تم اُن کی کھڑی بائیک کو اپنی سینڈل سے کچل دو۔

ارم کمال......فیصل آباد
سوال۔ تو، تو اور میں، میں کا اینڈ کیا ہوتا ہے؟
جواب۔ دور فٹے منہ......پر......

پروین افضل شاہین......بہاول نگر
سوال۔ طبیعت زیادہ خراب ہو تو کس سے رجوع کیا جائے؟
جواب۔ اسی سے جس کی وجہ سے طبیعت خراب ہوئی ہے۔

یاسمین اسرار......کمالیہ
سوال۔ کمر کو کمرا بننے میں کتنی دیر لگتی ہے؟
جواب۔ بے فکری کے چند سال ہی کافی ہیں جب آپ آئینہ دیکھنا چھوڑ دیں۔

نازیہ نزی......نوشہرہ کینٹ
سوال۔ نفسیاتی سا ہونے کے لیے کیا بے وقوف ہونا ضروری ہوتا ہے؟
جواب۔ چڑ چڑے لوگوں کو بھی نفسیاتی ہونے کا میڈل مل سکتا ہے۔

انیسہ زینب......شیخوپورہ
سوال۔ اگر پاکستان کا وزیر اعظم کسی پاکستانی اداکارہ کو بنا دیا جائے تو کس کو بنایا جائے؟
جواب۔ کوئی بھی...... میرا...... ماہرہ...... عائشہ عمر کسی کو بھی۔

مسز روزینہ عابد......کراچی
سوال۔ سیدھی آنکھ پھڑکے تو غم اور الٹی آنکھ پھڑکے تو خوشی ملتی ہے۔ مگر میری تو دونوں پھڑک رہی ہیں، کیوں؟
جواب۔ آپ آشوبِ چشم میں گرفتار ہیں۔

فلک بنت ندیم......حیدر آباد
سوال۔ کس طرح کے لوگ جلد ناراض ہو جاتے ہیں؟
جواب۔ جس سے بھی بدتمیزی کرو، سب ہی ناراض ہو جاتے ہیں۔

فرحین......لاہور
سوال۔ مت گستاخی کرنا اس سے......کس سے؟
جواب۔ اپنے شوہر کی ماں سے کہ ماں صرف ماں ہی ہوتی ہے اور ان سے بدتمیزیاں نہیں کی جاتیں۔

نور افشاں......شکار پور
سوال۔ کتابی چہرے کیسے ہوتے ہیں؟
جواب۔ جن کی پیشانی پر دیباچہ درج ہوتا ہے۔

☆☆☆



# روحانی مشورے

ادارہ

## ڈینگی وائرس کا موثر علاج

☆سیب کے جوس میں لیمن کے چند قطرے ملا کر ڈینگی وائرس کے مریض کو پلایا جائے تو اس سے پلیٹلیس کی تعداد میں بہت زیادہ اضافہ ہوجاتا ہے یہ ڈینگی وائرس کا آزمودہ علاج ہے۔ اب آپ اس... جوس پر 41 مرتبہ سورۂ فاتحہ (الحمد) اول و آخر تین مرتبہ درود ابراہیمؑ بھی پڑھ کر دم کردیں۔ انشاء اللہ سو فی صد افاقہ ہوگا۔

## برے اثرات، حاسدین اور شر پسندوں سے بچاؤ کے لیے

☆روزانہ بلند آواز میں سورۂ بقرہ کی تلاوت کریں اگر آپ پوری نہیں پڑھ سکتے تو ایک رکوع ہی پڑھ لیں اور ایک رکوع پڑھنے کا بھی ٹائم نہیں ہے تو ایک صفحہ ہی پڑھ لیں مگر ہر روز پڑھیں...... کسی دن کا ناغہ نہ کریں۔ (سوائے اس کے آپ کو ناپاکی کی وجہ سے پڑھنا نہ ہو) چند ہی دنوں میں آپ کو خود ہی اندازہ ہوجائے گا کہ اس کے پڑھنے کی وجہ سے آپ کی پریشانیاں کتنی آسانی سے ازخود ختم ہوگئی ہیں۔ آپ خود بھی پڑھیں اور دیگر لوگوں کو بھی پڑھنے کو کہیں...... اس سے آپ بھی ایک نیک عمل میں شریک ہوجائیں گی۔

## کاروبار میں ترقی کے لیے

اگر آپ کی کوئی دکان، آفس، یا کمپنی ہے اور گھاٹے میں جارہی ہے تو سب سے پہلے صدقہ دیں...... اور خیال رکھیں کہ آپ کے رشتے داروں یا آس پڑوس میں کوئی یتیم، غریب، مسکین ہے تو اس کی مدد کریں۔ اور اپنے آفس میں کسی قسم کی تصاویر نہ لگائیں۔ صبح جا کر تلاوت کریں...... روزانہ دو رکعت نماز شکرانہ پڑھنا اپنی عادت بنالیں۔ یاد رکھیے گا اللہ تعالیٰ شکر ادا کرنے والوں کو ہمیشہ زیادہ دیا کرتا ہے۔

اللہ پاک کے کلام مجید میں بہت شفا اور برکت ہے۔ سورۂ قاریہ لکھ کر اپنے ساتھ رکھیں یا دفتر، دکان، مکان میں کسی پاک جگہ پر رکھ دیں چھوٹی سی سورہ ہے جلد یاد ہوجائے گی اس کا ورد بھی کرتے رہیں۔

## جب طبیعت میں چڑ چڑا پن ہو

کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بلاوجہ غصہ آتا ہے اور طبیعت میں تناؤ سا آجاتا ہے۔ نہ کچھ کھانے کو دل چاہتا ہے اور اگر کچھ کھا بھی لیا جائے تو تسلی نہیں ہوتی۔ جب آپ کا مزاج ڈپریشن بھی محسوس کررہا ہو اور بے بات رونا بھی آرہا ہو تو آپ فوراً وضو کرکے دو رکعت نماز توبہ پڑھیں اور درود شریف پڑھنا شروع کردیں...... آپ خود دیکھیں گی کہ صرف پندرہ منٹ میں آپ کے مزاج کا تمام چڑچڑاپن ازخود ختم ہوجائے گا۔ (انشاء اللہ)

## اچھی ملازمت حاصل کرنے کے لیے

سب سے پہلے نماز کی پابندی کریں...... بزرگوں کی دعائیں لیں۔ حسبِ استطاعت صدقہ روزانہ دیں...... یا معید یا مقدم کی ایک، ایک تسبیح دس دن تک مسلسل پڑھیں اول و آخر درود ابراہیمؑ کے ساتھ انشاء اللہ حسبِ پسند ملازمت مل جائے گی۔

## نظر لگنا

بچوں کو نظر لگ جانا حقیقت ہے اور ہمارے پیارے نبی کریم ﷺ نے اس کی تصدیق کی ہے اور آپ ﷺ نے یہ بھی ہدایت کی ہے کہ چھوٹے بچوں کو مغرب کے وقت گھروں سے لے کر نہ نکلا جائے اور جب تک اندھیرا نہ پھیل جائے...... (عشا تک) انہیں

گھروں میں ہی رکھا جائے...... اس وقت آسمان سے بلاؤں کا نزول ہوتا ہے اور گھر سے باہر نکلے ہوئے بچے اس سے زیادہ متاثر ہوتے ہیں۔ یوں بھی جب ہم بڑے بھی گھر سے باہر نکلیں تو آیت الکرسی پڑھنے کی عادت پکی کر لینی چاہیے۔ بعض گھرانوں میں ایسا بھی دیکھا گیا ہے کہ بچے کسی وجہ سے بھی بیمار ہوں اس ضمن میں آپ کی بے احتیاطی کی وجہ بھی نمایاں ہو مگر وہ پھر بھی یہی کہتے ہیں کہ ہمارے بچے کو نظر لگ گئی ہے...... کوئی غلط فیصلہ کرنے کے بعد جب اس کا نتیجہ حق پر نہ نکلے تو اسے بھی بدنظری سے تعبیر کرنا صحیح نہیں ہے...... اسی طرح رزق میں تنگی آجائے یا کمی ہو جائے تو یہ نتیجہ نکالنا کہ میرا رزق کسی نے باندھ دیا ہے صحیح بات نہیں ہے۔ یہ کہتے ہوئے ہم بھول جاتے ہیں کہ ہم سب کا رازق صرف وحدہ لاشریک اللہ ہی کی ذات ہے۔ اگر میرا رب مجھے رزق دینا چاہے تو مخلوق میں سے کسی کی بھی یہ ہمت نہیں ہو سکتی کہ وہ میرا رزق باندھ سکے اور اگر خدانخواستہ میرا رب کسی بندے پر رزق تنگ کردے تو کسی کی مجال نہیں کہ وہ اسے رزق دے دے۔ اللہ اپنی مرضی کا مالک ہے اور وہ اپنی مرضی کے بغیر نہ کسی کی سفارش سنتا ہے اور نہ کسی کی مجال ہے کہ اسے مجبور کر سکے...... اس لیے جب رزق کی کمی ہو تو ہمیں اپنے خالق و مالک کو راضی کرنے کی فکر ہونی چاہیے۔ اس کے لیے ہمیں زیادہ سے زیادہ استغفار پڑھنا چاہیے۔ توبہ کے نفل پڑھنے چاہئیں۔ اور معوذ تین سورۂ فلق، سورۂ ناس) کا ورد ضرور رکھیں۔ اور جب ہمارا اللہ ہم سے راضی ہوگا تو ہماری ساری مشکلات از خود ختم ہو جائیں گی...... اس لیے پیارے قارئینِ کرام...... لوگوں کی خوشامد، بے جا سفارش کے بجائے اپنے رب کو راضی کرنے کی کوشش کریں...... کہ وہ جس کا دوست ہے اس کا کوئی دشمن نہیں۔

## بے خوابی

رات کو نیند نہ آنے کی شکایت ہو...... تو دو رکعت توبہ کے نفل پڑھیں۔ پہلے کلمے کی تسبیح پڑھیں اور سونٹھ کا جوشاندہ بنا کر پی لیں انشاء اللہ اچھی اور پُرسکون نیند آئے گی...... اور جن لوگوں کو راتوں کو جاگنے کی عادت ہے انہیں جوشاندہ پینے کی ضرورت نہیں ہے۔ وہ ساری رات ٹی وی دیکھنے کے بجائے استغفار کی تسبیح پڑھا کریں تا کہ وقت تو ضائع نہ ہو۔

## بال خوب لمبے ہو جائیں

اگر آپ کے بال گر رہے ہوں اور کسی صورت بڑے نہ ہو رہے ہوں تو یہ نسخہ ہمیں ایک قاری بہن نے راولپنڈی سے بھیجا ہے۔ بقول عاصمہ بہن کے یہ ان کا آزمودہ ہے۔ اس کے لیے آپ دو مٹھی پتری تمبا کو لے لیں اور صرف ایک مٹھی نیم کے خشک پتے۔ ان کو اسٹیل کے تین گلاس پانی (یا کوئی بھی گلاس کا پیمانہ لے لیں) میں کسی اسٹیل کی پتیلی میں یہ دونوں چیزیں پکنے کے لیے رکھ دیں اور جب پانی آدھا گلاس رہ جائے تو چھان کر یہ پانی علیحدہ رکھ لیں اور تمبا کو اور نیم کے پتے ڈسٹ بن میں ڈال دیں۔

اب کڑاہی میں آدھا کلو سرسوں کا خالص تیل ڈال کر گرم کریں اور اس میں یہ تمبا کو اور نیم کی پتی کا عرق جو ہمارے پاس آدھا گلاس موجود ہے اس تیل میں ڈال دیں۔ اب چولہا تیز کر دیں۔ اور کڑاہی پر ڈھکن ڈھک دیں۔

تیل جب تیز پکنے لگے تو چولہا ہلکا کر دیں جب ہمیں یہ اندازہ ہو جائے کہ اس تیل میں ہم نے جو پانی ڈالا تھا وہ ختم ہو گیا ہے تو اتار لیں اور ٹھنڈا ہو جانے پر اسے شیشی میں گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ اور سات مرتبہ سورۂ بقرہ پڑھ کر اس تیل پر دم کر دیں۔ رات کو سر میں اچھی طرح لگا کر سو جائیں اور شیمپو کم سے کم کریں۔ آج کل بالوں کا ستیاناس صرف شیمپوز کے زیادہ استعمال کی وجہ سے بھی ہو رہا ہے اور دوسرے ہم نے تیل لگانا بالکل چھوڑ دیا ہے۔ لڑکیاں روزانہ تیل نہیں لگا سکتیں مگر ہفتے میں دو دن تو لگا سکتی ہیں۔ اس تیل کے اثرات تین ماہ کے اندر انشاء اللہ آپ خود دیکھ لیں گی۔

☆☆☆



# شوابے ہومیو کلینک

SCHWABE

اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں ڈاکٹر حامد جنرل ہومیو پرائیویٹ لمیٹڈ آرام باغ روڈ کراچی 74200۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔ (اپنے علاقے میں دوا نہ ملنے کی صورت میں ہم سے رجوع کریں)

## ڈسمینوریا

**آمنہ فیصل .......... فیصل آباد**

مجھے ایام کے وقت الٹیاں آنا شروع ہو جاتی ہیں اور کچھ کھایا پیا نہیں جاتا۔ یوں لگتا ہے کہ جان نکل جائے گی۔ میری کمر کے نچلے حصے اور پٹھوں اور پنڈلیوں میں بھی درد ہوتا ہے۔ میرے سر کے بال بھی گرتے ہیں۔ میرے جسم پر سرخ دانے نکل رہے ہیں اور کبھی کبھی ہاتھ بھی کانپتے ہیں۔ پیٹ اور کولہے پھیلتے جارہے ہیں۔ رنگ بھی خراب ہوگیا ہے۔ کبھی صاف لگتا ہے اور کبھی کالا۔ صرف چہرے اور ہاتھوں کا رنگ خراب ہوتا ہے۔ پانی پینے سے مجھے اپھارا ہو جاتا ہے۔ آنکھوں کے نیچے سیاہ حلقے بھی ہیں۔ چہرے پر بال نکل آئے ہیں جو پہلے نہیں تھے۔

جواب: پانچ وقت نماز کی پابندی کریں۔ صبح چہل قدمی کیا کریں۔ پانی کا استعمال کم از کم 12 گلاس روز کریں۔ متوازن غذا دودھ، گوشت، سبزیاں اور پھلوں کا استعمال بڑھائیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ تک استعمال کریں اور پھر اپنا حال تفصیل سے لکھیں۔ Sulphur-200 کی ایک خوراک سب سے پہلے لیں۔ صبح نہار منہ 5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر ہر 3 ہفتے بعد لیں،

**ٹوکن**

**برائے شوابے ہومیو کلینک**

**جنوری 2016**

اپنا مسئلہ اس ٹوکن کے ساتھ روانہ کریں۔ ٹوکن کے بغیر آئے ہوئے مسئلوں پر توجہ نہیں دی جائے گی۔ اپنا مسئلہ جس مہینے بھیجیں اسی مہینے کا ٹوکن استعمال کریں۔

نام: ____________________

پتا: ____________________

____________________

اس سے ایک دن پہلے اور بعد کوئی اور دوا نہیں لیں۔ پھر ایک دن بعد Magnesium Phos Pentarkan Ptk 60 کی ایک، ایک گولی دن میں 3 مرتبہ میں چوسیں۔

## لیکوریا

### امامہ ارم ............ سکھر

میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے سر کے تقریباً 80% بال سفید ہو چکے ہیں جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں۔ آپ پلیز کوئی اچھی سی دوا تجویز کریں کہ میرے بال کالے جائیں۔ مجھے لیکوریا کی شکایت بھی ہے، تقریباً چودہ سال سے ہے۔ میرا پیٹ بھی بڑھ گیا ہے۔ دواؤں سے وقتی طور پر افاقہ ہوتا ہے۔ آپ میرے لیے اچھی سی دوا تجویز کر دیں تا کہ میرے مسئلے حل ہو جائیں۔

جواب: غم، فکر، ناقص غذا، پانی غیر معیاری، شیمپو، تیل اور کچھ جسمانی تبدیلیاں جو وقت و عمر کے ساتھ ہوتی ہیں بالوں پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ ہمیں لگتا ہے کہ آپ لگ کر علاج نہیں کراتیں کچھ افاقہ ہونے پر علاج چھوڑ دیتی ہیں۔ ایسا نہ کریں بلکہ مستقل مزاجی کے ساتھ علاج کریں ورنہ مسئلہ بڑھ ہو جائے گا۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Lycopodium-30، Borax-30، Pulsatilla-30، Calc. carb-30۔ ہر بوتل میں سے 7-7 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ دو ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## معدے کا مسئلہ

### رمیش ............ کوٹ ادو

میرا مسئلہ معدے کا ہے اور یہ تقریباً 4 سال سے ہے۔ معدے میں درد رہتا ہے۔ کھانے کے بعد کبھی فوراً اور کبھی کچھ دیر بعد جلن کی شکایت ہو جاتی ہے۔ الٹرا ساؤنڈ سے معلوم ہوا.... کہ مجھے معدے کا السر ہے۔ میں اس کے ساتھ رپورٹ بھی کر رہا ہوں۔ برائے مہربانی میرا کوئی اچھا سا علاج تجویز کریں تا کہ اس مرض سے نجات مل جائے۔



جواب: کھانے کے ساتھ اور بعد پانی کا استعمال نہ کریں۔ کھانا اچھی طرح چبا کر کھائیں۔ مرغن اور بھاری غذا کھانے سے پرہیز کریں۔ میٹھی اشیا، مرچیں، تلی ہوئی، بھنی ہوئی چیزیں اور ترش پھل بھی تیزابیت پیدا کرتے ہیں۔ اس لیے چیک کریں کہ کس چیز سے تیزابیت ہوتی ہے؟ غم، فکر بھی تیزابیت کا باعث بنتے ہیں۔ آپ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Nux vomica Pentarkan Ptk 63 کے 10 قطرے آدھا گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ ایک ماہ بعد حال بتائیں۔

## جوڑوں کی آوازیں

### حافظ سلیم ............ ضلع بدین

ڈاکٹر صاحب مجھے بچپن سے ہی گھٹنوں کے جوڑوں میں درد رہا ہے۔ جب میں پاؤں بلاتا تھا تو ٹک ٹک کی آواز آتی تھی اور مجھے سکون مل جاتا تھا۔ ڈاکٹر صاحب اب مجھے درد تو نہیں ہوتا البتہ اٹھتے بیٹھتے وقت گھٹنوں کے جوڑوں سے ٹک ٹک کی آوازیں آتی ہیں جیسے جوڑ کی دونوں ہڈیاں آپس میں رگڑ رہی ہیں۔ اٹھتے بیٹھتے وقت ایسا ہوتا ہے۔ دوسرا مسئلہ ویری کوسل ہے۔ ڈاکٹر صاحب جلد از جلد مجھے اس کا علاج بتائیں اور یہ بھی بتائیں کہ علاج کتنا عرصہ جاری رکھنا ہے۔

جواب: جب ہم بالغ ہوتے ہیں تو ہمارے جسم میں اور جذبات میں تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ والدین اور بڑے بزرگوں سے جھجک و گھبراہٹ کے باعث ہم ان سے ذکر نہیں کرتے بلکہ اپنے ہم عمر لوگوں سے کرتے ہیں جن کو خود کچھ نہیں پتا ہوتا۔ نتیجتاً غلط معلومات پر گمراہ ہو جاتے ہیں۔ یہ ایک بہت عام مسئلہ

ہے۔ ہم میں سے ہر ایک فرد کو اس جانب سنجیدگی سے سوچنا چاہیے کہ اپنے نوجوان بچوں اور بچیوں کی حدود کے اندر رہتے ہوئے کیسے رہنمائی کی جائے کہ وہ بے راہ روی کا شکار نہ ہوں۔

آپ قرآن و حدیث کا مطالعہ کیجیے۔ نماز کی پابندی کیجیے۔ اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں اور پھر اپنی صحت کے لیے دعا کیجیے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ تک استعمال کریں اور پھر تمام حالت تفصیل سے لکھیں۔ Calc. phos-30، Staphisagria-30 کے 7-7 قطرے آدھے گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔

## گردے کی پتھری

### حمیرا کلیم ............ ضلع شکر گڑھ

میرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے عرصہ 8 سال سے گردے میں بار بار پتھری بن جاتی ہے۔ پہلی مرتبہ جب پتھری ہوئی تو ہومیو پیتھک ڈاکٹر سے دوائی لی جس سے پتھری نکل گئی۔ سال کے بعد پھر بن گئی، علاج کرایا پھر نکل گئی۔ پتھری تقریباً ہر سال ہو جاتی ہے۔ آخری مرتبہ جب پتھری ہوئی تو الٹراساؤنڈ کرایا اس وقت تقریباً 17cm کی پتھری تھی دائیں گردے میں۔ اس وقت ڈاکٹر نے کہا کہ کوئی علاج نہ کروانا صرف آپریشن ہوگا۔ آخر تنگ آکر آپریشن کرایا۔ اب تقریباً دو سال ہو گئے ہیں آپریشن کو۔ اب دونوں گردوں میں درد اور کھنچاؤ رہتا ہے۔ پیشاب ٹیسٹ کرایا تو ڈاکٹر کہتے ہیں کہ اس میں کرسٹل نہیں آتے۔ بائیں گردے میں تقریباً چنے کے برابر پتھری ہے۔ برائے مہربانی کوئی اچھی سی دوائی تجویز کر دیں تاکہ آپریشن نہ کرانا پڑے۔

جواب: لگتا ہے کہ آپ علاج بے قاعدگی سے کراتی ہیں جبھی تو یہ بار بار بن رہی ہے۔ کیلشیم کی گولی یا اس کے مرکبات کے استعمال سے بھی پتھری بننے کے چانس بڑھتے ہیں۔ پیشاب آنے پر اس کو روکنے سے بھی پتھری بنتی ہے۔ پانی کا کم استعمال کیا جائے تو بھی پتھری بنتی ہے۔ کیلشیم کی گولیاں استعمال نہ کریں۔ پانی کم از کم 15 گلاس روزانہ پئیں۔ پیشاب جیسے ہی آئے ویسے ہی کریں روکنے کی عادت ترک کر دیں۔ کیلا، پالک، ٹماٹر، دودھ کا استعمال فی الحال نہ کریں۔ وزن نہ اٹھائیں۔ البتہ چلتی پھرتی ضرور رہیں بلکہ سیڑھیاں اترنے چڑھنے کی ورزش کیا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات ایک ماہ استعمال کریں پھر کیفیت سے مطلع کریں۔ Calc. carb-30 کے 7-7 قطرے ایک گلاس پانی میں جبکہ Berberis Pentarkan 15 کی ایک گولی تھوڑے پانی کے ساتھ دن میں 3 مرتبہ لیں۔

## مختلف بیماریاں

### رومان المان ............ راولپنڈی

کافی عرصے سے پاکیزہ میں آپ کا کالم پڑھ رہی ہوں۔ سوچا آج اپنا مسئلہ بلکہ مسائل آپ کو لکھوں۔ مہربانی فرما کر مجھے میرے مسئلے کا حل بتا دیں۔ میں بہت پریشان ہوں اور اب تو شدید مایوسی کا شکار ہو چکی ہوں۔ میرے موجودہ مسائل جن کا میں جلد حل چاہتی ہوں وہ چہرے کے دانے اور داغ دھبے، چہرے اور سینے پر بالوں کا آنا، پیٹھ پر بھی دانے ہیں جس کی وجہ سے زیادہ بیٹھنے سے جلن ہونا شروع ہو جاتی ہے، معدے کا مسئلہ، بالوں کا گرنا، سفید ہونا، دبلا پتلا جسم بالکل ہڈیاں ہیں، گوشت بالکل بھی نہیں، نسوانی حسن بھی بالکل نہیں۔ خون کی کمی اور کیلشیم کی بھی بہت کمی ہے۔ بلڈ ٹیسٹ، الٹراساؤنڈ، پیشاب ٹیسٹ رپورٹس بھجوا رہی ہوں۔ کوئی کریم یا میڈیسن بتا دیں۔ چہرے اور جسم کے لیے بھی دوا تجویز کر دیں۔ آپ کی بہت نوازش ہوگی اور آپ کی احسان مند رہوں گی۔ اگر ممکن ہو تو جواب جلد دے

دیں۔ میں چاہتی ہوں کہ رنگت صاف ہو جائے اور جسم بھی بھر جائے۔

جواب: اللہ تبارک وتعالیٰ کی ذات سے مایوس نہیں ہونا چاہیے۔ اگر ہم صحیح تشخیص کر کے صحیح قسم کا علاج کریں (ہومیو پیتھک) تو کوئی وجہ نہیں کہ مرض سے نجات نہ ملے۔ ہاں صحت کے اصولوں کی پابندی یقیناً حصولِ صحت کے لیے شرط ہے۔ متوازن غذا کا استعمال کریں۔ لال گوشت (بکرا، گائے) ٹماٹر، پالک، سلاد، کدو، چھولے، آم، چیری، فالسہ، آلو بخارا سیب، انار، سنگترہ وغیرہ کا بھرپور استعمال کریں۔ صبح سویرے اٹھیں۔ نمازوں کی پابندی کریں۔ کوشش کریں کہ صبح کی نماز کے بعد کسی باغ میں چہل قدمی کریں۔ پانی کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں، کم از کم 12 گلاس روزانہ ...... پئیں۔ کھانے سے پہلے اور کھانے کے دو گھنٹے بعد پانی کا استعمال کریں۔ شربت اور کولڈ ڈرنکس بالکل استعمال نہ کریں ان سے بھی دانے نکلتے ہیں۔ البتہ ستو، لسی اور تازہ پھلوں کے جوس مفید ہیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Calc. sulph-30، Ferrum met 30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ جبکہ Alfalfa-Ø کے 11 قطرے ہر کھانے کے بعد آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔ Asa foetida Petarka Ptk 12,Nux vomica Pentarkan Ptk 63 کے 10 قطرے تھوڑے پانی میں تین مرتبہ لیں۔ دو ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## پڑھا ہوا یاد نہیں رہتا

قمر النساء............سیالکوٹ

میں انٹر کی طالبہ ہوں۔ مجھے پڑھا ہوا یاد نہیں رہتا۔ اور پیپر والے دن تو گھبراہٹ میں سب بھول جاتی ہوں۔ ماہنامہ پاکیزہ میں کریٹکس (Cratex) کے بارے میں پڑھا۔ مہربانی فرما کر میری راہنمائی فرمائیں۔

جواب: بی بی دماغی صلاحیت اور جسمانی نشوونما کو بڑھانے کے لیے کریٹکس ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی ایک بے مثال دوا ہے۔ اس کے اب تک کوئی ضمنی اثرات مرتب نہیں ہوئے ہیں۔ ایام کے دنوں میں بھی اس کو لیا جا سکتا ہے اس سے کوئی خراب اثر نہیں پڑتا۔ بلکہ قوت اور توانائی برقرار رہتی ہے۔ اس کو کم از کم ایک ماہ تک استعمال کریں۔ ایک ڈبے کی قیمت 415 روپے ہے جس میں 20 گولیاں ہوتی ہے۔ صبح اور شام ایک ایک گولی تھوڑے پانی کے ساتھ لیں۔ اس کے علاوہ Anacardium 30 ولمار شوابے جرمنی کے 5 قطرے دن میں 3 مرتبہ لیں۔ 2 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## آنکھوں کی کمزوری

نور عمر............لاہور

میری بیٹی کی عمر ساڑھے چھ سال ہے۔ اسے عرصہ ڈھائی سال سے عینک لگی ہے۔ اس کے سر میں شدید درد ہوتا تھا اور متلی کی کیفیت ہوتی تھی۔ بائیں آنکھ کو ٹیڑھا کر کے دیکھتی تھی۔ اب یہ صورتِ حال ہے کہ ہر چھ ماہ بعد نظر چیک کروانے پر پہلے سے کمزور ہی نکلتی ہے۔ اس کے علاوہ وہ ہر بات کی ٹینشن لیتی ہے اور چھوٹی چھوٹی باتوں کو خود پہ سوار کر لیتی ہے۔ حد سے زیادہ حساس ہے۔ برائے کرم ایسی اچھی دوا تجویز کریں جو نہ صرف نظر کو ٹھہرنے میں مدد دے بلکہ improve بھی کرے۔ شکریہ۔

جواب: جناب نور صاحب بچی کو صبح سویرے سورج نکلتے ہوئے باغ کی سیر کرائیں ...... سونف، مصری، بادام سب کو ہم وزن لے کر پیس کر رکھ لیں اور روزانہ نہار منہ ایک کھانے کا چمچہ کھلا کر دودھ ایک پیالی پلا دیں۔ گاجر کا استعمال خوب کرائیں۔ ڈاکٹر ولمار

شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات تین ماہ تک استعمال کرائیں Physostigma 30,Calc Phos 30, Calc.Flour 30 کے 5,5 قطرے آدھا گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کرائیں۔

## بیماریاں

### عاصمہ............فیصل آباد

ماہواری سے پہلے الٹیاں آتی ہے۔ کچھ بھی کھایا پیا ہوسب نکل جاتا ہے۔ پھر معدے کے منہ پر درد شروع ہو جاتا ہے۔ نہ پیٹ کم ہوانہ کولہے، بال بھی گرتے ہیں اور میں نے آپ کو عینک کے متعلق بھی لکھا تھا۔ آنکھوں کی سیدھ میں سر میں درد ہوتا ہے۔ میرے چہرے پر کیل نکلتے ہیں اور ناک پر بلیک ہیڈز بہت زیادہ ہیں۔ اب میرا جسم پھول گیا ہے اور طاقت نہیں ہے، سیڑھیاں چڑھنے سے سانس پھولتی ہے۔ میرے منہ میں تالو والی جگہ پر خارش ہوتی ہے۔ اکثر منہ میں چھالے نکل آتے ہیں۔ جب خارش ہوتی ہے تو زبان تالو پر پھیرنے سے چھینکیں آتی ہیں اور غصہ بہت آتا ہے۔ تھوڑا سا کام کر کے تھک جاتی ہوں۔

جواب: بی بی آپ کا مسئلہ ہارمونز کی خرابی کا ہے اس لیے آپ کو باقاعدگی سے اس کو ٹھیک کرنے کے لیے علاج کرنا ہوگا۔ خطوط کے ذریعے جواب دے دیا جاتا ہے۔ فون نمبر دینا بیکار ہے کہ ہر کیس یاد نہیں رکھا جاسکتا کہ کس کو کیا ہے؟ اور کیا دوائی دی؟ خط میں بھی پچھلی دوائیوں کا ذکر ضرور کیا کریں تاکہ معلوم ہو کہ پہلے کیا دیا تھا اور اب کیا صورت حال ہے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Calc carb-200 کی ایک خوراک 5 قطرے ایک گھونٹ پانی میں ہر ہفتہ لیں ایک دفعہ اس کے ایک دن بعد Thyroidinum-30، Pulsatilla-30، Fucus ves-Ø، Phytolcca- e-becsis-Ø، Ruta-30، Physostigma-30 کے 7-7 قطرے ایک کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ لیں۔ 3 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## سورائسس

### مسز فاکہہ ارسلان......آزاد جموں کشمیر

میں ایک تکلیف دہ مسئلے کی طرف آپ کی توجہ دلا رہی ہوں۔ میں پانچ چھ سال سے دونوں پاؤں میں ایک ایسے مرض میں مبتلا ہوں جس کا بار، بار علاج کرنے کے باوجود وقتی فائدے کے سوا کچھ حاصل نہ ہوسکا۔ پہلے کئی بار ایلو پیتھک علاج کرایا۔ ان لوگوں نے سورائسس تجویز کیا۔ بعد میں ہومیو پیتھک علاج بھی کروایا۔ علاج سے وقتی فائدہ تو ہوجاتا ہے لیکن مکمل افاقہ نہیں۔ مرض پھر بڑھ جاتا ہے۔ میں Housewife ہوں۔ عمر تقریباً 60 سال ہے۔

مہربانی کر کے اس لاعلاج بیماری کا مناسب حل تجویز کریں جس سے مستقل افاقہ ہو اور مجھے صحت کاملہ نصیب ہو۔

جواب: آپ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Bacilinum 200 کی ایک خوراک ہفتے میں ایک دفعہ لیں، ایک دن کے وقفے کے بعد Ars.iod 30 اور Hydrocotyle 30 کے بھی 5 قطرے دن میں 3 مرتبہ لیں۔ ایک ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں ..... شوگر ٹیسٹ کروائیں اور میٹھی چیزوں کا استعمال بھی کم سے کم کریں۔

***